الامام الہمام شیخ الاسلام ابی یعلی کی شہرہ آفاق کتاب مسند ابی یعلی الموصلی کی احادیث
کا فقہی ترتیب سے پہلی مرتبہ آسان سلیس اردو ترجمہ مع تخریج

# مُسنَدُ
# ابو یعلی الموصلیؒ

2

مصنف:

الامام الہمام شیخ الاسلام أبی یعلی احمد بن علی بن المثنی الموصلی

المتوفی سنة ۳۰۷ ھ


مُترجم
غلام دستگیر چشتی سیالکوٹی
مدرس جامعہ رسولیہ شیرازیہ رضویہ بلال گنج لاہور



پروگریسو بکس

# خوشخبری

مسلک اہلسنت و جماعت کے عقائد و نظریات۔۔۔

بد مذہبوں کے باطلہ عقائد اور ان کے رد۔۔۔

اہلسنت پر کئے جانے والے اعتراضات کے جوابات پر مشتمل

کتب و رسائل، آڈیو ویڈیو بیانات اور والپیپر حاصل کرنے کے لئے

تحقیقات چینل ٹیلیگرام جوائن کریں

https://t.me/tehqiqat

الامام الهمام شیخ الاسلام أبی یعلی کی شہرہ آفاق کتاب مُسنَد أبی یعلی الموصلی کی احادیث
کا فقہی ترتیب سے پہلی مرتبہ آسان سلیس اُردو ترجمہ مع تخریج

# مُسنَد

**جلد دوم**

# أبی یعلی الموصلی

مصنف:

الامام الهمام شیخ الاسلام أبی یعلی احمد بن علی بن المثنی الموصلی
المتوفی سنة ۳۰۷ھ

مترجم

غلام دستگیر چشتی سیالکوٹی
مدرس جامعہ رسولیہ شیرازیہ رضویہ بلال گنج لاہور





پروگریسو بکس
یوسف مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ
اُردو بازار ○ لاہور
فون 042-37124354 فیکس 042-37352795

# مُسنَد أبی یعلی الموصلیؒ

مصنف:
الامام الہمام شیخ الاسلام ابی یعلی احمد بن علی بن المثنی الموصلی
المتوفی سنۃ ۳۰۷ ھ

مترجم
غلام دستگیر چشتی سیالکوٹی
مدرس جامعہ رسولیہ شیرازیہ رضویہ بلال گنج لاہور




| | |
|---|---|
| بار اول | ستمبر 2016 |
| پرنٹرز | آصف صدیق، پرنٹرز |
| سرورق | النافع گرافکس |
| تعداد | 1100/- |
| ناشر | چوہدری غلام رسول۔ میاں جواد رسول<br>میاں شہزاد رسول |
| قیمت | =/ روپے |

ملنے کے پتے

ملت پبلی کیشنز
فیصل مسجد اسلام آباد Ph: 051-2254111
E-mail: millat_publication@yahoo.com

اسلام بک ڈپو
۱۲۔ گنج بخش روڈ لاہور فون 042-37112941 0323-8836776

شوروم ملت پبلی کیشنز دوکان نمبر 5- مکہ سنٹر نیو اردو بازار لاہور 0321-4146464
Ph: 042-37239201 Fax: 042-37239200

پروگریسو بکس
یوسف مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ
اردو بازار ○ لاہور
فون 042-37124354 فیکس 042-37352795

# فہرست
## (بلحاظِ فقہی ترتیب)

## کتاب الجنائز



## کتاب العلم

## کتاب الصوم



## کتاب فضائل القرآن

## كتاب الحج

## كتاب الجنة والجهنم



## كتاب البيوع

## کتاب الجہاد

## كتاب النكاح

# کتاب آداب الطعام والشراب

## کتاب فضائل سیّد الانبیاء

## كتاب فضائل الصحابة

## كتاب المواريث



## كتاب الذكر



## كتاب علامات الساعة والفتن

## کتاب متفرق المسائل

# فہرست

| عنوانات | صفحہ |
|---|---|

# مُسْنَدُ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ

**1481** - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ عَمْرٍو الضَّبِّيُّ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَيَّاشٍ، حَدَّثَنِي أُسَيْدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ فَرْوَةَ بْنِ مُجَاهِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ الْجُهَنِيِّ، قَالَ: غَزَوْتُ مَعَ أَبِي الصَّائِفَةَ فِي زَمَنِ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ مَرْوَانَ، وَعَلَيْنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ، فَنَزَلْنَا عَلَى حِصْنِ سِنَانٍ فَضَيَّقَ النَّاسُ الْمَنَازِلَ، وَقَطَعُوا الطُّرُقَ، فَقَامَ أَبِي فِي النَّاسِ، فَقَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ، إِنِّي غَزَوْتُ مَعَ نَبِيِّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةَ كَذَا وَكَذَا، فَضَيَّقَ النَّاسُ الْمَنَازِلَ، وَقَطَعُوا الطُّرُقَ، فَبَعَثَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُنَادِيًا فَنَادَى فِي النَّاسِ أَنَّ مَنْ ضَيَّقَ مَنْزِلًا، أَوْ قَطَعَ طَرِيقًا فَلَا جِهَادَ لَهُ

**1482** - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ الْمُقْرِءُ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يَزِيدَ، حَدَّثَنِي سَعِيدٌ يَعْنِي ابْنَ أَبِي أَيُّوبَ، قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ أَبُو مَرْحُومٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ تَرَكَ اللِّبَاسَ وَهُوَ يَقْدِرُ عَلَيْهِ تَوَاضُعًا لِلَّهِ، دَعَاهُ اللَّهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَى رُءُوسِ

# مسند معاذ بن انس رضی اللہ عنہ

حضرت سہل بن معاذ الجہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اپنے والد کے ساتھ مقامِ صائفہ میں عبدالملک بن مروان کے زمانہ میں جہاد کیا' ہم پر امیر عبداللہ بن عبدالملک تھے' ہم سنان کے قلعہ پر اُترے تو لوگوں نے راستہ تنگ کر دیا اور راستہ بند کر دیا' میرے والد لوگوں میں کھڑے ہوئے اور فرمایا: اے لوگو! میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جہاد کیا اتنے اتنے جہاد' لوگوں نے راستے تنگ کیے اور بند کر دیئے' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک اعلان کرنے والے کو بھیجا کہ لوگوں میں آواز دے کہ جس نے راستہ تنگ کیا' یا راستہ بند کیا تو اس کے لیے کوئی جہاد نہیں ہے۔

حضرت سہل بن معاذ بن انس اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے (عمدہ) لباس کو چھوڑ دیا حالانکہ وہ عمدہ لباس پر قادر بھی تھا، اللہ تعالیٰ کے لیے عاجزی کرتے ہوئے۔ اللہ تعالیٰ قیامت کے اسے بلوائے گا تمام مخلوق کے سامنے اس کو اختیار دیا جائے گا ایمان کے لباسوں میں سے جس کو چاہے پہن لے۔

**1481**- أخرجه أحمد جلد3صفحه440-441 . وأبو داؤد في الجهاد' باب: ما يؤمر من انضمام العسكر وسعته .

**1482**- أخرجه أحمد جلد3صفحه438-439 . والترمذي في القيامة' باب: صور من الفضائل .

الْخَلائِقِ يُخَيِّرُهُ بَيْنَ حُلَلِ الْإِيمَانِ يَلْبَسُ أَيَّهَا شَاءَ

**1483** - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ أَعْطَى لِلَّهِ، وَمَنَعَ لِلَّهِ، وَأَحَبَّ لِلَّهِ، وَأَبْغَضَ لِلَّهِ، وَأَنْكَحَ لِلَّهِ فَقَدِ اسْتَكْمَلَ إِيمَانَهُ

حضرت سہل بن معاذ بن انس اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: جو اللہ کے لیے دے اللہ کے لیے نہ دے اللہ کے لیے محبت کرے اللہ کے لیے بغض رکھے اللہ کے لیے نکاح کرے اس کا ایمان مکمل ہو گیا۔

**1484** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عِيسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، أَخْبَرَنِي يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ صَامَ يَوْمًا فِي سَبِيلِ اللَّهِ مُتَطَوِّعًا فِي غَيْرِ رَمَضَانَ بَعُدَ مِنَ النَّارِ مِائَةَ عَامٍ سَيْرَ الْمُضَمَّرِ الْمُجِيدِ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: جس نے ایک روزہ رکھا، اللہ کی راہ میں نفلی رمضان کے علاوہ، تو اس کو جہنم سے دور کر دیا جائے گا' ایک سو سال تیز گھوڑوں کی چلنے کی مقدار۔

**1485** - حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ مُوسَى أَبُو صَالِحٍ، حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ، قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الْحَجَّاجِ الْمَهْرِيُّ، حَدَّثَنَا زَبَّانُ بْنُ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ صَلَّى صَلَاةَ الْفَجْرِ ثُمَّ قَعَدَ يَذْكُرُ اللَّهَ حَتَّى تَطْلُعَ الشَّمْسُ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جس نے فجر کی نماز پڑھی، پھر بیٹھ گیا اور اللہ کا ذکر کرتا رہا سورج کے طلوع ہونے تک تو اس کے لیے جنت واجب ہو گئی۔

**1486** - حَدَّثَنَا أَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ،

حضرت سہل بن معاذ بن انس اپنے والد سے

---

**1483**- أخرجه أحمد جلد3صفحه438-440 . والترمذى فى القيامة' باب: اعقلها وتوكل .

**1484**- عزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد3صفحه194 للمصنف .

**1485**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه438-439 . وأبو داؤد فى الصلاة' باب: صلاة الضحى . وعزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد10صفحه105 للمصنف .

**1486**- أخرجه أبو داؤد فى اللباس . وأحمد جلد 3صفحه439 . والترمذى فى الدعوات' باب: ما يقول اذا فرغ من

حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يَزِيدَ، حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ أَبِي أَيُّوبَ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " مَنْ أَكَلَ طَعَامًا، فَقَالَ: الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَطْعَمَنِي هَذَا وَرَزَقَنِيهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِنِّي، وَلَا قُوَّةٍ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ، وَمَنْ لَبِسَ ثَوْبًا، فَقَالَ: الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي كَسَانِي هَذَا وَرَزَقَنِيهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِنِّي، وَلَا قُوَّةٍ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ"

روایت کرتے ہیں' وہ فرماتے ہیں: حضرت محمد ﷺ نے فرمایا: جو کھانا کھائے پھر یہ دعا پڑھے۔ تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے مجھے یہ کھانا کھلایا۔ میری قوت کے بغیر مجھے رزق دیا۔ اس کے پچھلے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور جس نے کپڑے پہنے پھر یہ دعا مانگی: تمام خوبیاں اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے مجھے یہ کپڑا پہنایا بغیر میری طاقت کے اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

**1487** - حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ عَوْنٍ، حَدَّثَنَا رِشْدِينُ بْنُ سَعْدٍ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ قَرَأَ أَلْفَ آيَةٍ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ، كُتِبَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَحَسُنَ أُولَئِكَ رَفِيقًا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جس نے ایک ہزار آیتیں اللہ کی رضا کے لیے پڑھیں۔ اس کے لیے یہ لکھ دیا جائے گا کہ یہ قیامت کے دن انبیاء صدیقین وشہداء وصالحین کے ساتھ ہوگا۔ یہ کتنے اچھے ساتھی ہیں اگر اللہ نے چاہا۔

**1488** - حَدَّثَنَا مُحْرِزٌ، حَدَّثَنَا رِشْدِينُ بْنُ سَعْدٍ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " مَنْ حَرَسَ وَرَاءَ الْمُسْلِمِينَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ مُتَطَوِّعًا لَا يَأْخُذُهُ سُلْطَانٌ لَمْ يَرَ النَّارَ بِعَيْنِهِ إِلَّا تَحِلَّةَ الْقَسَمِ،

حضرت سہل بن معاذ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں' وہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جس نے اللہ کی رضا کے لیے بطور نیکی مسلمانوں کی حفاظت کی اور بادشاہ سے کوئی معاوضہ نہیں لیا وہ جہنم اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھے گا۔ مگر قسم کو پورا کرنے کے لیے بے شک

---

الطعام . وابن ماجه في الأطعمة' باب: ما يقال: اذا فرغ من الطعام .

1487- أخرجه أحمد جلد3صفحه437 . وذكره الهيثمي في مجمع الزوائد جلد7صفحه162 .

1488- أخرجه أحمد جلد 3صفحه437 . وعزاه أيضًا الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 5صفحه287 للمصنف والطبراني .

فَإِنَّ اللّٰهَ سُبْحَانَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ، يَقُولُ: (وَإِنْ مِنْكُمْ إِلَّا وَارِدُهَا) (مريم: 71)"

اللہ عزوجل پاک ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ وہ فرماتا ہے کہ تم میں سے ہر کوئی جہنم کے اوپر سے گزرے گا۔

**1489** - حَدَّثَنَا مُحْرِزُ بْنُ عَوْنٍ، حَدَّثَنَا رِشْدِينُ بْنُ سَعْدٍ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ تَخَطَّى النَّاسَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اتَّخَذَ جِسْرًا إِلَى جَهَنَّمَ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو جمعہ کے دن لوگوں کی گردنیں پھلانگتا ہوا آئے گا اس نے جہنم کی طرف پل بنالیا۔

**1490** - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، حَدَّثَنَا بِهِ أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ الْجُهَنِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى، عَنِ الْحِبْوَةِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا دانوں کے ساتھ کھیلنے سے، یا گھٹنے کھڑے کر کے سرین کے بل بیٹھنے سے' اس طرح کہ ہاتھ پنڈلیوں کے ساتھ باندھے ہوئے ہوں' جمعہ کے دن جب امام خطبہ دے رہا ہو۔

**1491** - حَدَّثَنَا أَبُو هَمَّامٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، أَخْبَرَنِي يَحْيَى بْنُ أَيُّوبَ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ الْجُهَنِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ قَرَأَ الْقُرْآنَ، وَعَمِلَ بِمَا فِيهِ أُلْبِسَ وَالِدَيْهِ تَاجًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ، ضَوْءُهُ أَحْسَنُ مِنْ ضَوْءِ الشَّمْسِ فِي بُيُوتِ أَهْلِ الدُّنْيَا

حضرت سہل بن معاذ الجہنی رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے قرآن پڑھا اور جو اس میں احکامات ہیں اس پہ عمل بھی کیا۔ قیامت کے دن اس کے والدین کو تاج پہنایا جائے گا اس کی روشنی ایسے ہوگی جیسے دنیا میں سورج کی روشنی گھروں پہ ہوتی ہے' اس سے زیادہ ہوتی اگر اس دنیا

**1489**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 437 . والترمذي في الصلاة' باب: ما جاء في كراهية التخطي يوم الجمعة . وابن ماجه في الاقامة' باب: ما جاء في النهي عن تخطي الناس يوم الجمعة .

**1490**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 439 . وأبو داؤد في الصلاة' باب: الاحتباء والامام يخطب . والترمذي في الصلاة' باب: ما جاء في كراهية الاحتباء والامام يخطب . والبيهقي في السنن جلد 3 صفحه 235 .

**1491**- أخرجه أبو داؤد في الصلاة' باب: في ثواب قراءة القرآن . وأحمد جلد 3 صفحه 440 . وذكره الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 7 صفحه 161-162 .

لَوْ كَانَتْ فِيهِ، فَمَا ظَنُّكُمْ بِالَّذِي عَمِلَ بِهِمَا؟

میں ہوتا۔ تمہارا کیا خیال ہے اس کے بارے میں جس نے دونوں پر عمل کیا؟

**1492** - حَدَّثَنَا أَبُو هَمَّامٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، حَدَّثَنِي سَعِيدُ بْنُ أَبِي أَيُّوبَ، عَنْ زَبَّانَ بْنِ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ بَرَّ وَالِدَيْهِ، طُوبَى لَهُ، زَادَ اللّٰهُ فِي عُمُرِهِ

حضرت سہل بن معاذ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو اپنے والدین کے ساتھ نیکی کرتا ہے اس کے لیے خوشخبری ہے' اللہ اس کی عمر میں اضافہ فرمادے گا۔

**1493** - حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا بَقِيَّةُ بْنُ الْوَلِيدِ، حَدَّثَنِي أَبُو الْحَجَّاجِ الْمَهْرِيُّ، حَدَّثَنِي زَبَّانُ بْنُ فَائِدٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذٍ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ صَلَّى صَلَاةَ الْفَجْرِ، ثُمَّ قَعَدَ يَذْكُرُ اللّٰهَ حَتَّى تَطْلُعَ الشَّمْسُ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ

حضرت سہل بن معاذ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے فجر کی نماز پڑھی' پھر بیٹھا رہا سورج کے طلوع ہونے تک تو اس کے لیے جنت واجب ہوگئی۔

**1494** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ الْجُهَنِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى، عَنِ الْحِبْوَةِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ قَالَ ابْنُ الدَّوْرَقِيُّ: قَالَ أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ: لَيْسَ هُوَ بِالْمَعْرُوفِ، عِنْدَ النَّاسِ وَلَمْ يَزَلِ النَّاسُ يَحْتَبُونَ

حضرت سہل بن معاذ الجہنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا دانوں کے ساتھ کھیلنے سے، جمعہ کے دن جب امام خطبہ دے رہا ہو۔ ابن دورقی فرماتے ہیں کہ ابوعبدالرحمٰن فرماتے ہیں: لوگوں میں مشہور نہیں ہے' لوگ مسلسل دانوں سے کھیلتے تھے۔

---

**1492**- ذكره الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**8**صفحه**137** وعزاه للمصنف والطبراني .

**1493**- انظر تخريج الحديث رقم:**1485**

**1494**- انظر تخريج الحديث رقم:**1490**

**1495** - حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ كَظَمَ غَيْظًا، وَهُوَ قَادِرٌ عَلَى أَنْ يُنْفِذَهُ، دَعَاهُ اللّٰهُ عَلَى رُءُوسِ الْأَشْهَادِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيُخَيِّرُهُ فِي أَيِّ الْحُورِ شَاءَ

حضرت سہل بن معاذ بن انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے غصہ کو قابو کر لیا حالانکہ وہ اس کے پورا کرنے پر قادر بھی تھا۔ اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن بلوائے گا اور تمام مخلوق کے سامنے اس کو اختیار دیا جائے گا جس حور کو چاہے اختیار کر۔

**1496** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " مَنْ أَكَلَ طَعَامًا، ثُمَّ قَالَ: الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي أَطْعَمَنِي هَذَا الطَّعَامَ وَرَزَقَنِيهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِنِّي وَلَا قُوَّةٍ، غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ، وَمَنْ لَبِسَ ثَوْبًا، قَالَ: الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي كَسَانِي هَذَا وَرَزَقَنِيهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِنِّي وَلَا قُوَّةٍ، غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ"

حضرت سہل بن معاذ بن انس اپنے والد سے روایت کرتے ہیں، وہ فرماتے ہیں: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کھانا کھائے پھر یہ دعا پڑھے۔ تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جس نے مجھے یہ کھانا کھلایا۔ میری قوت کے بغیر مجھے رزق دیا۔ اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ جس نے کپڑے پہنے یہ دعا مانگی تمام خوبیاں اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے مجھے یہ کپڑا پہنایا بغیر میری طاقت کے اس کے پچھلے گناہ معاف کر دیئے جائیں گے۔

**1497** - حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ الدَّوْرَقِيُّ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ

حضرت معاذ بن انس رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے (عمدہ) لباس کو چھوڑ دیا حالانکہ وہ عمدہ لباس پر قادر بھی

---

**1495**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 438-440 . والترمذي في البر' باب: ما جاء في كظم الغيظ' وفي القيامة باب: فضل الرفق بالضعيف والوالدين والمملوك . وأبو داؤد في الأدب' باب: من كظم غيظًا . وابن ماجه في الزهد' باب: الحلم .

**1496**- انظر تخريج الحديث رقم: 1486 .

**1497**- انظر تخريج الحديث رقم: 1482 .

بْنِ أَنَسٍ الْجُهَنِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ تَرَكَ اللِّبَاسَ وَهُوَ يَقْدِرُ عَلَيْهِ تَوَاضُعًا لِلَّهِ، دَعَاهُ اللَّهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَى رُءُوسِ الْخَلَائِقِ حَتَّى يُخَيِّرَهُ مِنْ حُلَلِ الْإِيمَانِ يَلْبَسُ مِنْ أَيِّهَا شَاءَ

تھا، اللہ تعالیٰ کے لیے عاجزی کرتے ہوئے۔ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسے بلوائے گا تمام مخلوق کے سامنے اس کو اختیار دیا جائے گا ایمان کے لباس میں کہ جس کو چاہے پہن لے۔

1498 - حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ، حَدَّثَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، حَدَّثَنِي أَبُو مَرْحُومٍ عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ مَيْمُونٍ، عَنْ سَهْلِ بْنِ مُعَاذِ بْنِ أَنَسٍ الْجُهَنِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ أَعْطَى لِلَّهِ، وَمَنَعَ لِلَّهِ، وَأَحَبَّ لِلَّهِ، وَأَبْغَضَ لِلَّهِ، وَأَنْكَحَ لِلَّهِ فَقَدِ اسْتَكْمَلَ إِيمَانَهُ

حضرت انس جہنی اپنے والد سے روایت کرتے ہیں' وہ فرماتے ہیں: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس نے اللہ کی رضا کے لیے دیا اور اللہ کی رضا کے لیے منع کیا اور اللہ کی رضا کے لیے پیار کیا اور اللہ کی رضا کے لیے بغض رکھا اور اللہ کی رضا کے لیے نکاح کیا' پس تحقیق اس کا ایمان مکمل ہو گیا۔

# مُسْنَدُ عَرْفَجَةَ بْنِ أَسْعَدَ

# مسند عرفجہ بن اسعد رضی اللہ عنہ

1499 - حَدَّثَنَا حَوْثَرَةُ بْنُ أَشْرَسَ أَبُو عَامِرٍ، أَخْبَرَنِي أَبُو الْأَشْهَبِ جَعْفَرُ بْنُ حَيَّانَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ طَرْفَةَ بْنِ عَرْفَجَةَ بْنِ أَسْعَدَ بْنِ مِنْقَرٍ، - قَالَ أَبُو عَامِرٍ: هَؤُلَاءِ أَخْوَالُ بَنِي سَعْدٍ - ، أَنَّ جَدَّهُ عَرْفَجَةَ أُصِيبَ أَنْفُهُ فِي الْجَاهِلِيَّةِ يَوْمَ الْكُلَابِ، فَاتَّخَذَ أَنْفًا مِنْ وَرِقٍ، فَأَنْتَنَ عَلَيْهِ، فَذَكَرَ

حضرت عبدالرحمٰن بن طرفہ بن عرفجہ بن اسعد بن منقر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ سارے نبی سعد کے خالو تھے۔ فرماتے: عرفجہ کے دادا کی ناک پر زمانہ جاہلیت میں کلاب کے دن چوٹ لگی' انہوں نے چاندی کی ناک بنا لی۔ اس سے بدبو پھیل گئی تو اس بات کا ذکر حضور اکرم ﷺ کے سامنے کیا گیا' آپ ﷺ نے حکم دیا کہ وہ

1498- انظر تخريج الحديث رقم: 1483 .

1499- أخرجه أحمد جلد 5 صفحه 23 . وأبو داؤد في الخاتم' باب: ما جاء في ربط الأسنان بالذهب . والترمذي في اللباس' باب: ما جاء في شد الأسنان بالذهب . والنسائي في الزينة' باب: من أصيب أنفه هل يتخذ أنفًا من ذهب؟ .

ذٰلِكَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَأَمَرَهُ أَنْ يَتَّخِذَ أَنْفًا مِنْ ذَهَبٍ، قَالَ أَبُو عَامِرٍ حَوْثَرَةُ: وَزَعَمَ عَبْدُ الرَّحْمَنِ أَنَّهُ قَدْ رَأَى أَنْفَ جَدِّهِ

سونے کی ناک بنوا لیں۔ عبدالرحمٰن کا خیال ہے کہ انہوں نے اپنے دادا کی ناک دیکھی تھی۔

**1500** - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخٍ، حَدَّثَنَا أَبُو الْأَشْهَبِ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ طَرَفَةَ بْنِ عَرْفَجَةَ، وَزَعَمَ أَنَّهُ رَأَى عَرْفَجَةَ جَدَّهُ قَالَ أُصِيبَ أَنْفُ عَرْفَجَةَ يَوْمَ الْكُلَابِ، فَاتَّخَذَ أَنْفًا مِنْ وَرِقٍ فَأَنْتَنَ عَلَيْهِ، فَأَمَرَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَتَّخِذَ أَنْفًا مِنْ ذَهَبٍ"

ہمیں حضرت عبدالرحمٰن بن طرفہ بن عرفجہ نے حدیث بیان کی' ان کا خیال ہے کہ اُنہوں نے عرفجہ کے دادا کو دیکھا ہے' فرماتے ہیں: کلاب کے دن عرفجہ کی ناک پر چوٹ لگی' پس اُنہوں نے چاندی کی ناک بنوائی تو اس سے بدبو پھیل گئی' پس نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم ارشاد فرمایا کہ وہ سونے کی ناک بنوالے۔

# مُسْنَدُ أَبِي الْعُشَرَاءِ الدَّارِمِيِّ

# مسند ابوالعشراء دارمی رضی اللہ عنہ

**1501** - حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْجَعْدِ، وَهُدْبَةُ بْنُ خَالِدٍ، وَعَبْدُ الْأَعْلَى النَّرْسِيُّ، وَحَوْثَرَةُ بْنُ أَشْرَسَ، وَإِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ، قَالُوا: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ أَبِي الْعُشَرَاءِ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، أَمَا تَكُونُ الذَّكَاةُ إِلَّا مِنَ اللَّبَّةِ أَوِ الْحَلْقِ؟ قَالَ: لَوْ طَعَنْتَ فِي فَخِذِهَا لَأَجْزَأَ عَنْكَ

حضرت ابی العشراء رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں' فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کی: یارسول اللہ! کیا ذبح لبہ یا حلق سے ہوتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر تُو نے تیر مارا اس کی ران میں تو تیرے لیے کافی ہے۔

زَادَ حَوْثَرَةُ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت حوثرہ نے یہ زیادہ کیا ہے: پس رسول

---

**1500**- أخرجه أحمد جلد5صفحه23 . وأبو داؤد في الخاتم' باب: ما جاء في ربط الأسنان بالذهب .

**1501**- أخرجه أحمد جلد4صفحه334 . والترمذي في الأطعمة' باب: ما جاء في الذكاة في الحلق واللبة . وأبو داؤد في الأضاحي' باب: ما جاء في ذبيحة المتردية . والنسائي في الضحايا' باب: المتردية في البئر التي لايوصل الى حلقها . وابن ماجه في الذبائح' باب: زكاة الناذ من البهائم . والدارمي في الأضاحي' باب: في ذبيحة المتردية في البئر . والبيهقي في السنن جلد9صفحه246 .

وَسَلَّمَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَوْ طَعَنْتَ فِي فَخِذِهَا لَأَجْزَأَ، عَنْكَ

اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ کی قسم! جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اگر تو اس کی ران میں نیزہ مارتا تو تیرے لیے کافی تھا۔

# مُسْنَدُ عِتْبَانَ

# مسند عتبان رضی اللہ عنہ

**1502** - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخٍ، حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيرَةِ، حَدَّثَنَا ثَابِتٌ، عَنْ أَنَسٍ، حَدَّثَنِي مَحْمُودُ بْنُ الرَّبِيعِ، عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: قَدِمْتُ الْمَدِينَةَ فَلَقِيتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِكٍ، فَقُلْتُ: حَدِيثٌ بَلَغَنِي عَنْكَ، قَالَ: أَصَابَنِي فِي بَصَرِي شَيْءٌ فَبَعَثْتُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنِّي أُحِبُّ أَنْ تَأْتِيَنِي فَتُصَلِّيَ فِي مَنْزِلِي فَأَتَّخِذَهُ مُصَلًّى، قَالَ: فَأَتَانِي النَّبِيُّ فِيمَنْ شَاءَ اللّٰهُ مِنْ أَصْحَابِهِ، فَدَخَلَ عَلَيَّ فَهُوَ يُصَلِّي فِي مَنْزِلِي، وَأَصْحَابُهُ يَتَحَدَّثُونَ بَيْنَهُمْ، ثُمَّ أَسْنَدُوا عُظْمَ ذَلِكَ وَكِبْرَهُ إِلَى مَالِكِ بْنِ دُخْشُمٍ، قَالَ: وَدُّوا أَنَّهُ دَعَا عَلَيْهِ فَهَلَكَ، وَدُّوا أَنَّهُ أَصَابَهُ سَقَمٌ فَقَضَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّلَاةَ، فَقَالَ: أَلَيْسَ يَشْهَدُ أَنَّ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَأَنِّي رَسُولُ اللّٰهِ قَالُوا: إِنَّهُ

حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں مدینہ شریف آیا، میں عتبان بن مالک سے ملا۔ میں نے کہا مجھے آپ کے حوالہ سے حدیث پہنچی ہے۔ حضرت عتبان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میری آنکھ میں کوئی بیماری لگ گئی۔ میں نے حضور ﷺ کی طرف پیغام بھیجا کہ میں پسند کرتا ہوں کہ آپ ﷺ میرے گھر تشریف لائیں۔ میرے گھر میں نماز پڑھیں۔ میں اس جگہ کو نماز کی جگہ بنا لوں گا۔ فرماتے ہیں: حضور اقدس ﷺ تشریف لائے۔ جب اللہ نے چاہا آپ ﷺ اپنے صحابہ کے ساتھ میرے پاس آئے' آپ ﷺ میرے کمرے میں داخل ہو کر میری جگہ نماز پڑھنے لگے' صحابہ کرام آپس میں باتیں کرنے لگے۔ اُنہوں نے مالک بن دخشم کو تکبر اور بڑے پن سے منسوب کیا' اُنہوں نے خیال کیا کہ حضور ﷺ ان کے خلاف دعا کریں' وہ ہلاک ہو جائے' اُنہوں نے

**1502**- أخرجه مسلم في الايمان باب: الدليل على أن من مات على التوحيد دخل الجنة قطعًا . وأحمد جلد 4 صفحه 44 وجلد 5 صفحه 450,449 . والبخاري في الصلاة' باب: اذا دخل بيتًا يصلي حيث شاء' وفي الأذان باب: الرخصة في المطر والعلة أن يصلي في رحله' وباب: اذا زار الامام قومًا فأمهم' وباب: يسلم حين يسلم الامام' وباب: من لم يرد السلام على الامام واكتفى بتسليم الصلاة' وفي التهجد باب: صلاة النوافل جماعة' وفي المغازي باب: شهود الملائكة بدرًا' وفي الأطعمة باب: الخزيرة' وفي الرقاق باب: العمل الذي يبتغى فيه وجه الله' وفي استتابة المرتدين باب: ما جاء في المتأولين .

يَقُولُ ذَلِكَ وَمَا هُوَ فِي قَلْبِهِ، قَالَ: لَا يَشْهَدُ أَحَدٌ أَنَّ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَأَنِّي رَسُولُ اللَّهِ فَيَدْخُلَ النَّارَ أَوْ تَطْعَمُهُ النَّارُ قَالَ: فَأَعْجَبَنِي هَذَا الْحَدِيثُ فَقُلْتُ: لِابْنِي اكْتُبْهُ فَكَتَبَهُ

خیال کیا کہ اس کو بیماری لگ جائے' حضور ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو آپ نے فرمایا: کیا وہ توحید و رسالت کی گواہی نہیں دیتا؟ صحابہ کرام نے عرض کی: وہ توحید و رسالت کی گواہی دل سے نہیں دیتا ہے۔ آپ نے فرمایا: جو لا الہ الا اللہ انی رسول اللہ کی گواہی نہیں دیتا ہے وہ جہنم میں داخل ہوگا' جہنم اس کو کھائے گی۔ راوی فرماتے ہیں. مجھے یہ حدیث پسند آئی تو میں نے اپنے بیٹے سے کہا: اس کو لکھو! تو اُس نے لکھا۔

**1503** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هَاشِمُ بْنُ الْقَاسِمِ، حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ الْمُغِيرَةِ، عَنْ ثَابِتٍ، عَنْ أَنَسٍ، عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ، نَحْوًا مِنْهُ وَزَادَ فِيهِ، وَأَصْحَابُهُ يَتَحَدَّثُونَ بَيْنَهُمْ، وَيَذْكُرُونَ مَا يَلْقَوْنَ مِنَ الْمُنَافِقِينَ، ثُمَّ أَسْنَدُوا عُظْمَ ذَلِكَ إِلَى مَالِكِ بْنِ دُخْشُمٍ، قَالَ: وَدُّوا أَنَّهُ دَعَا عَلَيْهِ يَحْمِلُونَهُ عَلَيْهِ فَقَضَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَذَكَرَ نَحْوًا مِنْهُ

حضرت عتبان بن مالک سے اسی طرح روایت ہے لیکن اس میں کچھ اضافہ ہے کہ صحابہ کرام آپس میں گفتگو کر رہے تھے اور ذکر کر رہے تھے جو منافقین کی طرف سے ان کو پہنچتی ہے' پھر اس بڑے کام کی نسبت حضرت مالک بن دخشم کی طرف کی' اُنہوں نے چاہا کہ آپ اس کے خلاف دعا کریں' وہ اس کے خلاف ہنگامہ کر رہے تھے' اس کے بعد حضور ﷺ نے نماز پوری کی' وہی کہا جو اوپر حدیث میں ذکر ہوا ہے۔

**1504** - حَدَّثَنَا أَبُو حَمْزَةَ هُرَيْمُ بْنُ عَبْدِ الْأَعْلَى، حَدَّثَنَا مُعْتَمِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ، عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ الْمُغِيرَةِ، حَدَّثَنَا ثَابِتٌ، عَنْ أَنَسٍ، عَنْ مَحْمُودِ بْنِ الرَّبِيعِ، عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: لَقِيتُ عِتْبَانَ بَعْدَ ذَلِكَ فَحَدَّثَنِي بِحَدِيثٍ أَعْجَبَنِي، فَقُلْتُ لِابْنِي:

حضرت عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں عتبان سے ملا' اس کے بعد اُنہوں نے مجھے حدیث بیان کی تو مجھے پسند آئی' میں نے اپنے بیٹے سے کہا: اس کو لکھو! اُنہوں نے لکھا: وہ یہ حدیث تھی کہ ان کی آنکھ کی بینائی چلی گئی' میں نے عرض کی: اے اللہ کے نبی! اگر

---

**1503**- أخرجه مسلم في الايمان' باب: الدليل على أن من مات على التوحيد دخل الجنة قطعًا .

**1504**- أخرجه أحمد جلد 4 صفحه 186 و 187 و 238 و 239 . والترمذي في الوصايا' باب: ما جاء لا وصية لوارث . والنسائي في الوصايا' باب: ابطال الوصية للوارث .

اكْتُبْهُ فَكَتَبَهُ، قَالَ: وَقَدْ كَانَ ذَهَبَ بَصَرُهُ، قَالَ: قُلْتُ: يَا نَبِيَّ اللَّهِ، لَوْ أَتَيْتَنِي فَصَلَّيْتُ، عِنْدِي فِي مَكَانٍ أَتَّخِذُهُ مَسْجِدًا، قَالَ: فَجَاءَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلَ يُصَلِّي، وَجَعَلَ أَصْحَابُهُ يَتَحَدَّثُونَ، قَالَ: فَذَكَرُوا مَا يَلْقُونَ مِنَ الْمُنَافِقِينَ مِنَ الْأَذَى، فَحَمَلُوا عُظْمَ ذَلِكَ عَلَى مَالِكِ بْنِ الدُّخْشُمِ، فَكَانَ يُعْجِبُهُمْ أَنْ يَحْمِلُوا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَدْعُو عَلَيْهِ فَيَهْلَكَ، فَقَالُوا: يَا نَبِيَّ اللَّهِ، إِنَّ مِنْ أَمْرِهِ كَذَا وَكَذَا، قَالَ: فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَلَيْسَ يَشْهَدُ أَنَّ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللّٰهِ قَالُوا: إِنَّمَا يَقُولُ ذَلِكَ بِلِسَانِهِ، وَلَيْسَ لَهُ حَقِيقَةٌ فِي قَلْبِهِ، قَالَ: فَقَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا يَشْهَدُ أَحَدٌ أَنَّ لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنِّي رَسُولُ اللّٰهِ فَيُدْخِلُهُ اللّٰهُ النَّارَ- أَوْ قَالَ- فَتَطْعَمُهُ النَّارُ أَبَدًا قَالَ الْمُعْتَمِرُ: قَالَ: إِنِّي سَمِعْتُهُ مِنْ أَنَسٍ وَمَا حَدَّثَ بِهِ أَحَدًا

آپ میرے پاس آئیں اور میرے مکان میں نماز پڑھیں تو میں اس کو مسجد بنالوں گا۔ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد آپ ﷺ تشریف لائے' آپ نماز پڑھنے لگے' صحابہ کرام گفتگو کرنے لگے' اُنہوں نے ذکر کیا جو ان کو منافقوں کی طرف سے تکلیف پہنچی تھی' اُنہوں نے اس کی نسبت حضرت مالک بن دخشم کی طرف کی' وہ پسند کرتے تھے کہ حضور ﷺ ان کے لیے خلاف دعا کریں اور یہ ہلاک ہو جائے۔ اُنہوں نے عرض کی: اے اللہ کے نبی! یہ اس اس طرح کے کام کرتا ہے' اس کے بعد حضور ﷺ نے فرمایا: کیا یہ لا الٰہ الا اللہ وانّ محمد رسول اللہ کی گواہی دیتا ہے؟ صحابہ کرام نے عرض کی: زبان سے دیتا ہے لیکن دل سے انکار کرتا ہے' حضور ﷺ نے فرمایا: ایسا نہیں ہوسکتا ہے کہ کوئی آدمی لا الٰہ الا اللہ انی رسول اللہ کی گواہی دیتا ہو وہ اس کے بعد جہنم میں داخل ہو جائے' یا فرمایا: جہنم کی آگ اس کو ہمیشہ کھائے۔ معتمر فرماتے ہیں: میرے والد نے بیان کیا کہ میں نے حضرت انس سے سنا اور انہوں نے اسے کسی ایک سے بیان نہیں کیا۔

## مُسْنَدُ عَمْرِو بْنِ خَارِجَةَ

## مسند عمرو بن خارجہ رضی اللہ عنہ

**1505** - حَدَّثَنَا خَلَفُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ غَنْمٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ خَارِجَةَ، قَالَ: خَطَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ عَلَى نَاقَةٍ، وَأَنَا تَحْتَ جِرَانِهَا، وَهِيَ تَقْصَعُ بِجَرَّةٍ،

حضرت عمرو بن خارجہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے خطبہ دیا اس حالت میں کہ آپ ﷺ اونٹنی پر سوار تھے۔ میں اس کے نیچے کھڑا تھا وہ جگالی کر رہی تھی۔ اس کا لعاب میرے دونوں کندھوں کے درمیان گر رہا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اے لوگو! بے

وَلِعَابُهَا يَسِيلُ بَيْنَ كَتِفَيَّ، فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّ اللّٰهَ أَعْطَى كُلَّ ذِي حَقٍّ حَقَّهُ، فَلَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ، وَالْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ، وَلِلْعَاهِرِ الْحَجَرُ، وَمَنِ ادَّعَى إِلَى غَيْرِ أَبِيهِ، أَوِ انْتَمَى إِلَى غَيْرِ مَوَالِيهِ رَغْبَةً عَنْهُمْ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ، وَالْمَلَائِكَةِ، وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ، لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ مِنْهُ صَرْفًا وَلَا عَدْلًا

شک اللہ عزوجل نے ہر صاحب حق کو اس کا حق دے دیا ہے لہٰذا وارث کے لیے وصیت جائز نہیں ہے۔ بچہ بستر والے کا ہے، زانی کے لیے پتھر ہیں۔ جس نے اپنی نسبت اپنے باپ کے علاوہ کسی اور کی طرف کی یا اپنے آقا کے علاوہ کسی اور آقا کی طرف اس سے بے رغبت ہوتے ہوئے اس پر اللہ اور فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ اس کے نہ فرض اور نہ نفل دونوں قبول نہ ہوں گے۔

# مُسْنَدُ عُمَارَةَ بْنِ أَوْسٍ

# مسند عمارہ بن اوس رضی اللہ عنہ

1506 - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ عَبْدِ الْحَمِيدِ، حَدَّثَنَا قَيْسُ بْنُ الرَّبِيعِ، عَنْ زِيَادِ بْنِ عِلَاقَةَ، عَنْ عُمَارَةَ بْنِ أَوْسٍ، وَقَدْ كَانَ صَلَّى الْقِبْلَتَيْنِ جَمِيعًا، قَالَ: إِنِّي لَفِي مَنْزِلِي إِذَا مُنَادٍ يُنَادِي عَلَى الْبَابِ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ حَوَّلَ الْقِبْلَةَ فَأَشْهَدُ عَلَى إِمَامِنَا، وَالرِّجَالِ، وَالنِّسَاءِ، وَالصِّبْيَانِ لَقَدْ صَلُّوا إِلَى هَاهُنَا - يَعْنِي بَيْتَ الْمَقْدِسِ - وَإِلَى هَاهُنَا- يَعْنِي الْكَعْبَةَ-

حضرت عمارہ بن اوس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ان کو دو قبلوں کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کا شرف حاصل ہوا ہے۔ فرماتے ہیں کہ میں اپنے گھر تھا۔ جب آواز دینے والے نے آواز دی میرے دروازے پر کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قبلہ شریف کی جانب منہ پھیرلیا ہے۔ میں گواہی دیتا ہوں اپنے آگے والوں اور مردوں اور عورتوں اور بچوں کو جو بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھ رہے تھے کہ وہ کعبہ شریف کی طرف منہ کر کے نماز پڑھیں۔

# مُسْنَدُ سَعْدِ

# مسند سعد بن

1506- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 2صفحه13-14 . للمصنف والطبراني في الكبير . وأخرجه مالك في القبلة' باب: ما جاء في القبلة . والبخاري في الصلاة' باب: ما جاء في القبلة . ومسلم في المساجد' باب: تحويل القبلة من القدس الى الكعبة . وأبي داؤد في الصلاة' باب: من صلى لغير القبلة ثم علم .

# سَعْدُ بْنِ الْأَطْوَلِ

# حضرت سعد بن الاطول رضی اللہ عنہ

**1507** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، أَخْبَرَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ أَبُو جَعْفَرٍ، عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ سَعْدِ بْنِ الْأَطْوَلِ، أَنَّ رَجُلًا، مَاتَ وَتَرَكَ ثَلَاثَ مِائَةِ دِرْهَمٍ وَعِيَالًا، قَالَ: فَأَرَدْتُ أَنْ أُنْفِقَهَا عَلَى عِيَالِهِ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ أَخَاكَ مَحْبُوسٌ بِدَيْنِهِ فَاقْضِ، عَنْهُ فَقَضَى، عَنْهُ، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، قَدْ قَضَيْتُ، عَنْهُ إِلَّا امْرَأَةً ادَّعَتْ دِينَارَيْنِ، وَلَيْسَ لَهَا بَيِّنَةٌ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَعْطِهَا فَإِنَّهَا صَادِقَةٌ

حضرت سعد بن الاطول رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی فوت ہوا۔ اس نے تین سو تیرہ درہم بطور وراثت چھوڑے اور بچے۔ میں نے ارادہ کیا کہ یہ ان کی اولاد پہ خرچ کر دوں۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرا بھائی قرض چھوڑ کر مرا ہے تو اس کی طرف سے قرض ادا کر۔ عرض کی: یا رسول اللہ! میں نے اس کی طرف سے قرض ادا کر دیا ہے۔ مگر ایک عورت دو دینار کا دعویٰ کرتی ہے اس کے پاس گواہ نہیں ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو اس کو دے دو کیونکہ وہ سچی ہے۔

**1508** - حَدَّثَنَا ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنُ بَدْرِ بْنِ وَاصِلِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَعْدِ بْنِ الْأَطْوَلِ، قَالَ: حَدَّثَنِي أَبِي عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ بَدْرِ بْنِ وَاصِلِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَعْدِ بْنِ الْأَطْوَلِ، حَدَّثَنِي عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعْدِ بْنِ الْأَطْوَلِ، قَالَ: كَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَعْدٍ يَخْرُجُ إِلَى أَصْحَابِهِ بِتُسْتَرٍ يَزُورُهُمْ فَيُقِيمُ يَوْمَ دُخُولِهِ، وَالثَّانِي، وَيَخْرُجُ فِي الثَّالِثِ فَيَقُولُونَ لَهُ: لَوْ أَقَمْتَ، فَيَقُولُ: سَمِعْتُ أَبِي يَقُولُ: نَهَانِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، أَوْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْهَى عَنِ الثَّنَاءِ، فَمَنْ أَقَامَ بِبَلَدِ الْخَرَاجِ فَقَدْ ثَنَأَ فَأَنَا أَكْرَهُ أَنْ أُقِيمَ

حضرت سعد بن الاطول رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن سعد رضی اللہ عنہ اپنے ساتھیوں کی طرف تستر گئے اُن کی ملاقات کرنے کے لیے۔ آپ جس دن آئے اس دن اور دوسرے دن مقیم ہو گئے۔ تیسرے دن نکلے انہوں نے آپ سے عرض کی کہ اگر قیام کریں (تو بہتر ہے) آپ نے فرمایا: میں نے اپنے باپ سے سنا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے منع کیا مقیم ہونے سے جو خراج والی جگہ میں قیام کرے بے شک اس میں مقیم ہونے سے منع کیا ہے۔ میں ناپسند کرتا ہوں مقیم ہونے کو۔

---

**1507**- أخرجه أحمد جلد4صفحه136 وجلد5صفحه7 . وابن ماجه في الصدقات' باب: أداء الدين عن الميت .

**1508**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد5صفحه254 للمصنف اذن ولا سبب .

1509 - حَدَّثَنَا ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنُ بَدْرٍ، حَدَّثَنِي عَبَّادُ بْنُ مُوسَى الْقُرَشِيُّ، عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ، عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ أَبِي جَعْفَرٍ، عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ سَعْدِ بْنِ الْأَطْوَلِ، أَنَّ أَبَاهُ مَاتَ وَتَرَكَ ثَلَاثَ مِائَةِ دِرْهَمٍ وَعِيَالًا وَدَيْنًا فَأَرَدْتُ أَنْ أُنْفِقَ عَلَى عِيَالِهِ، فَقَالَ لِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ أَبَاكَ مَحْبُوسٌ بِدَيْنِهِ فَاقْضِ، عَنْهُ قُلْتُ: بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي يَا رَسُولَ اللّٰهِ، قَدْ قَضَيْتُ، عَنْهُ مَا خَلَا امْرَأَةً ادَّعَتْ دِينَارَيْنِ، وَلَيْسَ لَهَا بَيِّنَةٌ، قَالَ: أَعْطِهَا فَإِنَّهَا صَادِقَةٌ فَأَعْطَيْتُهَا

حضرت سعد بن الاطول رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ان کے والد فوت ہوئے۔ اس نے تین سو تیرہ درہم بطور وراثت چھوڑے اور بچے اور قرض چھوڑا' میں نے ارادہ کیا کہ یہ ان کی اولاد پہ خرچ کر دوں۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تیرا باپ قرض کی وجہ سے روک لیا گیا' تو اس کی طرف سے قرض ادا کر۔ عرض کی: یا رسول اللہ! میں نے اس کی طرف سے قرض ادا کر دیا ہے۔ مگر ایک عورت دو دینار کا دعویٰ کرتی ہے اس کے پاس گواہ نہیں ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو اس کو دے دو کیونکہ وہ سچی ہے' میں نے اس کو دے دیا۔

1510 - حَدَّثَنَا ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ، حَدَّثَنِي عَبَّادُ بْنُ مُوسَى، عَنْ حَمَّادِ بْنِ سَلَمَةَ، عَنْ سَعِيدٍ الْجُرَيْرِيِّ، عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ رَجُلٍ، مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ

ابونضرہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے کسی آدمی سے اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

## أَبُو مَرْثَدٍ الْغَنَوِيُّ

## مسند ابومرثد الغنوی رضی اللہ عنہ

1511 - حَدَّثَنَا الْعَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيدِ النَّرْسِيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ، حَدَّثَنِي عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ يَزِيدَ بْنِ جَابِرٍ، قَالَ: سَمِعْتُ بُسْرَ بْنَ عُبَيْدِ اللّٰهِ، وَقَالَ مَرَّةً: عَنْ بُسْرِ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ، عَنْ أَبِي إِدْرِيسَ

حضرت ابومرثد الغنوی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قبروں پر نہ بیٹھو نہ اُن کی طرف منہ کر کے نماز پڑھو۔

1511- أخرجه أحمد جلد 4صفحه135 . ومسلم في الجنائز' باب: النهي عن الجلوس على القبر والصلاة عليه . والترمذي في الجنائز' باب: ما جاء في كراهية المشي على القبور والجلوس عليها . وأبو داؤد في الجنائز' باب: في كراهية القعود على القبر . والنسائي في القبلة' باب: النهي عن الصلاة الى القبر .

الْخَوْلَانِيِّ، عَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الْأَسْقَعِ، عَنْ أَبِي مَرْثَدٍ الْغَنَوِيِّ، قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: لَا تَجْلِسُوا عَلَى الْقُبُورِ وَلَا تُصَلُّوا اِلَيْهَا

# عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ الْأَنْصَارِيُّ

# مسند عبداللہ بن عبدالرحمٰن الانصاری رضی اللہ عنہ

**1512** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا فَضَالَةُ بْنُ حَصِينٍ الْعَطَّارُ، قَالَ: سَمِعْتُ الْخَطَّابَ بْنَ سَعِيدٍ، عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الْأَنْصَارِيِّ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ الْأَنْصَارِيِّ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: الرَّاسِخَاتُ فِي الْوَحْلِ، الْمُطْعِمَاتُ فِي الْمَحْلِ، مَنْ بَاعَهَا فَإِنَّ ثَمَنَهَا بِمَنْزِلَةِ الرَّمَادِ عَلَى شَاهِقَةٍ هَبَّتْ لَهُ رِيحٌ فَقَذَفَتْهُ

حضرت عبداللہ بن عبدالرحمٰن الانصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیچڑ میں گڑی ہوئی اور محل میں کھائی جانے والی چیزوں کو جس نے بیچا' تو ان کی قیمت اس راکھ کی مانند ہے' جو بلند جگہ پر ہو' تھوڑی سی تیز ہوا چلے اور اس کو اُٹھا کر کہیں: (دریا' سمندر' کس وغیرہ) میں پھینک دے۔

**1513** - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ بْنُ فَرُّوخٍ، حَدَّثَنَا جَرِيرُ بْنُ حَازِمٍ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ

حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عبدالرحمٰن! حکومت کا سوال نہ

---

**1512**- عزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد4صفحه68 للمصنف .

**1513**- أخرجه مسلم فى الايمان' باب: ندب من حلف يمينًا فرأى غيرها خيرًا منها أن يأتى الذيهو خير منه ويكفر عن يمينه . وأحمد جلد5صفحه63,62 . والبخارى فى الأيمان' باب: قوله تعالٰى: (لا يؤاخذكم الله باللغو فى أيمانكم)' وفى الكفارات باب: الكفارة قبل الحنث وبعده . وفى الأحكام باب: من لم يسأل الامارة أعانه الله عليها' وباب: من سأل الامارة وكل اليها . وأبو داؤد فى الخراج والاماء ة والفىء' باب: ما جاء فى طلب الامارة . والترمذى فى النذور والأيمان' باب: ما جاء فى من حلف على يمين فرأى غيرها خيرًا منها . والنسائى فى آداب القضاة' باب: النهى عن مسألة الامارة .

بْنِ سَمُرَةَ، قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَبْدَ الرَّحْمَنِ، لَا تَسْأَلِ الْإِمَارَةَ وَذَكَرَ الْحَدِيثَ

کرنا' اور حدیث ذکر فرمائی۔

# الْمِقْدَادُ بْنُ عَمْرٍو الْكِنْدِيُّ

# مسند مقداد بن عمرو کندی رضی اللہ عنہ

**1514** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ ثَابِتٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى، عَنِ الْمِقْدَادِ بْنِ عَمْرٍو الْكِنْدِيِّ، قَالَ: قَدِمْتُ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعِي رَجُلَانِ مِنْ أَصْحَابِي، فَطَلَبْنَا هَلْ يُضِيفُنَا أَحَدٌ؟ فَلَمْ يُضِفْنَا أَحَدٌ، فَأَتَيْنَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، أَصَابَنَا جُوعٌ وَجَهْدٌ، وَإِنَّا تَعَرَّضْنَا هَلْ يُضِيفُنَا أَحَدٌ؟ فَلَمْ يُضِفْنَا أَحَدٌ، فَدَفَعَ إِلَيْنَا أَرْبَعَةَ أَعْنُزٍ فَقَالَ: " يَا مِقْدَادُ، خُذْ هَذِهِ فَاحْتَلِبْهَا فَجَزِّئْهَا أَرْبَعَةَ أَجْزَاءٍ: جُزْءًا لِي، وَجُزْءًا لَكَ، وَجُزْءًا لِصَاحِبَيْكَ " فَكُنْتُ أَفْعَلُ ذَلِكَ، فَلَمَّا كَانَ ذَاتَ لَيْلَةٍ شَرِبْتُ جُزْئِي، وَشَرِبَ صَاحِبَايَ جُزْئَيْهِمَا وَجَعَلْتُ جُزْءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْقَعْبِ، وَأَطْبَقْتُ عَلَيْهِ، فَاحْتُبِسَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَتْ لِي نَفْسِي: إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ دَعَاهُ أَهْلُ

حضرت مقداد بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اور میرے دو ساتھی آئے' قریب تھا کہ بھوک کی وجہ سے ہماری ساعت اور بصارت چلی جاتی' پس ہم نے مطالبہ کیا' کیا ہمیں کوئی اپنا مہمان بنائے گا؟ ان میں سے کسی نے بطور مہمان ہم کو قبول نہ کیا یہاں تک کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے' عرض کی: اے اللہ کے رسول! ہمیں بے حد بھوک لگی ہے' ہم نے اپنے آپ کو بطور مہمان پیش کیا؟ ہمیں کسی نے اپنا مہمان نہ بنایا' پس آپ نے ہمیں چار بکریاں دیں' فرمایا: اے مقداد! ان کو پکڑ کر ان کا دودھ نکال' اس کو چار حصوں میں تقسیم کر' ایک حصہ میرے لیے' ایک تیرے لیے اور ایک ایک حصہ تیرے دونوں ساتھیوں کے لیے' پس میں ایسے ہی کرتا رہا' پس جب ایک رات میں نے اپنے حصہ اور میرے دونوں دوستوں نے اپنا اپنا حصہ پی لیا' میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حصہ پیالے میں رکھ کر' اوپر سے ڈھک دیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو آنے میں دیر لگ گئی' میں نے اپنے

**1514**- أخرجه أحمد جلد 6صفحه2-5 . ومسلم في الأشربة' باب: اكرام الضيف وفضل ايثاره . والترمذى فى الاستئذان' باب: كيف السلام .

بَيْتٍ مِنَ الْمَدِينَةِ، فَتَعَشَّى مَعَهُمْ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْتَاجُ اِلَى هٰذَا اللَّبَنِ. فَلَمْ تَزَلْ نَفْسِي تُدِيرُنِي حَتَّى قُمْتُ اِلَى الْقَعْبِ، فَشَرِبْتُ مَا فِيهِ، فَلَمَّا تَقَارَّ فِي بَطْنِي أَخَذَنِي مَا قَدُمَ، وَمَا حَدَثَ، فَقَالَتْ لِي نَفْسِي: يَجِيءُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ جَائِعٌ ظَمْآنُ، فَيَرْفَعُ الْقَعْبَ، فَلَا يَجِدُ فِيهِ شَيْئًا فَيَدْعُو عَلَيْكَ، فَتَسَجَّيْتُ كَأَنِّي نَائِمٌ، وَمَا كَانَ بِي نَوْمٌ، فَجَاءَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمَ تَسْلِيمَةً أَسْمَعَ الْيَقْظَانَ، وَلَمْ يُوقِظِ النَّائِمَ، فَلَمَّا لَمْ يَرَ فِي الْقَعْبِ شَيْئًا رَفَعَ رَأْسَهُ اِلَى السَّمَاءِ، فَقَالَ: اللّٰهُمَّ أَطْعِمْ مَنْ أَطْعَمَنَا وَاسْقِ مَنْ سَقَانَا قَالَ: فَاغْتَنَمْتُ دَعْوَةَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخَذْتُ الشَّفْرَةَ وَأَنَا أُرِيدُ أَنْ أَذْبَحَ بَعْضَ تِلْكَ الْأَعْنُزِ فَأُطْعِمَهُ، فَضَرَبْتُ بِيَدِي فَوَقَعَتْ عَلَى ضَرْعِهَا، فَإِذَا هِيَ حَافِلٌ، ثُمَّ نَظَرْتُ اِلَيْهِنَّ جَمِيعًا، فَإِذَا هُنَّ حُفَّلٌ فَحَلَبْتُ فِي الْقَعْبِ حَتَّى امْتَلَأَ، ثُمَّ أَتَيْتُهُ وَأَنَا أَبْتَسِمُ، فَقَالَ: هِيهِ بَعْضَ سَوْآتِكَ يَا مِقْدَادُ فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، اشْرَبْ، ثُمَّ أُخْبِرُ فَشَرِبَ، ثُمَّ شَرِبْتُ مَا بَقِيَ ثُمَّ أَخْبَرْتُهُ فَقَالَ: يَا مِقْدَادُ، هٰذِهِ بَرَكَةٌ كَانَ يَنْبَغِي لَكَ أَنْ تُعْلِمَنِي حَتَّى نُوقِظَ صَاحِبَيْنَا فَنَسْقِيَهُمَا مِنْ هٰذِهِ الْبَرَكَةِ قَالَ: قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، اِذَا شَرِبْتَ أَنْتَ الْبَرَكَةَ وَأَنَا فَمَا أُبَالِي مَنْ أَخْطَأَتْ

دل میں کہا: بے شک رسول کریم ﷺ نے اپنے گھر والوں کو مدینہ سے بلا کر ان کے ساتھ شام کا کھانا کھایا ہے' لہٰذا رسول کریم ﷺ کو اس دودھ کی ضرورت نہیں ہے' یہ بات مسلسل میرے دل میں گھومتی رہی یہاں تک کہ میں اُٹھ کر اس پیالہ کے پاس گیا جتنا اس میں دودھ تھا' میں نے پی لیا' پس جب میں نے پی لیا تو مجھے ندامت ہوئی اور دل میں کہا کہ جو میں نے کہا (اگر) محمد ﷺ آئے اور آپ نے دودھ نہ پایا تو آپ تیرے خلاف کریں گے اور تُو ہلاک ہو جائے گا۔ مجھے نیند نہیں آ رہی تھی' اسی حال میں حضور ﷺ تشریف لائے' آپ ویسے ہی آئے آپ نے اس انداز میں سلام کیا کہ جاگنے والا سنے اور سونے والا نہ جاگے' پھر آپ نے پینے کے لیے دودھ دیکھا تو آپ نے برتن میں کوئی شی نہیں دیکھی' آپ نے اپنا سر مبارک آسمان کی طرف اُٹھایا' اس کے بعد حضور ﷺ نے عرض کی: اے اللہ! تُو اس کو کھلا جو مجھے کھلائے اور تُو اس کو پلا جو مجھے پلائے۔ میں نے چھری پکڑی تاکہ میں ایک بکری حضور ﷺ کے لیے ذبح کروں۔ میں نے اس بکری کی کھیری پر ہاتھ مار کر دیکھا اس کے اور سب بکریوں کے تھن دودھ سے بھرے ہوئے ہیں' میں نے پیالے میں دودھ دوھا یہاں تک کہ وہ برتن بھر گیا' پھر میں اس کو لے کر حضور ﷺ کے پاس آیا' اس حال میں کہ میں ہنس رہا تھا' آپ نے فرمایا: اے مقداد! اپنی غلطی سے' میں نے عرض کی: آپ پئیں! پھر میں خبر دینے لگا۔ آپ نے اس کو نوش کیا' پھر

مجھے پکڑایا تو میں نے اس کو پیا جو بچا ہوا تھا' پھر آپ نے مجھے فرمایا: اے مقداد! یہ برکت ہے' آپ کو چاہیے کہ مجھے بتائیں تاکہ ہم اپنے دونوں ساتھیوں کو جگا کر اس برکت سے ان کو بھی پلائیں۔ میں نے عرض کی: اے اللہ کے رسول! جب میں نے اور آپ نے برکت کو پی لیا۔

## عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ شِبْلٍ الْأَنْصَارِيُّ

## مسند عبدالرحمن بن شبل انصاری رضی اللہ عنہ

**1515** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ بْنُ خَالِدٍ، حَدَّثَنَا أَبَانُ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ، حَدَّثَنِي زَيْدُ، عَنْ أَبِي سَلَامٍ، عَنِ الْحُبْرَانِيِّ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ شِبْلٍ، أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: اقْرَءُوا الْقُرْآنَ، وَلَا تَغْلُوا فِيهِ، وَلَا تَجْفُوا، عَنْهُ، وَلَا تَأْكُلُوا بِهِ، وَلَا تَسْتَكْثِرُوا بِهِ

حضرت عبدالرحمٰن بن شبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ انہوں نے حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قرآن پڑھو۔ اس میں غلو نہ کرو۔ اس سے بے وفائی نہ کرو۔ اس کو کھانے کا ذریعہ نہ بناؤ نہ اس کے ساتھ کثرت حاصل کرو (یعنی اس کے ذریعے مال جمع نہ کرو)۔

## مُسْنَدُ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الْبَجَلِيِّ

## مسند جندب بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ

**1516** - حَدَّثَنَا خَلَفُ الْبَزَّازُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ أَبِي عِمْرَانَ، عَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللهِ الْبَجَلِيِّ، وَلَا أَعْلَمُهُ إِلَّا رَفَعَهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ

حضرت جندب بن ابن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میرے علم کے مطابق مرفوعاً حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتا ہوں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قرآن پڑھو جب تک دل

---

**1515**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 444 . وعزاه أيضًا الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 4 صفحه 95 و جلد 7 صفحه 167-168 للمصنف والطبراني في الكبير والأوسط .

**1516**- أخرجه البخاري في فضائل القرآن' باب: اقرء وا القرآن ما ائتلفت عليه قلوبكم' وفي الاعتصام باب: كراهية الاختلاف . وأحمد جلد 4 صفحه 313 . ومسلم في العلم' باب: النهي عن اتباع متشابه القرآن .

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: اقْرَءُوا الْقُرْآنَ مَا ائْتَلَفَتْ عَلَيْهِ قُلُوبُكُمْ، فَإِذَا اخْتَلَفْتُمْ فِيهِ فَقُومُوا، عَنْهُ قَالَ: وَكُنْتُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غُلَامًا حَزَوَّرًا

تمہارا چاہے جب دل اُکتا جائے اس کو چھوڑ دو۔ جندب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جوانی کے قریب تھا۔

**1517** - حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْوَلِيدِ الْكِنْدِيُّ، حَدَّثَنَا سُهَيْلُ، أَخُو حَزْمٍ، عَنْ أَبِي عِمْرَانَ، عَنْ جُنْدُبٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ قَالَ فِي الْقُرْآنِ بِرَأْيِهِ فَأَصَابَ فَقَدْ أَخْطَأَ

حضرت جندب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے قرآن میں اپنی رائے سے کچھ کہا وہ درست ہی کیوں نہ ہو بے شک اس نے غلطی کی۔

**1518** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ غِيَاثٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ حُمَيْدٍ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ جُنْدُبٍ، وَغَيْرِهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " احْتَجَّ آدَمُ وَمُوسَى، فَقَالَ مُوسَى: أَنْتَ آدَمُ الَّذِي خَلَقَكَ اللّٰهُ بِيَدِهِ وَأَسْجَدَ لَكَ مَلَائِكَتَهُ، وَأَسْكَنَكَ جَنَّتَهُ فَأَخْرَجْتَ النَّاسَ مِنَ الْجَنَّةِ، فَقَالَ آدَمُ: أَنْتَ مُوسَى الَّذِي كَلَّمَكَ اللّٰهُ نَجِيًّا، وَآتَاكَ التَّوْرَاةَ، تَلُومُنِي عَلَى أَمْرٍ قَدْ كُتِبَ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ يَخْلُقَنِي " ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى

حضرت جندب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت موسیٰ و آدم علیہما السلام کا مکالمہ ہوا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی کہ آپ آدم علیہ السلام ہیں۔ جس کو اللہ عزوجل نے اپنے دستِ قدرت سے پیدا کیا۔ تیرے لیے فرشتوں کو سجدہ کروایا تجھے اپنی جنت میں رکھا۔ پس آپ لوگوں کو جنت سے نکال لائے۔ حضرت آدم علیہ السلام نے فرمایا: آپ وہ موسیٰ ہیں جن کے ساتھ اللہ نے کلام فرمایا اور تجھے تورات دی۔ آپ مجھے ملامت کرتے ہیں اس کام پر جو مجھ پر لکھا گیا تھا میرے پیدا ہونے سے پہلے۔ آدم علیہ السلام موسیٰ پہ غالب آگئے اور موسیٰ علیہ السلام پر غالب آگئے۔

**1519** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ،

حضرت جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ یہ بجیلہ کے ایک آدمی ہیں' فرماتے ہیں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھا۔

---

**1517**- أخرجه أبو داؤد في العلم' باب: الكلام في كتاب الله بغير علم . والترمذي في التفسير' باب: ما جاء في الذي يفسر القرآن برأيه .

**1518**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 7 صفحه 191 للمصنف وأحمد بنحوه والطبراني .

**1519**- أخرجه أحمد جلد 5 صفحه 205 . ومسلم في الايمان' باب: تحريم قتل الكافر بعد أن قال: لا اله الا الله . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 1 صفحه 27 . للمصنف والطبراني في الكبير .

حَدَّثَنِي عَبْدُ الْحَمِيدِ بْنُ بَهْرَامَ، حَدَّثَنَا شَهْرُ بْنُ حَوْشَبٍ، حَدَّثَنِي جُنْدُبُ بْنُ سُفْيَانَ، رَجُلٌ مِنْ بَجِيلَةَ قَالَ: إِنِّي، عَنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ جَاءَهُ بَشِيرٌ مِنْ سَرِيَّةٍ بَعَثَهَا فَأَخْبَرَهُ، بِنَصْرِ اللَّهِ الَّذِي نَصَرَ سَرِيَّتَهُ، وَبِفَتْحِ اللَّهِ الَّذِي فَتَحَ لَهُمْ قَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، بَيْنَمَا نَحْنُ بِطَلَبِ الْعَدُوِّ وَقَدْ هَزَمَهُمُ اللَّهُ، إِذْ لَحِقْتُ رَجُلًا بِالسَّيْفِ، فَلَمَّا أَحَسَّ أَنَّ السَّيْفَ قَدْ وَاقِعَهُ، الْتَفَتَ وَهُوَ يَسْعَى فَقَالَ: " إِنِّي مُسْلِمٌ، إِنِّي مُسْلِمٌ، فَقَتَلْتُهُ وَإِنَّمَا كَانَ يَا نَبِيَّ اللَّهِ مُتَعَوِّذًا، قَالَ: فَهَلَّا شَقَقْتَ، عَنْ قَلْبِهِ، فَنَظَرْتَ صَادِقٌ هُوَ أَوْ كَاذِبٌ؟ ، قَالَ: لَوْ شَقَقْتُ، عَنْ قَلْبِهِ مَا كَانَ يُعْلِمُنِي الْقَلْبُ، هَلْ قَلْبُهُ إِلَّا مُضْغَةٌ مِنْ لَحْمٍ؟ قَالَ: فَأَنْتَ قَتَلْتَهُ، لَا مَا فِي قَلْبِهِ عَلِمْتَ، وَلَا لِسَانَهُ صَدَّقْتَ ، قَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، اسْتَغْفِرْ لِي، قَالَ: لَا أَسْتَغْفِرُ لَكَ ، فَدَفَنُوهُ فَأَصْبَحَ عَلَى وَجْهِ الْأَرْضِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، فَلَمَّا رَأَى ذَلِكَ قَوْمُهُ اسْتَحْيَوْا وَخَزَوْا مِمَّا لَقِيَ، فَحَمَلُوهُ فَأَلْقَوْهُ فِي شِعْبٍ مِنْ تِلْكَ الشِّعَابِ"

اچانک ایک خوشخبری دینے والا سریہ سے آیا جس کو آپ نے بھیجا تھا۔ اس نے خبر دی اللہ کی مدد سے جو اللہ نے اس سریہ میں کی' اور اللہ کی طرف سے فتح 'اللہ عزوجل نے اس سریہ والوں میں فتح دی۔ ان کو انھوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اس درمیان ہم دشمن کو تلاش کر رہے تھے۔ اللہ عزوجل نے اُن کو شکست دی۔ اچانک میں نے آدمی پر پیچھے سے تلوار کا وار کیا۔ جب اس نے محسوس کیا کہ تلوار اس پر گرنے والی ہے۔ وہ دوڑا' اس نے کہا: میں مسلمان ہوں میں مسلمان ہوں میں نے اس کو قتل کر دیا۔ اے اللہ کے نبی! وہ بچنا چاہتا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تو نے اس کا دل چیر لیا تھا کہ تو نے دیکھ لیا تھا کہ وہ سچا ہے یا جھوٹا ہے؟ فرماتے ہیں میں نے عرض کی اگر میں دل چیر بھی لیتا تو مجھے کیا معلوم تھا کہ اس کے دل میں کیا ہے؟ دل گوشت کا ٹکڑا ہے' آپ ﷺ نے فرمایا: تُو نے اس کو قتل کیا تیرے لیے نہیں کہ تو اس کے دل کو جانتا اور اس کے دل کو جانتا اور اس کی زبان کے متعلق معلوم کرتا کہ وہ سچی ہے۔ عرض کی: یا رسول اللہ! میرے لیے بخشش طلب کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تیرے لیے بخشش نہیں طلب کروں گا۔ اس کو دفن کیا گیا تو صبح کے وقت زمین کے اوپر پڑا ہوا تھا انہوں نے تین مرتبہ دفن کیا۔ جب اس کی قوم نے دیکھا تو اُن کو حیاء آئی اور ذلیل ہوئے اس کو اٹھایا اور اس کو گھاٹیوں میں سے کسی گھائی میں پھینک دیا۔

1520 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكَّارٍ، حَدَّثَنَا

حضرت جندب بن سفیان رضی اللہ عنہ جو قبیلہ بجیلہ کے

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: فَلَمَّا قَفَلْنَا تَعَجَّلْتُ عَلَى بَعِيرٍ لِي قَطُوفٍ، قَالَ: فَلَحِقَنِي رَاكِبٌ مِنْ خَلْفِي فَنَخَسَ بَعِيرِي بِعَنَزَةٍ كَانَتْ مَعَهُ، فَسَارَ بَعِيرِي كَأَجْوَدِ مَا أَنْتَ رَاءٍ مِنَ الْإِبِلِ، فَالْتَفَتُّ، فَإِذَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: مَا يُعْجِلُكَ؟، قَالَ: قُلْتُ: إِنِّي حَدِيثُ عَهْدٍ بِعُرْسٍ، قَالَ: بِكْرًا تَزَوَّجْتَ أَمْ ثَيِّبًا؟، قَالَ: قُلْتُ: ثَيِّبًا، قَالَ: فَهَلَّا جَارِيَةً تُلَاعِبُهَا وَتُلَاعِبُكَ، قَالَ: فَلَمَّا رَجَعُوا، قَالَ: أَمْهِلُوا حَتَّى نَدْخُلَ لَيْلًا عِشَاءً كَيْ تَمْتَشِطَ الشَّعِثَةُ، وَتَسْتَحِدَّ الْمُغِيبَةُ

کمزور تھا' مجھے پیچھے سے ایک سوار ملا' اُس نے اپنا نیزہ میرے اونٹ کو مارا تو وہ بہت تیز ہو گیا اس حالت سے جس پر وہ تھا۔ آپ نے فرمایا: تمہیں جلدی کیوں ہے؟ میں نے عرض کی: یا رسول اللہ! میری شادی نئی نئی ہوئی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تُو نے کنواری سے کی ہے یا بیوہ سے؟ میں نے عرض کی: میں نے ثیب سے کی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تو نے کنواری سے کیوں نہیں کی کہ وہ تیرے ساتھ پیار سے کھیلتی اور تُو اس کے ساتھ کھیلتا؟ فرمایا: جب واپس جاؤ تو ٹھہرنا یہاں تک کہ ہم رات کو داخل ہوں تا کہ وہ اپنے آپ کو سنوار لیں اور زیرناف بال صاف کر لیں۔

**1846** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا دَاوُدُ بْنُ أَبِي هِنْدَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: الْعُمْرَى جَائِزَةٌ لِأَهْلِهَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: آباد کردہ زمین اپنے اہل خانہ کے لیے جائز ہے۔

**1847** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا لَيْثٌ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ حَيْثُ أَفَاضَ مِنْ عَرَفَاتٍ: أَيُّهَا النَّاسُ عَلَيْكُمُ السَّكِينَةُ وَالْوَقَارُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا جب عرفات سے واپس پلٹے: اے لوگو! تم پر سکون اور وقار لازم ہے اور ایک دوسرے کو قتل نہ کرو۔

---

**1846**- أخرجه أبو داؤد في البيوع' باب: في الرقبى . والترمذي في الأحكام' باب: ما جاء في الرقبى . والنسائي في العمرى' باب: ذكر اختلاف ألفاظ الناقلين لخبر جابر في العمرى . وابن ماجه في الهبات رقم الحديث: **2383**' باب: العمرى .

**1847**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **332-367** . وأبو داؤد في المناسك' باب: بالتعجيل من جمع . والترمذي في الحج' باب: ما جاء في الافاضة من عرفات . والنسائي في المناسك . وابن ماجه في المناسك' باب: الوقوف بجمع . ومسلم في الحج' باب: استحباب كون حصى الحجار بقدر حصى الخذف .

وَلَا يَقْتُلُ بَعْضُكُمْ بَعْضًا

**1848** - حَدَّثَنَا مُصْعَبُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الزُّبَيْرِيُّ، حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: أَلَا أُخْبِرُكُمْ عَلَى مَنْ تُحَرَّمُ النَّارُ غَدًا؟ عَلَى كُلِّ هَيِّنٍ لَيِّنٍ قَرِيبٍ سَهْلٍ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا میں تم کو نہ بتاؤں جس پر کل جہنم حرام کر دی جائے گی؟ ہر آسانی اور نرمی کرنے والے قریب' آسان طبیعت پر۔

**1849** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ جُنَادٍ الْحَلَبِيُّ، حَدَّثَنَا يُوسُفُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: سُئِلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، عَنِ الْإِيمَانِ؟ قَالَ: الصَّبْرُ وَالسَّمَاحَةُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایمان کے متعلق سوال کیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: صبر اور درگزر۔

**1850** - حَدَّثَنَا أَبُو هَمَّامٍ، حَدَّثَنَا الْمُغِيرَةُ بْنُ سِقْلَابٍ، أَخْبَرَنَا مَعْقِلُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ، عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ ضَمِنَ لِي مَا بَيْنَ لَحْيَيْهِ، وَمَا بَيْنَ رِجْلَيْهِ ضَمِنْتُ لَهُ الْجَنَّةَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مجھے دو چیزوں کی ضمانت دے اس کی جو دو جبڑوں کے اندر ہے یعنی زبان اور دو ٹانگوں کی درمیان والی چیز کی (شرمگاہ) میں اس کو جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔

**1851** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْغَفَّارِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے

---

**1848**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**4**صفحه**75** . للمصنف والطبراني في الأوسط .

**1849**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **1**صفحه**59** . للمصنف والطبراني في الأوسط وعزاه أحمد جلد **4** صفحه**385** .

**1850**- أخرجه البخاري في الرقاق' باب: حفظ اللسان' وفي الحدود باب: فضل من ترك الفواحش . والترمذي في الزهد' باب: ما جاء في حفظ اللسان . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **10**صفحه**300** للطبراني في الأوسط والصغير .

**1851**- أخرجه ابن ماجه في الاقامة' باب: في فرض الجمعة . وعزاه الحافظ الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه**169-170** للطبراني في الأوسط .

حَدَّثَنَا الْمُعَافَى بْنُ عِمْرَانَ، حَدَّثَنَا الْفُضَيْلُ بْنُ مَرْزُوقٍ، حَدَّثَنِي الْوَلِيدُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْخَيْرِ وَالصَّلَاحِ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ وَهُوَ عَلَى مِنْبَرِهِ يَوْمَ جُمُعَةٍ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ تُوبُوا إِلَى اللّٰهِ قَبْلَ أَنْ تَمُوتُوا، وَبَادِرُوا بِالْأَعْمَالِ الصَّالِحَةِ، وَصِلُوا الَّذِي بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ رَبِّكُمْ بِكَثْرَةِ ذِكْرِكُمْ إِيَّاهُ، وَبِكَثْرَةِ صَدَقَتِكُمْ فِي السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ تُؤْجَرُوا، وَتُنْصَرُوا، وَتُرْزَقُوا، وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ قَدِ افْتَرَضَ عَلَيْكُمُ الْجُمُعَةَ فَرِيضَةً مَفْرُوضَةً فِي يَوْمِي هَذَا، وَمَقَامِي هَذَا، فِي شَهْرِي هَذَا، فِي عَامِي هَذَا، إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ، فَمَنْ تَرَكَهَا فِي حَيَاتِي أَوْ بَعْدَ مَوْتِي جُحُودًا بِهَا، أَوِ اسْتِخْفَافًا بِهَا، فَلَا جَمَعَ اللّٰهُ لَهُ شَمْلَهُ، وَلَا بَارَكَ لَهُ فِي أَمْرِهِ، أَلَا وَلَا صَلَاةَ لَهُ، أَلَا وَلَا زَكَاةَ لَهُ، أَلَا وَلَا حَجَّ لَهُ، وَلَا صَوْمَ لَهُ، أَلَا وَلَا بِرَّ لَهُ، فَمَنْ تَابَ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِ، وَلَا تَؤُمَّنَّ امْرَأَةٌ رَجُلًا، وَلَا يَؤُمَّنَّ أَعْرَابِيٌّ مُهَاجِرًا، وَلَا يَؤُمَّنَّ فَاجِرٌ بَرًّا إِلَّا سُلْطَانٌ يُخَافُ سَيْفُهُ وَسَوْطُهُ

حضور ﷺ سے سنا' آپ ﷺ جمعہ کے دن منبر پر فرما رہے تھے کہ اے لوگو! اللہ کی طرف رجوع کرو مرنے سے پہلے اور اعمال صالحہ کی طرف جلدی کرو جوڑو اس کو جو تمہارے درمیان اللہ کے درمیان ہیں۔ ان کو کثرت سے ذکر کرو اور کثرت سے صدقہ دو علانیہ اور سراً تم کو اجر دیا جائے گا اور تمہاری مدد کی جائے گی اور تم کو رزق دیا جائے گا۔ اور جان لو بے شک اللہ نے تم پر جمعہ فرض کیا ہے۔ اس دن میں اور اس جگہ میں اور اس شہر میں اور اس سال میں قیامت تک جس نے اس کو چھوڑ دیا میری زندگی میں ہو یا میرے وصال کے بعد یا اس کا انکار کیا یا اس کو ہلکا جانا۔ اس کے لیے اس کے کام میں برکت نہیں ہو گی۔ خبردار اس کی نہ نماز اور نہ اس کی زکوٰۃ، نہ اس کا حج، نہ اس کا روزہ، نہ اس کی نیکی قبول ہو گی جس نے توبہ کی اللہ اس کی توبہ قبول کرے گا۔ کوئی عورت مرد، کوئی دیہاتی مہاجر کی کوئی فاجر نیک کے لیے امامت نہ کروائے مگر بادشاہ اس کی تلوار اور کوڑے کا خوف ہو۔

**1852** - حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ سَالِمٍ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو، عَنِ ابْنِ عُقَيْلٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی حضور ﷺ کی بارگاہ میں آیا' اس نے عرض کی: یارسول اللہ! مجھے بتائیں اگر میں جہاد کروں اللہ کی راہ

**1852**- أخرجه أحمد جلد3صفحه325-352 . ومسلم في الامارة' باب: من قتل في سبيل الله كفرت خطاياه الا الدين . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد للبزار .

وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، أَرَأَيْتَ اِنْ جَاهَدْتُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ صَابِرًا، مُحْتَسِبًا، مُقْبِلًا غَيْرَ مُدْبِرٍ، حَتَّى أُقْتَلَ؟ أَدْخُلُ الْجَنَّةَ؟ قَالَ: نَعَمْ، اِلَّا أَنْ يَكُونَ عَلَيْكَ دَيْنٌ، لَيْسَ عِنْدِكَ لَهُ وَفَاءٌ"

میں صبر اور ثواب کی نیت سے آگے بڑھتے ہوئے پیچھے نہ ہٹتے ہوئے یہاں تک میں قتل ہو جاؤں تو کیا میں جنت میں داخل ہو جاؤں گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جی ہاں! مگر اس پر قرض ہو اور اس کو اُتارنے کے لیے پیسے نہ ہوں۔

**1853** - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ زُهَيْرٍ الضَّبِّيّ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِنِّي رَأَيْتُ كَأَنَّ رَأْسِي قُطِعَتْ، أَوْ عُنُقِي ضُرِبَتْ، فَقَالَ: لِمَ يُخْبِرُ أَحَدُكُمْ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ؟

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور اکرم ﷺ کے سامنے عرض کی: میں نے دیکھا گویا میری ناک ماری گئی ہے یا میرا سر کاٹ دیا گیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے کوئی کیوں بتاتا ہے کہ شیطان اس کے ساتھ کھیلا ہے۔

**1854** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدٍ النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا هُشَيْمُ بْنُ بَشِيرٍ، أَخْبَرَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللَّهِ: لَا يَبِيتَنَّ رَجُلٌ عِنْدَ امْرَأَةٍ فِي بَيْتٍ اِلَّا أَنْ يَكُونَ نَاكِحًا، أَوْ ذَا مَحْرَمٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: خبردار کوئی آدمی کسی عورت کے پاس رات نہ گزارے مگر اس کے ساتھ اس کا نکاح ہوا ہو یا اس کا محرم ہو۔

**1855** - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مِهْرَانَ السَّبَّاكُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اِسْحَاقَ، عَنْ حَرَامِ بْنِ عُثْمَانَ، عَنْ مَحْمُودِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْجَمُوحِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: ابْتَعْنَا بَقَرَةً فِي عَهْدِ نَبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِنَشْتَرِكَ عَلَيْهَا، فَانْفَلَتَتْ مِنَّا، فَامْتَنَعَتْ عَلَيْنَا، فَعَرَضَ لَهَا مَوْلًى لَنَا يُقَالُ لَهُ: ذَكْوَانُ بِسَيْفٍ فِي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے گائے خریدی حضور ﷺ کے زمانہ میں تاکہ ہم اس پر شریک ہو جائیں، وہ ہم سے بھاگ گئی تو ہم اس کو روکنے سے عاجز آ گئے، اس کو ہمارے غلام نے روکا، اس کو ذکوان کہا جاتا تھا، وہ گائے بلند جگہ گھوم رہی تھی، سو اس غلام نے ٹیلے کے ساتھ پناہ لی، سو جب گائے اُس کے پاس سے گزرنے لگی تو اُس نے گائے کی گردن کی جڑ میں یا

---

**1853**- انظر تخريج الحديث رقم: **1835** .

**1854**- انظر تخريج الحديث رقم: **1843** .

**1855**- أخرجه البيهقي في الصيد والذبائح، باب: ما جاء في زكاة ما لا يقدر على ذبحه الا برمي أو سلاح . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **4** صفحه **34-35** للمصنف .

يَدِهِ وَهِيَ تَجُولُ بِالصِّمَادِ، فَضَبَا إِلَى تَلٍّ، فَلَمَّا مَرَّتْ بِهِ ضَرَبَهَا بِالسَّيْفِ فِي أَصْلِ عُنُقِهَا، أَوْ عَلَى عُنُقِهَا، فَخَرَقَهَا بِالسَّيْفِ وَوَقَعَتْ، فَلَمْ يُدْرِكْ ذَكَاتَهَا، فَخَرَجْتُ أَنَا وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ ثَابِتِ بْنِ الْجِذْعِ، فَلَقِينَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرْنَا لَهُ شَأْنَهَا، فَقَالَ: كُلُوا إِذَا فَاتَكُمْ مِنْ هَذِهِ الْبَهَائِمِ شَيْءٌ، فَاحْبِسُوهُ بِمَا تَحْبِسُونَ بِهِ الْوَحْشَ

گردن پر (راوی کو شک ہے) تلوار ماری' سوتلوار کے ساتھ اُسے پھاڑ دیا' وہ گر پڑی سو وہ اسے شرعی طریقہ سے ذبح نہ کر سکا۔ سو میں اور حضرت عبداللہ بن ثابت بن جذع نکلے' سو رسول کریم ﷺ ہمیں مل گئے' سو ہم نے اس گائے کا معاملہ ذکر کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اس کا گوشت کھاؤ (وہ حلال ہے) تمہارے پالتو جانوروں میں سے جب کوئی بھاگ جائے تو اسے روکنے کی کوشش کرو' اسی طریقے سے جس طرح تم جنگلی جانوروں کو روکتے ہو۔

**1856** - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مِهْرَانَ، قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَهْلٍ أَبِي لَيْلَى، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: خَرَجَ مَرْحَبُ بْنُ الْحَارِثِ الْيَهُودِيُّ وَهُوَ يَقُولُ:

(البحر الرجز)

قَدْ عَلِمَتْ خَيْبَرُ أَنِّي مَرْحَبُ
شَاكِي السِّلَاحِ بَطَلٌ مُجَرَّبُ
أَطْعَنُ أَحْيَانًا وَحِينًا أَضْرِبُ
إِذَا اللُّيُوثُ أَقْبَلَتْ تَلَهَّبُ
وَأَحْجَمَتْ عَنْ صَوْلَةِ الْمُجَرَّبُ
كَانَ حِمَايَ الْحِمَى لَا يُقْرَبُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مرحب بن حارث یہودی نکلا وہ پڑھ رہا تھا:

''خیبر جانتا ہے میں مرحب ہوں' ہمیشہ ہتھیار پہنے رکھتا ہوں' جوانمرد ہوں' تجربہ کار ہوں' کبھی نیزہ چلاتا ہوں اور کبھی تلوار کے وار کرتا ہوں کیونکہ کئی شیر دل جوان آگے بڑھے غصے سے اور بہت جلد ان کا غصہ ٹھنڈا ہو گیا اور میں ایسے حملہ کرتا ہوں جیسے ایک تجربہ کار' میری چراگاہ کے قریب کوئی نہیں بھٹکتا''۔

ہے کوئی جنگ کرنا والا؟ حضور ﷺ نے فرمایا: قسم بخدا! میں ایک ایسا شخص ہوں جو مقتول (بھائی) کا بدلہ لینے کی طاقت نہیں رکھتا لیکن خون کا مطالبہ کرنے والا ہوں' کل انہوں نے میرے بھائی کو قتل کیا۔ آپ ﷺ

**1856**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 385 . والبيهقي في السير' باب: في المبارزة . ومسلم في صحيحه في الجهاد والسير' باب: غزوة ذي قرد وغيرها . وعزاه أيضًا الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 6 صفحه 149-150 للمصنف .

هَلْ مِنْ مُبَارِزٍ؟ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ لِهٰذَا؟ قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ: أَنَا يَا رَسُولَ اللّٰهِ، أَنَا وَاللّٰهِ الْمَوْتُورُ الثَّائِرُ، قَتَلُوا أَخِي بِالْأَمْسِ، فَقَالَ: قُمْ إِلَيْهِ اللّٰهُمَّ أَعِنْهُ فَلَمَّا دَنَا أَحَدُهُمَا مِنْ صَاحِبِهِ عَرَضَتْ بَيْنَهُمَا شَجَرَةٌ، فَطَفِقَ أَحَدُهُمَا يَلُوذُ بِهَا مِنْ صَاحِبِهِ، فَكُلَّمَا لَاذَ بِهَا مِنْهُ اقْتَطَعَ بِسَيْفِهِ مَا دُونَهُ حَتَّى رَأَيْتُهَا وَإِنَّهَا كَالرَّجُلِ الْقَائِمِ، حَتَّى خَلَصَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا إِلَى صَاحِبِهِ، فَشَدَّ عَلَيْهِ مَرْحَبٌ فَضَرَبَهُ وَاتَّقَاهُ بِالدَّرَقَةِ، فَوَقَعَ سَيْفُهُ فِيهَا، فَنَشِبَ، وَعَضَّتْ لَهُ الدَّرَقَةُ، فَأَمْسَكَتْهُ فَضَرَبَهُ مُحَمَّدُ بْنُ مَسْلَمَةَ فَقَتَلَهُ

نے فرمایا: اُٹھ کھڑا ہو! اس کی طرف جا' اے اللہ! اس کی مدد فرمانا۔ جب دونوں ایک دوسرے کے قریب ہوئے تو دونوں کے درمیان ایک درخت آڑے آ گیا۔ دونوں میں ہر ایک نے دوسرے کے وار سے بچنے کے لیے اس کو اپنی پناہ گاہ بنانا شروع کر دیا' سو جب بھی ان میں سے کوئی اس درخت کو اپنی پناہ گاہ بناتا تو دوسرے کے وار اُسی پر ہوتا جو سامنے ہوتی حتیٰ کہ میں نے اس درخت کو اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ اُن دونوں میں کھڑے آدمی کی مانند معلوم ہوتا یہاں تک کہ اُن میں سے ہر ایک دوسرے وار سے بچ جاتا' مرحب نے اُن پر سخت حملہ کیا چمڑے کی ڈھال سے' اُنہوں نے اپنے آپ کو بچانے کی کوشش کی تو مرحب کی تلوار اُس میں پیوست ہوگئی اور اُسی میں پھنس کے رہ گئی' چمڑے کی ڈھال میں اس کی پکڑ کا سبب بن گئی اور اُسے وہیں روک لیا' سو حضرت محمد بن مسلمہ نے اُس پر تلوار کا وار کر کے قتل کر دیا۔

**1857** - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مِهْرَانَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ قَالَ: حَدَّثَنِي عَاصِمُ بْنُ عُمَرَ بْنِ قَتَادَةَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ جَابِرٍ، عَنْ أَبِيهِ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: أَقْبَلْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا نَعْلَمُ بِخَبْءِ الْقَوْمِ الَّذِي خَبَّئُوا لَنَا فَاسْتَقْبَلْنَا وَادِيَ حُنَيْنٍ فِي

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہم رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلے' ہمیں معلوم نہ تھا کہ قوم کہاں چھپی ہوئی ہے' صبح ہوتے ہی منہ اندھیرے ہم وادیٔ حنین پہنچ گئے وہ ایک ایسی وادی ہے جو تہامہ کی وادیوں سے زیادہ کھلی ہے' اونٹنیاں اس میں تیز تیز چل رہی تھیں۔ راوی کہتے ہیں: قسم بخدا! بے شک لوگ بغیر

**1857**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 376 . وعزاه أيضًا الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 6 صفحه 179 . للمصنف والبزار .

عَمَايَةِ الصُّبْحِ، وَهُوَ وَادٍ أَجْوَفُ مِنْ أَوْدِيَةِ تِهَامَةَ حَطُوطٌ، إِنَّمَا يَنْحَدِرُونَ فِيهِ انْحِدَارًا، قَالَ: فَوَاللّٰهِ إِنَّ النَّاسَ لَيَتَتَابَعُونَ لَا يَعْلَمُونَ بِشَيْءٍ، إِذْ فَجِئَهُمُ الْكَتَائِبُ مِنْ كُلِّ نَاحِيَةٍ، فَلَمْ يَتَنَاظَرِ النَّاسُ أَنِ انْهَزَمُوا رَاجِعِينَ، قَالَ: وَانْحَازَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ الْيَمِينِ، قَالَ: أَيْنَ أَيُّهَا النَّاسُ؟ أَنَا رَسُولُ اللّٰهِ، أَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ

کوئی چیز جانے ایک دوسرے کے پیچھے چل رہے تھے۔ اچانک ہر طرف سے مختلف لشکر اُن کے پاس آ گئے' سو قریب تھا کہ لوگ شکست کھانے کے ڈر سے واپس لوٹنے والے ہوتے۔ راوی کا بیان ہے: رسول کریم ﷺ نے دائیں طرف متوجہ ہو کر فرمایا: اے لوگو! میں اللہ کا رسول ہوں! میں محمد بن عبداللہ ہوں۔

**1858** - حَدَّثَنَا جَعْفَرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنِي عَاصِمُ بْنُ عُمَرَ بْنِ قَتَادَةَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ جَابِرٍ، عَنْ أَبِيهِ جَابِرٍ قَالَ: كَانَ أَمَامَ هَوَازِنَ رَجُلٌ جَسِيمٌ عَلَى جَمَلٍ أَحْمَرَ فِي يَدِهِ رَايَةٌ سَوْدَاءُ، إِذَا أَدْرَكَ طَعَنَ بِهَا، وَإِذَا فَاتَهُ شَيْءٌ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ دَفَعَهَا مِنْ خَلْفِهِ فَأَنْفَذَهُ، فَصَمَدَ لَهُ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ وَرَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ كِلَاهُمَا يُرِيدُهُ، قَالَ: فَضَرَبَهُ عَلِيٌّ عَلَى عُرْقُوبَيِ الْجَمَلِ فَوَقَعَ عَلَى عَجُزِهِ، قَالَ: وَضَرَبَ الْأَنْصَارِيُّ سَاقَهُ، قَالَ: فَطَرَحَ قَدَمَهُ بِنِصْفِ سَاقِهِ، فَوَقَعَ وَاقْتَتَلَ النَّاسُ، وَخَرَجَ حِينَ كَانَتِ الْهَزِيمَةُ كَلَدَةُ وَكَانَ أَخَا صَفْوَانَ بْنِ أُمَيَّةَ، وَكَانَ يَوْمَئِذٍ مُشْرِكًا فِي الْمُدَّةِ الَّتِي ضَرَبَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، أَلَا بَطَلَ السِّحْرُ الْيَوْمَ، فَقَالَ لَهُ صَفْوَانُ: اسْكُتْ فَضَّ اللّٰهُ فَاكَ، فَوَاللّٰهِ لَأَنْ يَرُبَّنِي رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ يَرُبَّنِي رَجُلٌ مِنْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: بنوہوازن کے سامنے سامنے ایک آدمی تھا' بھاری بھرکم' سرخ اونٹ پر سوار' اس کے ہاتھ میں سیاہ جھنڈا تھا' جب وہ پاتا تو نیزہ چلاتا' اور جب سامنے کوئی شی نہ ہوتی تو پیچھے سے اس کی حفاظت کرتا' پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کا ارادہ کیا اور ایک انصاری نے' دونوں اس کو نشانہ کر رہے تھے۔ راوی کا بیان ہے: پس حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس پر وار کیا' اس کے اونٹ کی دونوں کونچوں پر' پس اونٹ اپنی دُم کے بل گرا' انصاری نے اس کی پنڈلی پر مارا' اس کا پاؤں نصف پنڈلی سے الگ کر دیا' پس وہ گر پڑا' لوگوں نے مل کر اسے قتل کر دیا' پس جب ان کو شکست ہوئی تو وہ کلدہ نکلا' وہ صفوان بن امیہ کا بھائی تھا' اور وہ اس وقت مشرک تھا' جس مدت میں رسول کریم ﷺ نے اس کے لیے یہ مثال بولی کہ آج کے دن سحر باطل ہو گیا' پس صفوان نے آپ سے عرض کی: اللہ آپ کا منہ سلامت رکھے! آپ خاموش رہیں۔ پس قسم بخدا! ایک قریشی کا مجھے

**1858**- أخرجه أحمد جلد3صفحه376 . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد6صفحه180 للمصنف والبزار .

هَوَازِنَ

پالنا' میرے نزدیک زیادہ پسندیدہ ہے' بنوہوازن کے کسی آدمی کے مجھے پالنے سے۔

**1859** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى النَّجَاشِيِّ فَكُنْتُ فِي الصَّفِّ الثَّانِي

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے' وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت نجاشی کی نمازِ جنازہ پڑھائی' میں دوسری صف میں موجود تھا۔

**1860** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ، حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ، حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، مَوْلَى غُفْرَةَ قَالَ: سَمِعْتُ أَيُّوبَ بْنَ خَالِدِ بْنِ صَفْوَانَ يَقُولُ: قَالَ جَابِرٌ: خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ، إِنَّ لِلَّهِ سَرَايَا مِنَ الْمَلَائِكَةِ تَحِلُّ وَتَقِفُ عَلَى مَجَالِسِ الذِّكْرِ فِي الْأَرْضِ، فَارْتَعُوا فِي رِيَاضِ الْجَنَّةِ، قَالُوا: وَأَيْنَ رِيَاضُ الْجَنَّةِ يَا رَسُولَ اللَّهِ؟ قَالَ: مَجَالِسُ الذِّكْرِ، فَاغْدُوا، وَرُوحُوا فِي ذِكْرِ اللَّهِ، وَذَكِّرُوهُ بِأَنْفُسِكُمْ، مَنْ كَانَ يُحِبُّ أَنْ يَعْلَمَ مَنْزِلَتَهُ عِنْدَ اللَّهِ فَلْيَنْظُرْ كَيْفَ مَنْزِلَةُ اللَّهِ عِنْدَهُ، فَإِنَّ اللَّهَ يُنْزِلُ الْعَبْدَ مِنْهُ حَيْثُ أَنْزَلَهُ مِنْ نَفْسِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا: اے لوگو! بے شک اللہ تعالیٰ فرشتے بھیجتا ہے وہ چلتے ہیں اور زمین میں ذکر کی مجالس میں رُکتے ہیں۔ پس جنت کے باغوں سے چر لیا کرو۔ عرض کی: یا رسول اللہ! جنت کے باغ کیا ہیں؟ فرمایا: ذکر کی مجالس میں صبح و شام اللہ کے ذکر میں کرو اور اپنے دل کے ساتھ یاد کرو۔ جو پسند کرتا ہے کہ وہ معلوم کرے اللہ کے ہاں اپنا مقام تو وہ دیکھے کہ اللہ کے ہاں اپنا مقام کیا ہے؟ بے شک اللہ تعالیٰ بندہ کو وہی مقام دیتا ہے جو بندہ اللہ کی ذات کو دیتا ہے۔

**1861** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ، عَنْ عُمَرَ مَوْلَى غُفْرَةَ، عَنْ أَيُّوبَ بْنِ خَالِدٍ، عَنْ جَابِرٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

---

1859- انظر تخريج الحديث رقم: 1767 .

1860- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد10صفحه77 للمصنف والبزار .

**1862** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ، قَالَ: ذَكَرَ أَبِي، عَنْ يُوسُفَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ اللّٰهَ تَعَالَى حَيِيٌّ كَرِيمٌ يَسْتَحْيِي مِنْ عَبْدِهِ أَنْ يَرْفَعَ إِلَيْهِ يَدَيْهِ فَيَرُدَّهُمَا صِفْرًا لَيْسَ فِيهِمَا شَيْءٌ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ بڑا حیاء والا کرم کرنے والا ہے۔ اس کو حیاء آتی ہے کہ اس کا بندہ اس کی بارگاہ میں ہاتھ بلند کرے اور وہ اُن ہاتھوں کو خالی ہاتھ واپس پھیر دے۔ ان میں کوئی شے نہ ہو۔

**1863** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ، قَالَ: ذَكَرَ أَبِي، عَنْ يُوسُفَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: بَيْنَمَا نَحْنُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي السُّوقِ إِذَا امْرَأَةٌ قَدْ أَخَذَتْ بِعِنَانِ دَابَّتِهِ وَهُوَ عَلَى حِمَارٍ، فَقَالَتْ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، إِنَّ زَوْجِي لَا يَقْرَبُنِي فَفَرِّقْ بَيْنِي وَبَيْنَهُ، وَمَرَّ زَوْجُهَا فَدَعَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: مَا لَكَ وَلَهَا، جَاءَتْ تَشْكُو مِنْكَ جَفَاءً تَشْكُو مِنْكَ أَنَّكَ لَا تَقْرَبُهَا؟ ، قَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، وَالَّذِي أَكْرَمَكَ إِنَّ عَهْدِي بِهَا لِهَذِهِ اللَّيْلَةِ، وَبَكَتِ الْمَرْأَةُ، فَقَالَتْ: كَذَبَ، فَرِّقْ بَيْنِي وَبَيْنَهُ، فَإِنَّهُ مِنْ أَبْغَضِ خَلْقِ اللّٰهِ إِلَيَّ، فَتَبَسَّمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ أَخَذَ بِرَأْسِهِ وَرَأْسِهَا فَجَمَعَ بَيْنَهُمَا، وَقَالَ: اللَّهُمَّ أَدْنِ كُلَّ وَاحِدٍ مِنْ صَاحِبِهِ ، قَالَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بازار میں تھے جب کہ ایک عورت تھی اس نے اپنے جانور کی لگام پکڑی ہوئی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم گدھے پر سوار تھے، اس عورت نے عرض کی: یا رسول اللہ! میرا شوہر میرے قریب نہیں آتا ہے، میرے اور اس کے درمیان جدائی کر دی جائے۔ (اس حالت میں) اس کا شوہر وہاں سے گزرا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو بلوایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم کو اور اس عورت کو کیا ہے؟ یہ تیری وفائی کی شکایت کرنے کے لیے آئی' یہ شکایت کر رہی ہے کہ تُو اس کے پاس نہیں جاتا۔ اس بندہ نے عرض کی: یا رسول اللہ! اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو عزت دی ہے! میرا اس کے ساتھ وعدہ ہوا ہے اس رات۔ اس عورت نے عرض کی: یہ جھوٹ بولتا ہے' میرے اور اس کے درمیان جدائی ڈال دی جائے۔

---

**1862**- أخرجه أحمد جلد5صفحه438 . وأبو داؤد في الصلاة' باب: الدعاء . والترمذي في الدعوات' باب: في كرم اللّٰه في استجابته دعاء عباده . وابن ماجه في الدعاء' باب: رفع اليدين في الدعاء . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد10صفحه149 للمصنف والطبراني في الأوسط .

**1863**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد8صفحه267-268 للمصنف .

جَابِرٌ: فَلَبِثْنَا مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ نَلْبَثَ، ثُمَّ مَرَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالسُّوقِ، فَإِذَا نَحْنُ بِامْرَأَةٍ تَحْمِلُ أَدَمًا، فَلَمَّا رَأَتْهُ طَرَحَتِ الْأَدَمَ، وَأَقْبَلَتْ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَتْ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، وَالَّذِي بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ بَشَرٍ أَحَبَّ إِلَيَّ مِنْهُ إِلَّا أَنْتَ،، قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ: وَلَا أُرَانِي سَمِعْتُهُ مِنْ أَبِي

یہ اللہ کی مخلوق میں مجھے سب سے زیادہ ناپسند ہے۔ رسول پاک ﷺ نے تبسم فرمایا' پھر اس مرد اور اس عورت دونوں کا سر پکڑا، دونوں کو اکٹھا کیا اور عرض کی: اے اللہ! ان میں سے ہر ایک کو اپنے ساتھی کے قریب کر دے۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم ٹھہرے جتنا اللہ نے چاہا ہمارا ٹھہرنا۔ پھر حضور ﷺ بازار سے گزرے، جب ہم عورت کے پاس سے گزرے وہ سالن اٹھائے ہوئے تھی جب اس نے آپ ﷺ کو دیکھا تو سالن کو پھینک کر حضور ﷺ کی طرف پلٹی اور عرض کی: یا رسول اللہ! اس ذات کی قسم جس نے آپ ﷺ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے! کوئی انسان اب مجھے اس (شوہر) سے زیادہ محبوب نہیں ہے۔ صرف آپ اس سے زیادہ محبوب ہیں' حضرت عبیداللہ نے کہا: مجھے خیال نہیں ہے کہ میں نے اپنے والد سے سنا۔

**1864** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا قُرَّةُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: " دَعَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِصَحِيفَةٍ عِنْدَ مَوْتِهِ يَكْتُبُ فِيهَا كِتَابًا لِأُمَّتِهِ قَالَ: لَا يَضِلُّونَ وَلَا يُضَلُّونَ " ، فَكَانَ فِي الْبَيْتِ لَغَطٌ، فَتَكَلَّمَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ، فَرَفَضَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے اپنے وصال کے قریب ایک کاغذ منگوایا، اس میں اپنی امت کے لیے کچھ لکھنے کے لیے (فرمایا) تا کہ نہ گمراہ ہوں گے نہ کیے جائیں گے۔ آپ ﷺ کے گھر میں شور تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کوئی بات کی، حضور ﷺ نے اس کو چھوڑ دیا۔

**1865** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا أَبِي،

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

---

**1864**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه346 . والبخاري في العلم' باب: كتابة العلم . ومسلم في الوصية' باب: ترك الوصية لمن ليس له شيء يوصى به . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد4صفحه214-215 للمصنف .

**1865**- أخرجه مسلم في صفات المنافقين .

حَدَّثَنَا قُرَّةُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ يَصْعَدِ الثَّنِيَّةَ ثَنِيَّةَ الْمُرَارِ فَإِنَّهُ يُحَطُّ عَنْهُ مَا حُطَّ عَنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَكَانَ أَوَّلَ مَنْ صَعِدَهَا خَيْلُنَا خَيْلُ بَنِي الْخَزْرَجِ، قَالَ: فَتَتَابَعَ النَّاسُ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: كُلُّكُمْ مَغْفُورٌ لَهُ إِلَّا صَاحِبَ الْجَمَلِ الْأَحْمَرِ، فَقُلْنَا: تَعَالَ يَسْتَغْفِرْ لَكَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: وَاللّٰهِ لَأَنْ أَجِدَ ضَالَّتِي أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ يَسْتَغْفِرَ لِي صَاحِبُكُمْ، وَإِذَا هُوَ رَجُلٌ يَنْشُدُ ضَالَّةً

حضور ﷺ نے فرمایا: جواس بلندی پر چڑھے گا ثنیہ المرار پر۔ پس اس سے کمی کی جائے گی جو کمی بنی اسرائیل سے کی گئی تھی۔ سب سے پہلے جو چڑھا وہ ہمارا گھوڑا خیل بنی الخزرج تھا۔ لوگوں نے اس کا پیچھا کیا (یعنی پے در پے چڑھنے لگے)' حضور ﷺ نے فرمایا: سب کی بخشش ہو جائے گی مگر اس سرخ اونٹ کے مالک کی نہیں۔ ہم نے اس کو کہا: آ تیرے لیے رسول اللہ ﷺ سے بخشش طلب کرتے ہیں۔ اس نے کہا: اللہ کی قسم! مجھے گم شدہ گھوڑا مل جانا تمہارے صاحب کی بخشش مانگنے سے زیادہ بہتر ہے' وہ آدمی اپنے گم شدہ اونٹ کا اعلان کر رہا تھا۔

**1866** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ الرَّبِيعِ، حَدَّثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعَا عِنْدَ مَوْتِهِ بِصَحِيفَةٍ لِيَكْتُبَ فِيهَا كِتَابًا لَا يَضِلُّونَ بَعْدَهُ وَلَا يُضَلُّونَ، وَكَانَ فِي الْبَيْتِ لَغَطٌ، وَتَكَلَّمَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فَرَفَضَهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے اپنے وصال کے قریب ایک کاغذ منگوایا، اس میں اپنی امت کے لیے کچھ لکھنے کے لیے (فرمایا) تا کہ نہ گمراہ ہوں گے نہ کیے جائیں گے۔ آپ ﷺ کے گھر میں شور تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کوئی بات کی، حضور ﷺ نے اس کو چھوڑ دیا۔

**1867** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا حَفْصٌ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى أَنْ يُخْلَطَ التَّمْرُ وَالزَّبِيبُ جَمِيعًا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے کشمش اور کھجور اور خشک کھجور اور تر کھجور ملانے سے منع کیا۔

**1868** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں

---

**1866**- انظر تخريج الحديث رقم: **1864**.

**1868**- اخرجه مسلم فى المساقاة' باب: تحريم بيع الخمر والميتة والخنزير والأصنام . والبخارى فى البيوع' باب: بيع

نُـمَيْـرٍ، حَـدَّثَـنَـا أَبُـو أُسَـامَةَ، عَنْ عَبْدِ الْحَمِيدِ بْنِ جَـعْـفَـرٍ، عَـنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَـابِـرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّـهُ عَـلَيْـهِ وَسَـلَّمَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ يَقُولُ: إِنَّ اللَّـهَ وَرَسُـولَـهُ حَـرَّمَ بَيْـعَ الْخَمْرِ، وَبَيْعَ الْخَنَازِيرِ، وَبَيْعَ الْـمَيْتَةِ، وَبَيْعَ الْأَصْنَامِ ، فَقَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، فَمَا تَرَى فِـي شَـحْمِ الْمَيْتَةِ، فَإِنَّا نَدْهُنُ بِهِ السُّفُنَ، وَنَدْهُنُ بِهِ الْجُلُودَ، وَنَسْتَصْبِحُ بِهِ، فَقَالَ: قَاتَلَ اللَّهُ الْيَهُـودَ، إِنَّ اللَّـهَ حَـرَّمَ عَـلَيْهِمْ شُحُومَهَا، أَخَذُوا فَجَمَلُوهَا، ثُمَّ بَاعُوهَا وَأَكَلُوا أَثْمَانَهَا

نے حضور ﷺ سے فتح مکہ کے دن سنا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے شراب اور خنزیر اور مردار کی اور بتوں کی بیع حرام قرار دی ہے۔ ایک آدمی نے عرض کی: یا رسول اللہ! مردار کی چربی کے متعلق کیا حکم ہے؟ ہم اس سے کشتیوں کو تیل لگاتے ہیں' حضور ﷺ نے فرمایا: اللہ ہلاک کرے یہود کو! بے شک اللہ نے ان پر چربی حرام کی، انہوں نے چربی پکڑی' اس سے خوبصورتی حاصل کی' پھر اس کو فروخت کیا اور اس کی قیمت کھائی۔

**1869** - حَـدَّثَـنَـا ابْـنُ نُـمَيْـرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَـدَّثَـنَا الرَّبِيعُ بْنُ سَعْدٍ الْجُعْفِيُّ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْـنِ سَـابِـطٍ، عَـنْ جَـابِرٍ قَالَ: مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلَى رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَلْيَنْظُرْ إِلَى الْحُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ، فَـإِنِّـي سَـمِـعْـتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُهُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جس کو پسند ہو کہ وہ جنتی آدمی دیکھے تو وہ حسین بن علی رضی اللہ عنہما کو دیکھ لے بے شک میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے۔

**1870** - حَـدَّثَـنَـا عُثْـمَـانُ بْنُ أَبِـي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ سُلَيْمَانُ بْنُ حَيَّانَ، عَنْ ثَوْرِ بْـنِ يَـزِيـدَ، عَـنْ أَبِـي الـزُّبَيْـرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: ایک انگلی سے سلام کرنا اشارہ کے ساتھ' یہ یہود کا فعل ہے۔

---

الـميتة والأصـنـام' وفـي الـتـفـسـيـر بـاب: (وعلى الذين هادوا حرمنا كل ذى ظفر ومن البقر والغنم حرمنا عليهم شـحـومهـا) . وأحمد جلد 3 صـفـحـه 324-326 . وأبـو داؤد فـى الاجـازة' بـاب: فـى ثمن الخمر والميتة . والتـرمـذى فى البيوع' باب: ما جاء فى بيع جلود الميتة . وابن ماجه فى التجارات رقم الحديث: 2167' باب: ما لا يحل بيعه .

1869- عزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 9 صفحه 187 للمصنف .

1870- عزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 8 صفحه 38 للمصنف والطبرانى فى الأوسط .

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: تَسْلِيمٌ بِإِصْبَعٍ وَاحِدَةٍ تُشِيرُ بِهَا فِعْلُ الْيَهُودِ

**1871** - حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُجَالِدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَامِرٍ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: لَمَّا قَدِمَ جَعْفَرٌ مِنَ الْحَبَشَةِ عَانَقَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضرت جعفر حبشہ سے آئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے معانقہ کیا۔

**1872** - حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا جَرِيرُ بْنُ عَبْدِ الْحَمِيدِ الضَّبِّيّ، عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيّ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عُقَيْلٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: " كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَشْهَدُ مَعَ الْمُشْرِكِينَ مَشَاهِدَهُمْ قَالَ: فَسَمِعَ مَلَكَيْنِ خَلْفَهُ وَأَحَدُهُمَا يَقُولُ لِصَاحِبِهِ: اذْهَبْ بِنَا حَتَّى نَقُومَ خَلْفَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: فَقَالَ: كَيْفَ نَقُومُ خَلْفَهُ وَإِنَّمَا عَهْدُهُ بِاسْتِلَامِ الْأَصْنَامِ قَبْلُ؟ " ، قَالَ: فَلَمْ يَعُدْ بَعْدَ ذَلِكَ أَنْ يَشْهَدَ مَعَ الْمُشْرِكِينَ مَشَاهِدَهُمْ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ابتداء میں مشرکین کے ساتھ اُن کے مشاہد (حاضر ہونے کی جگہیں) پر تشریف لے جایا کرتے تھے۔ راوی کہتے ہیں: ایک دن آپ کے پیچھے دوفرشتے آ کر کھڑے ہوئے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سنا کہ وہ ایک دوسرے سے باتیں کررہے ہیں، ایک نے دوسرے سے کہا: آؤ ہم بھی چلیں! یہاں تک کہ ہم رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے کھڑے ہو جائیں گے۔ راوی کا بیان ہے کہ دوسرے نے کہا: ہم کیسے اُن کے پیچھے کھڑے ہو سکتے ہیں جبکہ لوگوں کا کام پہلے بتوں کو چومنا ہے؟ راوی کہتا ہے: سو اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی بھی اُن کی زیارت گاہوں پر تشریف نہیں لے گئے۔

**1873** - حَدَّثَنَا عُثْمَانُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زِيَادِ بْنِ حُدَيْرٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ

حضرت عبداللہ بن زیاد بن حدیر رضی اللہ عنہ، حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی کی مثل روایت کرتے ہیں۔

---

**1871**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**9**صفحه**272** للمصنف والطبراني في الأوسط .

**1872**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **3**صفحه**289-290**، وجلد **6**صفحه**23** وجلد **8**صفحه**226** . للمصنف والطبراني .

**1874** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ سُلَيْمَانَ، حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ أَرْطَاةَ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ، وَأَبِي الزُّبَيْرِ الْمَكِّيِّ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْأَنْصَارِيِّ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى أَنْ يُبَاعَ النَّخْلُ سَنَتَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا، وَنَهَى أَنْ يُشْتَرَى مَا فِي رُءُوسِ النَّخْلِ بِكَيْلٍ مِنْ تَمْرٍ، وَنَهَى أَنْ تُبَاعَ الثَّمَرَةُ حَتَّى يَبْدُوَ صَلَاحُهَا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا کھجور کو فروخت کرنے سے دو سال یا تین سال تک اور منع فرمایا کھجوروں اور بیر کے پھل کو فروخت کرنے سے، ماپ کر اور منع فرمایا پھلوں کو فروخت کرنے سے یہاں تک کہ پک جائیں۔

**1875** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ عَبْدِ الْمَجِيدِ يَعْنِي الثَّقَفِيَّ، عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ عَامَ الْفَتْحِ إِلَى مَكَّةَ فِي رَمَضَانَ، فَصَامَ حَتَّى بَلَغَ كُرَاعَ الْغَمِيمِ، قَالَ: فَصَامَ النَّاسُ وَهُمْ مُشَاةٌ وَرُكْبَانٌ، فَقِيلَ لَهُ: إِنَّ النَّاسَ قَدْ شَقَّ عَلَيْهِمُ الصَّوْمُ، إِنَّمَا يَنْظُرُونَ مَا تَفْعَلُ أَنْتَ، فَدَعَا بِقَدَحٍ فَرَفَعَهُ إِلَيْهِ حَتَّى نَظَرَ النَّاسُ، ثُمَّ شَرِبَ فَأَفْطَرَ بَعْضُ النَّاسِ، وَصَامَ بَعْضٌ، فَقِيلَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ بَعْضَهُمْ صَامَ، فَقَالَ: أُولَئِكَ الْعُصَاةُ، وَاجْتَمَعَ إِلَيْهِ الْمُشَاةُ مِنْ أَصْحَابِهِ، فَصَفُّوا إِلَيْهِ، فَقَالُوا: نَتَعَرَّضُ لِدَعَوَاتِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فتح کے سال مکہ شریف کی طرف گئے۔ رمضان المبارک میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ رکھا ہوا تھا۔ جب کراع الغمیم کے مقام پر پہنچے۔ صحابہ کرام نے بھی روزہ رکھا ہوا تھا۔ وہ پیچھے پیدل تھے اور کچھ سوار تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی گئی: یا رسول اللہ! صحابہ کرام پر روزہ مشکل ہو گیا ہے، وہ اس انتظار میں ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیا حکم فرماتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک پیالہ منگوا کر اس کو بلند کیا۔ یہاں تک کہ صحابہ کرام نے بھی دیکھ لیا۔ پھر آپ نے پیا اور بعض صحابہ کرام نے بھی افطار کر لیا۔ بعض نے روزہ رکھا ہوا تھا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کی گئی: یا رسول اللہ! بعض نے روزہ رکھا ہوا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بعض لوگ نافرمان ہیں؟

---

**1874**- انظر تخريج الحديث رقم: **1806** .

**1875**- أخرجه مسلم في الصيام' باب: جواز الفطر' والصوم في شهر رمضان للمسافر . والترمذي في الصوم' باب: ما جاء في كراهية الصوم في السفر . والنسائي في الصوم' باب: ذكر اسم الرجل .

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَدِ اشْتَدَّ السَّفَرُ، وَطَالَتِ الشُّقَّةُ، فَقَالَ لَهُمْ: اسْتَعِينُوا بِالنَّسْلِ، فَإِنَّهُ يَقْطَعُ عَنْكُمُ الْأَرْضَ وَتَخِفُّونَ لَهُ، قَالَ: فَفَعَلْنَا، فَخَفَفْنَا لَهُ

پیدل چلنے والے سب صحابہ کرام جمع ہو گئے۔ انہوں نے آپ ﷺ کی طرف صف باندھ لی اور کہنے لگے: ہم حضور ﷺ کی دعوت پر پیش ہوئے ہیں کہ سفر سخت ہے اور مشقت لمبی ہے۔ آپ ﷺ نے ان سے فرمایا: نسل کے ساتھ مدد طلب کرو وہ تم سے زمین کے سفر کو طے کر دے گا اور بلکہ آسان کر دے گا۔ پس ہم نے ایسے کیا ہمارے لیے مشکل حل ہوگئی۔

**1876** - حَدَّثَنَا مَنْصُورُ بْنُ أَبِي مُزَاحِمٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَطَّابٍ الْبَصْرِيُّ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِذَا ذَلَّتِ الْعَرَبُ ذَلَّ الْإِسْلَامُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جب عرب والے کمزور ہو جائیں گے تو اسلام بھی کمزور ہو جائے گا۔

**1877** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ سَالِمٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرِ بْنُ مُحَمَّدُ بْنِ عَلِيِّ بْنِ حُسَيْنٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَدِّهِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَمَلَ مِنَ الْحَجَرِ إِلَى الْحَجَرِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ایک رکن سے لے کر دوسرے رکن تک رمل کیا۔

**1878** - حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ وَكِيعِ بْنِ الْجَرَّاحِ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ يَزِيدَ الْمَكِّيِّ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كُنَّا فِي سَفَرٍ فَصَامَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم سفر میں تھے کہ ایک آدمی نے روزہ رکھا ہوا تھا۔ اس پر غشی طاری ہوگئی تو صحابہ کرام اس پر ٹھہرنے لگے۔ حضور ﷺ

**1876**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**10**صفحه**53** للمصنف .

**1877**- انظر تخريج الحديث رقم: **1810** .

**1878**- أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**299-318** . والبخاري في الصوم، باب: قول النبي صلى الله عليه وسلم لمن ظلل عليه واشتد الحر: ليس من البر الصيام بالسفر . ومسلم في الصيام، باب: جواز الصوم والفطر في شهر رمضان للمسافر في غير معصية . وأبو داؤد في الصوم، باب: اختيار الفطر . والنسائي في الصيام، باب: ذكر اسم الرجل . والدارمي في الصيام، باب: الصوم في السفر .

رَجُلٌ فَغُشِيَ عَلَيْهِ، فَوَقَفَ عَلَيْهِ أَصْحَابُهُ، فَمَرَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا: صَامَ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصَّوْمُ فِي السَّفَرِ

اس کے قریب سے گزرے تو ان لوگوں نے عرض کی: یارسول اللہ! یہ روزہ کی حالت میں ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: سفر کی حالت میں روزہ رکھنا کوئی نیکی نہیں ہے۔

**1879** - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ حُمَيْدٍ الْكُوفِيُّ، حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ يَعْنِي الْقُمِّيَّ، عَنْ عِيسَى بْنِ جَارِيَةَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كَانَ رَجُلٌ يَحْمِلُ الْخَمْرَ مِنْ خَيْبَرَ إِلَى الْمَدِينَةِ فَيَبِيعُهَا مِنَ الْمُسْلِمِينَ، فَحَمَلَ مِنْهَا بِمَالٍ، فَقَدِمَ بِهِ الْمَدِينَةَ، فَلَقِيَهُ رَجُلٌ مِنَ الْمُسْلِمِينَ، فَقَالَ: يَا فُلَانُ، إِنَّ الْخَمْرَ قَدْ حُرِّمَتْ، فَوَضَعَهَا حَيْثُ انْتَهَى عَلَى تَلٍّ وَسَجَّى عَلَيْهَا بِالْأَكْسِيَةِ، ثُمَّ أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، بَلَغَنِي أَنَّ الْخَمْرَ قَدْ حُرِّمَتْ، قَالَ: أَجَلْ، قَالَ: إِلَى أَنْ أَرُدَّهَا عَلَى مَنِ ابْتَعْتُهَا مِنْهُ، قَالَ: لَا يَصْلُحُ رَدُّهَا، قَالَ: إِلَى أَنْ أُهْدِيَهَا لِمَنْ يُكَافِئُنِي مِنْهَا، قَالَ: لَا، قَالَ: إِنَّ فِيهَا مَالًا لِيَتَامَى فِي حِجْرِي، قَالَ: إِذَا أَتَانَا مَالُ الْبَحْرَيْنِ فَأْتِنَا نُعَوِّضُ أَيْتَامَكَ مِنْ مَالِهِمْ، ثُمَّ نَادَى بِالْمَدِينَةِ، قَالَ: فَقَالَ الرَّجُلُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، الْأَوْعِيَةُ نَنْتَفِعُ بِهَا؟ قَالَ: فَحُلُّوا أَوْكِيَتَهَا، فَانْصَبَّتْ حَتَّى اسْتَقَرَّتْ فِي بَطْنِ الْوَادِي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی شراب اٹھا کر خیبر سے مدینہ آتا تھا اس کو مسلمانوں میں فروخت کرتا تھا۔ اس نے شراب خریدی مال کے بدلے اس کو لے کر مدینہ آرہا تھا کہ مسلمانوں میں سے ایک آدمی اس کو ملا۔ اس نے کہا: اے فلاں! بے شک شراب حرام کر دی گئی ہے۔ پس اس نے اس جگہ دی جہاں بیچتا تھی ٹیلے پر اور اس کو ڈھک دیا کپڑوں کے ساتھ پھر حضور ﷺ کے پاس آیا۔ عرض کی: یارسول اللہ! مجھے خبر پہنچی ہے کہ شراب حرام کر دی گئی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جی ہاں! اس نے عرض کیا: میں اس کو واپس کر دوں جس سے خریدی ہے؟ آپ ﷺ نے اس کو واپس کرنا بہتر نہیں سمجھا' اس نے عرض کی: کیا میں ہدیہ کر دوں اس کے لیے جس کے لیے کفایت کرتی ہو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں۔ اس نے عرض کی: اس میں مال ہے بچوں کا جو میری پرورش میں ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جب ہمارے پاس بحرین سے مال آئے تو ہمارے پاس آنا ہم تیرے بچوں کو اس کا بدلہ دیں گے۔ پھر مدینہ شریف میں آواز دی گئی۔ اس آدمی نے عرض کی: یارسول اللہ! ان برتنوں کے ساتھ ہم نفع اٹھائیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

**1879**- عزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد4صفحه88 للمصنف والطبراني في الأوسط .

ان برتنوں کو پاک کر کے چھوڑ دو' اسے انڈیل (خراب) دیا گیا یہاں تک بطن واری میں جاری کی۔

1880 - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ حُمَيْدٍ، حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ، عَنْ عِيسَى، عَنْ جَابِرٍ، نَحْوَ حَدِيثِ أَبِي الرَّبِيعِ فِي قِصَّةِ ابْنِ أُمِّ مَكْتُومٍ قَالَ: أَجِبْ وَلَوْ حَبْوًا أَوْ زَحْفًا،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ' حضرت ابی ربیع کی حدیث کی طرح روایت کرتے ہیں' ابن اُم مکتوم کے واقعہ والی کہ آپ نے فرمایا: مسجد میں آؤ اگرچہ گھٹنوں کے بل ہو۔

1881 - حَدَّثَنَا جَعْفَرٌ، حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ، عَنْ عِيسَى، عَنْ جَابِرٍ، نَحْوَ حَدِيثِ ابْنِ أُمِّ مَكْتُومٍ فِي الْكِلَابِ.

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابن اُم مکتوم والی حدیث جو کتوں کے متعلق ہے۔

1882 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ دَاوُدَ، عَنْ عَامِرٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: لَمَّا لَقِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ النُّقَبَاءَ مِنَ الْأَنْصَارِ قَالَ لَهُمْ: تُؤْوُونِي وَتَمْنَعُونِي، قَالُوا: فَمَا لَنَا؟ قَالَ: لَكُمُ الْجَنَّةُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم انصار کے نقباء سے ملے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے کہا: تم مجھے پناہ دیتے ہو اور میری حفاظت میں لوگوں کو روکتے بھی ہو۔ انہوں نے عرض کی: ہمارے لیے کیا ہوگا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہارے لیے جنت ہوگی۔

1883 - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، حَدَّثَنَا جَرِيرُ بْنُ عَبْدِ الْحَمِيدِ، عَنْ حُصَيْنٍ، عَنْ سَالِمٍ، عَنْ جَابِرٍ، " أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَخْطُبُ قَائِمًا يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَجَاءَتْ عِيرٌ مِنَ الشَّامِ،

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے دن کھڑے ہو کر خطبہ ارشاد فرما رہے تھے کہ شام سے ایک قافلہ آیا۔ صحابہ کرام چلے گئے یہاں تک کہ صرف ۱۲ باقی رہ گئے۔ تو جمعہ کے متعلق یہ آیت

---

1880- انظر تخريج الحديث رقم: 1797 .

1881- انظر تخريج الحديث رقم: 1798 .

1882- أخرجه أحمد جلد3 صفحه 322-339 . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد6 صفحه48 للمصنف والبزار .

1883- أخرجه مسلم في الجمعة' باب: قوله تعالى: (واذا رأوا تجارة أو لهوًا انفضوا اليها وتركوك قائمًا) . والبيهقي في الجمعة' باب: الخطبة قائمة . والترمذي في التفسير' باب: من سورة الجمعة . والبخاري في الجمعة' باب: اذا نفر الناس عن الامام في صلاة الجمعة' وفي البيوع باب: قول الله عزوجل: (واذا رأوا تجارة أو لهوًا انفضوا اليها)' وباب: (واذا رأوا تجارة أو لهوًا انفضوا اليها)' وفي التفسير باب: (واذا رأوا تجارة أو لهوًا) .

فَانْفَتَلَ النَّاسُ حَتَّى لَمْ يُبْقَ إِلَّا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا، فَأُنْزِلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ الَّتِي فِي الْجُمُعَةِ (وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا انْفَضُّوا إِلَيْهَا وَتَرَكُوكَ قَائِمًا) (الجمعة: 11 )"

اتری: ''وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً إِلَى آخِرِهِ''(سورۂ جمعہ:11)

1884 - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنْ لَيْثٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ أَكَلَ مِنْ هَذَا الثُّومِ وَالْبَصَلِ وَالْكُرَّاثِ فَلَا يَقْرَبْنَا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے لہسن، پیاز کھایا ہمارے قریب نہ آئے یعنی نماز کے لیے نہ آئے۔

1885 - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنْ عَاصِمٍ، عَنِ الشَّعْبِيِّ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تُنْكَحَ الْمَرْأَةُ عَلَى عَمَّتِهَا أَوْ عَلَى خَالَتِهَا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسی عورت سے نکاح کرنے سے منع فرمایا جس کی پھوپھی یا خالہ پہلے سے نکاح میں ہو۔

1886 - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنْ عَاصِمٍ، عَنِ الشَّعْبِيِّ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا طَالَتْ غَيْبَةُ أَحَدِكُمْ فَلَا يَأْتِ أَهْلَهُ طُرُوقًا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی دیر تک غائب رہے گھر سے تو وہ رات کو گھر نہ آئے۔(اس کا تعلق عرف سے ہے' اب عرف بدل گئی ہے' موبائل پہ اطلاع ہو جاتی ہے۔غلام دستگیر سیالکوٹی غفرلہٗ)

---

1884- أخرجه مسلم في المساجد' باب: نهى عن أكل ثومًا أو بصلًا أو كراثًا...... . والترمذي في الأطعمة' باب: ما جاء في كراهية أكل الثوم والبصل . والنسائي في المساجد' باب: من يمنع من المسجد . وأبو داؤد في الأطعمة' باب: في أكل الثوم . والبخاري في الأذان' باب: ما جاء في الثوم النيء والبصل والكراث' في الأطعمة باب: ما يكره من الثوم والبقول' وفي الاعتصام باب: الأحكام التي تعرف بالدلائل .

1885- أخرجه النسائي في النكاح' باب: تحريم الجمع بين المرأة وخالتها . والبخاري في النكاح' باب: لاينكح المرأة على عمتها . وأحمد جلد3صفحه335 .

1886- انظر تخريج الحديث رقم:1844 .

**1887** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: أَتَتِ الْحُمَّى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَأْذَنَتْ عَلَيْهِ، قَالَ: مَنْ أَنْتِ؟، قَالَتْ: أَنَا أُمُّ مِلْدَمٍ، قَالَ: أَتَهْتَدِينَ إِلَى أَهْلِ قُبَاءٍ؟، قَالَتْ: نَعَمْ، قَالَ: فَأْتِيهِمْ فَحُمُّوا، وَلَقُوا مِنْهَا شِدَّةً فَاشْتَكَوْا إِلَيْهِ، وَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، مَا لَقِينَا مِنَ الْحُمَّى، قَالَ: إِنْ شِئْتُمْ دَعَوْتُ اللّٰهَ فَكَشَفَهَا عَنْكُمْ، وَإِنْ شِئْتُمْ كَانَتْ طَهُورًا، قَالُوا: لَا، بَلْ تَكُونُ لَنَا طَهُورًا أَوْ عَرَفًا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بخار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آیا اور آپ سے اجازت مانگی' آپ نے فرمایا: تُو کون ہے؟ اُس نے عرض کی: اُم ملدم! آپ نے فرمایا: کیا تُو قباء والوں کے پاس جانا چاہتی ہے؟ اُس نے عرض کی: جی ہاں! آپ نے فرمایا: تُو اُن کے پاس جا! تو اہلِ قباء کو بخار ہو گیا اور اُنہیں سخت بخار پہنچا' اُنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی' عرض کی: یارسول اللہ! ہم کو بخار ہوا ہے' آپ نے فرمایا: اگر تم چاہو تو میں اللہ سے دعا کرتا ہوں تو اللہ اسے تم سے لے جائے گا اور اگر تم گناہوں سے پاک ہونا چاہتے ہو تو تب بھی ٹھیک ہے۔ اُنہوں نے عرض کی: ٹھیک ہے! ہم گناہوں سے پاک ہونا چاہتے ہیں۔

**1888** - أَخْبَرَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: الْقَسْوَةُ وَغِلَظُ الْقُلُوبِ قِبَلَ الْمَشْرِقِ فِي رَبِيعَةَ وَمُضَرَ، وَالْإِيمَانُ فِي أَهْلِ الْحِجَازِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سختی اور سخت دل یہ مشرق کی جانب قبیلہ ربیعہ اور مضر میں ہو گا اور ایمان اہل حجاز میں ہو گا۔

**1889** - وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: النَّاسُ تَبَعٌ لِقُرَيْشٍ فِي

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگ قریش کے تابع ہیں، اچھائی

---

1887- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 316 . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 2 صفحه 305-306-307 للمصنف .

1888- أخرجه مسلم في الايمان' باب: تفاضل أهل الايمان . وأحمد جلد 3 صفحه 332-335 .

1889- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 331-379 . ومسلم في الامارة' باب: الناس تبع لقريش والخلافة في قريش . والبيهقي في قتال أهل البغي' باب: الأئمة من قريش .

الْخَيْرِ وَالشَّرِّ

اور برائی میں۔

**1890** - وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِنَّ الشَّيْطَانَ إِذَا سَمِعَ النِّدَاءَ بِالصَّلَاةِ ذَهَبَ حَتَّى يَكُونَ مَكَانَ الرَّوْحَاءِ، قَالَ سُلَيْمَانُ: فَسَأَلْتُهُ عَنِ الرَّوْحَاءِ؟ فَقَالَ: هِيَ مِنَ الْمَدِينَةِ سَبْعَةٌ وَثَلَاثِينَ مِيْلًا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب شیطان اذان کی آواز سنتا ہے وہ چلا جاتا ہے روحاء جگہ تک۔ حضرت سلیمان فرماتے ہیں کہ میں نے روحاء کے متعلق پوچھا کہ وہ کیا ہے؟ انہوں نے جواب دیا: وہ مدینہ منورہ سے ۳۷ میل دور ہے۔

**1891** - وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ: رَكِبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَسًا بِالْمَدِينَةِ فَصَرَعَهُ عَلَى جِذْمِ نَخْلَةٍ، فَانْفَكَّتْ قَدَمُهُ، فَأَتَيْنَاهُ نَعُودُهُ، فَوَجَدْنَاهُ فِي مَشْرُبَةٍ لِعَائِشَةَ يُسَبِّحُ جَالِسًا، فَقُمْنَا خَلْفَهُ فَسَكَتَ عَنَّا، ثُمَّ أَتَيْنَاهُ مَرَّةً أُخْرَى فَوَجَدْنَاهُ يُصَلِّي الْمَكْتُوبَةَ، فَقُمْنَا خَلْفَهُ فَأَشَارَ إِلَيْنَا فَقَعَدْنَا، فَلَمَّا قَضَى الصَّلَاةَ قَالَ: إِذَا صَلَّى الْإِمَامُ جَالِسًا فَصَلُّوا جُلُوسًا، وَإِذَا صَلَّى قَائِمًا فَصَلُّوا قِيَامًا، وَلَا تَفْعَلُوا كَمَا يَفْعَلُ أَهْلُ فَارِسَ بِعُظَمَائِهَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ شریف میں گھوڑے پر سوار ہوئے' آپ اس گھوڑے سے نیچے گرے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم مبارک پر زخم ہو گیا۔ ہم آئے کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عیادت کریں۔ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ میں موجود دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر تسبیح پڑھ رہے تھے۔ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے کھڑے ہو گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہم سے خاموش رہے۔ پھر ہم دوبارہ آئے۔ ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرض نماز پڑھتے ہوئے پایا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو اشارہ کیا' تو ہم بیٹھ گئے۔ جب نماز ختم ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب امام بیٹھ کر نماز پڑھے تو تم بھی بیٹھ کر نماز پڑھو۔ جب کھڑا ہو کر نماز پڑھے تو تم بھی کھڑے ہو کر نماز پڑھو۔ تم ایسے نہ کرو جیسے اہل فارس

---

**1890**- أخرجه مسلم فى الصلاة' باب: فضل الأذان وهرب الشيطان عند سماعه . وأحمد جلد3صفحه316-336 .

**1891**- أخرجه أبو داؤد فى الصلاة' باب: الامام يصلى من قعود . وأحمد جلد 3صفحه300 . ومسلم فى الصلاة' باب: ائتمام المأموم بالامام . والنسائى فى السهو' باب: الرخصة فى الالتفات فى الصلاة يمينًا وشمالًا . وابن ماجه فى الاقامة' باب: ما جاء فى انما جعل الامام ليؤتم به .

قُمْ فَأَنْذِرْ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ"

خوشخبری دینے والے جبرائیل علیہ السلام تھے، مجھ پر کپکپی طاری ہوگئی۔ میں نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس آ کر ان کو حکم دیا کہ مجھے چادر اوڑھا دیں اور مجھ پر ٹھنڈا پانی بہائیں۔ پس اللہ عزوجل نے اتارا: ''یا ایھا المدثر الی آخرہ''۔

**1946** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ، حَدَّثَنَا مُبَشِّرٌ، عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ، عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ، حَدَّثَنِي ابْنُ مِقْسَمٍ، قَالَ: حَدَّثَنِي جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَرَّتْ بِنَا جِنَازَةٌ، فَقَامَ لَهَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَلَمَّا ذَهَبْنَا لِنَحْمِلَ إِذَا هِيَ جِنَازَةُ يَهُودِيَّةٍ، فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللَّهِ، إِنَّهَا جِنَازَةُ يَهُودِيَّةٍ، قَالَ: إِنَّ الْمَوْتَ فَزَعٌ، فَإِذَا رَأَيْتُمْ جِنَازَةً فَقُومُوا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے ہمارے پاس سے جنازہ گزرا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو گئے۔ جب ہم گئے تا کہ ہم اس کو اٹھائیں۔ وہ یہودیہ عورت کا جنازہ تھا۔ ہم نے عرض کی: یا رسول اللہ! یہ یہودیہ کا جنازہ ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: موت گھبراہٹ ہے، جب تم جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جاؤ۔

**1947** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ أَبِي إِسْرَائِيلَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ، أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنِ ابْنِ أَبِي صُعَيْرٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: لَمَّا كَانَ يَوْمُ أُحُدٍ أَشْرَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الشُّهَدَاءِ الَّذِينَ اسْتُشْهِدُوا يَوْمَئِذٍ فَقَالَ: زَمِّلُوهُمْ بِدِمَائِهِمْ، فَإِنِّي قَدْ شَهِدْتُ عَلَى هَؤُلَاءِ، فَكَانَ يُدْفَنُ الرَّجُلَانِ وَالثَّلَاثَةُ فِي الْقَبْرِ الْوَاحِدِ،

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب احد کا دن تھا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان شہداء پر کھڑے ہوئے جو اس دن شہید ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کو خون کے ساتھ ہی لپیٹ دو۔ میں ان تمام پر گواہ ہوں۔ پس دو اور تین آدمی کو ایک قبر میں دفن کرتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم پوچھتے تھے ان میں قرآن کا قاری کون ہے اس کو مقدم کرتے۔ میرے باپ اور چچا تو اس دن ایک

**1946**- أخرجه أحمد جلد3صفحه306 و392 .

**1947**- أخرجه أبو داؤد في الجنائز' باب: القيام للجنازة . والبخارى فى الجنائز' باب: الأمر بالقيام للجنازة . ومسلم فى الجنائز رقم الحديث: 960' باب: القيام للجنازة . والنسائى فى الجنائز' باب: القيام لجنازة أهل الشرك .

وَيَسْأَلُ: أَيُّهُمْ كَانَ أَقْرَأَ لِلْقُرْآنِ فَيُقَدِّمُهُ؟، قَالَ جَابِرٌ: فَدُفِنَ أَبِي وَعَمِّي يَوْمَئِذٍ فِي قَبْرٍ وَاحِدٍ

ہی قبر میں دفن کیا گیا تھا۔

**1948** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى الْوَاسِطِيُّ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے جان بوجھ کر مجھ پر جھوٹ باندھا اس کو اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالینا چاہیے۔

**1949** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ زَكَرِيَّا، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَيْسَ بَيْنَ الْعَبْدِ وَبَيْنَ تَرْكِهِ الْإِيمَانَ إِلَّا تَرْكُهُ الصَّلَاةَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کافر اور مسلمان کے درمیان فرق نماز کو چھوڑنا ہے۔

**1950** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كُنَّا مَعَ أَبِي عُبَيْدَةَ بْنِ الْجَرَّاحِ فِي سَرِيَّةٍ أَوْ جَيْشٍ فَنَفِدَ زَادُنَا، فَبَصُرْنَا بِحُوتٍ قَذَفَهُ الْبَحْرُ فَأَرَدْنَا أَنْ نَأْكُلَ مِنْهُ، فَنَهَانَا أَبُو عُبَيْدَةَ، ثُمَّ قَالَ: نَحْنُ رُسُلُ رَسُولِ اللَّهِ، وَفِي سَبِيلِ اللَّهِ كُلُوا، فَأَكَلْنَا مِنْهُ، فَلَمَّا رَجَعْنَا ذَكَرْنَا ذَلِكَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: إِنْ كَانَ مَعَكُمْ مِنْهُ شَيْءٌ فَابْعَثُوا بِهِ إِلَيْنَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ ہم حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک سریہ میں تھے یا ایک لشکر میں تھے پس ہمارا زادِ راہ ختم ہوگیا پس ہم نے ایک مچھلی کو دیکھا جو سمندر نے پھینکی تھی پس ہم نے ارادہ کیا کہ ہم اس میں سے کھائیں پس ہم کو ابوعبیدہ نے روک دیا پھر فرمایا: ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بھیجے ہوئے ہیں اور اللہ کے راستہ میں ہیں کھاؤ! پس ہم نے اس میں سے کھایا پس جب ہم واپس لوٹے تو ہم نے اس کا ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم

---

**1948**- أخرجه وأبو داؤد في الجنائز' باب: في الشهيد يغسل . والترمذي في الجنائز' باب: ما جاء في ترك الصلاة على الشهيد . والنسائي في الجنائز' باب: ترك الصلاة على الشهيد . والبخاري في الجنائز' باب: الصلاة على الشهيد' وباب: دفن الرجلين والثلاثة في قبر' وباب: من لم ير غسل الشهداء' وباب: من يقدم في اللحد' وفي المغازي باب: من قتل من المسلمين يوم أحد .

نے فرمایا: اگر تمہارے پاس اس میں سے کچھ ہے تو ہماری طرف بھیج دو۔

**1951** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُولُ: بَعَثَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي ثَلَاثِمِائَةِ رَاكِبٍ، وَأَمِيرُنَا أَبُو عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ نَرْصُدُ عِيرًا لِقُرَيْشٍ ، فَأَقَمْنَا بِالسَّاحِلِ نِصْفَ شَهْرٍ، فَأَصَابَنَا جُوعٌ شَدِيدٌ حَتَّى أَكَلْنَا الْخَبَطَ، قَالَ: فَسُمِّيَ ذَلِكَ الْجَيْشُ جَيْشَ الْخَبَطِ، ثُمَّ أَلْقَى الْبَحْرُ لَنَا دَابَّةً يُقَالُ لَهَا: الْعَنبَرُ، فَأَكَلْنَا مِنْهُ نِصْفَ شَهْرٍ حَتَّى ثَابَتْ أَجْسَامُنَا وَادَّهَنَّا بِوَدَكِهِ، فَأَخَذَ أَبُو عُبَيْدَةَ ضِلَعًا مِنْ أَضْلَاعِهِ فَنَظَرَ إِلَى أَطْوَلِ جَمَلٍ فِي الْجَيْشِ فَحَمَلَهُ عَلَيْهِ فَمَرَّ تَحْتَهُ قَالَ أَبُو عُثْمَانَ: قَالَ لَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ: قَالَ أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ: أَعْطَانَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جِرَابًا فِيهِ تَمْرٌ، فَلَمَّا نَفِدَ وَجَدْنَا فَقْدَهُ، فَجَعَلَ الرَّجُلُ يَجِيءُ بِالشَّيْءِ ، قَالَ: وَأَخْرَجْنَا مِنْ عَيْنَيْهِ كَذَا وَكَذَا جَرَّةً مِنْ وَدَكٍ ، قَالَ: فَلَمَّا قَدِمْنَا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَأَلَنَا هَلْ مَعَكُمْ مِنْهُ شَيْءٌ؟

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں حضور ﷺ نے تین سو تیرہ آدمیوں کو بھیجا اور ہمارے اوپر امیر حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کو بنایا' ہم قریش کے ایک قافلہ میں ٹھہرے' ہم آدھا ماہ ساحل پر رہے' ہمیں سخت بھوک لگی یہاں تک کہ ہم نے درخت سے جھاڑے ہوئے پتے کھائے۔ راوی کا بیان ہے کہ اس لشکر کا نام ہی دجیش خبط پڑ گیا' پھر سمندر نے ہمارے لیے جانور پھینکا اُسے عنبر کہا جاتا تھا' ہم اس کو آدھے ماہ تک کھاتے رہے یہاں تک کہ ہم موٹے ہو گئے' ہم نے اس کی چربی اکٹھی کر لی۔ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے اس کی پسلی پکڑی' اس کی لمبائی دیکھی تو اس کے نیچے سے لشکر گزر جاتا تھا۔ حضرت ابوعثمان فرماتے ہیں کہ ہمیں سفیان بن عیینہ نے بیان کیا' اُنہوں نے فرمایا کہ ابوزبیر' حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں' وہ فرماتے ہیں کہ ہمیں حضور ﷺ نے ایک تھال دیا اس میں کھجوریں تھیں' جب ہمارے پاس سے ختم ہو گئیں تو ایک آدمی کوئی شی لاتا' ہم اس کی دونوں آنکھوں سے چربی نکالتے' جب ہم حضور ﷺ کے پاس آئے تو آپ سے ہم سے پوچھا کہ کیا تمہارے پاس اس سے کوئی شی ہے؟

**1952** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدٍ النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كَسَعَ رَجُلٌ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ، فَقَالَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مہاجرین میں سے ایک آدمی نے انصار کے آدمی کو دُبر پر مارا' انصاری نے کہا: اے انصار! مہاجر نے کہا: اے مہاجرین! جب

الْأَنْـصَـارِيُّ: يَـا لِلْأَنْـصَـارِ، وَقَـالَ الْـمُهَاجِرِيُّ: يَا لِـلْـمُـهَـاجِـرِيـنَ، فَـلَـمَّا سَمِعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاكَ، قَالَ: مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ؟، قَالُوا: يَـا رَسُـولَ الـلَّـهِ، رَجُلٌ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ كَسَعَ رَجُلًا مِـنَ الْأَنْـصَارِ، فَقَالَ: دَعُوهَا فَإِنَّهَا مُنْتِنَةٌ، فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أُبَيِّ ابْنُ سَلُولٍ: أَقَدْ فَعَلُوهَا؟ لَئِنْ رَجَعْنَا إِلَى الْـمَـدِيـنَـةِ لَيُخْرِجَنَّ الْأَعَزُّ مِنْهَا الْأَذَلَّ، فَقَالَ عُمَرُ: دَعْـنِـي يَـا رَسُـولَ الـلّٰهِ أَضْرِبْ عُنُقَ هَذَا الْمُنَافِقِ، فَـقَـالَ: دَعْهُ إِنَّهُ لَا يَتَحَدَّثُ النَّاسُ أَنَّ مُحَمَّدًا يَقْتُلُ أَصْحَابَهُ

حضور ﷺ سے یہ سنا تو آپ نے فرمایا: کیا زمانۂ جاہلیت کے دعویٰ ہیں! صحابہ کرام نے عرض کی: یارسول اللہ! مہاجرین میں سے ایک آدمی نے انصار کے ایک آدمی کو دُبر پر مارا ہے۔ عبداللہ بن ابی بن سلول نے کہا: کیا اس نے کیا ہے؟ اگر ہم مدینہ کی طرف گئے تو ضرور عزت والے ذلیل کو نکال دیں گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: یارسول اللہ! کیا میں اس منافق کی گردن نہ اُڑا دوں؟ آپ نے فرمایا: اس کو چھوڑ دو! کیونکہ لوگ بیان کریں گے کہ محمد اپنے ساتھیوں کو قتل کرتا ہے۔

**1953** - حَـدَّثَـنَـا عَـمْـرٌو الـنَّـاقِدُ، حَدَّثَنَا سُـفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: أَتَى النَّبِيُّ صَلَّى الـلّٰـهُ عَـلَـيْـهِ وَسَـلَّـمَ عَبْدَ اللّٰهِ بْنِ أُبَيٍّ بَعْدَمَا أُدْخِلَ حُفْرَتَهُ فَأَمَرَ بِهِ، فَأُخْرِجَ فَوُضِعَ عَلَى رُكْبَتَيْهِ، وَنَفَثَ عَلَيْهِ مِنْ رِيقِهِ، وَأَلْبَسَهُ قَمِيصَهُ، وَاللّٰهُ أَعْلَمُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ حضرت عبداللہ بن ابی کے پاس تشریف لائے۔ اس کو قبر میں داخل کرنے کے بعد آپ ﷺ نے حکم دیا اس کو نکلنے کا، وہ نکلا آپ ﷺ نے اس کے کفن پر اپنا لعاب لگایا اور اس کو قمیض پہنائی' اللہ زیادہ جانتا ہے۔

**1954** - حَـدَّثَـنَـا خَـلَفُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنَا حَـمَّـادُ بْـنُ زَيْدٍ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَـالَ: كَسَـعَ رَجُـلٌ مِـنَ الْـمُـهَـاجِـرِينَ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ، قَالَ: فَجَاءَ قَوْمُ ذَا، وَقَوْمُ ذَا، فَقَالَ هَؤُلَاءِ: يَـا لِـلْـمُهَاجِرِينَ، وَقَالَ هَؤُلَاءِ: يَا لِلْأَنْصَارِ، فَبَلَغَ ذَلِكَ الـنَّـبِـيَّ صَـلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: دَعُوهَا فَـإِنَّـهَـا مُنْتِنَةٌ، ثُمَّ قَالَ: أَلَا مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ؟ أَلَا مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ؟

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ایک مہاجر نے ایک انصاری کو دھکا دیا (تو جنگ و جدل کی آگ بھڑک اُٹھی) دونوں قومیں آمنے سامنے آ گئیں' انصار نے مہاجرین کو للکارا اور مہاجرین نے انصار کو' پس یہ بات رسول کریم ﷺ تک پہنچی' آپ ﷺ نے فرمایا: اب اسے چھوڑ بھی دو کیونکہ یہ انتہائی قبیح چیز ہے' پھر فرمایا: خبردار! یہ جاہلیت کی آواز کہاں سے آئی؟ خبردار! یہ زمانۂ جاہلیت کے دعوے کدھر آئے؟

**1955** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى الْوَاسِطِيُّ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: نبی کریم ﷺ نے

حَدَّثَـنَـا هُشَيْـمٌ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: لَعَنَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ آكِلَ الرِّبَا، وَمُوكِلَهُ، وَشَاهِدَيْهِ وَكَاتِبَهُ، وَقَالَ: هُمْ سَوَاءٌ

سود کھانے والے کھلانے والے اس کے دونوں گواہوں اور لکھنے والے پر لعنت فرمائی ہے اور فرمایا: یہ سب (گناہ میں) برابر ہیں۔

**1956** - حَدَّثَـنَـا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ خَالِدٍ قَالَ: حَدَّثَنَا بَعْضُ أَشْيَاخِنَا، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّ أَبَا بَكْرٍ قَالَ: مَنْ كَانَتْ لَهُ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِدَةٌ فَلْيَقُمْ، قَالَ: فَقُلْتُ: إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَدَنِي أَنْ يُعْطِيَنِي كَذَا وَكَذَا، وَحَفَنَ بِيَدِهِ ثَلَاثَ حَفَنَاتٍ، قَالَ: فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ: إِذَا أَتَانَا مَالٌ فَأْتِنَا، قَالَ: فَجَاءَهُ مَالٌ، فَأَتَيْتُهُ، قَالَ: فَحَفَنْتُهُ بِيَدِي، فَقَالَ: اعْدُدْهَا، فَإِذَا هِيَ خَمْسُ مِئَةٍ، قَالَ: فَأَعْطَانِي أَلْفًا أُخْرَى، قَالَ: وَقَالَ: أَلَكَ مَالٌ سِوَاهُ؟، قَالَ: قُلْتُ: لَا، قَالَ: فَإِذَا حَالَ عَلَيْهِ الْحَوْلُ فَأَدِّ زَكَاتَهُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے وعدہ ہو وہ کھڑا ہو۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے کہا کہ مجھ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وعدہ کیا تھا کہ میں تمہیں اتنا اتنا دوں گا تو آپ نے تین چلّو بھر دیئے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب ہمارے پاس مال آئے تو آنا۔ پس مال آیا تو میں اُن کے پاس آیا۔ پس میں نے ایک چلّو بھرا۔ فرمایا: اس کو گنو! وہ پانچ سو تھے۔ آپ نے مجھے ایک ہزار اور دیا۔ فرمایا: اس کے علاوہ بھی مال تیرے پاس ہے؟ میں نے عرض کی: نہیں! آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب اس پر سال گزر جائے تو اس کی زکوٰۃ ادا کرنا۔

**1957** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ مُجَالِدٍ، عَنِ الشَّعْبِيِّ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ أَبَا بَكْرٍ قَالَ: مَنْ كَانَ لَهُ عِدَةٌ فَلْيَقُمْ، فَذَكَرَ نَحْوَهُ، إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يُذْكَرْ فِيهِ قَوْلَ أَبِي بَكْرٍ: إِذَا حَالَ عَلَيْهِ الْحَوْلُ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: بے شک ابوبکر نے کہا: جس کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی وعدہ ہو وہ کھڑا ہو پس آپ نے اس کی مثل ذکر کیا، مگر اس میں ابوبکر کے قول کا ذکر نہیں کیا کہ جب اس پر سال گزر جائے اور

**1957**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 307-308 . ومسلم في الفضائل' باب: ما سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم شيئًا قط فقال: لا . والبخارى في الكفالة' باب: من تكفل عن ميت دينًا فليس له أن يرجع' وفي الهبة باب: اذا وهب هبة أو وعد ثم مات قبل أن تصل اليه' وفي الشهادات باب: من أمر بانجاز الوعد' وفي فرض الخمس باب: ومن الدليل على أن الخمس لنوائب المسلمين' وفي الجزية باب: ما أقطع النبي صلى الله عليه وسلم من البحرين' وفي المغازى باب: قصة عمان والبحرين .

وَلَا قَوْلَهُ: أَلَكَ مَالٌ غَيْرُهُ

نہ یہ قول کہ تیرے پاس اس کے علاوہ کوئی مال ہے۔

**1958** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ زَيْدٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: أَكَلْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَأَبِي بَكْرٍ، وَعُمَرَ، وَعُثْمَانَ، خُبْزًا وَلَحْمًا فَصَلَّوا وَلَمْ يَتَوَضَّئُوا

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے ساتھ روٹی اور گوشت کھایا۔ انہوں نے نماز پڑھی اور وضوء نہیں کیا۔

**1959** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا بَيْنَ مِنْبَرِي إِلَى حُجْرَتِي رَوْضَةٌ مِنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ، وَإِنَّ مِنْبَرِي عَلَى تُرْعَةٍ مِنْ تُرَعِ الْجَنَّةِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے منبر اور میرے گھر کے درمیان جگہ جنت کی کیاریوں میں سے ایک کیاری ہے اور بے شک میرا منبر جنت کی نہروں میں سے ایک نہر ہے۔

**1960** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا سَيَّارٌ، عَنْ أَبِي هُبَيْرَةَ الْأَنْصَارِيِّ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: اشْتَرَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنِّي بَعِيرًا كَانَ لِي وَنَحْنُ فِي سَفَرٍ، قَالَ: وَجَعَلَ لِي ظَهْرَهُ إِلَى أَنْ نَقْدَمَ، فَلَمَّا قَدِمْنَا أَتَيْتُهُ بِالْبَعِيرِ، فَدَفَعْتُ إِلَيْهِ فَأَمَرَ لِي بِثَمَنِهِ أُوقِيَّتَيْنِ فَانْصَرَفْتُ، فَإِذَا رَسُولُهُ قَدِ اتَّبَعَنِي، فَقَالَ: هَلُمَّ يَدْعُوكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَظَنَنْتُ أَنَّهُ قَدْ بَدَا لَهُ، فَلَمَّا أَتَيْتُهُ، قَالَ لِي: خُذْ بَعِيرَكَ فَهُوَ لَكَ، قَالَ: فَانْصَرَفْتُ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے اونٹ خریدا جبکہ ہم سفر میں تھے اور سواری کو میرے لیے بنایا کہ میں اس پر سوار ہو کر آؤں (مدینہ) جب ہم مدینہ پہنچے تو میں اونٹ لے کر آپ کے پاس آیا میں نے آپ کے حوالے کر دیا پس آپ نے میرے لیے حکم دیا کہ اسے دو اوقیہ اونٹ کی قیمت دے دی جائے پس میں واپس لوٹ آیا۔ سو اچانک میری نگاہ اُٹھی تو قاصد میرے پیچھے پیچھے آ رہے ہیں اس نے مجھے کہا: آپ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بلا رہے

---

**1959**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه304 و307 . وأبو داؤد في الطهارة' باب: في ترك الوضوء مما مست النار . والترمذي في الطهارة' باب: ما جاء في ترك الوضوء مما غيرت النار . وابن ماجه في الطهارة' باب: الرخصة في ذلك .

فَلَقِيتُ رَجُلًا مِنَ الْيَهُودِ، فَأَخْبَرْتُهُ بِالَّذِي كَانَ، فَجَعَلَ يَعْجَبُ، وَقَالَ: أَعْطَاكَ الثَّمَنَ وَرَدَّ عَلَيْكَ الْبَعِيرَ

ہیں۔ پس میں نے گمان کیا کہ کوئی عیب ظاہر ہو گیا ہے پس جب میں آپ ﷺ کے پاس آیا تو آپ ﷺ نے مجھے فرمایا: پکڑ لو اپنا اونٹ وہ تیرا ہے۔ میں لوٹ کر ایک یہودی آدمی سے ملا پس میں نے اسے اس بات کی خبر دی پس اس نے تعجب کرنا شروع کیا کہ قیمت بھی تجھے دے دی اور اونٹ بھی تجھے لوٹا دیا۔

**1961** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ عَمْرٍو، سَمِعَ جَابِرًا يَقُولُ: قَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا جَاءَ مَالُ الْبَحْرَيْنِ أَعْطَيْنَاكَ هَكَذَا وَهَكَذَا ، وَحَفَنَ سُفْيَانُ بِيَدِهِ ثَلَاثَ حَفَنَاتٍ

حضرت عمرو سے روایت ہے کہ اُنہوں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے سنا وہ فرما رہے تھے: مجھے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب بحرین کا مال آئے گا تو ہم تجھے اتنا اتنا عطا فرمائیں گے۔ حضرت سفیان نے تین چلّو بھرے۔

**1962** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: لَمَّا أُنْزِلَ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلَى أَنْ يَبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِنْ فَوْقِكُمْ) (الأنعام: 65) ، قَالَ: أَعُوذُ بِوَجْهِكَ ، (أَوْ مِنْ تَحْتِ أَرْجُلِكُمْ) (الأنعام: 65) ، قَالَ: أَعُوذُ بِوَجْهِكَ ، (أَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَيُذِيقَ بَعْضَكُمْ بَأْسَ بَعْضٍ) (الأنعام: 65) ، قَالَ: هَاتَانِ أَهْوَنُ أَوْ هَاتَانِ أَيْسَرُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور اکرم ﷺ پر یہ آیت نازل ہوئی: "قل هو القادر على ان يبعث عليكم عذاباً من قومكم" (انعام: ۶۵) تو آپ ﷺ نے فرمایا: میں تیری رضا کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں "او من تحت ارجلكم" آپ ﷺ نے فرمایا: میں پناہ مانگتا ہوں تیری رضا کے ساتھ "اويلبسكم شيعًا ويذيق بعضكم باس بعضٍ"۔ فرمایا: یہ دونوں ہلکی اور آسان بھی ہیں۔

**1963** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، حَدَّثَنَا جَابِرٌ، قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: الْحَرْبُ خُدْعَةٌ ، قَالَ أَبُو عُثْمَانَ: قَالَ لِي بَعْضُ أَصْحَابِنَا: كَثِيرٌ مِنْهُمْ كَانَ يَقُولُ: الْحَرْبُ خَدْعَةٌ، وَلَمْ أَسْمَعْهُ أَنَا إِلَّا بِالرَّفْعِ خُدْعَةٌ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جنگ دھوکہ ہے۔ ابوعثمان فرماتے ہیں کہ مجھے ہمارے بعض اصحاب نے فرمایا: ان میں سے اکثر کہتے تھے کہ جنگ دھوکہ ہے میں نے نہیں سنا مگر رفع کے ساتھ "خُدْعَةٌ"۔

**1964** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: دَخَلَ رَجُلٌ الْمَسْجِدَ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ قَالَ: صَلَّيْتَ؟ ، قَالَ: لَا، قَالَ: فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ ارشاد فرما رہے تھے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تُو نے نماز پڑھ لی ہے؟ عرض کی: نہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو رکعتیں پڑھ لے۔

**1965** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: دَخَلَ سُلَيْكٌ الْغَطَفَانِيُّ الْمَسْجِدَ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ قَالَ: أَصَلَّيْتَ؟ ، قَالَ: لَا، قَالَ: فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سلیک غطفانی مسجد میں داخل ہوا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ ارشاد فرما رہے تھے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تُو نے نماز پڑھ لی ہے؟ عرض کی: نہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو رکعتیں پڑھ لے۔

**1966** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، قَالَ: قُلْتُ لِعَمْرٍو: أَسَمِعْتَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يَقُولُ: مَرَّ رَجُلٌ بِسِهَامٍ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَمْسِكْ بِنِصَالِهَا

حضرت سفیان فرماتے ہیں کہ میں نے عمرو سے کہا: کیا آپ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کہ انہوں نے فرمایا ہے کہ ایک آدمی تیر لے کر مسجد کے پاس سے گزر رہا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ اس کو اپنی کمان میں بند کر۔

**1967** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَجُلٌ يَوْمَ أُحُدٍ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، إِنْ قُتِلْتُ فَأَيْنَ أَنَا؟ قَالَ: فِي الْجَنَّةِ ، فَأَلْقَى تَمَرَاتٍ فِي يَدِهِ، وَقَاتَلَ حَتَّى قُتِلَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اُحد کے دن ایک آدمی نے عرض کی: یا رسول اللہ! اگر میں قتل کیا جاؤں تو میں کہاں ہوں گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جنت میں! اس نے کھجوریں ڈالیں اپنے ہاتھ میں اور لڑا یہاں تک کہ شہید ہو گیا۔

**1968** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ، يُشِيرُ إِلَى أُذُنَيْهِ سَمِعَ أُذُنَيَّ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے دونوں کانوں سے سنا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک قوم کو جہنم سے نکالا جائے گا اور اُن کو جنت میں داخل کیا

---

**1968**- أخرجه البخاري في المغازي' باب: غزوة أُحد ـ ومسلم في الامارة' باب: ثبوت الجنة للشهيد ـ والنسائي في الجهاد' باب: ثواب من قتل في سبيل اللّٰه عزوجل ـ ومالك في الجهاد' باب: الترغيب في الجهاد ـ

أَنَّ قَوْمًا يَخْرُجُونَ مِنَ النَّارِ فَيَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ

جائے گا۔

**1969** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَا جَابِرُ، أَتَزَوَّجْتَ؟، قُلْتُ: نَعَمْ، قَالَ: بِكْرًا أَوْ ثَيِّبًا؟، قَالَ: قُلْتُ: لَا، بَلْ ثَيِّبًا، قَالَ: فَهَلَّا جَارِيَةً تُلَاعِبُكَ وَتُلَاعِبُهَا؟، قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، إِنَّ أَبِي قُتِلَ يَوْمَ أُحُدٍ وَتَرَكَ تِسْعَ بَنَاتٍ، وَهُنَّ لِي تِسْعُ أَخَوَاتٍ، فَلَمْ أُحِبَّ أَنْ أَجْمَعَ إِلَيْهِنَّ جَارِيَةً خَرْقَاءَ مِثْلَهُنَّ، وَلَكِنِ امْرَأَةً تَمْشِطُهُنَّ وَتَقُومُ عَلَيْهِنَّ، قَالَ: أَصَبْتَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا: کیا تُو نے شادی کر لی ہے؟ میں نے جواب دیا: جی ہاں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کنواری سے کی ہے یا بیوہ سے؟ میں نے عرض کی: نہیں! بلکہ بیوہ سے کی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو نے کنواری سے کیوں نہیں کی کہ وہ تیرے ساتھ کھیلتی اور تُو اس کے ساتھ کھیلتا؟ میں نے عرض کی: یارسول اللہ! میرے والد اُحد کے دن شہید ہو گئے تھے' انہوں نے نو بیٹیاں پیچھے چھوڑی ہیں' میری نو بہنیں ہیں' میں نے ان جیسی لڑکی پسند نہ کی' لیکن ایسی عورت جو ان کو کنگھی کرے اور ان کے کام سرانجام دے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تُو نے ٹھیک کیا۔

**1970** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ، أَطْعَمَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لُحُومَ الْخَيْلِ، وَنَهَانَا عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے گھوڑے کا گوشت کھلایا اور ہمیں گدھے کے گوشت سے منع فرمایا۔

**1971** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " دَخَلْتُ الْجَنَّةَ فَرَأَيْتُ فِيهَا دَارًا، فَسَمِعْتُ فِيهَا ضَوْضَاءَ، فَقُلْتُ: لِمَنْ هَذَا؟، قَالُوا: لِرَجُلٍ مِنْ قُرَيْشٍ، قُلْتُ: مَنْ هُوَ؟ قَالُوا: عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ، فَأَرَدْتُ أَنْ أَدْخُلَهَا، فَذَكَرْتُ غَيْرَتَكَ يَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں جنت میں داخل ہوا' میں اس میں گھر دیکھا، اس میں میں نے شور سنا، میں نے کہا: یہ کس کا ہے؟ انہوں نے عرض کی کہ ایک قریش کے آدمی کا ہے' میں نے کہا: وہ کون ہے؟ انہوں نے عرض کی: وہ عمر بن الخطاب ہیں۔ میں نے ارادہ کیا کہ اس میں داخل ہوتا

**1970**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه308 . والبخاري في المغازي' باب: (اذا همت طائفتان منكم أن تفشلا والله وليهما)

أَبَا حَفْصٍ " ، فَبَكَى وَقَالَ: أَعَلَيْكَ أَغَارُ يَا رَسُولَ اللَّهِ؟

ہوں' اے ابوحفص! مجھے تیری غیرت یاد آ گئی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ رو پڑے' عرض کی: یا رسول اللہ! کیا میں آپ پر غیرت کروں گا؟

**1972** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: إِنَّ رَجُلًا دَبَّرَ غُلَامًا لَهُ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ مَالٌ غَيْرُهُ، فَبَاعَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَاشْتَرَاهُ ابْنُ النَّحَّامِ مِنْهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی کے پاس مدبر غلام تھا' اس کے علاوہ اس کے پاس کوئی مال نہیں تھا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو فروخت کیا' اسے ابن نحام نے خریدا۔

**1973** - حَدَّثَنَا عَمْرٌو، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنِ ابْنِ الْمُنْكَدِرِ، سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ تَزَوَّجْتُ: هَلِ اتَّخَذْتُمْ أَنْمَاطًا؟ ، قُلْتُ: أَنَّى لَنَا أَنْمَاطٌ؟ قَالَ: أَمَا إِنَّهَا سَتَكُونُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' وہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس وقت میں نے شادی کی: کیا تمہارے پاس قالین ہیں؟ میں نے عرض کی: ہمارے پاس قالین کیسے ہو سکتے ہیں؟ آپ نے فرمایا: عنقریب ہوں گے۔

**1974** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى، قَالَ: حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ حُصَيْنٍ، عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ، وَأَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: بَيْنَمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، وَقَدِمَتْ عِيرٌ إِلَى الْمَدِينَةِ فَابْتَدَرَهَا أَصْحَابُ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، حَتَّى

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کے دن کھڑے ہو کر خطبہ ارشاد فرما رہے تھے کہ شام سے ایک قافلہ آیا۔ صحابہ کرام چلے گئے یہاں تک کہ صرف ۱۲ باقی رہ گئے۔ تو جمعہ کے متعلق یہ آیت اتری' اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے! اگر تم

---

**1972**- أخرجه ومسلم في فضائل الصحابة' باب: من فضائل عمر رضى الله عنه . وأحمد جلد 3 صفحه 372 و 390 . والبخارى فى فضائل الصحابة' باب: مناقب عمر' وفى النكاح باب: الغيرة' وفى التعبير باب: القصر فى المنام .

**1974**- أخرجه مسلم فى اللباس' باب: جواز اتخاذ الأنماط . وأحمد جلد 3 صفحه 294 . والبخارى فى المناقب' باب: علامات النبوة فى الاسلام' وفى النكاح باب: الأنماط ونحوها للنساء . وأبو داؤد فى اللباس' باب: فى الفرش . والترمذى فى الأدب' باب: ما جاء فى الرخصة فى اتخاذ الأنماط . والنسائى فى النكاح' باب: الأنماط .

لَمْ يُبْقَ مَعَهُ إِلَّا اثْنَا عَشَرَ رَجُلًا، فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَوْ تَتَابَعْتُمْ حَتَّى لَا يَبْقَى مِنكُمْ أَحَدٌ لَسَالَ بِكُمُ الْوَادِي النَّارَ، فَنَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ (وَإِذَا رَأَوْا تِجَارَةً أَوْ لَهْوًا انفَضُّوا إِلَيْهَا وَتَرَكُوكَ قَائِمًا) (الجمعة: 11)، وَقَالَ فِي الاثْنَيْ عَشَرَ الَّذِينَ ثَبَتُوا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبُو بَكْرٍ، وَعُمَرُ

خرید وفروخت کرتے تو تم میں سے کوئی ایسی صورت میں جہنم کی وادی مانگے تو یہ آیت نازل ہوئی: ''وَإِذَا رَاَوْا الٰی آخرہ'' ان بارہ افراد میں سے ابوبکر وعمر بھی تھے جو اس وقت ثابت قدم رہے۔

**1975** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ، حَدَّثَنَا مَحْبُوبٌ، عَنْ أُسَامَةَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمِنبَرِ: سَلُوا اللَّهَ عِلْمًا نَافِعًا وَتَعَوَّذُوا بِاللَّهِ مِنْ عِلْمٍ لَا يَنْفَعُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر فرمایا: اللہ سے علم نافع مانگو اور ایسے علم سے پناہ مانگو جو نفع نہ دے۔

**1976** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ، حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ أَبِي طَالِبٍ الْقَاصِّ، عَنْ مُحَارِبِ بْنِ دِثَارٍ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: نِعْمَ الْإِدَامُ الْخَلُّ، وَكَفَى بِالْمَرْءِ شَرًّا أَنْ يَسْخَطَ مَا قُرِّبَ إِلَيْهِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہترین سالن سرکہ کا ہے۔ آدمی کے بدترین ہونے کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ ناراض ہو اس چیز پر جو اس کو پیش کی جائے۔

**1977** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ أَبُو سَعِيدٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، أَخْبَرَنَا عَمْرٌو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت نازل ہوئی: ''قل هو القادر الى

---

1977- أخرجه أبو داؤد في الأطعمة' باب: في الخل . والترمذي في الأطعمة' باب: ما جاء في الخل . وابن ماجه في الأطعمة' باب: الأتدام بالخل . وأحمد جلد 3 صفحه 400 . ومسلم في الأشربة وما بعده' باب: فضيلة الخل والتأدم به . والنسائي في الأيمان' باب: اذا حلف ألا يأتدم فأكل خبزًا بخل . والدارمي في الأطعمة جلد 2 صفحه 101' باب: أي الادام كان أحب الى رسول الله صلى الله عليه وسلم . والبيهقي في الصداق' باب: لا يحتقر ما قدم له .

لَمَّا نَزَلَتْ (قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلَى أَنْ يَبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِنْ فَوْقِكُمْ أَوْ مِنْ تَحْتِ أَرْجُلِكُمْ) (الأنعام: 65)، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَعُوذُ بِوَجْهِكَ، (أَوْ يُلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَيُذِيقَ بَعْضَكُمْ بَأْسَ بَعْضٍ) (الأنعام: 65)، قَالَ: هَذَا أَهْوَنُ أَوْ هَذَا أَيْسَرُ

آخرہ ''(انعام:۶۵)تو آپ ﷺ نے فرمایا: میں تیری رضا کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں''او من تحت الی آخرہ ''آپ ﷺ نے فرمایا: میں پناہ مانگتا ہوں تیری رضا کے ساتھ''او یلبسکم شیعًا الی آخرہ''فرمایا: یہ دونوں ہلکی اور آسان بھی ہیں۔

**1978** - حَدَّثَنَاهُ إِسْحَاقُ بْنُ أَبِي إِسْرَائِيلَ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ (هُوَ الْقَادِرُ عَلَى أَنْ يَبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِنْ فَوْقِكُمْ) (الأنعام: 65)، قَالَ: أَعُوذُ بِوَجْهِكَ، (أَوْ مِنْ تَحْتِ أَرْجُلِكُمْ) (الأنعام: 65)، قَالَ: أَعُوذُ بِوَجْهِكَ، (أَوْ يُلْبِسَكُمْ شِيَعًا) (الأنعام: 65)، قَالَ: هَذَا أَهْوَنُ

حضرت جابر ﷛ فرماتے ہیں کہ جب حضور اکرم ﷺ پر یہ آیت نازل ہوئی:''قل ھو القادر الی آخرہ'' (انعام:۶۵)تو آپ ﷺ نے فرمایا: میں تیری رضا کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں''او من تحت الی آخرہ ''آپ ﷺ نے فرمایا: میں پناہ مانگتا ہوں تیری رضا کے ساتھ''او یلبسکم شیعًا الی آخرہ''فرمایا: یہ دونوں ہلکی اور آسان بھی ہیں۔

**1979** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ أَعْتَقَ غُلَامًا لَهُ لَمْ يَكُنْ لَهُ مَالٌ غَيْرُهُ، قَالَ: فَبَلَغَ ذَلِكَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: مَنْ يَشْتَرِيهِ مِنِّي؟، فَاشْتَرَاهُ نُعَيْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بِثَمَانِمِائَةٍ فَدَفَعَهَا إِلَيْهِ، قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُولُ: عَبْدًا قُبْطِيًّا مَاتَ عَامَ أَوَّلَ

حضرت جابر ﷛ سے روایت ہے کہ انصار کے ایک آدمی نے غلام آزاد کیا' اس کے پاس اس کے علاوہ مال نہیں تھا' یہ بات حضور ﷺ تک پہنچی تو آپ نے فرمایا: یہ مجھ سے کون خریدے گا؟ حضرت نعیم بن عبداللہ نے آٹھ سو کا خریدا' آپ نے ان کو دے دیا۔ حضرت عمرو فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر ﷛ کو فرماتے ہوئے سنا: وہ غلام قبطی تھا' وہ سال اوّل میں فوت ہوا تھا۔

**1980** - حَدَّثَنَاهُ إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، بِإِسْنَادِهِ مِثْلَهُ

حضرت حماد اس کی مثل روایت کرتے ہیں۔

**1981** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا

حضرت جابر بن عبداللہ ﷛ فرماتے ہیں کہ ایک

حَمَّادٌ، حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ دِينَارٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْمُهَاجِرِينَ كَسَعَ رَجُلًا مِنَ الْأَنْصَارِ، تَجَمَّعَ قَوْمُ هَذَا وَقَوْمُ هَذَا، فَقَالَ هَذَا: يَا لِلْمُهَاجِرِينَ، وَقَالَ هَذَا: يَا لِلْأَنْصَارِ، فَبَلَغَ ذَلِكَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: دَعُوهَا فَإِنَّهَا مُنْتِنَةٌ، ثُمَّ قَالَ: أَلَا مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ؟ أَلَا مَا بَالُ دَعْوَى الْجَاهِلِيَّةِ؟،

مہاجر آدمی نے ایک انصاری کی سرین پر لات ماردی' مہاجرین و انصار کی دونوں قومیں آمنے سامنے اکٹھی ہو گئیں' اس نے کہا: اے مہاجرین! تیار ہو جاؤ! اور دوسرے نے کہا: اے انصار! ہوشیار ہو جاؤ! یہ بات کسی نے نبی کریم ﷺ تک پہنچادی' آپ ﷺ نے فرمایا: ان کو چھوڑو کیونکہ یہ مکروہ چیز ہے' پھر فرمایا: خبردار! دعویٰ جاہلیت کو کیا ہے؟ خبردار! جاہلیت کی آواز کہاں سے آئی؟

1982 - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، بِإِسْنَادِهِ نَحْوَهُ

حضرت حماد اپنی سند کے ساتھ اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

1983 - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَجُلًا دَخَلَ وَرَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ النَّاسَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَقَالَ: " صَلَّيْتَ يَا فُلَانُ؟ قَالَ: لَا، قَالَ: فَقُمْ فَارْكَعْ ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی داخل ہوا اس حال میں کہ آپ لوگوں کو جمعہ کے دن خطبہ دے رہے تھے' آپ نے فرمایا: اے فلاں! تُو نے دو رکعت نفل پڑھے ہیں؟ اُس نے عرض کی: نہیں! آپ نے فرمایا: اُٹھ! تُو دو رکعت پڑھ۔

1984 - حَدَّثَنَاهُ إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: بَيْنَمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ النَّاسَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَذَكَرَ نَحْوَهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ کے سامنے تھے' آپ لوگوں کو جمعہ کے دن خطبہ دے رہے تھے' اس کے بعد حدیث ذکر کی۔

1985 - حَدَّثَنَا الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: هَلَكَ أَبِي فَتَرَكَ سَبْعَ بَنَاتٍ أَوْ تِسْعَ بَنَاتٍ - قَالَ حَمَّادٌ: وَلَا أَعْلَمُهُ إِلَّا قَالَ: تِسْعَ - فَتَزَوَّجْتُ امْرَأَةً ثَيِّبًا، فَقَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: تَزَوَّجْتَ يَا جَابِرُ؟ ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میرے والد کا وصال ہو گیا' اُنہوں نے سات یا نو بیٹیاں چھوڑیں۔ حضرت حماد فرماتے ہیں: نو بیٹیاں تھیں۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے شوہر دیدہ عورت سے شادی کی تو مجھے حضور ﷺ نے فرمایا: اے جابر! تُو نے

قُلْتُ: نَعَمْ، قَالَ: بِكْرًا أَمْ ثَيِّبًا؟ ، قُلْتُ: ثَيِّبًا، قَالَ: " فَهَلَّا جَارِيَةً تُلاعِبُهَا وَتُلَاعِبُكَ أَوْ قَالَ: تُضَاحِكُهَا وَتُضَاحِكُكَ " ، قَالَ: قُلْتُ: إِنَّ عَبْدَ اللّٰهِ هَلَكَ وَتَرَكَ تِسْعَ بَنَاتٍ، وَإِنِّي كَرِهْتُ أَنْ أَجِيئَهُنَّ بِمِثْلِهِنَّ فَأَرَدْتُ امْرَأَةً تَقُومُ عَلَيْهِنَّ، فَقَالَ لِي: بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ ، أَوْ قَالَ: خَيْرًا

شادی کر لی ہے؟ میں نے عرض کی: جی ہاں! آپ نے فرمایا: کیا تُو نے کنواری سے شادی کی ہے یا ثیب سے؟ میں نے عرض کی: شوہر دیدہ سے! فرمایا: تُو نے کنواری سے شادی کیوں نہیں کی کہ وہ تیرے ساتھ کھیلتی اور تُو اس کے ساتھ کھیلتا' یا تُو اس کے ساتھ مسکراتا اور وہ تیرے ساتھ مسکراتی۔ میں نے عرض کی: عبداللہ کا وصال ہو گیا ہے اور اس نے نو بیٹیاں چھوڑی ہیں' میں نے ناپسند سمجھا کہ میں ان جیسی سے ہی شادی کروں' میں نے ارادہ کیا کہ ایسی عورت سے شادی کروں جو اُن کے پاس رہے۔ آپ نے مجھے فرمایا: اللہ تمہیں برکت دے! یا فرمایا: بہتر کیا۔

**1986** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُولُ: هَلَكَ أَبِي وَتَرَكَ تِسْعَ أَوْ سَبْعَ، فَذَكَرَ نَحْوَهُ، إِلَّا أَنَّهُ قَالَ، فَقَالَ لِي: فَبَارَكَ اللّٰهُ لَكَ، وَدَعَا لِي

حضرت عمرو فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میرا باپ وصال کر گیا ہے' اس نے سات یا نو بیٹیاں چھوڑی ہیں' اس کے بعد باقی اوپر والی ذکر کی ہے' آپ نے فرمایا: اللہ آپ کو برکت دے!

**1987** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، قَالَ: قُلْتُ لِعَمْرِو بْنِ دِينَارٍ يَا أَبَا مُحَمَّدٍ: أَسَمِعْتَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَنَّ اللّٰهَ يُخْرِجُ مِنَ النَّارِ قَوْمًا بِالشَّفَاعَةِ ؟ قَالَ: نَعَمْ

حضرت حماد فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عمرو بن دینار سے کہا: اے ابومحمد! کیا آپ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو یہ حدیث بیان کرتے ہوئے سنا ہے کہ آپ نے فرمایا: بے شک اللہ عزوجل لوگوں کو میری شفاعت کی وجہ سے جہنم سے نکالے گا؟ فرمایا: جی ہاں!

**1988** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، بِإِسْنَادِهِ مِثْلَهُ

حضرت حماد اپنی سند کے ساتھ اس کی مثل روایت کرتے ہیں۔

**1989** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی مسجد

حَدَّثَنَا عَمْرٌو، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَجُلًا مَرَّ بِأَسْهُمٍ فِي الْمَسْجِدِ قَدْ أَبْدَى نُصُولَهَا، فَأَمَرَ أَنْ يَأْخُذَ بِنُصُولِهَا لَا يَخْدِشُ مُسْلِمًا

میں اپنا تیر لے کر گزرا' اس نے اس کو باہر نکالا ہوا تھا' آپ نے اسے کمان میں رکھنے کا حکم دیا کہ اس سے مسلمان کو خراش نہ لگ جائے۔

1990 - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ، مِثْلَهُ

حضرت عمرو' حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے اس کی مثل روایت کرتے ہیں۔

1991 - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، قَالَ: قُلْتُ لِعَمْرٍو: أَسَمِعْتَ جَابِرًا يُحَدِّثُ أَنَّ رَجُلًا دَخَلَ الْمَسْجِدَ بِسِهَامٍ، فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: خُذْ بِأَنْصَالِهَا ؟ قَالَ: نَعَمْ

حضرت سفیان فرماتے ہیں کہ میں نے عمرو سے کہا کہ کیا آپ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث سنی ہے کہ ایک آدمی تیر لے کر مسجد میں داخل ہوا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو فرمایا: اس کو اپنی کمان میں رکھ لے؟ اس نے عرض کی: جی ہاں!

1992 - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ جَابِرٍ - قَالَ حَمَّادٌ: وَلَا أَعْلَمُهُ إِلَّا قَدْ رَفَعَهُ - أَنَّهُ نَهَى عَنْ كِرَاءِ الْأَرْضِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے زمین کو کرایہ پر دینے سے منع کیا۔

1993 - حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ مَطَرٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَابِرٍ يَرْفَعُهُ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ كِرَاءِ الْأَرْضِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے زمین کو کرایہ پر دینے سے منع کیا۔

1994 - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، حَدَّثَنَا عَمْرٌو، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى يَوْمَ خَيْبَرَ عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ،

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ انہوں نے خیبر کے دن پالتو گدھے کے گوشت سے منع کیا اور گھوڑے کے گوشت کی اجازت دی۔

---

1993- أخرجه أحمد جلد3صفحه338 و389 . ومسلم في البيوع' باب: كراء الأرض .

1994- أخرجه مسلم في البيوع' باب: كراء الأرض' والنسائي في المزارعة جلد7صفحه37' باب: ذكر الأحاديث المختلفة في النهي عن كراء الأرض .

وَأَذِنَ فِي لُحُومِ الْخَيْلِ

**1995** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ أَبِي إِسْرَائِيلَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمٍ، عَنِ ابْنِ خُثَيْمٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ سَابِطٍ، أَنَّهُ حَدَّثَهُ جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، سَمِعَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لِكَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ: يَا كَعْبُ بْنَ عُجْرَةَ، الصَّلَاةُ قُرْبَانٌ، وَالصِّيَامُ جُنَّةٌ، وَالصَّدَقَةُ تُطْفِءُ الْخَطِيئَةَ كَمَا يُطْفِءُ الْمَاءُ النَّارَ، يَا كَعْبُ بْنُ عُجْرَةَ، النَّاسُ غَادِيَانِ، فَبَائِعٌ نَفْسَهُ فَمُوبِقٌ رَقَبَتَهُ، وَمُبْتَاعٌ نَفْسَهُ فَمُعْتِقٌ رَقَبَتَهُ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کعب بن عجرہ کو، اے کعب بن عجرہ! نماز دلیل ہے، روزہ ڈھال ہے، صدقہ غلطیوں کو ختم کر دیتا ہے جس طرح آگ کو پانی ختم کر دیتا ہے۔ اے کعب! لوگ صبح کرتے ہیں ایک اپنی جان کو فروخت کر دیتا ہے اور ایک اپنے غلام کو ہلاک کر دیتا ہے، ایک اپنی جان کو خریدتا ہے اور ایک اپنے غلام کو آزاد کر دیتا ہے۔

**1996** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ بْنُ سَعِيدٍ، عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ عَبْدِ الْوَاحِدِ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ، سَمِعَ جَابِرًا، قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ الْعَبْدَ إِذَا تَزَوَّجَ بِغَيْرِ إِذْنِ سَيِّدِهِ كَانَ عَاهِرًا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا: جب غلام اپنے آقا کی اجازت کے بغیر شادی کرے وہ نافرمان ہوتا ہے۔

**1997** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنِ ابْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: " مَا سُئِلَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی چیز بھی مانگی گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ نہیں فرمائی۔

---

**1995**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 399,321 . والدارمى فى الرقائق' باب: فى أكل السحت . والترمذى فى الصلاة رقم الحديث: 614' باب: ما ذكر فى فضل الصلاة . والنسائى فى البيعة' باب: الوعيد لمن أعاد أميرًا على الظلم' وباب: من لم يعن أميرًا على الظلم . وعزاه الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 5 صفحه 247 وجلد 10 صفحه 230 .

**1996**- أخرجه أحمد جلد 2 صفحه 194 . والترمذى فى النكاح' باب: ما جاء فى نكاح العبد بغير اذن سيده . وأبو داؤد فى النكاح' باب: نكاح العبد بغير اذن سيده . والدارمى فى النكاح' باب: فى العبد يتزوج بغير اذن سيده .

**1997**- أخرجه البخارى فى الأدب' باب: حسن الخلق والسخاء وما يكره من البخل . ومسلم فى الفضائل' باب: ما سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن شىء قط فقال: لا .

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا قَطُّ فَقَالَ: لَا

**1998** - حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ السُّلَمِيُّ، قَالَ سُفْيَانُ أُرَاهُ ابْنَ عَلِيٍّ ابْنَ عَمِّ الْمَنْصُورِ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ، سَمِعَ جَابِرًا، قَالَ: قَالَ لِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " يَا جَابِرُ عَلِمْتَ أَنَّ اللّٰهَ أَحْيَا أَبَاكَ، فَقَالَ لَهُ: تَمَنَّ عَلَى اللّٰهِ، فَقَالَ: أَرْجِعُ إِلَى الدُّنْيَا فَأُقْتَلُ مَرَّةً أُخْرَى، قَالَ: إِنِّي قَضَيْتُ أَنَّهُمْ لَا يَرْجِعُونَ"

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے جابر! جانتے ہو بے شک اللہ نے تیرے باپ کو زندہ کیا' انہوں نے اللہ عزوجل سے تمنا کی کہ مجھے دنیا میں بھیجا جائے' میں دوسری مرتبہ لڑوں۔ اللہ نے فرمایا: میں نے فیصلہ کیا ہے کہ واپس دنیا میں نہیں بھیجوں گا۔

**1999** - حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمٍ، عَنِ ابْنِ خُثَيْمٍ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: لَمَّا رَجَعَتْ مُهَاجِرَةُ الْبَحْرِ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: أَلَا تُحَدِّثُونَ بِأَعَاجِيبَ مَا رَأَيْتُمْ بِأَرْضِ الْحَبَشَةِ قَالَ فِتْيَةٌ مِنْهَا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ بَيْنَمَا نَحْنُ جُلُوسٌ إِذْ مَرَّتْ عَلَيْنَا عَجُوزٌ مِنْ عَجَائِزِهَا تَحْمِلُ عَلَى رَأْسِهَا قُلَّةً مِنْ مَاءٍ فَمَرَّتْ بِفَتًى مِنْهُمْ فَجَعَلَ إِحْدَى يَدَيْهِ بَيْنَ كَتِفَيْهَا فَدَفَعَهَا، فَخَرَّتْ عَلَى رُكْبَتِهَا فَانْكَسَرَتْ قُلَّتُهَا، فَلَمَّا ارْتَفَعَتِ الْتَفَتَتْ إِلَيْهِ فَقَالَتْ: سَوْفَ تَعْلَمُ يَا غُدَرُ إِذَا وَضَعَ اللّٰهُ الْكُرْسِيَّ، وَجَمَعَ الْأَوَّلِينَ وَالْآخِرِينَ،

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: سمندر کی طرف ہجرت کر جانے والے جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں لوٹ آئے تو فرمایا: کیا تم وہ عجیب باتیں بیان نہ کرو گے جو تم نے حبشہ کی زمین پر دیکھی ہیں! ان میں سے ایک جوان بولا: اے اللہ کے رسول! اسی اثناء میں کہ ہم بیٹھے ہوئے تھے جبکہ ہمارے پاس سے وہاں کی بوڑھی عورتوں میں سے ایک عورت گزری' وہ سر پر پانی کا گھڑا اُٹھائے ہوئے تھی' سو وہ اُن میں سے ایک جوان کے پاس سے گزری' سو اُس نے اپنا ایک ہاتھ اُس کے دونوں کندھوں کے درمیان رکھ کر دھکا دیا تو وہ گھٹنوں کے بل گر پڑی' اُس کا گھڑا ٹوٹ گیا' پس جب

---

**1998**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 361 . والترمذى فى التفسير' باب: ومن سورة آل عمران . وابن ماجه فى الجهاد' باب: فضل الشهادة فى سبيل الله .

**1999**- أخرجه ابن ماجه فى الفتن' باب: الأمر بالمعروف والنهى عن المنكر .

وَتَكَلَّمَتِ الْأَيْدِي وَالْأَرْجُلُ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ، فَسَوْفَ تَعْلَمُ كَيْفَ أَمْرُكَ وَأَمْرِي عِنْدَهُ غَدًا؟ قَالَ: يَقُولُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: صَدَقَتْ ثُمَّ صَدَقَتْ، كَيْفَ يُقَدِّسُ اللّٰهُ قَوْمًا لَا يُؤْخَذُ لِضَعِيفِهِمْ مِنْ شَدِيدِهِمْ

وہ اُٹھی تو اس جوان کی طرف متوجہ ہو کر کہا: اے دھوکے باز! عنقریب تجھے بھی علم ہو جائے گا جب اللہ تعالیٰ انصاف کی کرسی لگائے گا' پہلوں اور پچھلوں کو جمع فرمائے گا' ہاتھ پاؤں کلام کریں گے جو کچھ اُنہوں نے کیا' پس تجھے پتا چل ہی جائے گا اُس کے سامنے تیرا اور میرا معاملہ کیسا ہے؟ راوی کا بیان ہے: رسول کریم ﷺ نے فرمایا: اس بوڑھی عورت نے سچ کہا' اس نے سچ کہا' کیسے مقدس بنائے گا اللہ تعالیٰ اُس قوم کو جس کے کمزوروں کی وجہ سے اس کے طاقتور لوگوں کو پکڑا نہیں جاتا۔

**2000** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا مَالِكُ بْنُ سُعَيْرِ بْنِ الْخِمْسِ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: لَمَّا كَانَ الْخَنْدَقُ نَظَرْتُ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَوَجَدْتُهُ قَدْ وَضَعَ حَجَرًا بَيْنَهُ وَبَيْنَ إِزَارِهِ يُقِيمُ بِهِ صُلْبَهُ مِنَ الْجُوعِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب خندق کا دن تھا میں نے حضور ﷺ کو دیکھا آپ ﷺ نے اپنے پیٹ پر پتھر باندھا ہوا تھا تا کہ اس کے ساتھ بھوک کی وجہ سے کمر سیدھی رہے۔

**2001** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، وَأَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ أَبُو حُمَيْدٍ بِقَدَحٍ مِنْ لَبَنٍ مِنَ النَّقِيعِ، فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَلَا خَمَّرْتَهُ وَلَوْ بِعُودٍ تَعْرِضُهُ عَلَيْهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی آیا اس کو ابوحمید کہا جاتا تھا' وہ پیالے میں دودھ لے کر آیا تو حضور ﷺ نے اسے فرمایا: تُو اس کو ڈھانپ کیوں نہیں! اس کو ڈھانپ اگر چہ لکڑی کے ساتھ ہو۔

**2002** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ

---

**2000**- أخرجه أحمد جلد3صفحه300 . وعزاه الهيثمي في مجمع الزوائد جلد10صفحه314 للمصنف .

**2001**- الحديث سبق برقم1668 فراجعه .

الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَ رَجُلٌ يَرْقِي مِنَ الْعَقْرَبِ، فَنَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الرُّقَى، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّكَ نَهَيْتَ عَنِ الرُّقَى وَإِنِّي كُنْتُ أَرْقِي مِنَ الْعَقْرَبِ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ أَنْ يَنْفَعَ أَخَاهُ فَلْيَفْعَلْ

ایک آدمی بچھو کا دَم کرتا تھا' پس رسول اللہ ﷺ نے دَم سے منع فرمایا' تو اُس نے عرض کی: یارسول اللہ! آپ نے دَم کرنے سے منع فرمایا ہے اور میں تو بچھو کا دَم کرتا ہوں۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو آدمی اپنے بھائی کو نفع پہنچانے کی طاقت رکھتا ہو' پس اسے چاہیے کہ وہ ایسا کرے۔

**2003** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَ خَالِي مِنَ الْأَنْصَارِ يَرْقِي مِنَ الْحُمَةِ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اعْرِضْهَا عَلَيَّ، فَعَرَضَهَا عَلَيْهِ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا بَأْسَ بِهَذِهِ، هَذِهِ مِنَ الْمَوَاثِيقِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ میرے خالو انصار میں سے بخار کا دَم کرتے تھے' پس رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: مجھ پر اسے (دَم کے کلمات کو) پیش کرو! پس اُس نے آپ پر پیش کیا تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس میں کوئی حرج نہیں' یہ تو وعدوں میں سے ہے۔

**2004** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِذَا سَجَدَ أَحَدُكُمْ فَلْيَعْتَدِلْ، وَلَا يَفْتَرِشْ ذِرَاعَيْهِ افْتِرَاشَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا علیہ السلام جب تم میں سے کوئی سجدہ کرے تو درمیانہ طریقہ سے کرے، کتے کی طرح اپنی کلائیاں نہ بچھائے۔

---

**2003**- الحديث سبق برقم**1908** فراجعه .

**2004**- أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**305** قال: حدثنا محمد بن فضيل . وفي جلد**3**صفحه**315** قال: حدثنا أبو معاوية' ووكيع' وفي جلد**3**صفحه**389** قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: اخبرنا سفيان . وابن ماجة رقم الحديث: **891** قال: حدثنا علي بن محمد' قال: حدثنا وكيع . والترمذي رقم الحديث: **275** قال: حدثنا هناد' قال: حدثنا أبو معاوية . وابن خزيمة رقم الحديث: **644** قال: حدثنا محمد بن العلاء بن كريب' والأشج' قالا: حدثنا أبو خالد (ح) وحدثنا هارون بن اسحاق' قال: حدثنا ابن فضيل . (ح) وحدثنا عبد الله بن الحكم بن أبي زياد القطواني' قال: حدثنا ابن نمير (ح) وحدثنا سلم ابن جنادة القرشي' قال: حدثنا وكيع (ح) وحدثنا يوسف بن موسى' قال: حدثنا جرير' ووكيع . سبعتهم (ابن فضيل' وأبو معاوية' ووكيع' وسفيان' وأبو خالد' وابن نمير' وجرير) عن الأعمش' عن أبي سفيان' فذكره .

الْكَلْبِ

**2005** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَتْ عِنْدَ عَائِشَةَ امْرَأَةٌ - ، قَالَ أَبُو يَعْلَى: تَصُبُّ عَلَى صَبِيٍّ يَقْطُرُ مَنْخِرَاهُ دَمًا - فَدَخَلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: مَا شَأْنُ هَذَا الصَّبِيِّ؟ فَقَالُوا: بِهِ الْعُذْرَةُ، فَقَالَ: وَيْحَكُنَّ يَا مَعْشَرَ النِّسَاءِ لَا تَقْتُلْنَ أَوْلَادَكُنَّ أَيُّمَا امْرَأَةٍ كَانَ بِصَبِيِّهَا عُذْرَةٌ أَوْ وَجَعٌ بِرَأْسِهِ، فَلْتَأْخُذْ قُسْطًا هِنْدِيًّا فَلْتَحُكَّهُ، ثُمَّ لِتُسْعِطْ ، ثُمَّ أَمَرَ عَائِشَةَ فَفَعَلَتْ ذَلِكَ بِالصَّبِيِّ فَبَرَأَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس ایک عورت تھی' اس کے ساتھ ایک بچہ تھا جس کے دونوں نتھنوں سے خون جاری تھا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس بچے کو کیا ہے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی: یارسول اللہ! اس کو گلے آئے ہوئے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عورتوں کے گروہ! تم اپنی اولاد کو قتل نہ کرو، کوئی عورت ان کے بچہ کو گلے آئے ہوئے ہوں یا سر پر درد ہو تو وہ قسط ہندی لے کر اس کو سات مرتبہ پانی میں گھولو اور اس کے گلے میں ٹپکا دو۔ پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو حکم دیا اس نے ایسے ہی کیا بچہ ٹھیک ہو گیا۔

**2006** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ، عَنْ مَنْصُورٍ، عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَجَدَ جَافَى حَتَّى يُرَى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ کرتے تو کلائیوں کو کھڑا رکھتے۔ یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بغلوں کی سفیدی دکھائی دیتی۔

**2007** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، عَنْ أَبِي بِشْرٍ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ وَفْدَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ثقیف کے وفد نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: یارسول اللہ! ہمارا ملک ٹھنڈا

---

**2005**- الحديث سبق برقم: **1907** فراجعه .

**2006**- أخرجه أحمد جلد **3**صفحه**294** . وابن خزيمة رقم الحديث: **649** قال: حدثنا محمد بن يحيىٰ' ومحمد بن رافع' وعبد الرحمن بن بشر . أربعتهم (أحمد' وابن يحيىٰ' وابن رافع' وابن بشر) قالوا: حدثنا عبد الرزاق' قال: أنبأنا معمر' عن منصور' عن سالم بن أبي الجعد' فذكره .

**2007**- أخرجه أحمد جلد **3**صفحه**304** . ومسلم جلد **1**صفحه**178** قال: حدثنا يحيى بن يحيى' واسماعيل بن سالم . ثلاثتهم (أحمد' ويحيى' واسماعيل) عن هشيم' عن أبي بشر' عن أبي سفيان' فذكره . وأخرجه أحمد جلد**3**صفحه**348** قال: حدثنا موسى' قال: حدثنا ابن لهيعة' عن أبي الزبير' فذكره .

فَإِنْ لَمْ يَجِدْ فَلْيُثْنِ بِهِ، فَمَنْ أَثْنَى بِهِ فَقَدْ شَكَرَهُ، وَمَنْ كَتَمَهُ فَقَدْ كَفَرَ، وَمَنْ تَحَلَّى بِمَا لَمْ يُعْطَ كَانَ كَلَابِسِ ثَوْبَيْ زُورٍ، قَالَ بِإِصْبَعِهِ هَكَذَا السَّبَّابَةِ وَالْوُسْطَى

کیا جس نے چھپایا اس نے انکار کیا۔ جو شخص اپنے طور پر اس بات سے آراستہ کرے جو اس کے پاس نہیں ہے' اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی فریب کے لیے دو کپڑے پہنے' آپ نے اپنی سبابہ اور وسطی انگلی کے ساتھ اس طرح کیا۔

**2135** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، وَالْقَوَارِيرِيُّ، قَالَا: حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ الْمُفَضَّلِ، حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، مَوْلَى غُفْرَةَ قَالَ: سَمِعْتُ أَيُّوبَ بْنَ خَالِدِ بْنِ صَفْوَانَ، يَذْكُرُ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ لِلَّهِ سَرَايَا مِنَ الْمَلَائِكَةِ تَحِلُّ وَتَقِفُ عَلَى مَجَالِسِ الذِّكْرِ فِي الْأَرْضِ، فَارْتَعُوا فِي رِيَاضِ الْجَنَّةِ قَالُوا: وَمَا رِيَاضُ الْجَنَّةِ يَا رَسُولَ اللَّهِ؟ قَالَ: مَجَالِسُ الذِّكْرِ، فَاغْدُوا وَرُوحُوا فِي ذِكْرِ اللَّهِ، وَاذْكُرُوهُ بِأَنْفُسِكُمْ، مَنْ كَانَ يُحِبُّ أَنْ يَعْلَمَ مَنْزِلَتَهُ عِنْدَ اللَّهِ فَإِنَّ اللَّهَ يُنْزِلُ الْعَبْدَ مِنْهُ حَيْثُ أَنْزَلَهُ مِنْ نَفْسِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا: اے لوگو! بے شک اللہ تعالیٰ فرشتے بھیجتا ہے وہ چلتے ہیں اور ٹھہرتے ہیں جہاں زمین میں ذکر کی مجالس ہوتی ہیں۔ پس جنت کے باغ سے چرا لیا کرو۔ عرض کی: یا رسول اللہ! جنت کے باغ کیا ہیں؟ فرمایا: ذکر کی مجالس صبح و شام اللہ کے ذکر میں کرو اور اپنے دل کے ساتھ یاد کرو۔ جو پسند کرتا ہے کہ وہ معلوم کرے کہ اللہ کے ہاں اپنی منزل اپنا مقام بے شک اللہ عزوجل بندہ کو اتنا مقام دیتا ہے جتنا بندہ اللہ کو دیتا ہے۔

**2136** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ سَلَمَةَ، أَخْبَرَنِي مَنْ، سَمِعَ جَابِرًا، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے غلام کو فروخت کیا اس غلام کا مال بھی ہو تو وہ مال بائع کا ہے مگر مشتری شرط لگالے تو اس کے لیے

---

**2135**- الحديث سبق برقم: **1860** فراجعه .

**2136**- أخرجه عبد الله بن أحمد جلد **3** صفحه **309** قال: وجدت في كتاب أبي: أخبرنا الحكم بن موسىٰ . قال عبد الله: وحدثناه الحكم بن موسىٰ' قال: حدثنا يحيىٰ بن حمزة عن أبي وهب' عن سليمان بن موسىٰ' عن عطاء بن أبي رباح' فذكره . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **301** قال: حدثنا وكيع' وعبد الرحمٰن . وأبو داؤد رقم الحديث: **3435** قال: حدثنا مسدد' قال: حدثنا يحيىٰ . ثلاثتهم (وكيع' وعبد الرحمٰن' ويحيىٰ) عن سفيان' قال: حدثني سلمة بن كهيل' قال: حدثني من سمع جابر بن عبد الله فذكره .

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ بَاعَ عَبْدًا وَلَهُ مَالٌ، فَمَالُهُ لِلْبَائِعِ، إِلَّا أَنْ يَشْتَرِطَ الْمُبْتَاعُ

ہوگا۔

**2137** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنِ ابْنِ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: جَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُودُنِي لَيْسَ بِرَاكِبِ بَغْلٍ، وَلَا بِرْذَوْنٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت کرنے کے لیے تشریف لائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نہ کسی خچر پر سوار تھے نہ کسی غیر عربی گھوڑے پر۔

**2138** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنْ سُلَيْمِ بْنِ حَيَّانَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ مِينَا، حَدَّثَنَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، قَالَ: " نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمُحَاقَلَةِ وَالْمُزَابَنَةِ وَالْمُخَابَرَةِ: كِرَاءُ الْأَرْضِ عَلَى النِّصْفِ"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے محاقلہ مزابنہ مخابرہ اور زمین کو نصف کے کرائے پر دینے سے منع کیا۔

**2139** - وَحَدَّثَنَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ كَانَ لَهُ فَضْلُ مَاءٍ أَوْ أَرْضٍ فَلْيَزْرَعْهَا أَوْ يُزْرِعْهَا أَخَاهُ، وَلَا تَبِيعُوهَا . قَالَ سُلَيْمٌ: قُلْتُ: يَا سَعِيدُ، مَا يَعْنِي بِالْبَيْعِ الْكِرَاءِ؟ قَالَ: نَعَمْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کے پاس اضافی پانی ہو یا زمین ہو تو وہ اس زمین کو آباد کرے یا اپنے بھائی کو آباد کرنے کے لیے دیدے اس کو فروخت نہ کرے۔ سلیم فرماتے ہیں: میں نے عرض کی: اے سعید! کرائے پر دینے سے بھی؟

---

**2137**- اخرجه أحمد جلد3صفحه373 . والترمذی رقم الحديث: 331 من طريق عبد الرحمٰن بن مهدی بهذا الاسناد . وأخرجه البخاری رقم الحديث: 5664 من طريق عمرو بن عباس . وأخرجه الترمذی رقم الحديث: 3850 من طريق محمد بن بشار كلاهما عن عبد الرحمٰن بن مهدی به . وقال الترمذی: هذا حديث حسن صحيح . وأخرجه الحميدی رقم الحديث: 1229 . والبخاری رقم الحديث: 7309,6723 من طريق سفيان . وأخرجه البخاری رقم الحديث: 6743,5676,191 من طريق شعبة . وأخرجه البخاری رقم الحديث: 4577 من طريق ابن جريج ثلاثتهم عن محمد بن المنكدر به .

**2138**- الحديث سبق برقم: 2060 فراجعه .

**2139**- الحديث سبق برقم: 2060,2031 . وأخرجه أحمد جلد3صفحه373 قال: حدثنا عبد الله بن الوليد' قال: حدثنا سفيان' عن الأعمش' عن أبي سفيان' فذكره .

فرمایا: جی ہاں!

**2140** - وَقَالَ: سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ، يَقُولُ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَيْعِ الثَّمَرَةِ حَتَّى تُشْقِحَ . قُلْتُ لِجَابِرٍ: مَا تُشْقِحُ؟ قَالَ: تَحْمَرُّ، وَتَصْفَرُّ، وَتُؤْكَلُ

حضرت سعید بن میناء فرماتے ہیں کہ میں نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پھلوں کی بیع سے منع کیا جب تک پک نہ جائیں، میں نے عرض کی: تشقح سے مراد کیا ہے؟ فرمایا: اس کا سرخ ہونا اور زرد ہونا اور اس کا کھانے کے قابل ہونا۔

**2141** - حَدَّثَنَا جَابِرٌ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى عَلَى النَّجَاشِيِّ وَكَبَّرَ أَرْبَعَ تَكْبِيرَاتٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نجاشی کا جنازہ پڑھا۔ اس پر چار تکبیریں کہیں۔

**2142** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي كُرْبٍ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَيْلٌ لِلْعَرَاقِيبِ مِنَ النَّارِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ اُن ایڑیوں کے لیے جو (وضو میں) خشک رہ جاتی ہیں جہنم سے ہلاکت ہے۔

**2143** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مکہ

---

**2140**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 319 قال: حدثنا يحيٰى . وفي جلد 3 صفحه 361 قال: حدثنا بَهْز . والبخاری جلد 3 صفحه 101 قال: حدثنا مسدد' قال: حدثنا يحيٰى بن سعيد . ومسلم جلد 5 صفحه 18 قال: حدثنا عبد الله بن هاشم' قال: حدثنا بهز . وأبو داؤد رقم الحديث: 3370 قال: حدثنا أبو بكر' محمد بن خلاد الباهلی' قال: حدثنا يحيٰى بن سعيد . كلاهما (يحيٰى بن سعيد' وبهز) قالا: حدثنا سليم بن حيان' قال: حدثنا سعيد بن ميناء' فذكره .

**2141**- الحديث سبق برقم: 2114 فراجعه .

**2142**- الحديث سبق برقم: 2061 فراجعه .

**2143**- أخرجه أحمد جلدصفحه 363 قال: حدثنا عفان . وأبو داؤد رقم الحديث: 4076 قال: حدثنا أبو الوليد الطيالسي' ومسلم بن ابراهيم' وموسٰى بن اسماعي . وابن ماجة رقم الحديث: 3585,2822 قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة' قال: حدثنا وكيع . والترمذی رقم الحديث: 1735' وفي الشمائل رقم الحديث: 114 قال: حدثنا محمد بن بشار' قال: حدثنا عبد الرحمٰن بن مهدی . وفي الشمائل رقم الحديث: 114 أيضًا قال: حدثنا محمود بن غيلان' قال: حدثنا وكيع . والنسائي في الكبرٰى تحفة الأشراف رقم الحديث: 2689 عن حميد بن

الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ يَوْمَ الْفَتْحِ مَكَّةَ وَعَلَيْهِ عِمَامَةٌ سَوْدَاءُ

شریف میں فتح مکہ کے دن داخل ہوئے۔ آپ ﷺ کے سرانور پر سیاہ عمامہ شریف تھا۔

**2144** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: أَفَاضَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ عَرَفَةَ وَعَلَيْهِ السَّكِينَةُ، وَأَمَرَ بِالسَّكِينَةِ، وَأَوْضَعَ فِي وَادِي مُحَسِّرٍ وَقَالَ: خُذُوا مَنَاسِكَكُمْ فَإِنِّي لَا أَدْرِي لَعَلَّكُمْ لَا تَلْقَوْنِي بَعْدَ عَامِكُمْ أَوْ يَوْمِكُمْ هَذَا وَرَمَى بِمِثْلِ حَصَى الْخَذْفِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ عرفات سے واپس آئے، آپ ﷺ سکون کی حالت میں تھے اور سکونت کا حکم دیا وادی محسر میں گئے۔ فرمایا: قربانی کے احکام سیکھ لو۔ میں یقیناً کہتا ہوں اس سال کے بعد تم سے ملاقات نہ ہو سکے۔ آپ ﷺ نے ٹھیکری کی مثل کنکری ماری۔

**2145** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ بِحِمَارٍ يَدْخِنُ مَنْخِرَاهُ قَدْ وُسِمَ فِي وَجْهِهِ فَقَالَ: أَلَمْ أَلْعَنْ مَنْ فَعَلَ هَذَا؟ أَلَا لَا يُوسَمَنَّ فِي الْوَجْهِ، وَلَا يُضْرَبَنَّ فِي الْوَجْهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک گدھا دیکھا اس کے چہرے کو داغا گیا تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اس کو کس نے تکلیف دی ہے؟ لعنت ہو اس پر جس نے یہ کیا ہے۔ حضور ﷺ نے چہرے پر مارنے سے منع کیا۔

---

مسعدة' عن يزيد بن زُرَيع . سبعتهم (عفان' والطيالسى' ومسلم بن ابراهيم' وموسىٰ بن اسماعيل' ووكيع' وابن مهرى' وابن زريع) عن حماد بن سلمة .

**2144**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **301** قال: حدثنا وكيع . وفى جلد **3** صفحه **378** قال: حدثنجا محمد بن بكر . ومسلم جلد **4** صفحه **79** قال: حدثنا اسحاق بن ابراهيم' وعلى بن خشرم' جميعًا عن عيسىٰ بن يونس . وأبو داؤد رقم الحديث: **1970** قال: حدثنا أحمد بن حنبل' قال: حدثنا يحيىٰ بن سعيد . والنسائى جلد **5** صفحه **270** قال: أخبرنا عمرو بن على' قال: حدثنا يحيىٰ بن سعيد . وابن خزيمة رقم الحديث: **2877** قال: حدثنا على بن خشرم' قال: أخبرنا عيسىٰ (ح) وحدثنا محمد بن معمر' قال: حدثنا محمد . ثلاثتهم (يحيىٰ' ومحمد بن بكر' وعيسىٰ) عن ابن جريج .

**2145**- الحديث سبق برقم: **2095** فراجعه .

**2146** - وَعَنْ جَابِرٍ، قَالَ: دَخَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى بَنِي النَّجَّارِ فَسَمِعَ صَوْتًا، فَخَرَجَ مَذْعُورًا فَقَالَ: اسْتَعِيذُوا بِاللّٰهِ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بنی نجار کے پاس آئے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آواز سنی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے پریشانی کی حالت میں فرمایا: اللہ عزوجل سے عذابِ قبر سے پناہ مانگو۔

**2147** - وَعَنْ جَابِرٍ، قَالَ: نَحَرْنَا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ سَبْعِينَ بَدَنَةً، الْبَدَنَةُ عَنْ سَبْعَةٍ وَقَالَ: لِيَشْتَرِكِ النَّفَرُ فِي الْهَدْي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے حدیبیہ کے دن ستر اونٹ قربانی کیے، ایک اونٹ میں سات افراد شامل تھے تاکہ سارے لوگ قربانی میں شریک ہوسکیں۔

**2148** - وَعَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ إِبْرَاهِيمَ حَرَّمَ بَيْتَ اللّٰهِ وَأَمَّنَهُ، وَإِنِّي حَرَّمْتُ الْمَدِينَةَ فَحَرَامٌ مَا بَيْنَ لَا بَتَيْهَا لَا يُصَادُ صَيْدُهَا، وَلَا يُقْطَعُ عِضَاهُهَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک ابراہیم علیہ السلام نے بیت اللہ کو حرم قرار دیا اور امن والا۔ میں مدینہ شریف کو حرم قرار دیتا ہوں اور حرام قرار دیتا ہوں دونوں کی حدود کے درمیان کوئی اس کا شکار نہ کرے اور نہ اس کی گھاس کاٹے۔

**2149** - وَعَنْ جَابِرٍ، وَابْنِ عُمَرَ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: الْمُؤْمِنُ يَأْكُلُ فِي مِعًى وَاحِدٍ، وَالْكَافِرُ يَأْكُلُ فِي سَبْعَةِ أَمْعَاءٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مؤمن ایک آنت سے کھاتا ہے اور کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے۔

---

**2146**- أخرجه عبد الرزاق رقم الحديث: **6742** من طريق ابن جريج أخبرني أبو الزبير، عن جابر . ومن طريق عبد الرزاق أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**296,295** . وأخرجه البزار رقم الحديث: **871** من طريق موسى بن عقبة، عن أبي الزبير به . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **3**صفحه**55** وقال: رواه أحمد والبزار، وقال الطبراني...... ورجال أحمد رجال الصحيح، وفي اسناد الطبراني ابن لهيعة، وفيه كلام .

**2147**- أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**353** قال: حدثنا عفان . وعبد بن حميد رقم الحديث: **1097** قال: حدثني أبو الوليد . كلاهما (عفان، وأبو الوليد) قالا: حدثنا أبو عوانة، عن أبي بشر، عن سليمان بن قيس، فذكره .

**2148**- إخرجه مسلم رقم الحديث: **1362** من طريق محمد بن عبد الله الأسدي .

**2149**- الحديث سبق برقم: **2063-2066** فراجعه . أما حديث ابن عمر: أخرجه أحمد جلد **2**صفحه**74,43,21** والبخاري رقم الحديث: **5394,5393** . ومسلم رقم الحديث: **2060** . والترمذي رقم الحديث: **1819** . والدارمي جلد**2**صفحه**99** . وابن ماجة رقم الحديث: **3257** عن نافع عن ابن عمر . قال الترمذي: هذا حديث حسن صحيح .

**2150** - وَعَنْ جَابِرٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: عَرْشُ إِبْلِيسَ عَلَى الْبَحْرِ فَيَبْعَثُ سَرَايَا، فَأَعْظَمُهُمْ عِنْدَهُ أَعْظَمُهُمْ فِتْنَةً

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک ابلیس سمندر پر اپنا تخت بچھاتا ہے اور اپنے حواری بھیجتا ہے کہ لوگوں میں فتنہ ڈالیں۔ اس کے نزدیک بڑا وہ ہوتا ہے جو بڑا فتنہ ڈال کر آتا ہے۔

**2151** - وَعَنْ جَابِرٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِنَّ إِبْلِيسَ قَدْ يَئِسَ أَنْ يَعْبُدَهُ الْمُصَلُّونَ، وَلٰكِنْ فِي التَّحْرِيشِ بَيْنَكُمْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک شیطان مایوس ہو گیا کہ لوگ اس کی عبادت کریں گے لیکن ان کے درمیان نفرت پھیلانے میں مایوس نہیں ہوا۔

**2152** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى يَوْمَ خَيْبَرٍ عَنْ لُحُومِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ، وَأَذِنَ فِي لُحُومِ الْخَيْلِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن پالتو گدھوں کے گوشت سے منع کیا اور گھوڑوں کے گوشت کی اجازت دی۔

**2153** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ، قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرًا، يَقُولُ: الظُّهْرُ كَاسْمِهَا، وَالْعَصْرُ وَالشَّمْسُ حَيَّةٌ بَيْضَاءُ، وَالْمَغْرِبُ كَاسْمِهَا، كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي بِنَا وَإِنَّا نَرَى مَوَاقِعَ النَّبْلِ، وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَجِّلُ الْعِشَاءَ، وَالْفَجْرُ

حضرت عبداللہ بن محمد بن عقیل فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ نمازِ ظہر میں سورج ڈھل جائے اور عصر میں سورج سفید اور چمک دار ہو اور مغرب سورج غروب ہونے کے وقت پڑھی جائے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو مغرب پڑھاتے تھے تو ہم تیر کے گرنے کی جگہ دیکھ لیتے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم عشاء جلدی پڑھاتے تھے اور فجر کی نماز سورج طلوع ہونے کے

---

**2150**- الحديث سبق برقم: **1904** فراجعه .

**2151**- الحديث سبق برقم: **2091** فراجعه .

**2152**- الحديث سبق برقم: **1994** فراجعه .

**2153**- الحديث سبق برقم: **2100** فراجعه .

کاسمہا

قریب۔

**2154** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ سَعِيدِ الْجُرَيْرِيِّ، عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ بَنِي سَلِمَةَ، ذَكَرُوا لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بُعْدَ مَنَازِلِهِمْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَا بَنِي سَلِمَةَ، دِيَارَكُمْ فَإِنَّمَا تُكْتَبُ آثَارُكُمْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ قبیلہ بنی مسلمہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ذکر کیا گھر دور ہونے کا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے بنی سلمہ! اپنے انہیں گھروں میں مقیم رہو کیونکہ تمہارے گھر دور ہونے کی وجہ سے تمہارے قدموں کے نشان لکھے جاتے ہیں۔

**2155** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَوَى رَجُلًا فِي أَكْحَلِهِ مَرَّتَيْنِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بازو کی ایک رگ دومرتبہ داغا۔

**2156** - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ خَازِمٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ أَبِي عَمَّارٍ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سُئِلَ عَنِ الضَّبُعِ فَقَالَ: هِيَ صَيْدٌ يُجْعَلُ فِيهَا كَبْشًا إِذَا أَصَابَهَا الْمُحْرِمُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے گوہ کے متعلق پوچھا گیا' آپ نے فرمایا: یہ شکار ہے جب محرم اس کا شکار کرے گا تو ایک مینڈھا قربانی کے طور پر دے گا۔

---

**2154**- اخرجه أحمد جلد3صفحه332 قال: حدثنا عبد الصمد' قال: حدثنا أبي . وفي جلد3صفحه371 قال: حدثنا عبد الصمد بن عبد الوارث' قال: حدثنا شعبة . وفي جلد 3صفحه390 قال: حدثنا هاشم' قال: حدثنا شعبة . ومسلم جلد2صفحه131 قال: حدثنا محمد بن المثنى' قال: حدثنا عبد الصمد بن عبد الوارث' قال: سمعت أبي . كلاهما (عبد الوارث' وشعبة) قالا: حدثنا الجُرَيري . وأخرجه مسلم جلد2صفحه131 قال: حدثنا عاصم بن النضر التيمي' قال: حدثنا معتمر' قال: سمعت كهمسًا . وأخرجه ابن خزيمة رقم الحديث: 451 قال: حدثنا عمران بن موسى القزاز' قال: حدثنا عبد الوارث' قال: حدثنا داؤد . ثلاثتهم (الجريري' وكهمس' وداؤد) عن أبي نضرة' فذكره .

**2155**- أخرجه ابن ماجة رقم الحديث: 3494 من طريق وكيع' عن سفيان بهذا الاسناد .

**2156**- الحديث سبق برقم: 2123 فراجعه .

**2157** - حَدَّثَنَا شَيْبَانُ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، قَالَ: سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ الْمُنْكَدِرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى امْرَأَةً مِنَ الْأَنْصَارِ فَبَسَطَتْ لَهُ عِنْدَ صُورٍ وَرَشَّتْ حَوْلَهُ، وَذَبَحَتْ شَاةً، وَصَنَعَتْ لَهُ طَعَامًا، فَأَكَلَ وَأَكَلْنَا مَعَهُ ثُمَّ تَوَضَّأَ لِصَلَاةِ الظُّهْرِ فَصَلَّى، فَقَالَتِ الْمَرْأَةُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، قَدْ فَضَلَتْ عِنْدَنَا مِنْ شَاتِنَا فَضْلَةٌ، فَهَلْ لَكَ فِي الْعَشَاءِ؟ قَالَ: نَعَمْ فَأَكَلَ وَأَكَلْنَا ثُمَّ صَلَّى الْعَصْرَ وَلَمْ يَتَوَضَّأْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک انصاری عورت کے پاس آئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے بستر بچھایا گیا۔ اردگرد ماحول کو ٹھنڈا کیا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے بکری ذبح کی گئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کھانا تیار کیا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تناول فرمایا۔ ہم نے بھی کھایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بیٹھ کر۔ ظہر کی نماز کے لیے وضو کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی۔ اس عورت نے عرض کی: یارسول اللہ! ہمارے پاس بکری کا گوشت بچ گیا ہے کیا آپ کے پاس رات کا کھانا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں! آپ نے کھایا، ہم نے بھی کھایا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عصر کی نماز پڑھائی اور وضو نہیں کیا۔

**2158** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ بْنُ خَالِدٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ أَبِي عَمَّارٍ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَ لِيَهُودِيٍّ عَلَى أَبِي دَيْنُ تَمْرٍ، وَتَرَكَ أَبِي حَدِيقَتَيْنِ، وَتَمْرُ الْيَهُودِيِّ يَسْتَوْعِبُ الْحَدِيقَتَيْنِ، فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: هَلْ لَكَ أَنْ تَأْخُذَ الْعَامَ بَعْضًا وَتُؤَخِّرَ بَعْضًا إِلَى قَابِلٍ؟ فَأَبَى الْيَهُودِيُّ. فَقَالَ لِي النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک یہودی کا میرے باپ پر قرض تھا کھجور کا۔ میرا باپ دو باغ چھوڑ گیا تھا۔ یہودی کی کھجوریں دونوں باغوں سے زیادہ تھیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے کہا کیا تیرے لیے گنجائش ہے کہ آدھی اس سال لے لے اور آدھی آئندہ سال لے لے؟ یہودی نے انکار کر دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کہا: اے جابر! جب کھجور اتارنے کا وقت ہو تو مجھے بتانا۔ میں

**2157**- أخرجه الحميدى رقم الحديث: **1266** . والترمذى رقم الحديث: **80**' وفى الشمائل رقم الحديث: **180** مختصرًا قال: حدثنا ابن أبى عمر . كلاهما (الحميدى' وابن أبى عمر) قالا: حدثنا سفيان بن عيينة' قال: حدثنا سفيان بن عيينة' قال: حدثنا عبد الله بن محمد بن عقيل' فذكره . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **322** قال: حدثنا عبد الرزاق' ومحمد بن بكر . وأبو داؤد رقم الحديث: **191** قال: حدثنا ابراهيم بن الحسن الخثعمى' قال: حدثنا حجاج .

**2158**- أخرجه النسائى جلد **6** صفحه **246** من طريق ابراهيم بن يونس بن حرمى قال: حدثنا أبى قال: حدثنا حماد بهذا السند . والحديث سبق أيضًا برقم: **1917** فراجعه .

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَا جَابِرُ إِذَا حَضَرَ الْجِدَادُ فَآذِنِّي فَآذَنْتُهُ، فَجَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ، فَجُعِلَ يُكَالُ لَهُ مِنْ أَسْفَلِ النَّخْلِ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْعُو بِالْبَرَكَةِ، فَوَفَّيْنَاهُ حَقَّهُ، قَالَ عَمَّارٌ: أُرَاهُ مِنْ أَصْغَرِ الْحَدِيقَتَيْنِ. قَالَ: ثُمَّ أَتَيْنَاهُمْ بِرُطَبٍ فَأَكَلُوا وَشَرِبُوا، ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: هَذَا مِنَ النَّعِيمِ الَّذِي تُسْأَلُونَ عَنْهُ

نے آپ ﷺ کو بتایا۔ حضور ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ یہ حضرات نیچے سے ناپنے لگے۔ حضور ﷺ نے برکت کی دعا کی۔ ہم نے اس کا حق پورا پورا دے دیا۔ حضرت عمار فرماتے ہیں میرا خیال ہے کہ دو باغوں میں سے چھوٹے سے دیا گیا پھر ہم تر کھجوریں لے کر آئے۔ انہوں نے کھایا اور پیا پھر حضور ﷺ نے فرمایا: ان نعمتوں سے متعلق سوال بھی ہو گا۔

**2159** - حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ الرِّفَاعِيُّ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَمَانٍ، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَنْتُمُ الْغُرُّ الْمُحَجَّلُونَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: تمہارے وضو والے اعضاء چمک رہے ہوں گے۔

**2160** - حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ، حَدَّثَنَا الْأَجْلَحُ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: لَمَّا كَانَ يَوْمُ الطَّائِفِ نَاجَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلِيًّا فَأَطَالَ نَجْوَاهُ، فَقَالَ بَعْضُ أَصْحَابِهِ: لَقَدْ أَطَالَ نَجْوَى ابْنِ عَمِّهِ فَبَلَغَهُ ذَلِكَ فَقَالَ: مَا أَنَا أَنْجَيْتُهُ بَلِ اللّٰهُ انْتَجَاهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے طائف کے دن حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سرگوشی فرمائی۔ سرگوشی لمبی فرمائی، بعض صحابہ کرام نے کہا: آپ ﷺ نے اپنے چچا زاد سے لمبی سرگوشی فرمائی، یہ بات آپ ﷺ تک پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا: میں نے اس سے سرگوشی نہیں فرمائی بلکہ اللہ نے سرگوشی فرمائی۔

**2161** - حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ الرِّفَاعِيُّ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ، حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ جَمِيعٍ، عَنْ أَبِي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ ایک دن منبر پر جلوہ افروز ہوئے، آپ ﷺ نے فرمایا: اے

---

**2159**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1895** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**10**صفحه**344** وقال: رواه أبو يعلى ورجاله رجال الصحيح .

**2160**- أخرجه الترمذي رقم الحديث: **3726** قال: حدثنا علي بن المنذر الكوفي، قال: حدثنا محمد بن فضيل، عن الأجلح، عن أبي الزبير، فذكره . وقال الترمذي: حسن لا نعرفه الا من حديث الأجلح .

**2161**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **4328** من طريق واصل بن عبد الأعلى، عن ابن فضيل بهذا السند .

سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمنِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ عَلَى الْمِنبَرِ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي لَمْ أَقُمْ فِيكُمْ بِخَبَرٍ جَاءَنِي مِنَ السَّمَاءِ، وَلَكِنِّي بَلَغَنِي خَبَرٌ فَفَرِحْتُ بِهِ، فَأَحْبَبْتُ أَنْ تَفْرَحُوا بِفَرَحِ نَبِيِّكُمْ. إِنَّهُ بَيْنَا رَكْبٌ يَسِيرُونَ فِي الْبَحْرِ إِذْ نَفِدَ طَعَامُهُمْ فَرُفِعَتْ لَهُمْ جَزِيرَةٌ فَخَرَجُوا يُرِيدُونَ الْخُبْزَ فَلَقِيَتْهُمُ الْجَسَّاسَةُ فَقُلْتُ لِأَبِي سَلَمَةَ: وَمَا الْجَسَّاسَةُ؟ قَالَ: امْرَأَةٌ تَجُرُّ شَعَرَ جِلْدِهَا وَرَأْسِهَا، فَقَالَتْ: فِي هَذَا الْقَصْرِ خَبَرُ مَا تُرِيدُونَ، فَأَتَوْهُ فَإِذَا هُمْ بِرَجُلٍ مُوَثَّقٌ فَقَالَ: أَخْبِرُونِي أَوْ سَلُونِي أُخْبِرْكُمْ فَسَكَتَ الْقَوْمُ فَقَالَ: أَخْبِرُونِي عَنْ نَخْلِ بَيْسَانَ أَطْعَمَ؟ قَالُوا: نَعَمْ، قَالَ: أَخْبِرُونِي عَنْ حَمْأَةِ زُغَرَ فِيهَا مَاءٌ؟ قَالُوا: نَعَمْ، قَالُوا: هُوَ الْمَسِيحُ تُطْوَى لَهُ الْأَرْضُ فِي أَرْبَعِينَ يَوْمًا إِلَّا مَا كَانَ مِنْ طَيْبَةَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَطَيْبَةُ الْمَدِينَةُ مَا بَابٌ مِنْ أَبْوَابِهَا إِلَّا مَلَكٌ مُصَلِّتٌ سَيْفَهُ يَمْنَعُهُ، وَبِمَكَّةَ مِثْلُ ذَلِكَ، ثُمَّ قَالَ: فِي بَحْرِ فَارِسَ مَا هُوَ فِي بَحْرِ الرُّومِ مَا هُوَ، ثَلَاثًا ثُمَّ ضَرَبَ بِكَفِّهِ الْيُمْنَى عَلَى الْيُسْرَى ثَلَاثًا، فَقَالَ لِي ابْنُ أَبِي سَلَمَةَ: فِي هَذَا الْحَدِيثِ شَيْءٌ مَا حَفِظْتُهُ. قُلْنَا: مَا هُوَ؟ قَالَ: شَهِدَ جَابِرٌ أَنَّهُ ابْنُ صَائِدٍ قُلْتُ: لَا، فَإِنَّ ابْنَ صَائِدٍ قَدْ مَاتَ، قَالَ: وَإِنْ مَاتَ، قُلْتُ: قَدْ أَسْلَمَ، قَالَ: وَإِنْ أَسْلَمَ، قُلْتُ: فَإِنَّهُ قَدْ دَخَلَ الْمَدِينَةَ، قَالَ: وَإِنْ دَخَلَ الْمَدِينَةَ

لوگو! میں تمہیں کوئی ایسی خبر دینے کے لیے کھڑا نہیں ہوا جو آسمان سے آتی ہے لیکن مجھے ایک ایسی خبر پہنچی ہے جس سے میں خوش ہوا ہوں۔ پس میں نے پسند کیا کہ میں خوش ہو رہا ہوں تو اپنے نبی کے ساتھ تم بھی خوشی مناؤ! وہ خبر یہ ہے کہ ایک گروہ سمندر میں سفر کرتا ہے اسی دوران اُن کا زادِ راہ ختم ہو جاتا ہے (جس سے وہ پریشان ہو جاتے ہیں) پس اُن کے لیے ایک جزیرہ بلند ہوتا ہے وہ کھانا تلاش کرنے نکل کھڑے ہوتے ہیں تو اُنہیں ایک جسامہ ملتی ہے۔ میں نے ابوسلمہ سے سوال کیا (راوی کا بیان ہے:) جساسہ کون ہے؟ اُنہوں نے جواب دیا: وہ عورت جو اپنی جلد اور سر کے بال گھسیٹتی ہے یعنی بڑے ہوتے ہیں تو وہ کہتی ہے: اس محل میں اس چیز کی خبر ہے جو تم تلاش کر رہے ہو وہ سارا گروہ مل کر اس جگہ آتا ہے وہاں ایک زنجیروں سے بندھا ہوا آدمی ہے پس وہ کہتا ہے: مجھے بتاؤ! یا مجھ سے پوچھو! (راوی کو شک ہے کہ ان دو میں سے کون سا لفظ مروی عنہ نے بولا) میں تمہیں بتاؤں گا۔ (یہ سن کر) قوم خاموش ہو جاتی ہے۔ پس وہ کہتا ہے: مجھے اس کھجوروں کے باغ کی خبر دو جس سے اس کھایا گیا؟ وہ کہتے ہیں: ہاں! (خبر دیتے ہیں)۔ وہ کہتا ہے: مجھے زغر کے کیچڑ کی خبر دو گے جس میں پانی ہے۔ وہ کہتے ہیں: ہاں! (بالکل)۔ اُنہوں نے کہا: وہ مسیح ہے جس کے لیے چالیس دن میں پوری زمین لپیٹ دی جاتی ہے (یعنی وہ اس میں پھرے گا) مگر مدینہ طیبہ میں داخل نہ ہو سکے گا۔ نبی کریم ﷺ نے

فرمایا: مدینہ طیبہ کا کوئی دروازہ ایسا نہیں ہوگا جس پر ایک فرشتہ تلوار سونتے' اس کو روکنے کے لیے نہ کھڑا ہوگا اور مکہ میں بھی اسی طرح۔ پھر فرمایا: فارس کے سمندر میں کیا ہے؟ روم کے سمندر میں کیا ہے؟ یہ بات تین بار فرمائی' پھر تین بار اپنے دائیں ہاتھ کو اپنے بائیں ہاتھ پر مارا۔ سو ابن ابی سلمہ نے مجھ سے کہا: اس حدیث میں ایک ایسی چیز ہے جس کو میں نے یاد کیا۔ ہم نے کہا: وہ کیا ہے؟ اُنہوں نے کہا: جنابِ جابر نے گواہی دی کہ وہ ابن صائد ہے۔ میں نے کہا: نہیں! ابن صائد نہیں کیونکہ وہ تو فوت ہو چکا ہے' اُنہوں نے کہا: اگرچہ وہ فوت ہو چکا' میں نے کہا: وہ اسلام لایا؟ اُنہوں نے کہا: اگرچہ وہ مسلمان بھی ہوا' میں نے کہا: وہ مدینہ میں داخل ہوا؟ اُنہوں نے کہا: وہ مدینہ میں بھی داخل ہوا۔

**2162** - حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، وَأَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا فَرَغَ أَحَدُكُمْ مِنْ طَعَامِهِ، فَلْيَلْعَقْ أَصَابِعَهُ فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي فِي أَيِّ طَعَامِهِ تَكُونُ الْبَرَكَةُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی کھانا کھالے تو اپنی انگلیاں چاٹ لے۔ وہ نہیں جانتا کہ کھانے کے کس حصہ میں برکت ہوتی ہے۔

**2163** - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُمَرَ بْنِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے

---

**2162**- الحديث سبق برقم: **1930** فراجعه .

**2163**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **308** . والبخارى جلد **3** صفحه **109** قال: حدثنا قتيبة . ومسلم جلد **5** صفحه **97** قال: حدثنا أبو بكر بن أبى شيبة' واسحاق بن ابراهيم . وابن ماجة رقم الحديث: **2513** قال: حدثنا هشام بن عمار . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **368** قال: حدثنا محمد بن جعفر . والدارمى رقم الحديث: **2576** قال: أخبرنا هاشم بن القاسم . والبخارى جلد **3** صفحه **192** قال: حدثنا آدم بن أبى اياس . والنسائى فى الكبرىٰ تحفة الأشراف رقم الحديث: **2551** عن أحمد بن سليمان' عن يزيد بن هارون . أربعتهم (محمد' وهاشم'

شَقِيقٍ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ، عَنْ حُسَيْنٍ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَجُلًا أَعْتَقَ غُلَامًا لَهُ عَنْ دُبُرٍ، مِنْهُ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ يَشْتَرِيهِ مِنِّي؟ قَالَ: فَاشْتَرَاهُ نُعَيْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ فَأَخَذَ ثَمَنَهُ فَدَفَعَهُ إِلَيْهِ

غلام آزاد کیا۔ وہ غلام مدبر تھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا: مجھ سے کون خریدے گا؟ اس کو نعیم بن عبداللہ نے خریدا۔ آپ ﷺ نے اس کے پیسے لے کر اس کو دے دیا۔

**2164** - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُمَرَ بْنِ شَقِيقٍ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ، عَنْ حَبِيبٍ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، بِمِثْلِ حَدِيثِ حُسَيْنٍ، عَنْ عَطَاءٍ، وَزَادَ فِيهِ قَالَ: قَالَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا كَانَ أَحَدُكُمْ فَقِيرًا فَلْيَبْدَأْ بِنَفْسِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی فقیر ہو (تو صدقہ دینا چاہیے) وہ اپنے سے ابتداء کرے۔

**2165** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ زَنْجُوَيْهِ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ، أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مِنْ تَمَامِ الصَّلَاةِ إِقَامَةُ الصَّفِّ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: نماز کا مکمل ہونا صف کے مکمل ہونے سے ہے۔

**2166** - حَدَّثَنَا أَبُو عَلِيٍّ مُجَاهِدُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يُونُسَ، حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: شہری دیہاتی کے لیے بیع نہ کرے، لوگوں کو چھوڑ دو کیونکہ اللہ عزوجل بعض کو بعض کی وجہ سے رزق

---

وآدم، ويزيد) عن شعبة .

**2164**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 305 . ومسلم رقم الحديث: 997 . وأبو داؤد رقم الحديث: 3957 . والنسائي جلد 7 صفحه 304 من طرق عن أيوب . وأخرجه مسلم رقم الحديث: 997 . والنسائي جلد 7 صفحه 304 من طريقين عن الليث، كلاهما عن أبي الزبير بهذا السند .

**2165**- الحديث في المقصد العلي برقم: 256 . وأخرجه عبد الرزاق برقم: 2425، ومن طريقه أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 322 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 2 صفحه 89 وقال: رواه أحمد وأبو يعلى، والطبراني في الكبير والأوسط، وفيه عبد الله بن محمد بن عقيل، وقد اختلف في الاحتجاج به .

**2166**- الحديث سبق برقم: 1835 فراجعه .

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا يَبِيعُ حَاضِرٌ لِبَادٍ، دَعُوا النَّاسَ يَرْزُقُ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ مِنْ بَعْضٍ

دیتا ہے۔

**2167** - وَبِإِسْنَادِهِ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ بَيْعِ الثَّمَرِ حَتَّى يَطِيبَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پھلوں کو پکنے سے پہلے فروخت کرنے سے منع فرمایا۔

**2168** - حَدَّثَنَا مُجَاهِدُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ كَانَ شَرِيكًا فِي رَبْعَةٍ أَوْ نَخْلٍ فَلَيْسَ لَهُ أَنْ يَبِيعَهُ حَتَّى يُؤْذِنَ شَرِيكَهُ، فَإِنْ رَضِيَ أَخَذَ، وَإِنْ كَرِهَ تَرَكَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو آدمی کسی باغ یا کھجوروں کے باغ میں شریک ہو تو اس کے لیے جائز نہیں ہے فروخت کرنا یہاں تک کہ شریک سے اجازت لے لے اگر راضی ہو جائے تو لے لے اگر ناراض ہو تو چھوڑ دے۔

**2169** - حَدَّثَنَا أَبُو إِسْحَاقَ إِبْرَاهِيمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْهَرَوِيُّ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ، حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ أَبِي عُثْمَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، انْطَلَقَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُصْلِحَ بَيْنَ بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ مِنَ الْأَنْصَارِ، قَالَ: وَحَضَرَتِ الصَّلَاةُ، فَقَالَ بِلَالٌ لِأَبِي بَكْرٍ: أَأُؤَذِّنُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم چلے تا کہ بنی عمرو بن عوف انصار کے درمیان صلح کروا دیں۔ اتنے میں نماز کا وقت ہو گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو ارشاد فرمایا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ کو بلاؤ۔ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے کہا: جی ہاں! حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اقامت پڑھی۔ حضرت ابوبکر

---

**2167**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 312 قال: حدثنا حسن . وفي جلد 3 صفحه 323 قال: حدثنا أبو النضر . وفي جلد 3 صفحه 395 قال: حدثنا موسٰى بن داؤد . ومسلم جلد 5 صفحه 12 قال: حدثنا يحيٰى بن يحيٰى (ح) وحدثنا أحمد بن يونس . خمستهم (حسن، وأبو النضر، وموسٰى بن داؤد، ويحيٰى بن يحيٰى، وأحمد بن يونس) عن زهير، عن أبي الزبير، فذكره .

**2168**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 357 قال: حدثنا عبد الوهاب بن عطاء . والترمذي رقم الحديث: 1312 قال: حدثنا علي بن خشرم، قال: حدثنا عيسٰى بن يونس . كلاهما (عبد الوهاب، وعيسٰى) عن سعيد، عن قتادة، عن سليمان اليشكري، فذكره . وقد سبق الحديث من طريق أبي الزبير برقم: 1831 .

**2169**- أخرجه المؤلف في معجمه برقم: 98 عن ابراهيم به . ورجاله ثقات . وقد روى بمعناه في صحيح البخاري ومسلم .

فَتُصَلِّيَ بِالنَّاسِ؟ قَالَ: نَعَمْ، فَأَقَامَ بِلَالٌ فَتَقَدَّمَ أَبُو بَكْرٍ فَصَلَّى بِالنَّاسِ، وَجَاءَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَعَلُوا يُصَفِّقُونَ بِأَيْدِيهِمْ لِأَبِي بَكْرٍ، وَكَانَ أَبُو بَكْرٍ لَا يَكَادُ يَلْتَفِتُ إِذَا كَانَ فِي الصَّلَاةِ فَلَمَّا صَفَّقُوا الْتَفَتَ فَرَأَى رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَأَخَّرَ، فَأَوْمَأَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدِهِ إِلَيْهِ أَنْ يُصَلِّي، فَأَبَى، فَتَقَدَّمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّى فَلَمَّا قَضَى صَلَاتَهُ قَالَ لِأَبِي بَكْرٍ: مَا مَنَعَكَ أَنْ تُصَلِّيَ؟ قَالَ: مَا كَانَ لِابْنِ أَبِي قُحَافَةَ أَنْ يَؤُمَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَأَقْبَلَ عَلَى الْقَوْمِ فَقَالَ: مَا بَالُ التَّصْفِيقِ، إِنَّمَا التَّصْفِيقُ فِي الصَّلَاةِ لِلنِّسَاءِ، فَإِذَا كَانَ لِأَحَدِكُمْ حَاجَةٌ فَلْيُسَبِّحْ

صدیق رضی اللہ عنہ آگے بڑھے۔ لوگوں کو نماز پڑھائی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے' صحابہ کرام حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو ہاتھوں سے تالیاں بجا کر آگاہ کرنے لگے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نماز میں ادھر ادھر متوجہ نہیں ہوتے تھے۔ جب تالیاں بجنے لگیں تو آپ رضی اللہ عنہ متوجہ ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ کر پیچھے ہونے لگے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے اشارہ فرمایا کہ نماز پڑھاتے رہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تیار نہ ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم آگے بڑھے اور نماز پڑھائی۔ جب نماز سے فارغ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ رضی اللہ عنہ کو کیا رکاوٹ تھی نماز پڑھانے میں؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کی: ابوقحافہ کے بیٹے کو زیب نہیں دیتا کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو امامت کروائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: تالیاں بجانے کا کیا سبب ہے؟ تالیاں بجانا نماز میں عورتوں کا کام ہے جب تم میں سے کسی کو نماز میں کوئی حاجت ہوتو وہ ''سبحان اللہ'' پڑھے۔

**2170** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ الْهَرَوِيُّ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ أَبِي عُثْمَانَ، حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّ جَابِرًا، حَدَّثَهُمْ قَالَ: مَرَّ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِأُمِّ السَّائِبِ، أَوْ أُمِّ الْمُسَيَّبِ وَهِيَ تُزَفْزِفُ مِنَ الْحُمَّى فَقَالَ لَهَا: مَا شَأْنُكِ يَا أُمَّ السَّائِبِ تُزَفْزِفِينَ؟ قَالَتِ: الْحُمَّى لَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ام سائب یا ام میسب کے پاس آئے وہ کانپ رہی تھیں' آپ نے فرمایا: اے ام سائب! کیا ہوا ہے؟ آپ نے عرض کی: بخار ہے' اللہ اس میں برکت نہ دے۔ آپ نے فرمایا: بخار کو گالی نہ دے بے شک بخار ابن آدم کے گناہ اسی طرح ختم کر دیتا ہے جس طرح

**2170**- الحديث سبق برقم: **2079** فراجعه .

بَـارِكَ اللّٰهُ فِيهَا قَالَ: لَا تَسُبِّيهَا فَإِنَّهَا تُذْهِبُ خَطَايَا بَنِي آدَمَ كَمَا يُذْهِبُ الْكِيرُ خَبَثَ الْحَدِيدِ

لوہار کی بھٹی لوہے سے میل کچیل نکال دیتی ہے۔

**2171** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ الْهَرَوِيُّ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ أَبِي عُثْمَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَدِمَ رَجُلٌ الْمَدِينَةَ مُهَاجِرًا قَالَ: فَحُمَّ حُمَّى شَدِيدَةً، فَأَتَى رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَقِلْنِي الْهِجْرَةَ. فَقَالَ: لَا وَاللّٰهِ لَا أُقِيلُكَ، إِنَّ الْإِسْلَامَ لَا يُقَالُ قَالَ الْحَجَّاجُ: وَذَكَرَ أَنَّهُ غَيْرُ مَرَّةٍ كُلُّ ذَلِكَ يَأْبَى عَلَيْهِ. فَخَرَجَ بِغَيْرِ إِذْنِهِ فَأُخْبِرَ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: إِنَّهَا طَيِّبَةٌ تَنْفِي خَبَثَ الرِّجَالِ كَمَا يَنْفِي الْكِيرُ خَبَثَ الْحَدِيدِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی ہجرت کر کے مدینہ آیا' اس کو سخت بخار ہو گیا' وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آیا اور عرض کی: یارسول اللہ! مجھ سے ہجرت کا اقالہ فرمائیں' یعنی واپس مکے جانے دیں' حجاج فرماتے ہیں: اس نے کئی مرتبہ ذکر کی' آپ نے ہر مرتبہ انکار کیا' وہ آپ کی اجازت کے بغیر نکلا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دی گئی تو آپ نے فرمایا: مدینہ بُرے لوگوں کو ایسے دور کر دیتا ہے جس طرح بھٹی لوہے سے زنگ دور کر دیتی ہے۔

**2172** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، حَدَّثَنَا الْحَجَّاجُ بْنُ أَبِي عُثْمَانَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَدِمَ الطُّفَيْلُ بْنُ عَمْرٍو الدَّوْسِيُّ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَكَّةَ، فَقَالَ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: هَلُمَّ إِلَى حِصْنٍ حَصِينٍ، وَعَدَدٍ وَعُدَّةٍ - قَالَ أَبُو الزُّبَيْرِ: الدَّوْسُ: حِصْنٌ فِي رَأْسِ جَبَلٍ لَا يُؤْتَى إِلَّا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت طفیل بن عمرو الدوسی' حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مکہ شریف آئے' اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کی: حصین کے قلعہ کی طرف تشریف لے چلیں' کچھ لوگ انتظار میں ہیں اور کچھ کھانا تیار ہے' حضرت ابوزبیر کا قول ہے: دوس' پہاڑ کی چوٹی پر ایک قلعہ ہے جو تسے کی مانند ہے۔ سو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا: کیا تیرے ساتھ' تیرے

---

**2171**- الحديث سبق برقم: **2170,2079** فراجعه .

**2172**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **370** قال: حدثنا سليمان بن حرب . والبخاري في الأدب المفرد رقم الحديث: **614** . ومسلم جلد **1** صفحه **76** قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة' واسحاق بن ابراهيم' جميعًا عن سليمان بن حرب . كلاهما (سليمان بن حرب' وعارم) قالا: حدثنا حماد بن زيد' قال: حدثنا حجاج الصواف' عن أبي الزبير' فذكره .

فِي مِثْلِ الشِّرَاكِ - فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَمَعَكَ مَنْ وَرَاءَكَ؟ قَالَ: لَا أَدْرِي، قَالَ: فَأَعْرَضَ عَنْهُ لِمَا ذَخَرَ اللّٰهُ لِلْأَنْصَارِ قَالَ: فَلَمَّا قَدِمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ قَدِمَ الطُّفَيْلُ بْنُ عَمْرٍو مُهَاجِرًا إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَعَهُ رَجُلٌ مِنْ رَهْطِهِ فَحُمَّ ذَلِكَ الرَّجُلُ حُمَّى شَدِيدَةً فَخَرَجَ، فَأَخَذَ شَفْرَةً فَقَطَعَ بِهَا دَوَاجِلَهُ فَشَخَبَ حَتَّى مَاتَ، فَدُفِنَ فَجَاءَ فِيمَا يَرَى النَّائِمُ فِي اللَّيْلِ إِلَى الطُّفَيْلِ بْنِ عَمْرٍو فِي شَارَةٍ حَسَنَةٍ، وَهُوَ مُخَمِّرٌ يَدَهُ، فَقَالَ لَهُ الطُّفَيْلُ: أَفُلَانٌ؟ قَالَ: نَعَمْ. قَالَ: كَيْفَ فَعَلْتَ؟ قَالَ: صَنَعَ بِي رَبِّي خَيْرًا، غُفِرَ لِي بِهِجْرَتِي إِلَى نَبِيِّهِ. قَالَ: فَمَا فَعَلَتْ يَدَاكَ؟ قَالَ: قَالَ رَبِّي: لَنْ نُصْلِحَ مِنْكَ مَا أَفْسَدْتَ مِنْ نَفْسِكَ، فَقَصَّ الطُّفَيْلُ رُؤْيَاهُ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَرَفَعَ يَدَهُ فَقَالَ: اللَّهُمَّ وَلِيَدَيْهِ فَاغْفِرْ، اللَّهُمَّ وَلِيَدَيْهِ فَاغْفِرْ، اللَّهُمَّ وَلِيَدَيْهِ فَاغْفِرْ

پیچھے کوئی اور بھی ہے؟ اس نے جواب دیا: میں نہیں جانتا ہوں۔ راوی کا بیان ہے: اس نے اعراض کیا اس چیز کے لیے جو انصار کی خاطر اللہ تعالیٰ نے ذخیرہ فرمائی۔ راوی کہتے ہیں: سو جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ تشریف لائے تو اس وقت طفیل بن عمرو بھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہجرت کرتے ہوئے آیا جبکہ اس کے گروہ سے ایک آدمی بھی اس کے ساتھ تھا۔ سو اُس آدمی کو سخت بخار ا ہوا تو وہ (مدینہ سے) نکل گیا۔ سو اُس نے ایک تیز دھار آلہ لیا اور اس کے ساتھ اپنے ہاتھ کی رگیں کاٹ ڈالیں جس سے بہت سا خون بہہ گیا اور وہ مر گیا۔ سو اُسے دفن کر دیا گیا۔ سو وہ ایک رات طفیل بن عمرو کے خواب میں آیا' انتہائی اچھی شکل تھی لیکن وہ اپنا ہاتھ چھپائے ہوئے تھا۔ طفیل نے اس سے کہا: کیا تُو فلاں (یعنی نام لیا) ہے؟ اُس نے جواب دیا: ہاں! طفیل نے کہا: تُو نے کیا کیا؟ اس نے کہا: میرے رب نے میرے ساتھ بھلائی کا سلوک فرمایا' مجھے بخش دیا اس وجہ سے کہ میں نے اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہجرت کی۔ طفیل نے کہا: تیرے ہاتھوں کا کیا ہوا؟ اس نے کہا: میرے رب نے فرمایا: اپنی جان کا جو حصہ تُو نے بگاڑا (ضائع کیا' خراب کیا) اس حوالے سے ہم تیرے ساتھ کبھی صلح نہ کریں گے۔ طفیل نے اپنا خواب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں بیان کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ اُٹھا دیئے اور دعا کی: اے اللہ! اور اس کے ہاتھوں کو بھی درست فرما دے' اس کی بخشش فرما اور اے اللہ! اس

کے ہاتھ بھی درست کر دے اس کی بخشش فرما اور اس کے ہاتھ بھی درست فرما دے اس کی بخشش فرما۔

**2173** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أَبِي سَمِينَةَ، حَدَّثَنَا مُبَشِّرُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ الْغَسَّانِيُّ، عَنْ حَكِيمِ بْنِ عُمَيْرٍ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَسْجُدُ فِي أَعْلَى جَبْهَتِهِ مَعَ قِصَاصِ الشَّعْرِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پیشانی کے بالوں کے اگنے والی جگہ کے ساتھ سجدہ کرتے تھے۔

**2174** - حَدَّثَنَا مَسْرُوقُ بْنُ الْمَرْزُبَانِ، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُومُ إِلَى خَشَبَةٍ يَتَوَكَّأُ عَلَيْهَا يَخْطُبُ كُلَّ جُمُعَةٍ حَتَّى أَتَاهُ رَجُلٌ مِنَ الرُّومِ وَقَالَ: إِنْ شِئْتَ جَعَلْتُ لَكَ شَيْئًا إِذَا قَعَدْتَ عَلَيْهِ كُنْتَ كَأَنَّكَ قَائِمٌ؟ قَالَ: نَعَمْ . قَالَ: فَجَعَلَ لَهُ الْمِنبَرَ، فَلَمَّا جَلَسَ عَلَيْهِ حَنَّتِ الْخَشَبَةُ حَنِينَ النَّاقَةِ عَلَى وَلَدِهَا حَتَّى نَزَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَضَعَ يَدَهُ عَلَيْهَا فَلَمَّا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم لکڑی کے ایک تنے کے ساتھ کھڑے ہو کر ہر جمعہ کو خطبہ دیتے تھے۔ جب روم سے ایک آدمی آیا اور اس نے عرض کی: اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم چاہیں تو میں آپ کے لیے کوئی شئے بنا دوں (اسی طرح کی) کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر بیٹھیں تو ایسے معلوم ہو کہ آپ کھڑے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ٹھیک ہے۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے منبر بنایا گیا۔ جب اس پر تشریف فرما ہوئے وہ لکڑی کا تنا سسکیاں لے کر رونے لگا جس طرح اونٹنی اپنے بچے کے لیے روتی ہے۔

---

**2173**- الحديث في المقصد العلي برقم: **293** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه **125** وقال: رواه أبو يعلى والطبراني في الأوسط الا أنه قال: على جبهته مع قصاص الشعر وفيه أبو بكر بن عبد الله بن أبي مريم وهو ضعيف الختلاطه .

**2174**- الحديث في المقصد العلي برقم: **363** . أخرجه الدارمي رقم الحديث: **1570,33** قال: أخبرنا محمد بن كثير' عن سليمان بن كثير' عن الزهري' عن سعيد بن المسيب' فذكره . وأخرجه احمد جلد **3** صفحه **293** قال: حدثنا يحيى بن آدم' قال: حدثنا اسرائيل . والدارمي رقم الحديث: **35** قال: أخبرنا فروة' قال: حدثنا يحيى بن زكريا' عن أبيه مختصرًا . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **306** . وابن ماجة رقم الحديث: **1417** قال: حدثنا أبو بشر بكر بن خلف . كلاهما (أحمد' وأبو بشر) قالا: حدثنا محمد بن أبي عدي' عن سليمان التيمي' عن أبي نضرة' فذكره .

كَانَ مِنَ الْغَدِ فَرَأَيْتُهَا قَدْ حُوِّلَتْ فَقُلْنَا: مَا هَذَا؟ قَالَ: جَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ فَحَوَّلُوهَا

حتیٰ کہ حضور ﷺ منبر سے نیچے اترے اس پہ اپنا دست مبارک رکھا (شفقت کے لیے) جب صبح ہوئی میں نے اس کے بعد دیکھا اس کو تبدیل کر دیا گیا ہے ہم نے کہا: یہ کیا ہے؟ فرمایا: نبی کریم ﷺ، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر آئے تھے انہوں نے تبدیل کر دیا ہے۔

**2175** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُضَيْلٍ، عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ جَمِيعٍ، عَنْ أَبِي سَلَمَةَ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَامَ فِينَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ: بَيْنَمَا نَاسٌ يَسِيرُونَ فِي الْبَحْرِ فَلَقِيَتْهُمُ الْجَسَّاسَةُ فَقُلْتُ: وَمَا الْجَسَّاسَةُ؟ فَقَالَ: امْرَأَةٌ تَجُرُّ شَعْرَ جِلْدِهَا وَرَأْسِهَا، فَقَالَتْ: فِي هَذَا الْقَصْرِ خَبَرُ مَا تُرِيدُونَ، فَأَتَوْهُ فَإِذَا هُمْ بِرَجُلٍ مُوثَقٍ، قَالَ: أَخْبِرُونِي أَوْ سَلُونِي أُخْبِرْكُمْ. فَسَكَتَ الْقَوْمُ فَقَالَ: أَخْبِرُونِي عَنْ نَخْلِ بَيْسَانَ، وَعَيْنِ زُغَرَ وَعُمَّانَ، هَلْ أَطْعَمَ؟ قَالُوا: نَعَمْ. قَالَ: فَأَخْبِرُونِي عَنْ حَمَأَةِ زُغَرَ هَلْ فِيهَا مَاءٌ؟ قَالُوا: نَعَمْ، هِيَ مَلْأَى تَدَفَّقَ جَانِبُهَا. قَالَ: فَقَالَ: وَهُوَ الْمَسِيحُ تُطْوَى لَهُ الْأَرْضُ فَيَسْلُكُهَا فِي أَرْبَعِينَ إِلَّا مَا كَانَ مِنْ طَيْبَةَ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: هِيَ الْمَدِينَةُ مَا بَابٌ مِنْ أَبْوَابِهَا إِلَّا عَلَيْهِ مَلَكٌ صَالِتٌ سَيْفَهُ يَمْنَعُهُ مِنْهَا، وَبِمَكَّةَ مِثْلُ ذَلِكَ ثُمَّ قَالَ: فِي بَحْرِ فَارِسَ مَا هُوَ فِي بَحْرِ الرُّومِ مَا هُوَ. ثَلَاثًا قَالَ: فَقَالَ ابْنُ أَبِي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ ایک دن منبر پر جلوہ افروز ہوئے، آپ ﷺ نے فرمایا: ایک گروہ سمندر میں سفر کرتا ہے تو اُنہیں ایک جسامہ ملتی ہے۔ میں نے ابوسلمہ سے سوال کیا (راوی کا بیان ہے:) جساسہ کون ہے؟ اُنہوں نے جواب دیا: وہ عورت جو اپنی جلد اور سر کے بال گھسیٹتی ہے، تو وہ کہتی ہے: اس محل میں اس چیز کی خبر ہے جو تم تلاش کر رہے ہو، وہ سارا گروہ مل کر اس جگہ آتا ہے، وہاں ایک رسیوں اور زنجیروں سے جکڑا ہوا آدمی ہے پس وہ کہتا ہے: مجھے بتاؤ! یا مجھ سے پوچھو! (راوی کو شک ہے کہ ان دو میں سے کون سا لفظ مروی عنہ نے بولا) میں تمہیں بتاؤں گا۔ (یہ سن کر) قوم خاموش ہو جاتی ہے۔ پس وہ کہتا ہے: مجھے کھجوروں کے باغ کی خبر دو، مجھے زغر اور عمان کے چشمہ کی خبر دو گے کیا اس میں پانی ہے؟ اُنہوں نے کہا: جی ہاں! وہ بھرا ہوا ہے اس کی ایک طرف سے پانی ٹپک رہا ہے، وہ کہتے ہیں: ہاں! (بالکل)۔ اُنہوں نے کہا: وہ مسیح ہے جس کے لیے پوری زمین لپیٹ دی جائے گی چالیس دن میں وہ اس میں پھرے گا مگر مدینہ طیبہ میں داخل نہ ہو سکے

---

2175- الحديث سبق برقم: 2161 فراجعه.

سَلَمَةَ: إِنَّ فِي هَذَا الْحَدِيثِ شَيْئًا مَا حَفِظْتُهُ قَالَ: فَشَهِدَ جَابِرٌ أَنَّهُ ابْنُ صَيَّادٍ ـ قَالَ: فَقُلْتُ: إِنَّ ابْنَ صَيَّادٍ قَدْ مَاتَ، قَالَ: وَإِنْ مَاتَ ـ قَالَ: فَقُلْتُ: فَإِنَّهُ قَدْ أَسْلَمَ، قَالَ: وَإِنْ كَانَ قَدْ أَسْلَمَ، قَالَ: فَإِنَّهُ قَدْ دَخَلَ الْمَدِينَةَ، قَالَ: وَإِنْ كَانَ قَدْ دَخَلَ الْمَدِينَةَ

گا۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: مدینہ طیبہ کا کوئی دروازہ ایسا نہیں ہوگا جس پر ایک فرشتہ تلوار سونتے' اس کو روکنے کے لیے نہ کھڑا ہوگا اور مکہ میں بھی اسی طرح۔ پھر فرمایا: فارس کے سمندر میں کیا ہے؟ روم کے سمندر میں کیا ہے؟ یہ بات تین بار فرمائی' پھر تین بار۔ سو ابن ابی سلمہ نے مجھ سے کہا: اس حدیث میں ایک ایسی چیز ہے جس کو میں نے یاد کیا۔ ہم نے کہا: وہ کیا ہے؟ اُنہوں نے کہا: جنابِ جابر نے گواہی دی کہ وہ ابن صیاد ہے۔ میں نے کہا: نہیں! ابن صیاد نہیں کیونکہ وہ تو فوت ہو چکا ہے' اُنہوں نے کہا: اگرچہ وہ فوت ہو چکا' میں نے کہا: وہ اسلام لایا؟ اُنہوں نے کہا: اگرچہ وہ مسلمان بھی ہوا' میں نے کہا: وہ مدینہ میں داخل ہوا؟ اُنہوں نے کہا: اگرچہ وہ مدینہ میں بھی داخل ہوا۔

**2176** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ بْنُ مُكْرَمٍ الْهِلَالِيُّ، حَدَّثَنَا يُونُسُ بْنُ بُكَيْرٍ، حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: مَا سَمِعْنَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، بَاحَ لَنَا بِشَيْءٍ مِنَ الدُّعَاءِ عَلَى الْجَنَائِزِ، وَلَا أَبُو بَكْرٍ وَلَا عُمَرُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے حضور ﷺ سے نہیں سنا کہ ہمارے لیے کوئی شے واضح طور پر معین کی ہو جنازہ کی دعا پڑھنے کے لیے نہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے نہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے۔

**2177** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ، حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور

**2176**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 357 قال: حدثنا عبد القدوس بن بكر بن خُنَيس ـ وابن ماجة رقم الحديث: **1501** قال: حدثنا عبد الله بن سعيد' قال: حدثنا حفص بن غياث ـ كلاهما (عبد القدوس' وحفص) عن حجاج' عن أبي الزبير' فذكره ـ

**2177**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 372 ـ وأبو داؤد رقم الحديث: **2887** من طريق كثير بن هشام ـ وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه 372 من طريق أزهر بن القاسم ـ والطبرى فى التفسير جلد 6 صفحه 41 من طريق اسماعيل بن

هِشَامٌ الدَّسْتُوَائِيُّ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: اشْتَكَيْتُ فَدَخَلَ عَلَيَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَفَخَ فِي وَجْهِي فَأَفَقْتُ

ﷺ سے شکایت کی (بیماری کی) آپ ﷺ میرے پاس تشریف لائے آپ ﷺ نے میرے چہرے پر پھونک ماری تو میں تندرست ہو گیا۔

**2178** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ، حَدَّثَنَا يُونُسُ، قَالَ: أَخْبَرَنِي إِبْرَاهِيمُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَضْطَجِعَ أَحَدُنَا يَضَعُ إِحْدَى رِجْلَيْهِ عَلَى الْأُخْرَى

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے منع کیا کہ ہم میں سے کوئی ایک لیٹنے کی حالت میں اپنے ایک پاؤں کو دوسرے پاؤں پر رکھے۔

**2179** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ، حَدَّثَنَا يُونُسُ، حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يَخْرُجُ الْجَيْشُ مِنْ جُيُوشِهِمْ فَيُقَالُ: هَلْ فِيكُمْ أَحَدٌ صَحِبَ مُحَمَّدًا فَتَسْتَنْصِرُونَ بِهِ فَتُنْصَرُوا؟ ثُمَّ يُقَالُ: هَلْ فِيكُمْ مَنْ صَحِبَ مُحَمَّدًا؟ فَيُقَالُ: لَا. فَمَنْ صَحِبَ أَصْحَابَهُ؟ فَيُقَالُ: لَا. فَيُقَالُ: مَنْ رَأَى مَنْ صَحِبَ أَصْحَابَهُ؟ فَلَوْ سَمِعُوا بِهِ مِنْ وَرَاءِ الْبَحْرِ لَأَتَوْهُ"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: لوگوں پر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ لشکروں میں سے ایک لشکر نکلے گا۔ ان کو کہا جائے گا کیا تم میں سے کوئی حضور ﷺ کا صحابی ہے؟ اس کے وسیلہ سے مدد مانگیں گے، ان کی مدد کی جائے؟ پھر ان کو کہا جائے گا: کیا تم میں سے کوئی صحابیٔ رسول ﷺ ہیں؟ کہا جائے گا: نہیں۔ وہ ہے جس نے صحابی کی صحبت اختیار کی ہو؟ ان کو کہا جائے گا: نہیں! کہا جائے گا: وہ ہے جس نے صحابی کے دیکھنے والے کو دیکھا ہو؟ اگر انہوں نے سنا ہوگا کہ وہ سمندر کے پیچھے ہے تو اس کے متعلق وہ اس کو ضرور لائیں گے۔

---

ابراهيم . والطبرى جلد6صفحه41 . والواحدى: 139 من طريق ابن أبى عدى . أربعتهم عن هشام الدستوائى به .

**2178**- الحديث سبق برقم: 2027 فراجعه .

**2179**- الحديث المقصد العلى برقم: 1454 . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 10صفحه18 وقال: رواه أبو يعلى من طريقين' ورجالهما رجال الصحيح . وأورده ابن حجر فى المطالب العالية برقم: 4200 .

**2231** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: إِذَا وَلِيَ أَحَدُكُمْ أَخَاهُ فَلْيُحْسِنْ كَفَنَهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی اپنے بھائی کا ولی ہو اس کو چاہیے کہ اس کو اچھا کفن دے۔

**2232** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْوَسْمِ فِي الْوَجْهِ، وَالضَّرْبِ فِي الْوَجْهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چہرے پر داغنے اور چہرے پر مارنے سے منع کیا۔

**2233** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ الْمُعَلِّمُ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ رَجُلًا أَعْتَقَ غُلَامًا لَهُ عَنْ دُبُرٍ مِنْهُ، وَأَنَّ الرَّجُلَ احْتَاجَ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ يَشْتَرِيهِ مِنِّي؟ فَاشْتَرَاهُ نُعَيْمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ، فَأَخَذَ ثَمَنَهُ فَدَفَعَهُ إِلَيْهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے غلام آزاد کیا' وہ آدمی ضرورت مند بھی تھا' وہ غلام مدبر تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھ سے کون خریدے گا؟ اس کو نعیم بن عبداللہ نے خریدا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پیسے لے کر اس کو دے دیا۔

**2234** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لِكُلِّ نَبِيٍّ دَعْوَةٌ قَدْ دَعَا بِهَا فِي أُمَّتِهِ، وَخَبَّأْتُ دَعْوَتِي شَفَاعَةً لِأُمَّتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر نبی کی دعا قبول ہوئی ہے جو اس نے اپنی امت کے لیے کی ہو۔ میں نے اپنی دعا مؤخر کی اپنی امت کی شفاعت کے لیے قیامت کے دن۔

---

**2231**- أخرجه أحمد جلد3صفحه295 قال: حدثنا عبد الرزاق . ومسلم جلد3صفحه50 قال: حدثنا هارون بن عبد الله، وحجاج بن الشاعر، قالا: حدثنا حجاج بن محمد .

**2232**- الحديث سبق برقم: 2145,2095 فراجعه .

**2233**- الحديث سبق برقم: 2163 فراجعه .

**2234**- أخرجه أحمد جلد3صفحه384 . ومسلم جلد1صفحه132 قال: حدثني محمد بن أحمد بن أبي خلف .

**2235** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: قَالَ عَطَاءٌ: سَمِعْتُ جَابِرًا، يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا تَجْمَعُوا بَيْنَ الرُّطَبِ وَالْبُسْرِ، وَبَيْنَ الزَّبِيبِ وَالتَّمْرِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کشمش اور کھجور اور خشک کھجور اور تر کھجور جمع کرنے سے منع کیا۔

**2236** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: غَزَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِحْدَى وَعِشْرِينَ غَزْوَةً قَالَ أَبُو الزُّبَيْرِ: قَالَ جَابِرٌ: شَهِدْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْعَقَبَةِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اکیس غزوات میں شرکت فرمائی۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں عقبہ کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ موجود تھا۔

**2237** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا، يَقُولُ: غَزَوْتُ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِسْعَ عَشْرَةَ غَزْوَةً، قَالَ جَابِرٌ: لَمْ أَشْهَدْ بَدْرًا وَلَا أُحُدًا، مَنَعَنِي أَبِي، قَالَ: فَلَمَّا قُتِلَ عَبْدُ اللَّهِ يَوْمَ أُحُدٍ لَمْ أَتَخَلَّفْ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزْوَةٍ قَطُّ"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ۱۹ غزوات میں شرکت کی۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ احد اور بدر میں میں شریک نہیں ہوا' میرے باپ نے منع کیا تھا۔ جب احد کے دن میرے باپ عبداللہ کو قتل کیا گیا (اس کے بعد) میں کسی جنگ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے نہیں رہا۔

**2238** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ

حضرت ابوزبیر فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہڈی یا

---

**2235**- الحديث سبق برقم: **1867,1862** فراجعه .

**2236**- قال الحافظ فى الفتح: اسناده صحيح وأصله فى مسلم (فتح البارى جلد**7**صفحه**280**) .

**2237**- أخرجه أحمد جلد **3**صفحه**329** قال: حدثنا روح . وعبد بن حميد رقم الحديث: **1065** قال: حدثنى سعيد بن سلام . ومسلم جلد**5**صفحه**199** قال: حدثنا زهير بن حرب' قال: حدثنا روح بن عبادة .

**2238**- أخرجه أحمد جلد **3**صفحه**336** قال: حدثنا حسن' قال: حدثنا ابن لهيعة . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه**384,343** . ومسلم جلد**1**صفحه**154** قال: حدثنا زهير بن حرب .

سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ، يَقُولُ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَتَمَسَّحَ بِعَظْمٍ أَوْ بِبَعْرٍ

مینگنی سے استنجاء کرنے سے منع کیا۔

**2239** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا، حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ دِينَارٍ، قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ، يُحَدِّثُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَنْقُلُ مَعَهُمُ الْحِجَارَةَ لِلْكَعْبَةِ وَعَلَيْهِ إِزَارُهُ، فَقَالَ لَهُ الْعَبَّاسُ عَمُّهُ: يَا ابْنَ أَخِي لَوْ حَلَلْتَ إِزَارَكَ فَجَعَلْتَهُ عَلَى مَنْكِبِكَ دُونَ الْحِجَارَةِ قَالَ: فَحَلَّهُ فَجَعَلَهُ عَلَى مَنْكِبِهِ، قَالَ: فَسَقَطَ مَغْشِيًّا، قَالَ: فَمَا رُئِيَ بَعْدَ ذَلِكَ الْيَوْمِ عُرْيَانًا

حضرت عمرو بن دینار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تعمیر کعبہ کے لیے لوگوں کے ساتھ پتھر اُٹھا رہے تھے آپ نے تہبند پہنا ہوا تھا' حضرت عباس آپ کے چچا نے عرض کی: اے میرے بھتیجے! اگر آپ اپنا تہبند اتار کر اپنے کندھے پر رکھ لیں پتھروں کی آسانی کے لیے۔ آپ نے اس کو اُتار کر اپنے کندھے پر رکھا' آپ بے ہوش ہو کر گر پڑے' اس کے بعد میں نے آپ کو کبھی بھی برہنہ نہیں دیکھا۔

**2240** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، أَخْبَرَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ، يَزْعُمُ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنِ الصُّوَرِ فِي الْبَيْتِ، وَنَهَى الرَّجُلَ أَنْ يَصْنَعَ ذَلِكَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا گھر میں تصویر رکھنے سے اور تصویریں بنانے سے۔

**2241** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا، يَقُولُ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: لَا يَغْرِسُ رَجُلٌ مُسْلِمٌ غِرَاسًا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مسلمان بھی کوئی شی اُگاتا ہے اور اس سے کوئی بھی کھائے تو وہ اس کے لیے صدقہ ہو جائے گا۔ جو بھی اس سے چوری کی جائے جو بھی اس سے پرندہ کھائے جو

**2239**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 295 قال: حدثنا عبد الرزاق . وفي جلد 3 صفحه 380 قال: حدثنا محمد بن بكر . والبخاري جلد 3 صفحه 179 قال: حدثنا عبد الله بن محمد' قال: حدثنا أبو عاصم .

**2240**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 335 قال: حدثنا عبد الله بن الحارث . وفي جلد 3 صفحه 383 قال: حدثنا روح .

**2241**- الحديث سبق برقم: 1801,2201 .

وَلَا زَرْعًا فَيَأْكُلُ مِنْهُ سَبُعٌ أَوْ طَائِرٌ أَوْ شَيْءٌ إِلَّا كَانَ لَهُ فِيهِ أَجْرٌ.

بھی وحشی اس سے کھائے۔

**2242** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا، أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: لَا يَمْسَحُ أَحَدُكُمْ بِالْمِنْدِيلِ حَتَّى يَلْعَقَ يَدَهُ، إِنَّهُ لَا يَدْرِي فِي أَيِّ طَعَامِهِ يُبَارَكُ لَهُ، وَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَرْصُدُ النَّاسَ عِنْدَ كُلِّ شَيْءٍ حَتَّى عِنْدَ طَعَامِهِمْ، وَلَا يَرْفَعِ الْقَصْعَةَ حَتَّى يَلْعَقَهَا، فَإِنَّ آخِرَ الطَّعَامِ فِيهِ الْبَرَكَةُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: تم میں سے کوئی اپنے ہاتھ رومال سے صاف نہ کرے کیونکہ وہ نہیں جانتا کہ کھانے کے کس حصہ میں برکت ہے، بے شک شیطان لوگوں کی ہر شی کے پاس شریک ہوتا ہے یہاں تک کہ کھاتے وقت بھی کوئی پیالہ نہ اُٹھائے یہاں تک کہ اس کو صاف کر لے کیونکہ کھانے کے آخری حصہ میں برکت ہوتی ہے۔

**2243** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا أَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِذَا طَعِمَ أَحَدُكُمْ فَسَقَطَتْ لُقْمَتُهُ مِنْ يَدِهِ، فَلْيُمِطْ مَا أَرَابَهُ ثُمَّ لِيَطْعَمْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ، فَإِنَّ الرَّجُلَ لَا يَدْرِي فِي أَيِّ طَعَامِهِ يُبَارَكُ لَهُ فِيهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: جب تم میں سے کوئی کھانا کھائے تو اس کا لقمہ گر جائے تو وہ اسے شیطان کے لیے نہ چھوڑ کیونکہ آدمی نہیں جانتا ہے کہ کھانے کے کس حصہ میں برکت ہے۔

**2244** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا رَأَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُومُوا، وَإِذَا رَأَيْتُمُوهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم چاند دیکھ لو تو روزہ رکھو جب چاند دیکھو تو عید کرو، اگر تم پر آسمان غبار آلود ہو تو تیس دن مکمل کرو۔

---

**2242**- الحديث سبق برقم: **2162,2192,1930,1831** فراجعه .

**2243**- الحديث سبق برقم: **1899** فراجعه .

**2244**- الحديث في المقصد العلي برقم: **501** . وأخرجه أحمد جلد**3**صفحه**329** . والبيهقي جلد**4**صفحه**206** من طريق روح بهذا الاسناد .

فَأَفْطِرُوا، فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَعُدُّوا ثَلَاثِينَ يَوْمًا

**2245** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا يَقُولُ: اعْتَزَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِسَاءَهُ شَهْرًا، فَخَرَجَ صُبْحَ تِسْعٍ وَعِشْرِينَ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَصْبَحْنَا مِنْ تِسْعٍ وَعِشْرِينَ؟ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ الشَّهْرَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ. ثُمَّ صَفَّقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِيَدَيْهِ ثَلَاثًا مَرَّتَيْنِ بِالْأَصَابِعِ كُلِّهَا وَالثَّالِثَةَ بِتِسْعٍ مِنْهَا"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی عورتوں سے ایک ماہ تک علیحدہ رہے' انتیس کی صبح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نکلے جب بعض صحابہ کرام نے عرض کی: یارسول اللہ! ہم نے انتیس کی صبح کی ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھوں کے ساتھ تین مرتبہ مارا' دومرتبہ اپنی تمام انگلیوں کے ساتھ تیسری مرتبہ ان میں سے نو کے ساتھ اشارہ کیا۔

**2246** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ: أَخْبَرَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَمِعَ جَابِرًا يَقُولُ: أَرَادَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَنْهَى أَنْ يُسَمَّى بِبَرَكَةَ، وَأَفْلَحَ، وَبِيَسَارٍ، وَبِنَافِعٍ وَبِنَحْوِ ذَلِكَ. ثُمَّ رَأَيْتُهُ سَكَتَ بَعْدُ عَنْهَا فَلَمْ يَقُلْ شَيْئًا، ثُمَّ قُبِضَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ يَنْهَ عَنْ ذَلِكَ. ثُمَّ أَرَادَ عُمَرُ أَنْ يَنْهَى عَنْ ذَلِكَ ثُمَّ تَرَكَهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارادہ کیا منع کرنے سے کہ ہم نام رکھیں برکۃ' افلح' یسار' نافع وغیرہ پھر میں نے دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بعد خاموش ہوگئے کسی شئے کا حکم نہیں دیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع بھی نہیں کیا پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے منع کرنے کا ارادہ کیا پھر آپ نے بھی اس کو چھوڑ دیا۔

**2247** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب صفیہ بنت

---

**2245**- أخرجه أحمد جلد3صفحه329 قال: حدثنا روح' قال: حدثنا زكريا . وأخرجه أحمد جلد3صفحه329 قال: حدثنا روح .

**2246**- أخرجه أحمد جلد3صفحه336 قال: حدثنا حسن' قال: حدثنا ابن لهيعة . وأخرجه أحمد جلد 3صفحه388 قال: حدثنا مؤمّل' قال: حدثنا سفيان .

**2247**- الحديث في المقصد العلي برقم: 787 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 9صفحه251 وقال: رواه أحمد ورجاله رجال الصحيح . ولم يعزه لأبي يعلى .

حَـدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ: أَخْبَرَنِي زِيَادُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، عَـنْ سُـلَيْمَانَ بْنِ عَتِيقٍ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: لَمَّا دَخَلَتْ صَـفِيَّةُ بِنْتُ حُيَيٍّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فُسْـطَـاطَهُ حَضَرَهُ نَاسٌ وَحَضَرْتُ مَعَهُمْ لِيَكُونَ لِي فِيهَا قَسْمٌ فَـخَـرَجَ الـنَّـبِـيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَـقَـالَ: قُـومُـوا عَـنْ أُمِّـكُـمْ فَـلَـمَّا كَانَ مِنَ الْعَشِيِّ حَـضَـرْنَـا فَـخَـرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي رِدَائِـهِ نَـحْـوٌ مِـنْ مُـدٍّ وَنِصْفٍ مِنْ تَمْرِ عَجْوَةٍ قَالَ: كُلُوا مِنْ وَلِيمَةِ أُمِّكُمْ

حیی‘ حضور ﷺ کے پاس خیمہ میں آئیں تو صحابہ کرام تشریف لائے‘ میں بھی ان کے ساتھ آیا تا کہ میں بھی اس لنگر میں شریک ہو جاؤں۔ حضور ﷺ باہر تشریف لائے اور فرمایا: اپنی ماں سے اٹھ جاؤ‘ جب رات ہوئی۔ ہم حاضر ہوئے، حضور ﷺ ایک چادر لے کر نکلے باہر اس میں مد اور نصف عجوہ کھجور تھی‘ فرمایا: تم اپنی امی کا ولیمہ کھاؤ۔

**2248** - حَـدَّثَـنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَـدَّثَـنَـا زَكَـرِيَّـا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّهُ سَـمِـعَ جَـابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَـلَّـى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزْوَةٍ غَزَاهَا وَذَلِكَ فِي رَمَـضَـانَ، فَصَامَ رَجُلٌ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْـهِ وَسَـلَّمَ فَضَعُفَ ضَعْفًا شَدِيدًا، وَكَادَ الْعَطَشُ يَقْتُلُهُ وَجَعَلَتْ نَاقَتُهُ تَدْخُلُ الْعِضَاهُ. فَأُخْبِرَ بِهِ النَّبِيُّ صَـلَّـى الـلَّـهُ عَـلَيْـهِ وَسَـلَّمَ فَقَالَ: ائْتُونِي بِهِ فَأُتِيَ بِهِ فَـقَـالَ: أَلَسْـتَ فِـي سَبِيـلِ الـلَّـهِ وَمَعَ رَسُولِ اللَّهِ؟ أَفْطِرْ. فَأَفْطَرَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ کے ساتھ ایک غزوہ میں نکلے وہ غزوہ رمضان شریف میں ہوا۔ حضور ﷺ کے اصحاب میں سے ایک صحابی روزہ رکھے تھے وہ بہت زیادہ کمزور ہو گئے۔ قریب تھا کہ پیاس کی وجہ سے فوت ہو جاتے۔ انہوں نے اونٹنی ایک درخت کے نیچے کر لی۔ حضور ﷺ کو اس کی خبر دی گئی آپ ﷺ نے فرمایا: ان کو میرے پاس لاؤ، جب انہیں آپ ﷺ کے پاس لایا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تُو اللہ کی راہ میں اور رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نہیں ہے؟ تُو افطار کر لے۔ تو اُس نے افطار کر لیا۔

**2249** - حَـدَّثَـنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا رَوْحٌ، حَـدَّثَـنَـا زَكَـرِيَّـا بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے پاس آنے کی اجازت مانگی‘

**2248**- أخرجه أحمد جلد3صفحه327 قال: حدثنا زيد بن الحباب، قال: حدثني حسين بن واقد . وفي جلد3صفحه329 قال: حدثنا روح، قال: حدثنا زكريا .

**2249**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه328 قال: حدثنا عبد الملك بن عمرو، أبو عامر . وفي جلد3صفحه328 قال: حدثنا روح .

جَابِرٍ قَالَ: دَخَلَ أَبُو بَكْرٍ الصِّدِّيقُ يَسْتَأْذِنُ عَلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَجَدَ النَّاسَ جُلُوسًا بِبَابِهِ لَمْ يُؤْذَنْ لِأَحَدٍ مِنْهُمْ ۔ قَالَ: فَأَذِنَ لِأَبِي بَكْرٍ فَدَخَلَ ثُمَّ أَقْبَلَ عُمَرُ فَاسْتَأْذَنَ فَأُذِنَ لَهُ، فَوَجَدَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا حَوْلَهُ نِسَاؤُهُ وَاجِمًا سَاكِتًا فَقَالَ: لَأَقُولَنَّ شَيْئًا أُضْحِكُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ لَوْ رَأَيْتُ بِنْتَ خَارِجَةَ سَأَلَتْنِي النَّفَقَةَ فَقُمْتُ إِلَيْهَا فَوَجَأْتُ عُنُقَهَا ۔ فَضَحِكَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ: هُنَّ حَوْلِي كَمَا تَرَى يَسْأَلْنَنِي النَّفَقَةَ ۔ فَقَامَ أَبُو بَكْرٍ إِلَى عَائِشَةَ يَجَأُ عُنُقَهَا، وَقَامَ عُمَرُ إِلَى حَفْصَةَ يَجَأُ عُنُقَهَا كِلَاهُمَا يَقُولُ: تَسْأَلْنَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا لَيْسَ عِنْدَهُ؟ فَقُلْنَ: وَاللّٰهِ لَا نَسْأَلُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا أَبَدًا لَيْسَ عِنْدَهُ، ثُمَّ اعْتَزَلَهُنَّ شَهْرًا أَوْ تِسْعًا وَعِشْرِينَ ثُمَّ نَزَلَ عَلَيْهِ هَذِهِ الْآيَةُ (يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِأَزْوَاجِكَ) (الأحزاب: 28) حَتَّى بَلَغَ (لِلْمُحْسِنَاتِ مِنْكُنَّ أَجْرًا عَظِيمًا) (الأحزاب: 29) قَالَ: فَبَدَأَ بِعَائِشَةَ فَقَالَ: يَا عَائِشَةُ إِنِّي أُرِيدُ أَنْ أَعْرِضَ عَلَيْكِ أَمْرًا لَا أُحِبُّ أَنْ تَعْجَلِي فِيهِ بِشَيْءٍ حَتَّى تَسْتَشِيرِي أَبَوَيْكِ ۔ قَالَتْ: وَمَا هُوَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ؟ فَتَلَا عَلَيْهَا الْآيَةَ ۔ فَقَالَتْ: أَفِيكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَسْتَشِيرُ أَبَوَيَّ؟ بَلْ أَخْتَارُ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَالدَّارَ الْآخِرَةَ وَأَسْأَلُكَ أَنْ لَا تُخْبِرَ امْرَأَةً مِنْ

لوگوں کو درِ اقدس کے دروازے پر پایا' ان میں سے کسی نے اجازت نہیں مانگی۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: حضرت ابوبکر کو داخل ہونے کی اجازت دی گئی' آپ داخل ہوئے' پھر حضرت عمر آئے تو آپ نے بھی اجازت چاہی' آپ کو اجازت دی گئی' آپ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بیٹھا ہوا پایا' آپ کے اردگرد آپ کی ازواج خاموشی سے بیٹھی ہوئی تھیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے دل میں فرمایا: میں ضرور کوئی ایسی بات کروں گا جس سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم خوش ہو جائیں گے۔ عرض کی: یارسول اللہ! اگر آپ دیکھتے کہ بنت خارجہ (حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بیوی) نے مجھ سے مانگا ہے' میں اس کی طرف کھڑا ہو کر' میں نے اس کی گردن مروڑ دوں' اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم مسکرائے۔ آپ نے فرمایا: یہ جو میرے اردگرد ہیں جس طرح آپ دیکھ رہے ہیں' مجھ سے خرچ مانگ رہی ہیں۔ حضرت ابوبکر' حضرت عائشہ کی طرف کھڑے ہوئے' اُن کی گردن مروڑی۔ حضرت عمر' حضرت حفصہ کی طرف کھڑے ہوئے' اُنہوں نے ان کی گردن مروڑی' دونوں کہہ رہے تھے: تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مانگتی ہو ایسی چیز جو آپ کے پاس نہیں ہے؟ اُنہوں نے عرض کی: اللہ کی قسم! ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی شی نہیں مانگیں گی جو آپ کے پاس نہ ہو۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ماہ یا انتیس دن تک ان سے علیحدہ رہے۔ پھر آپ پر یہ آیت نازل ہوئی: ''اے غیب کی خبریں دینے والے! اپنی ازواج کو فرمائیں'' یہاں تک ''احسان کرنے والیوں سے کہ تم

نِسَائِكَ بِالَّذِي قُلْتُ. قَالَ: لَا تَسْأَلُنِي امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ إِلَّا أَخْبَرْتُهَا. إِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَبْعَثْنِي مُعَنِّتًا وَلٰكِنْ بَعَثَنِي مُعَلِّمًا مُيَسِّرًا

میں سے ہر کے لیے اجر عظیم ہے''۔ آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ابتداء کی' فرمایا: اے عائشہ! میں تم سے اس کام کا اعراض کرنا چاہتا ہوں' میں پسند کرتا ہوں کہ تُو اس معاملہ میں جلدی نہ کرنا یہاں تک کہ اپنے ماں باپ سے مشورہ کر لے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی: یارسول اللہ! وہ کیا ہے؟ آپ نے یہ آیت تلاوت کی تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی: کیا آپ کے ہوتے ہوئے اپنے ماں باپ سے مشورہ کروں؟ بلکہ میں اللہ اور اس کے رسول اور آخرت کے گھر کو پسند کروں گی' میں آپ سے سوال کرتی ہوں کہ آپ اپنی ازواج میں سے کسی کو نہ بتائیں جو میں نے عرض کی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان میں سے کوئی عورت مجھ سے سوال کرے گی تو میں اس کو بتا دوں گا کیونکہ اللہ عزوجل نے مجھے سخت مزاج نہیں بنایا ہے بلکہ مجھے آسانی کرنے والا استاذ بنا کر بھیجا ہے۔

**2250** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ عَبْدِ الْوَارِثِ، حَدَّثَنَا هِشَامٌ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا تَرْتَدُوا الصَّمَّاءَ فِي ثَوْبٍ وَاحِدٍ، وَلَا يَأْكُلُ أَحَدُكُمْ بِشِمَالِهِ وَلَا يَمْشِيَنَّ فِي نَعْلٍ وَاحِدٍ، وَلَا يَحْتَبِيَنَّ فِي ثَوْبٍ وَاحِدٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک ہی کپڑے میں صماء نہ کرو (صماء کا مطلب ہے: کوئی آدمی کپڑے کو اس طرح جسم پر لپیٹ لے کہ کسی طرف سے کھلا نہ رہے' ہاتھ پاؤں سب بند ہو جائیں' کوئی حصہ کپڑے سے باہر نہ رہے) نہ کوئی تم میں اپنے بائیں ہاتھ سے کھائے اور نہ ایک جوتی پہن کر چلے اور منع فرمایا کہ کوئی ایک ہی کپڑے میں گوٹ

**2250**- أخرجه النسائي في الكبرى جلد2صفحه352 الأطراف من طريق اسحاق الأزرق' عن هشام به . وأخرجه أحمد جلد3صفحه293,297,322,327,344,349,357,362 من طرق عن أبي الزبير .

مارے۔

**2251** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ، حَدَّثَنَا هِشَامٌ، عَنْ أَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كُنَّا نَعْزِلُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَنْهَنَا عَنْهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عزل کرتے تھے آپ اس سے ہم کو منع نہیں کرتے تھے۔

**2252** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ عَبْدِ الْوَاحِدِ الْمَكِّيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَقِيلٍ قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا تَزَوَّجَ بِغَيْرِ اِذْنِ سَيِّدِهِ كَانَ عَاهِرًا

حضرت عبداللہ بن محمد بن عقیل فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کوئی غلام اپنے آقا کی اجازت کے بغیر شادی کرے وہ نافرمان ہے۔

**2253** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ، حَدَّثَنَا كَثِيرٌ، حَدَّثَنَا عَطَاءٌ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: أَرْسَلَنِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَانْطَلَقْتُ ثُمَّ رَجَعْتُ وَقَدْ قَضَيْتُهَا، فَأَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ فَوَقَعَ فِي نَفْسِي مَا اللّٰهُ أَعْلَمُ بِهِ. قَالَ: قُلْتُ: لَعَلَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ عَلَيَّ أَنِّي أَبْطَأْتُ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ، فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ فَوَقَعَ فِي نَفْسِي أَشَدُّ مِنَ الْأُولَى. ثُمَّ سَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَرَدَّ عَلَيَّ وَقَالَ: اِنَّهُ لَمْ يَمْنَعْنِي أَنْ أَرُدَّ عَلَيْكَ اِلَّا أَنِّي كُنْتُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کہیں بھیجا' میں نے کیا' پھر وہ کام کر کے واپس لوٹا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا' میں نے آپ پر سلام کیا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے سلام کا جواب نہیں دیا' میرے دل میں کوئی بات آ گئی جسے اللہ جانتا ہے' میں نے دل ہی دل میں کہا: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مجھ پر ناراض نہ ہو گئے ہوں کہ میں نے آنے میں دیر کر دی ہے' میں نے پھر سلام کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب نہیں دیا' پس میرے دل میں پہلی سے بھی زیادہ سخت بات آ گئی' پھر میں نے سلام کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے

**2251**- الحديث سبق برقم: **2190,2072,1905** فراجعه .

**2252**- الحديث سبق برقم: **1996** فراجعه .

**2253**- الحديث سبق برقم: **2227** فراجعه .

أُصَلِّي وَكَانَ عَلَى رَاحِلَتِهِ مُتَوَجِّهًا لِغَيْرِ الْقِبْلَةِ

سلام کا جواب دے کر فرمایا: مجھے تمہارے سلام کا جواب دینے سے سوائے اس کے کوئی رکاوٹ نہیں تھی کہ میں نماز پڑھ رہا تھا۔ اس وقت آپ ﷺ سواری پر تھے اور آپ کا چہرۂ مبارک قبلہ کی طرف نہیں تھا۔

2254 - حَدَّثَنَا كَامِلُ بْنُ طَلْحَةَ، حَدَّثَنَا اللَّيْثُ بْنُ سَعْدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ أَنَّ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ: إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: غَطُّوا الْإِنَاءَ، وَأَوْكُوا السِّقَاءَ، وَأَطْفِئُوا السِّرَاجَ؛ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ لَا يَحِلُّ سِقَاءً وَلَا يُفْتَحُ بَابًا وَلَا يَكْشِفُ إِنَاءً، وَإِنْ لَمْ يَجِدْ أَحَدُكُمْ إِلَّا أَنْ يَعْرِضَ عَلَى إِنَائِهِ عُودًا وَيَذْكُرَ اللَّهَ فَلْيَفْعَلْ؛ فَإِنَّ الْفُوَيْسِقَةَ تُضْرِمُ عَلَى أَهْلِ الْبَيْتِ بَيْتَهُمْ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: برتن ڈھانپ لیا کرو، مشکیزے کا منہ بند کر لیا کرو اور چراغ بجھا دیا کرو کیونکہ شیطان مشکیزہ نہیں کھول سکتا نہ بند دروازہ کھول سکتا ہے اور نہ برتن کو کھول سکتا ہے، اگر تم میں سے کوئی ڈھانپنے کے لیے کچھ نہ پائے تو اس پر لکڑی رکھ لے اور اللہ کا ذکر کرے تو وہ ایسا ضرور کرے بے شک چوہیا اس کو (چراغ کی بتی کو) گھسیٹ کر گھر والوں پر لے آئے گی اور جلا دے گی۔

2255 - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ: وَقَالَ أَبُو الزُّبَيْرِ: إِنَّ جَابِرًا قَالَ: إِنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا تَأْكُلُوا بِالشِّمَالِ؛ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ يَأْكُلُ بِالشِّمَالِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: بائیں ہاتھ سے نہ کھاؤ، بے شک شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے۔

2256 - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى عَنِ اشْتِمَالِ الصَّمَّاءِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے ایک کپڑے میں صماء اور احتباء کرنے سے منع کیا اور چت لیٹنے کی صورت میں ایک پاؤں دوسرے پاؤں

---

2254- الحديث سبق برقم: 1832 فراجعه .

2255- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 334 قال: حدثنا يونس بن محمد، وحُجَين . ومسلم جلد 6 صفحه 108 قال: حدثنا قتيبة بن سعيد (ح) وحدثنا محمد بن رمح .

2256- الحديث سبق برقم: 2250,2178,2027 فراجعه .

وَالاحْتِبَاءِ فِي ثَوْبٍ وَاحِدٍ، وَأَنْ يَرْفَعَ الرَّجُلُ اِحْدَى رِجْلَيْهِ عَلَى الْأُخْرَى وَهُوَ مُسْتَلْقٍ عَلَى ظَهْرِهِ

پر رکھنے سے بھی (منع کیا)۔ (احتباء کا معنی ہے: پیٹھ اور ٹانگوں کو ایک ہی کپڑا اسے باندھ کر مکمل سہارا اسی پر لے کر پاؤں کے بل بیٹھ جانا)۔

**2257** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: عُرِضَ عَلَيَّ الْأَنْبِيَاءُ جَمِيعًا فَإِذَا مُوسَى ضَرْبٌ مِنَ الرِّجَالِ كَأَنَّهُ مِنْ رِجَالِ شَنُوءَةَ. وَرَأَيْتُ عِيسَى فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا عُرْوَةُ بْنُ مَسْعُودٍ. وَرَأَيْتُ اِبْرَاهِيمَ فَإِذَا أَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا صَاحِبُكُمْ - يَعْنِي نَفْسَهُ- وَرَأَيْتُ جِبْرِيلَ فَأَقْرَبُ مَنْ رَأَيْتُ بِهِ شَبَهًا دِحْيَةُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے تمام انبیاء دکھائے گئے' حضرت موسیٰ علیہ السلام دُبلے پتلے' کم گوشت والے' چھریرے بدن کے آدمی تھے' میں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھا' میں نے آپ کی مشابہت کے قریب عروہ بن مسعود کو دیکھا' میں نے ابراہیم علیہ السلام کو دیکھا آپ کے مشابہ تمہارا صاحب یعنی خود اپنی ذات ہے' میں نے حضرت جبریل علیہ السلام کو دیکھا آپ کے مشابہ میں نے دحیہ کلبی کو دیکھا۔

**2258** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ رَآنِي فِي النَّوْمِ فَقَدْ رَآنِي؛ فَإِنَّهُ لَا يَنْبَغِي لِلشَّيْطَانِ أَنْ يَتَمَثَّلَ صُورَتِي. وَقَالَ: إِذَا حَلَمَ أَحَدُكُمْ فَلَا يُخْبِرِ النَّاسَ بِتَلَعُّبِ الشَّيْطَانِ بِهِ فِي الْمَنَامِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے نیند کی حالت میں مجھے دیکھا تو بے شک اُس نے مجھے ہی دیکھا' شیطان میری صورت میں نہیں آ سکتا ہے' جب تم میں سے کوئی بُرا خواب دیکھے تو لوگوں کو نہ بتائے کیونکہ اس صورت میں شیطان اس کے ساتھ کھیلتا ہے۔

**2259** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی ناپسند خواب دیکھے تو اپنی

---

**2257**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 334 قال: حدثنا يونس وحجين . وعبد بن حميد رقم الحديث: 1045 قال: حدثني أحمد بن يونس .

**2258**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 350 قال: حدثنا حجين' ويونس . وعبد بن حميد رقم الحديث: 1046 قال: حدثني أحدم بن يونس .

**2259**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 350 . وعبد بن حميد رقم الحديث: 1047 قال: حدثني أحمد بن يونس . ومسلم جلد 7 صفحه 52 قال: حدثنا قتيبة بن سعيد .

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ: إِذَا رَأَى أَحَدُكُمُ الرُّؤْيَا يَكْرَهُهَا فَلْيَبْصُقْ عَنْ يَسَارِهِ ثَلَاثًا، وَلْيَسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ ثَلَاثًا، وَلْيَتَحَوَّلْ عَنْ شِقِّهِ الَّذِي كَانَ عَلَيْهِ

بائیں جانب تین مرتبہ تھوکے اور تین مرتبہ اللہ عزوجل سے شیطان مردود کی پناہ مانگے اور جس کروٹ پر ہو اس کو بدل لے۔

**2260** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اعْتَزَلَ نِسَاءَهُ شَهْرًا، فَخَرَجَ لَيْلَةَ تِسْعٍ وَعِشْرِينَ. فَقُلْنَا: إِنَّمَا مَضَى تِسْعٌ وَعِشْرُونَ. فَقَالَ: إِنَّمَا الشَّهْرُ هَكَذَا. وَصَفَّقَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، وَخَنَسَ إِصْبَعًا وَاحِدًا فِي الْآخِرَةِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی عورتوں سے ایک ماہ تک علیحدہ رہے' انتیس کی رات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نکلے۔ بعض صحابہ کرام نے عرض کی: بے شک ہم نے انتیس کی صبح کی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ پر تین تین مرتبہ اور پھر دو مرتبہ اپنی تمام انگلیوں کے ساتھ تیسری مرتبہ نو کے ساتھ اشارہ کیا۔

**2261** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، أَنَّهُ أَخْبَرَهُ أَنَّ حَاطِبَ بْنَ أَبِي بَلْتَعَةَ كَتَبَ إِلَى أَهْلِ مَكَّةَ يَذْكُرُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرَادَ غَزْوَهُمْ، فَدَلَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمَرْأَةِ الَّتِي كَانَ مَعَهَا الْكِتَابُ فَأَرْسَلَ إِلَيْهَا، فَأَخَذَ كِتَابَهَا مِنْ رَأْسِهَا فَقَالَ: يَا حَاطِبُ أَفَعَلْتَ؟ قَالَ: نَعَمْ. أَمَا إِنِّي لَمْ أَفْعَلْهُ غِشًّا لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا نِفَاقًا. قَدْ عَلِمْتُ أَنَّ اللّٰهَ مُظْهِرٌ رَسُولَهُ وَمُتِمٌّ لَهُ أَمْرَهُ. غَيْرَ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حاطب بن ابی بلتعہ نے اہلِ مکہ کو خط لکھا' اس میں ذکر کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جہاد کے ارادہ سے آ رہے ہیں' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک عورت کے متعلق بتایا جو وہ خط لے کر جا رہی تھی' آپ نے اس کی طرف کسی صحابی کو بھیجا' وہ خط اس کے سر کے بالوں کے اندر سے پکڑا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے حاطب! کیا تُو نے یہ کیا ہے؟ حضرت حاطب نے عرض کی: جی ہاں! بہرحال میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دھوکہ نہ کیا اور نہ منافقت کی ہے' میں جانتا تھا کہ بے شک اللہ عزوجل اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو

---

**2260**- الحديث سبق برقم: **2245** فراجعه .

**2261**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1415** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **9** صفحه **303** وقال: رواه أبو يعلى وأحمد أتم منه، وقال فيه: غير أني كنت عزيزًا بين ظهرانيهم . ورجال أحمد رجال الصحيح .

أَنِّي كُنْتُ بَيْنَ ظَهْرَانَيْهِمْ، وَكَانَتْ وَالِدَتِي مَعَهُمْ، فَأَرَدْتُ أَنْ أَتَّخِذَهَا عِنْدَهُمْ. فَقَالَ لَهُ عُمَرُ: أَلَا أَضْرِبُ عُنُقَ هَذَا؟ فَقَالَ: " تُقْتَلُ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ بَدْرٍ؟ وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ اللَّهَ قَدِ اطَّلَعَ عَلَى أَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ: اعْمَلُوا مَا شِئْتُمْ"

غالب فرمائے گا اور آپ ﷺ کے کام کو مکمل کرے گا۔ میں چونکہ ان کے اندر رہا ہوں اور میری والدہ ان کے ساتھ تھی' میں نے ان چیزوں کے علاوہ یہ ارادہ کیا (میرے اہلِ خانہ) ان کے درمیان رہتے تھے' میں نے ارادہ کیا کہ میرا اُن کے ہاں کوئی مقام ومرتبہ ہو جائے (یعنی میرے گھر والوں کو کچھ نہ کہیں)۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی بارگاہ میں عرض کی: کیا میں اس کی گردن نہ اُڑا دوں؟ آپ نے فرمایا: تو بدر میں شریک ہونے والے کو مارے گا؟ تمہیں علم نہیں ہے کہ اللہ عزوجل نے بدر والوں پر یقینی طور پر توجہ فرمائی کہ جو تم چاہو کام کرو۔

**2262** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ، حَدَّثَنَا أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِنَّ خَيْرَ مَا رُكِبَتْ إِلَيْهِ الرَّوَاحِلُ مَسْجِدِي هَذَا وَالْبَيْتُ الْعَتِيقُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: بہترین جگہ جس کے لیے سواریاں باندھی جائیں' وہ میری مسجد ہے اور خانۂ کعبہ ہے۔

**2263** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ أُمَّ سَلَمَةَ اسْتَأْذَنَتْ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْحِجَامَةِ، فَأَمَرَ أَبَا طَيْبَةَ فَحَجَمَهَا. قَالَ أَبُو يَعْلَى: حَسِبْتُ أَنَّهُ قَالَ: كَانَ أَخَاهَا مِنَ الرَّضَاعَةِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا نے حضور ﷺ سے پچھنا لگوانے کی اجازت چاہی' آپ نے ابوطیبہ کو پچھنا لگانے کا حکم دیا' انہوں نے پچھنا لگایا۔ حضرت امام ابویعلیٰ فرماتے ہیں: میں گمان کرتا ہوں کہ حضرت ابوطیبہ' حضرت اُم سلمہ کے

2262- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 350 من طريق حجين ويونس كلاهما عن الليث بن سعد به . وأخرجه البزار رقم الحديث: 1075 من طريق محمد بن اسماعيل' حدثنا ابن أبي أويس' حدثنا ابن أبي الزناد' عن موسى بن عقبة' عن أبي الزبير' عن جابر .

2263- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 350 قال: حدثنا حُجَين' ويونس . ومسلم جلد 7 صفحه 22 قال: حدثنا قتيبة ابن سعيد (ح) وحدثنا محمد بن رُمح . وأبو داؤد رقم الحديث: 4105 قال: حدثنا قتيبة' وابن مَوهَب .

رضاعی بھائی تھے۔

**2264** - حَدَّثَنَا كَامِلٌ، حَدَّثَنَا لَيْثٌ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو الزُّبَيْرِ مَوْلَى حَكِيمِ بْنِ حِزَامٍ، عَنْ جَابِرٍ أَنَّهُمْ كَانُوا إِذَا كَانُوا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَاضِرِينَ يَبْعَثُ بِالْهَدْيِ، فَمَنْ شَاءَ مِنَّا أَحْرَمَ وَمَنْ شَاءَ مِنَّا تَرَكَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ وہ حج کے موقع پر قربانی کا جانور بھیجنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہوتے تھے (آپ نے فرمایا:) جو چاہے احرام باندھے رکھے اور جو چاہے چھوڑ دے۔

**2265** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ مَاتَ عَلَى شَيْءٍ بَعَثَهُ اللَّهُ عَلَيْهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کوئی جس حالت میں مرتا ہے اسی حالت میں اس کو اللہ اُٹھائے گا۔

**2266** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَهْلُ الْجَنَّةِ يَأْكُلُونَ وَيَشْرَبُونَ فِيهَا، وَلَا يَتَغَوَّطُونَ وَلَا يَبُولُونَ وَلَا يَتَمَخَّطُونَ، وَلَكِنْ رَشْحُ الْمِسْكِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک اہل جنت، جنت میں کھائیں گے اور پئیں گے اور نہ ناک صاف کریں گے نہ بول و براز کریں گے، نہ تھوک پھینکیں گے' ان کا پسینہ مشک خوشبو کی طرح ہوگا۔

**2267** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ وَأَبِي قَالَا: حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَيُّمَا مُؤْمِنٍ سَبَبْتُهُ أَوْ لَعَنْتُهُ فَاجْعَلْهَا لَهُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی مؤمن کو میں نے گالی دی ہو یا لعنت کی ہو' (اے اللہ!) تو اس کے لیے ان کو گناہوں سے پاکیزگی اور ثواب بنا دے۔

---

**2264**- أخرجه النسائي جلد 5صفحه174 من طريق قتيبة بن سعيد' عن الليث بهذا السند . وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه350 عن حجين ويونس قالا: حدثنا الليث بن سعد به .

**2265**- الحديث سبق برقم: 1896 فراجعه .

**2266**- الحديث سبق برقم: 2048,1901 فراجعه .

**2267**- أخرجه مسلم رقم الحديث: 2602 . والدارمي جلد 2صفحه315 من طريق ابن نمير' عن أبيه بهذا السند . وأخرجه أحمد جلد3صفحه391 . ومسلم رقم الحديث: 2602 من طريق أبي معاوية به .

زَكَاةً وَأَجْرًا

**2268** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: النَّاسُ تَبَعٌ لِقُرَيْشٍ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگ خیر و شر میں قریش کے تابع ہیں۔

**2269** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: أَيُّ الْمُسْلِمِينَ أَفْضَلُ؟ قَالَ: مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُونَ مِنْ لِسَانِهِ وَيَدِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آیا، عرض کی: مسلمانوں میں افضل کون ہے؟ آپ نے فرمایا: جس کی زبان اور ہاتھ سے دوسرا مسلمان محفوظ رہے۔

**2270** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: إِنِّي رَأَيْتُ فِي الْمَنَامِ كَأَنَّ رَأْسِي قُطِعَ. فَضَحِكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: إِذَا لَعِبَ الشَّيْطَانُ بِأَحَدِكُمْ فِي مَنَامِهِ، فَلَا يُحَدِّثْ بِهِ النَّاسَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے عرض کی: میں نے دیکھا گویا میری ناک ماری گئی ہے یا میرا سر کاٹ دیا گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی کیوں بتاتا ہے کہ شیطان اس کے ساتھ کھیلا ہے۔

**2271** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ قَالَ: قَالَ جَابِرٌ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کتے اور بلی کی کمائی سے منع فرمایا۔

---

**2268**- الحديث سبق برقم: **1891** فراجعه .

**2269**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **372** قال: حدثنا عبد الله بن الوليد (يعني العدني)، قال: حدثنا سفيان (ح) قال أحمد: وحدثنا وكيع . والدارمي رقم الحديث: **2715** قال: أخبرنا محمد بن يوسف، قال: حدثنا مالك بن مغول .

**2270**- الحديث سبق برقم: **1835,1853** .

**2271**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **3479** قال: حدثنا ابراهيم بن موسى الرازي (ح) وحدثنا الربيع بن نافع، أبو توبة، وعلي بن بحر . والترمذي رقم الحديث: **1279** قال: حدثنا علي بن حُجر، وعلي بن خشرم .

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ثَمَنِ الْكَلْبِ وَالسِّنَّوْرِ - قَالَ الْأَعْمَشُ: أَظُنُّ أَبَا سُفْيَانَ ذَكَرَهُ-

حضرت اعمش فرماتے ہیں کہ میرا خیال ہے کہ ابوسفیان نے بھی اس کو ذکر کیا ہے۔

**2272** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا حَفْصٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: جَاءَ سُلَيْكٌ الْغَطَفَانِيُّ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا جَاءَ أَحَدُكُمْ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ فَلْيُصَلِّ رَكْعَتَيْنِ يَتَجَوَّزُ فِيهِمَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت سلیک رضی اللہ عنہ آئے اس حالت میں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ دے رہے تھے' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی اس حالت میں آئے کہ امام صاحب خطبہ دے رہے ہوں تو اس کو چاہیے کہ وہ دو رکعت مختصر (نفل) ادا کرے۔

**2273** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنْ عِشْتُ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ آمُرُ أَوْ أَنْهَى أُمَّتِي أَنْ لَا يُسَمُّوا أَفْلَحَ وَلَا نَافِعًا وَلَا بَرَكَةَ قَالَ الْأَعْمَشُ: لَا أَدْرِي أَذَكَرَ نَافِعًا أَمْ لَا؛ لِأَنَّ الرَّجُلَ إِذَا جَاءَ قَالَ: ثَمَّ بَرَكَةٌ؟ قَالُوا: لَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر میں زندہ رہا اور اگر اللہ نے چاہا تو میں حکم بھی دوں گا اور منع بھی کروں گا کہ افلح اور نافع اور برکہ نام نہ رکھو۔ حضرت اعمش فرماتے ہیں: میں نہیں جانتا ہوں کہ آپ نے نافع کا ذکر کیا یا نہیں' کیونکہ اس نام کا آدمی آیا تھا' فرمایا: برکہ؟ اُنہوں نے کہا: نہیں!

**2274** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: مَا الْمُوجِبَتَانِ؟ فَقَالَ: مَنْ مَاتَ لَا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ، وَمَنْ مَاتَ يُشْرِكُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آیا' عرض کی: دو واجب کرنے والی کیا ہیں؟ آپ نے فرمایا: جو اس حالت میں مرے کہ اس نے اللہ کے ساتھ ذرّہ برابر بھی کسی کو شریک نہ ٹھہرایا ہو تو وہ جنت میں داخل ہوگا' اور جو اس حالت

---

**2272**- أخرجه أحمد جلد3صفحه369 قال: حدثنا محمد بن جعفر . والدارمي رقم الحديث: 155 قال: حدثنا هاشم ابن القاسم . والبخاري جلد2صفحه71 قال: حدثنا آدم .

**2273**- الحديث سبق برقم: 2246 فراجعه .

**2274**- أخرجه أحمد جلد3صفحه391 قال: حدثنا أبو معاوية . وفي جلد3صفحه391 قال: حدثنا محمد بن عبيد . ومسلم جلد1صفحه65 قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة' وأبو كُريب' قالا: حدثنا أبو معاوية .

بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ النَّارَ

میں مرے کہ اس نے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرایا ہو تو اس کے لیے جہنم واجب ہوگئی۔

**2275** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ، وَيَعْلَى، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ خَافَ مِنْكُمْ أَنْ لَا يُوتِرَ آخِرَ اللَّيْلِ فَلْيُوتِرْ أَوَّلَهُ، فَإِنَّ قِرَاءَةَ آخِرِ اللَّيْلِ مَحْضُورَةٌ وَهُوَ أَفْضَلُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے جس کو خوف ہو کہ وہ رات کے آخری حصہ میں وتر نہیں پڑھ سکے گا تو وہ رات کے اوّل حصہ میں پڑھے' رات کے آخری حصہ میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں' یہ زیادہ افضل ہے۔

**2276** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا يَعْلَى، وَمُحَمَّدٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: دَخَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى عَائِشَةَ وَعِنْدَهَا صَبِيٌّ يَقْطُرُ مِنْخَرَاهُ دَمًا فَقَالَتْ: بِهِ الْعُذْرَةُ. فَقَالَ: لَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُمْ، وَلَكِنْ أَيَّةُ امْرَأَةٍ بِصَبِيِّهَا الْعُذْرَةُ أَوْ وَجَعٌ فِي رَأْسِهِ فَلْتَأْخُذْ قُسْطًا هِنْدِيًّا، ثُمَّ لِتَحُتَّهُ بِالْمَاءِ ثُمَّ لِتُسْعِطْهُ إِيَّاهُ. ثُمَّ أَمَرَ عَائِشَةَ فَفَعَلَتْ ذٰلِكَ فَبَرَأَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس ایک عورت تھی' اس کے ساتھ ایک بچہ تھا جس کے دونوں نتھنوں سے خون جاری تھا' حضور صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس بچے کو کیا ہے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی: یارسول اللہ! اس کو گلے آئے ہوئے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عورتوں کے گروہ! تم اپنی اولاد کو قتل نہ کرو، کوئی عورت ان کے بچہ کو گلے آئے ہوئے ہوں یا سر پر درد ہو تو وہ قسط ہندی لے کر اس کو سات مرتبہ پانی میں گھولو اور اس کے گلے میں ٹپکا دو۔ پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو حکم دیا اس نے ایسے ہی کیا تو بچہ ٹھیک ہوگیا۔

**2277** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ إِدْرِيسَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ فِي

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک رات کے وقت ایک ایسی گھڑی ہوتی ہے کہ جو مسلمان بھی اس کو پالے' کوئی بھلائی اس وقت

2275- الحديث سبق برقم: 2102 فراجعه .

2276- الحديث سبق برقم: 2005 فراجعه .

2277- الحديث سبق برقم: 1906 فراجعه .

اللَّيْلِ سَاعَةً لَا يُوَافِقُهَا مُسْلِمٌ يَسْأَلُ اللّٰهَ خَيْرًا اِلَّا أَعْطَاهُ اِيَّاهُ وَذٰلِكَ كُلَّ لَيْلَةٍ

مانگے تو اللہ عزوجل اس کو عطا کرے گا۔

**2278** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا يَعْلَى، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتَّى يَقُولُوا: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، فَاِذَا قَالُوهَا عَصَمُوا مِنِّي دِمَاءَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ اِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللّٰهِ"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے لڑوں یہاں تک کہ لوگ لا الٰہ الا اللہ کہیں' جب اُنہوں نے یہ کہہ لیا تو اُنہوں نے مجھ سے اپنا خون اور اپنے اموال بچا لیے مگر حق کے ساتھ ان کا معاملہ اللہ کے سپرد ہے۔

**2279** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا يَعْلَى، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِذَا أَكَلَ أَحَدُكُمْ فَلْيَلْعَقْ أَصَابِعَهُ؛ فَاِنَّهُ لَا يَدْرِي فِي أَيِّ طَعَامِهِ تَكُونُ الْبَرَكَةُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی کھانا کھالے تو اپنی انگلیاں چاٹ لے۔ وہ نہیں جانتا کہ کھانے کے کس حصہ میں برکت ہوتی ہے۔

**2280** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا يَعْلَى، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِذَا سَقَطَتْ لُقْمَةُ أَحَدِكُمْ فَلْيَأْخُذْهَا وَلَا يَدَعْهَا لِلشَّيْطَانِ

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے ہر ایک کے پاس ہر لقمہ کے وقت شیطان حاضر ہوتا ہے۔

**2281** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِذَا سَجَدَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی سجدہ کرے تو برابر طریقے سے کرے' کتے کی طرح اپنی کلائیاں نہ بچھائے۔

---

**2278**- أخرجه مسلم جلد 1 صفحه 39 قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة' قال: حدثنا حفص بن غياث . وابن ماجة رقم الحديث: 3928 قال: حدثنا سويد بن سعيد' قال: حدثنا على بن مُسهر .

**2279**- الحديث سبق برقم: 2242,2162 فراجعه .

**2280**- الحديث سبق برقم: 1899 فراجعه .

**2281**- الحديث سبق برقم: 2004 فراجعه .

أَحَدُكُمْ فَلْيَعْتَدِلْ، وَلَا يَفْتَرِشْ ذِرَاعَيْهِ افْتِرَاشَ الْكَلْبِ

**2282** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِذَا قَضَى أَحَدُكُمُ الصَّلَاةَ فِي الْمَسْجِدِ فَلْيَجْعَلْ لِبَيْتِهِ جُزْءًا مِنْ صَلَاتِهِ؛ فَإِنَّ اللَّهَ جَاعِلٌ فِي بَيْتِهِ مِنْ صَلَاتِهِ خَيْرًا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ جب تم میں سے کوئی مسجد میں نماز پڑھے تو اس نماز میں سے (یعنی نفل سنن وغیرہ) کچھ حصہ گھر کے لیے بھی رکھ لے' کیونکہ بے شک گھر میں نماز پڑھنا بہتر ہے۔

**2283** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: اشْتَكَى أُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ فَبَعَثَ إِلَيْهِ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَبِيبًا، فَكَوَاهُ عَلَى أَكْحَلِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو حضور ﷺ نے ان کی طرف طبیب بھیجا' اس طبیب نے اُن کی دونوں آنکھوں کے درمیان داغا۔

**2284** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَطَعَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ عِرْقًا وَكَوَاهُ عَلَى أَكْحَلِهِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ کی رگ کاٹی اور انہیں ان کی آنکھ سے داغا۔

**2285** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: طَعَامُ الرَّجُلِ يَكْفِي اثْنَيْنِ، وَطَعَامُ الرَّجُلَيْنِ يَكْفِي الْأَرْبَعَةَ، وَطَعَامُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: ایک آدمی کا کھانا دو کے لیے کافی ہوتا ہے اور دو آدمیوں کا کھانا چار کے لیے کافی ہوتا ہے اور چار کا آٹھ کے لیے کافی ہوتا ہے۔

---

2282- الحديث سبق برقم: 1939 فراجعه .

2283- اخرجه أحمد جلد3صفحه303 قال: حدثنا هشيم . وفي جلد 3صفحه304 قال: حدثنا محمد بن جعفر، قال: حدثنا شعبة . وفي جلد3صفحه315 قال: حدثنا أبو معاوية .

2284- الحديث سبق برقم: 2283 فراجعه .

2285- الحديث سبق برقم: 1899 فراجعه .

الْأَرْبَعَةِ يَكْفِي الثَّمَانِيَةَ

**2286** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ قَبْلَ وَفَاتِهِ بِثَلَاثٍ يَقُولُ: لَا يَمُوتَنَّ أَحَدُكُمْ إِلَّا وَهُوَ يُحْسِنُ بِاللّٰهِ الظَّنَّ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے وصال سے تین دن پہلے فرماتے ہوئے سنا: خبردار! تم میں سے کوئی دنیا سے نہ جائے مگر اس حالت میں کہ وہ اللہ کے متعلق اچھا گمان رکھتا ہو۔

**2287** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ بِالْمَدِينَةِ لَرِجَالًا مَا سِرْتُمْ مِنْ مَسِيرٍ، وَلَا قَطَعْتُمْ وَادِيًا إِلَّا كَانُوا مَعَكُمْ حَبَسَهُمُ الْعُذْرُ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' وہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: مدینہ میں کچھ مرد ایسے ہیں کہ تم نہیں چلتے اور نہ کوئی وادی پار کرتے ہو مگر وہ تمہارے ساتھ ہوتے ہیں' ان کو عذر نے روک رکھا ہے۔

**2288** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَثَلُ الصَّلَوَاتِ مَثَلُ نَهْرٍ جَارٍ عَلَى بَابِ أَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ مِنْهُ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پانچ نمازوں کی مثال اس جاری نہر کی طرح ہے جو کسی کے دروازہ پر ہو اور وہ اس میں پانچ دفعہ غسل کرے۔

**2289** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو رَبِيعَةَ، عَنْ أَبِي عَوَانَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا سَمِعَ الشَّيْطَانُ ذِكْرَ اللّٰهِ ذَهَبَ حَتَّى

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب شیطان اللہ کا ذکر سنتا ہے تو چلا جاتا ہے یہاں تک کہ مکانِ روحاء پر آ جاتا ہے۔

---

**2286**- الحديث سبق برقم: **2049** فراجعه .

**2287**- أخرجه مسلم رقم الحديث: **1911** وأحمد جلد **3** صفحه **300** من طريق وكيع . وأخرجه مسلم رقم الحديث: **1911** من طريق جرير . وابن ماجة رقم الحديث: **2765** من طريق أبي معاوية .

**2288**- الحديث سبق برقم: **1937** فراجعه .

**2289**- الحديث سبق برقم: **1890** فراجعه .

يَكُونَ مَكَانَ الرَّوْحَاءِ

**2290** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِنَّ الشَّيْطَانَ أَيِسَ أَنْ يَعْبُدَهُ الْمُصَلُّونَ، وَلٰكِنْ بِالتَّحْرِيشِ بَيْنَهُمْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک شیطان مایوس ہو گیا لوگوں کو اپنی عبادت کروانے میں' لیکن ان کے درمیان نفرت پھیلانے میں مایوس نہیں ہوا۔

**2291** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ - يُقَالُ لَهُ النُّعْمَانُ بْنُ قَوْقَلٍ - فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَرَأَيْتَ" إِنْ صَلَّيْتُ الصَّلَوَاتِ الْمَكْتُوبَةَ وَأَحْلَلْتُ وَحَرَّمْتُ الْحَرَامَ وَلَمْ أَزِدْ عَلَى ذٰلِكَ أَدْخُلُ الْجَنَّةَ؟ قَالَ: نَعَمْ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انصار سے ایک آدمی آیا جسے نعمان بن قوقل کہا جاتا تھا' اُس نے عرض کی: یارسول اللہ! آپ بتائیں کہ اگر میں فرض نمازیں پڑھوں اور حلال کو حلال جانوں اور حرام کو حرام جانوں اور اس پر کوئی اضافہ نہ کروں تو کیا میں جنت میں داخل ہو جاؤں گا؟ آپ نے فرمایا: جی ہاں!

**2292** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: سَأَلَهُ رَجُلٌ:" أَيُّ الصَّلَاةِ أَفْضَلُ؟ قَالَ: طُولُ الْقُنُوتِ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے پوچھا کہ کون سی نماز افضل ہے؟ آپ نے فرمایا: جس میں لمبا قیام ہو۔

**2293** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي سُفْيَانَ، عَنْ جَابِرٍ قَالَ: صُرِعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ فَرَسٍ فَرُثِيَتْ رِجْلُهُ، فَدَخَلْنَا عَلَيْهِ وَهُوَ يُصَلِّي فَأَشَارَ إِلَيْنَا بِيَدِهِ،

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم گھوڑے سے نیچے گرے' آپ کا پاؤں زخمی ہوا' اس کے بعد آپ کے پاس ہم داخل ہوئے تو آپ فرض نماز بیٹھ کر ادا کر رہے تھے' آپ نے ہمیں اپنے ہاتھ سے بیٹھنے کا

2290- الحديث سبق برقم: 2151,2091 فراجعه .

2291- الحديث سبق برقم: 1936 فراجعه .

2292- الحديث سبق برقم: 2117 فراجعه .

2293- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 395 قال: حدثنا أبو جعفر محمد بن جعفر المدائني . وابن خزيمة رقم الحديث: 1487 قال: حدثنا محمد بن العلاء بن كُريب بخبر غريب غريب' قال: حدثنا قبيصة .

أَوْلَى بِهَا

نزدیک زیادہ ہوں۔ حضرت جعفر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں آپ سے زیادہ نزدیک ہوں' میری خالہ اسماء بنت عمیس خثعمیہ ہے۔ جب ان حضرات کی آوازیں اونچی ہوئیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف کسی کو بھیجا' جب وہ آئے تو آپ نے فرمایا: بہرحال اے جعفر! تُو میری صورت و اخلاق میں مشابہ ہے' اے علی! میں تجھ سے ہوں' تُو میرا وصی ہے۔ بہرحال زید تو میرا غلام اور تمہارا غلام ہے' لونڈی خالہ کو دے دو' وہ اس کی زیادہ حق دار ہے۔

2454 - وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مِنْ تِسْعٍ وَتِسْعِينَ امْرَأَةً وَاحِدَةٌ فِي الْجَنَّةِ وَبَقِيَّتُهُنَّ فِي النَّارِ . فَاشْتَدَّ ذٰلِكَ عَلَى مَنْ حَضَرَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِنَّ الْمُسْلِمَةَ اِذَا حَمَلَتْ كَانَ لَهَا أَجْرُ الْقَائِمِ الصَّائِمِ الْمُحْرِمِ الْمُجَاهِدِ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ حَتّٰى اِذَا وَضَعَتْ فَاِنَّ لَهَا بِأَوَّلِ رَضْعَةٍ تُرْضِعُهُ أَجْرَ حَيَاةِ نَسَمَةٍ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ۹۹ عورتیں جہنم میں جائیں گی اور ایک جنت میں جائے گی۔ یہ بات ان مہاجرین پر دشوار گزری جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عورت جب حاملہ ہوتی ہے تو اس کا ثواب اللہ کے لیے ہمیشہ روزہ رکھنے والے کے برابر' حالتِ احرام والے کے برابر' اللہ کی راہ میں جہاد کرنے والے کے برابر ہے یہاں تک کہ جب اس کو جنن لے پہلے دودھ کے قطرے سے لے کر اس کے دودھ چھوڑنے تک ایک جان کو زندہ کرنے کا ثواب ہوگا۔

2455 - حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ السَّامِيُّ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ ثَابِتٍ الْعَبْدِيُّ، حَدَّثَنَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ازواج مطہرات میں سے کسی کے گھر میں تھے کہ اچانک

2454- الحديث أورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد4صفحه304 . وابن حجر في المطالب العالية برقم: 1721 وعزاه لأبي يعلى . وأورده المتقي الهندي في كنز العمال جلد16صفحه396,395 وعزاه لأبي الشيخ .

2455- أخرجه أحمد جلد 1صفحه299 من طريق اسحاق عن محمد بن ثابت العبدي بهذا السند . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد5صفحه281 وقال: رواه أحمد وفيه: محمد بن ثابتت العبدي وثقه ابن معين في رواية' وكذلك النسائي' وبقية رجاله ثقات .

جَبَلَةُ بْنُ عَطِيَّةَ، عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: بَيْنَمَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي بَيْتٍ مِنْ بَعْضِ بُيُوتِ نِسَائِهِ إِذْ وَضَعَ رَأْسَهُ عَلَى فَخِذِ إِحْدَاهُنَّ فَأَغْفَى، فَضَحِكَ فِي مَنَامِهِ فَبَعْدَ أَنَّ رَأَيْتُهُ سَأَلَهُ بَعْضُ أَهْلِ الْبَيْتِ قَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا أَضْحَكَكَ؟ فَقَالَ: عَجِبْتُ لِنَاسٍ مِنْ أُمَّتِي يَرْكَبُونَ هَذَا الْبَحْرَ، وَهَوْلَ الْعَدُوِّ يُجَاهِدُونَ فِي السَّبِيلِ فَذَكَرَ لَهُمْ فَضْلًا لَمْ يَحْفَظْهُ مُحَمَّدٌ قَالَتِ امْرَأَةٌ كَانَتْ ثَمَّةَ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ ادْعُ اللّٰهَ أَنْ يَجْعَلَنِي مِنْهُمْ، فَدَعَا لَهَا. فَخَرَجَ بِهَا زَوْجٌ لَهَا فِي غَزَاةٍ فَبَيْنَمَا هِيَ عَلَى سَاحِلِ الْبَحْرِ تَسِيرُ عَلَى رَاحِلَةٍ لَهَا، إِذْ وَقَعَتْ فَانْدَقَّتْ فَخِذُهَا فَمَاتَتْ

آپ ﷺ اپنا سر اپنی ازواج کے ران پر رکھا اور نیند کی حالت میں مسکرائے۔ آپ ﷺ کے جاگنے کے بعد بعض اہل بیت نے عرض کی: یا رسول اللہ! آپ کو کس چیز سے مسکراہٹ آئی؟ آپ ﷺ نے فرمایا: میں نے تعجب کیا اُن لوگوں پر جو میری امت سے ہوں گے، سمندر میں سوار ہو کر اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے۔ ان کی فضیلت کا ذکر بھی کیا لیکن راوی حدیث کو یاد نہیں۔ قبیلہ ثمہ کی ایک عورت نے عرض کی: یا رسول اللہ! دعا کریں کہ اللہ مجھے بھی ان میں شامل کر لے۔ آپ ﷺ نے اس کے لیے دعا کی' وہ اپنے شوہر کے ساتھ نکلی جہاد کے لیے' وہ سمندر کے ساحل پر ہی تھی کہ وہ سواری پر بیٹھی سمندر پار کرنے کے لیے کہ اچانک گر گئی، اس کی ران ٹوٹ گئی اور وہ فوت ہو گئی۔

**2456** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ جَابِرٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ مُحَمَّدٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ أَبِي عَمْرٍو، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ وَجَدْتُمُوهُ وَقَعَ عَلَى الْبَهِيمَةِ فَاقْتُلُوهُ وَاقْتُلُوا الْبَهِيمَةَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جس کو تم جانور سے بدفعلی کرتے ہوئے پاؤ اس کو اور اس جانور کو مار دو۔

**2457** - وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ وَجَدْتُمُوهُ يَعْمَلُ عَمِلَ قَوْمِ لُوطٍ فَاقْتُلُوا الْفَاعِلَ وَالْمَفْعُولَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جس کو تم قوم لوط والا عمل کرتے ہوئے پاؤ اسے فاعل اور مفعول دونوں کو مار دو۔

---

**2456**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **269** رقم الحديث: **2420** قال: حدثني أبو سعيد' قال: حدثنا سليمان بن بلال' وفي جلد **1** صفحه **300** رقم الحديث: **2732** قال: حدثنا أبو سلمة الخزاعي' قال: أخبرنا عبد العزيز بن محمد . وعبد بن حميد: **575** قال: أخبرنا يزيد بن هارون' قال: أخبرنا عبد الله بن جعفر .

**2457**- انظر التخريج السابق برقم: **2456** .

**2458** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنِ ابْنِ طَاوُوسٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " أُمِرْتُ أَنْ أَسْجُدَ عَلَى سَبْعَةِ أَعْظُمٍ: الْجَبْهَةِ وَأَشَارَ بِيَدِهِ عَلَى أَنْفِهِ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالْقَدَمَيْنِ، وَلَا أَكُفَّ الثِّيَابَ وَلَا الشَّعْرَ "

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے حکم دیا گیا کہ سات اعضاء پر سجدہ کروں اور منع کیا گیا کہ کپڑوں اور بالوں کو سمیٹوں۔

**2459** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنِ ابْنِ طَاوُوسٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ بْنِ خَالِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ بَاتَ عِنْدَ خَالَتِهِ مَيْمُونَةَ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ اللَّيْلِ فَصَلَّى قَالَ: فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهِ، فَجَرَّنِي حَتَّى أَقَامَنِي عَنْ يَمِينِهِ. قَالَ: فَصَلَّى ثَلَاثَ عَشْرَةَ رَكْعَةً قِيَامُهُ فِيهِنَّ سَوَاءٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے پاس رات گزاری۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رات کو اٹھے اور نماز پڑھنے لگے۔ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بائیں جانب کھڑا ہو گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کھینچا یہاں تک کہ دائیں جانب مجھے کھڑا کر دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تیرہ رکعتیں ادا کیں اور ہر رکعت میں قیام برابر تھا۔

**2460** - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُمَرَ بْنِ شَقِيقٍ، حَدَّثَنَا الْأَسْوَدُ بْنُ حَفْصٍ الْمَرْوَزِيُّ، حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ وَاقِدٍ، عَنْ يَزِيدَ النَّحْوِيِّ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ قَبَّلَ ابْنَتَهُ فَاطِمَةَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر سے واپس آتے تو اپنی لختِ جگر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا بوسہ لیتے تھے۔

**2461** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ،

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عمر

---

**2458**- الحديث سبق برقم: **2385,2425** فراجعه .

**2459**- أخرجه مالك (في الموطأ) صفحه **95** . وأحمد جلد **1** صفحه **242** رقم الحديث: **2164** قال: قرأت على عبد الرحمٰن: عن مالك . وفي جلد **1** صفحه **358** رقم الحديث: **3372** قال: حدثنا عبد الرحمٰن، عن مالك .

**2460**- أورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **8** صفحه **42** وقال: رواه الطبراني في الأوسط ورجاله ثقات وفيي بعضهم ضعف لا يضر .

**2461**- اخرج مسلم رقم الحديث: **2090** عن ابن عباس: أن رسول الله صلى الله عليه وسلم رأى خاتمًا من ذهب في

حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ سُلَيْمَانَ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ، عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " رَأَى عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ فِي يَدِي خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ فَأَخَذَهُ فَحَذَفَ بِهِ . وَقَالَ: فَلا أَنَا طَلَبْتُهُ وَلا هُوَ رَدَّهُ عَلَيَّ "

بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے میرے ہاتھ میں سونے کی انگوٹھی دیکھی تو آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو پکڑ کر اتارا اور پھینک دیا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے کہ میں نے اس کا نہ مطالبہ کیا اور آپ رضی اللہ عنہ نے مجھے واپس نہ کی۔

**2462** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمُحَارِبِيُّ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي زَيْدٍ، عَنِ الْقَعْقَاعِ بْنِ حَكِيمٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ وَعْلَةَ قَالَ: سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ عَنْ بَيْعِ الْخَمْرِ مِنْ أَهْلِ الذِّمَّةِ فَقَالَ: أَهْدَى رَجُلٌ مِنْ ثَقِيفٍ أَوْ مِنْ دَوْسٍ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَاوِيَةً عَامَ الْفَتْحِ وَكَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَادِقُهُ فِي الْجَاهِلِيَّةِ . فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ اللَّهَ لَقَدْ حَرَّمَهُ . فَأَصْغَى إِلَى غُلَامٍ لَهُ مَعَهُ قَالَ: اذْهَبْ بِهَا إِلَى الْحَزْوَرَةِ قَرْيَةٍ جَنْبَ الْمَدِينَةِ فَبِعْهَا . قَالَ: فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا الَّذِي أَمَرْتَهُ؟ قَالَ: أَمَرْتُهُ أَنْ يَبِيعَهَا . قَالَ: يَا فُلَانُ إِنَّ الَّذِي حَرَّمَ شُرْبَهَا حَرَّمَ ثَمَنَهَا .

حضرت عبدالرحمٰن بن واعلہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اہل ذمہ سے شراب خریدنے کے متعلق پوچھا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ثقیف یا دوس قبیلہ کے ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے فتح مکہ کے سال ھدیہ لے کر آیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس کی زمانۂ جاہلیت میں بھی دوستی تھی' اس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ نے شراب حرام کی ہے' اس نے وہ شراب اپنے غلام کو دے دی جو اس کے ساتھ تھا اور کان میں کہا: اس کو حزورہ بستی کی طرف لے جا جو مدینہ کے پڑوس میں تھی' وہ اس کو فروخت کر آ! راوی کا بیان ہے: آپ نے فرمایا: اے فلاں! بے شک اللہ عزوجل نے شراب بھی حرام کی ہے اور اس کی کمائی بھی حرام کی ہے۔ آپ نے اس کو بہا دینے کا حکم دیا تو وہ بہا دی گئی۔

---

يد رجل، فنزعه فطرحه وقال: يعمد أحدكم الى جمرة من نار فيجعلها في يده فقيل للرجل بعد ما ذهب رسول الله صلى الله عليه وسلم: خذ خاتمك انتفع به . قال: لا والله، لا آخذه أبدًا وقد طرحه رسول الله .

**2462**- أخرجه مالك (الموطأ) رقم الحديث: **528** . وأحمد جلد **1**صفحه**244** رقم الحديث: **2190** قال: حدثنا يونس، قال: حدثنا فُليح . وفي جلد **1**صفحه**323** رقم الحديث: **2980** قال: حدثنا ربعى بن ابراهيم، قال: حدثنا عبد الرحمٰن بن اسحاق . وفي جلد **1**صفحه**358** رقم الحديث: **3373** قال: حدثنا عبد الرحمٰن، عن مالك .

فَأَمَرَ بِهَا فَأُهْرِيقَتْ"

2463 - حَدَّثَنَا أَبُو هِشَامٍ الرِّفَاعِيُّ، حَدَّثَنَا ابْنُ فُضَيْلٍ، حَدَّثَنَا رِشْدِينَ بْنُ كُرَيْبٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُولُ: اللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا تَجِيءُ بِهِ الرِّيحُ وَمِنْ شَرِّ مَا تَجِيءُ بِهِ الرُّسُلُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا کرتے تھے: ''اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ اِلٰی آخرہٖ''۔

2464 - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيمِ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنِ الْحُسَيْنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: قَدْ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي يَوْمٍ مَطِيرٍ وَهُوَ يَتَّقِي بِكِسَاءٍ عَلَيْهِ الطِّينَ إِذَا سَجَدَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا بارش کے دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم چادر کے ساتھ مٹی سے بچتے تھے جب سجدہ کرتے تھے۔

2465 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ أَبِي زِيَادٍ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ احْتَجَمَ وَهُوَ صَائِمٌ مُحْرِمٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پچھنے لگوائے جبکہ آپ حالتِ روزہ اور حالتِ احرام میں تھے۔

2466 -(مُكَرَّرٌ) حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، حَدَّثَنَا مَنْصُورٌ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ ذبح سے پہلے حلق کے متعلق

2463- أورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: 3372 وعزاه لأبي يعلى . وفي سند المؤلف: رشدين بن كريب، وهو ضعيف .

2464- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 265 رقم الحديث: 2385 قال: حدثنا يعقوب، قال: حدثنا أبي، عن ابن اسحاق . قال: حدثنا حسين بن عبد الله بن عبيد الله بن عباس، عن عكرمة مولى عبد الله بن عباس، فذكره .

2465- الحديث سبق برقم: 2356 فراجعه .

2466- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 216 رقم الحديث: 1857 قال: حدثنا هُشيم، قال: أخبرنا منصور . والبخاري جلد 2 صفحه 212 قال: حدثنا محمد بن عبد الله بن حَوشَب، قال: حدثنا هُشيم، قال: أخبرنا منصور .

أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ" سُئِلَ عَمَّنْ حَلَقَ قَبْلَ أَنْ يَذْبَحَ وَنَحْوِ ذٰلِكَ، فَكَانَ يَقُولُ: لَا حَرَجَ لَا حَرَجَ

آپ ﷺ کیا فرماتے تھے؟ فرمایا: کوئی حرج نہیں، کوئی حرج نہیں۔

**2467** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، حَدَّثَنَا عَوْفٌ، عَنْ زِيَادِ بْنِ حُصَيْنٍ، عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: هَلُمَّ الْقُطْ لِي . قَالَ: فَالْتَقَطْتُ لَهُ حَصَيَاتٍ هُنَّ حَصَى الْخَذْفِ فَلَمَّا وَضَعَهُنَّ فِي يَدِهِ. قَالَ: نَعَمْ بِمِثْلِ هَؤُلَاءِ، وَإِيَّاكُمْ وَالْغُلُوَّ فِي الدِّينِ؛ فَإِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِالْغُلُوِّ فِي الدِّينِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے مجھے جمرات کی صبح فرمایا: میرے لیے اتنی مقدار میں کنکریاں لاؤ! تو میں آپ کے پاس ٹھیکری کی کنکریاں لے کر آیا' جب آپ نے اُن کو اپنے ہاتھ میں رکھا تو فرمایا: جی ہاں! انہیں کی امثال' انہیں کی امثال بہتر ہیں۔ دین میں غلو کرنے سے بچو، تم سے پہلے لوگ دین میں غلو کرنے کی وجہ سے ہلاک ہوئے تھے۔

**2468** - وَعَنْ هُشَيْمٍ، حَدَّثَنَا أَبُو بِشْرٍ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ" رَجُلًا كَانَ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُحْرِمًا فَوَقَصَتْهُ نَاقَتُهُ فَمَاتَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اغْسِلُوهُ بِمَاءٍ وَسِدْرٍ وَكَفِّنُوهُ فِي ثَوْبَيْنِ؛ فَإِنَّهُ يُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مُلَبِّدًا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کے ساتھ ایک آدمی تھا' وہ اپنے اونٹ سے گرا (حالت احرام میں) اور مر گیا' حضور ﷺ نے اس کے متعلق حکم دیا کہ اس کے سر کو دھویا جائے پانی اور بیری کے پتوں کے ساتھ' اس کو دو کپڑوں میں کفن دے دیا جائے کیونکہ قیامت کے دن یہ تلبیہ پڑھتا ہوا اُٹھے گا۔

**2469** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ أَبِي زِيَادٍ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُهِلًّا بِالْحَجِّ. طَافَ وَسَعَى وَلَمْ يَحِلَّ مِنْ أَجْلِ الْهَدْيِ وَأَمَرَ مَنْ لَمْ يَكُنْ مَعَهُ هَدْيٌ أَنْ يَطُوفَ وَيَسْعَى

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ حج کا احرام باندھ کر نکلے۔ آپ ﷺ نے طواف اور سعی کی' ہدی ہونے کی وجہ سے احرام نہیں کھولا تھا اور جس کے پاس قربانی نہیں، طواف کرنے کا اور سعی کرنے کا اور قصر کرنے کا یا حلق کرنے کا، پھر حالتِ احرام سے

2467- الحديث سبق برقم: 2421 فراجعه .

2468- الحديث سبق برقم: 2333 فراجعه .

2469- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 241 رقم الحديث: 2156 وجلد 1 صفحه 338 رقم الحديث: 3128 . وأبو داؤد رقم الحديث: 1792 قال: حدثنا الحسن بن شوكر' وأحمد بن منيع .

وَيُقَصِّرَ أَوْ يَحْلِقَ، ثُمَّ يَحِلُّ

باہر ہونے کا حکم دیا۔

**2470** - وَعَنْ هُشَيْمٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي لَيْلَى، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُلَبِّي بِالْعُمْرَةِ حَتَّى يَسْتَلِمَ الْحَجَرَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم عمرہ کا تلبیہ پڑھتے تھے یہاں تک کہ حجر اسود کو چوم لیتے۔

**2471** - وَعَنْ هُشَيْمٍ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي زِيَادٍ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُحَلِّقِينَ . فَقَالَ رَجُلٌ: وَالْمُقَصِّرِينَ فَقَالَ: اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُحَلِّقِينَ . قَالَ فِي الثَّالِثَةِ أَوِ الرَّابِعَةِ: وَالْمُقَصِّرِينَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم دعا کرتے تھے: اے اللہ! حلق کرنے والوں کو بخش دے، ایک آدمی نے عرض کی: یا رسول اللہ! قصر کرنے والوں کے لیے بھی دعا کیجیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر دعا کی: اے اللہ! حلق کرنے والوں کو بخش دے۔ تیسری مرتبہ یا چوتھی مرتبہ دعا کی: اے اللہ! قصر کرنے والوں کو بھی بخش دے۔

**2472** - وَعَنْ هُشَيْمٍ، حَدَّثَنَا خَالِدٌ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مَسَحَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأْسِي وَدَعَا لِي بِالْحِكْمَةِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے سر پر ہاتھ پھیرا اور میرے لیے علم کی دعا کی۔

**2473** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ،

حضرت عکرمہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک آدمی کو

---

**2470**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **1817** . والترمذي رقم الحديث: **919** من طريقين عن هشيم بهذا السند . وأخرجه البيهقي في السنن الكبرى جلد **5**صفحه**105** من طريق زهير والحسن بن صالح . عن ابن أبي ليلى به .

**2471**- أخرجه أحمد جلد **1**صفحه**216** رقم الحديث: **1859** قال: حدثنا هُشيم، قال: أخبرنا يزيد بن أبي زياد، عن مقسم، فذكره . وأخرجه أحمد جلد **1**صفحه**353** رقم الحديث: **3311** قال: حدثنا يزيد . وابن ماجة رقم الحديث: **3045** قال: حدثنا محمد بن عبد الله بن نمير، قال: حدثنا يونس بن بُكير .

**2472**- أخرجه أحمد جلد **1**صفحه**214** رقم الحديث: **1840** قال: حدثنا هُشيم . وفي جلد **1**صفحه**359** رقم الحديث: **3379** قال: حدثنا اسماعيل . والبخاري جلد **1**صفحه**29** وجلد**5**صفحه**34** قال: حدثنا أبو معمر، قال: حدثنا عبد الوارث .

**2473**- أخرجه أحمد جلد **1**صفحه**218** رقم الحديث: **1886** قال: حدثنا ابن أبي عَدى، عن سعيد . وفي جلد **1**

عَنْ أَبِي بِشْرٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ قَالَ: رَأَيْتُ رَجُلًا عِنْدَ الْمَقَامِ يُكَبِّرُ فِي كُلِّ رَفْعٍ وَوَضْعٍ. فَلَقِيتُ ابْنَ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ: " إِنِّي رَأَيْتُ رَجُلًا يُكَبِّرُ فِي كُلِّ رَفْعٍ وَوَضْعٍ. فَقَالَ: أَوَلَيْسَتْ تِلْكَ صَلَاةَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ لَا أُمَّ لِعِكْرِمَةَ؟"

دیکھا مقام ابراہیم علیہ السلام کے پاس تکبیر کہتے ہوئے، اُٹھتے اور جھکتے وقت۔ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ملاقات کی اور پوچھا کہ میں نے ایک آدمی کو دیکھا ہے وہ مقام ابراہیم علیہ السلام کے پاس اُٹھتے اور جھکتے ہوئے تکبیر کہتا تھا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: کیا یہی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز نہیں ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کیا عکرمہ کی ماں نہیں ہے؟ (اس جملہ میں مذمت ہے)

**2474** - وَعَنْ هُشَيْمٍ، عَنْ أَبِي بِشْرٍ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " سُئِلَ عَنْ ذَرَارِي الْمُشْرِكِينَ فَقَالَ: اللّٰهُ أَعْلَمُ بِمَا كَانُوا عَامِلِينَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرکین کے بچوں کے متعلق پوچھا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ زیادہ جانتا ہے کہ انہوں نے کیا کرنا تھا۔

**2475** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا عَبَّادُ بْنُ الْعَوَّامِ، عَنْ هِلَالِ بْنِ خَبَّابٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ ضُبَاعَةَ بِنْتَ الزُّبَيْرِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ أَتَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أُرِيدُ الْحَجَّ أَفَأَشْتَرِطُ؟ قَالَ: نَعَمْ. اشْتَرِطِي. قَالَتْ: كَيْفَ أَقُولُ؟ قَالَ: " قُولِي: لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت ضباعہ بنت زبیر بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آئیں اور عرض کی: یا رسول اللہ! میں حج کرنا چاہتی ہوں، کیا میں شرط لگاؤں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جی ہاں! عرض کی: یا رسول اللہ! کیا کہوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو کہہ! ''میں حاضر ہوں' اے اللہ! میں حاضر ہوں، اس

---

صفحه 292 رقم الحديث: 2656 قال: حدثنا عفان' قال: حدثنا همام . وفي جلد 1 صفحه 339 رقم الحديث: 3140 قال: حدثنا محمد ابن جعفر' قال: حدثنا شعبة .

2474- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 215 رقم الحديث: 1845 قال: حدثنا هُشيم . وفي جلد 1 صفحه 329 رقم الحديث: 3035 قال: حدثنا عفان' قال: حدثنا أبو عَوَانَة . وفي جلد 1 صفحه 340 رقم الحديث: 3165 قال: حدثنا محمد بن جعفر' قال: حدثنا شعبة .

2475- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 352 رقم الحديث: 3302 قال: حدثنا يزيد' قال: أنبأنا سفيان (يعني ابن حسين) عن أبي بشر . والدارمي رقم الحديث: 1818 قال: أخبرنا أبو النعمان' قال: حدثنا ثابت بن يزيد' قال: حدثنا هلال بن خباب .

لَبَّيْكَ، مَحِلِّي مِنَ الْأَرْضِ حَيْثُ تَحْبِسُنِي"

جگہ احرام کھول دوں گی جہاں مجھے روک لیا جائے''۔

2476 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا عَبَّادٌ، أَخْبَرَنَا الْحَجَّاجُ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطَبَ مَيْمُونَةَ فَجَعَلَتْ أَمْرَهَا إِلَى الْعَبَّاسِ، فَزَوَّجَهَا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کو نکاح کا پیغام بھیجا۔ آپ رضی اللہ عنہا نے یہ معاملہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے شادی کر دی۔

2477 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَبَانَ قَالَا: حَدَّثَنَا عَبْدَةُ بْنُ سُلَيْمَانَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ يَعْقُوبَ بْنِ عُتْبَةَ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ" صَدَّقَ أُمَيَّةَ بْنَ أَبِي الصَّلْتِ فِي بَيْتَيْنِ مِنْ شِعْرِهِ قَالَ:

(البحر الطويل)

رَجُلٌ وَثَوْرٌ تَحْتَ رِجْلِ يَمِينِهِ ... وَالنَّسْرُ لِلْأُخْرَى وَلَيْثٌ مُرْصَدُ

قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: صَدَقَ .

قَالَ:

وَالشَّمْسُ تَطْلُعُ كُلَّ آخِرِ لَيْلَةٍ ... حَمْرَاءَ يُصْبِحُ ضَوْؤُهَا يَتَوَرَّدُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے امیہ بن ابی صلت کی ان دو شعروں میں اس کی تصدیق کی:

''آدمی اور بیل' اس کے دائیں ہاتھ کے نیچے ہیں' باز دوسرے ہاتھ کے لیے اور شیر کی تاڑ ہے''۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس نے سچ کہا' اسنے مزید کہا:

''اور سورج ہر رات کے پیچھے طلوع ہوتا ہے' اس حال میں کہ وہ سرخ ہوتا ہے' آہستہ آہستہ اس کی روشنی گلاب کے پھول کی مانند ہوتی جاتی ہے'

وہ باز رہتا ہے' جب وہ طلوع ہوتا ہے تو اس کے پیچھے خوشگواری ہوتی ہے' پھر وہ سخت اور مضبوط ہو جاتا ہے''۔

2476- اخرجه أحمد جلد 1صفحه270 رقم الحديث: 2441 قال: حدثنا سريج' قال: حدثنا عباد (يعنى ابن العوام)' عن الحجاج' عن الحكم' عن مقسم' فذكره . واخرجه ابن سعد فى طبقاته جلد8صفحه95 .

2477- الحديث فى المقصد العلى برقم: 1121 . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 8صفحه127 وقال: رواه أحمد وأبو يعلى والطبرانى ورجاله ثقات الا أن ابن اسحاق مدلس . وأورده ابن حجر فى المطالب العالية: 2573 .

تَـأْبَـى فَمَا تَطْلُعُ لَنَا فِي رِسْلِهَا ... إِلَّا مُعَذَّبَةً، وَإِلَّا تُجْلَدُ

قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: صَدَقَ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس نے سچ کہا۔

2478 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ سُلَيْمَانَ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنِ الْمِنْهَالِ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْحَارِثِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " مَنْ دَخَلَ عَلَى مَرِيضٍ لَمْ تَحْضُرْ وَفَاتُهُ قَالَ: أَسْأَلُ اللّٰهَ الْعَظِيمَ، رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ أَنْ يَشْفِيَكَ سَبْعَ مَرَّاتٍ شُفِيَ"

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مریض کے پاس آئے، اس حالت میں کہ اس پر نزع کا وقت نہ ہو، یہ دعا پڑھے: میں اللہ عظیم، عرشِ عظیم کے مالک سے سوال کرتا ہوں اسے شفاء دے، سات مرتبہ اس کو شفاء دی جائے گی۔

2479 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا حَفْصٌ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَتَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كِتَابًا بَيْنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ أَنْ لَا يُغْفِلُوا مَعَاقِلَهُمْ، وَأَنْ يَفْدُوا عَانِيَهُمْ بِالْمَعْرُوفِ وَالْإِصْلَاحِ بَيْنَ النَّاسِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین و انصار کے درمیان خط لکھا کہ وہ اپنی دیتوں سے غافل نہ ہوں اور نیکی کے ساتھ اور لوگوں کے درمیان صلح کرانے کے ساتھ اپنے قیدی کا فدیہ ادا کریں۔

2480 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا عَثَّامُ بْنُ عَلِيٍّ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ حَبِيبٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ يَسْتَاكُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت نماز ادا کرتے اور پھر مسواک کرتے۔

---

2478- الحديث سبق برقم: 2424 فراجعه .

2479- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 271 من طريق سريج، حدثنا عباد، عن الحجاج بهذا السند . وأورده ابن كثير في البداية والنهاية جلد 2 صفحه 320 .

2480- جزء من حديث مبيت ابن عباس عند خالته ميمونه سبق تخريجه برقم: 2459 .

**2481** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ إِدْرِيسَ، عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ، عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ فَغَرَفَ غَرْفَةً فَغَسَلَ وَجْهَهُ، ثُمَّ غَرَفَ غَرْفَةً فَغَسَلَ يَدَهُ الْيُمْنَى، ثُمَّ غَرَفَ غَرْفَةً فَغَسَلَ يَدَهُ الْيُسْرَى، ثُمَّ غَرَفَ غَرْفَةً فَمَسَحَ بِرَأْسِهِ وَأُذُنَيْهِ دَاخِلِهِمَا بِالسَّبَّابَتَيْنِ، وَخَالَفَ إِبْهَامَيْهِ الَّتِي ظَاهِرَ أُذُنَيْهِ فَمَسَحَ ظَاهِرَهُمَا وَبَاطِنَهُمَا، ثُمَّ غَرَفَ غَرْفَةً فَغَسَلَ رِجْلَهُ الْيُمْنَى، ثُمَّ غَرَفَ غَرْفَةً فَغَسَلَ رِجْلَهُ الْيُسْرَى

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک چلو لیا اور اپنے چہرے کو دھویا پھر ایک چلو لیا اس کے ساتھ اپنے دائیں ہاتھ کو دھویا پھر چلو لیا اس کے ساتھ بائیں ہاتھ کو دھویا پھر ایک چلو لیا اس کے ساتھ سر کا مسح کیا اور کانوں کا مسح کیا دونوں سبابہ انگلیاں دونوں کانوں میں داخل فرمائیں، انگوٹھوں کی پشت کانوں کے ظاہر پر پھیری، دونوں کانوں کے ظاہر کا مسح کیا اور باطن کا مسح کیا پھر ایک چلو لیا اس کے ساتھ دائیں پاؤں کو دھویا پھر ایک چلو لیا اور اس کے ساتھ بائیں پاؤں کو دھویا۔

**2482** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ السَّلَامِ بْنُ حَرْبٍ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَيْسَ عَلَى مَنْ نَامَ سَاجِدًا وُضُوءٌ حَتَّى يَضْطَجِعَ؛ فَإِنَّهُ إِذَا اضْطَجَعَ اسْتَرْخَتْ مَفَاصِلُهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو سجدہ کی حالت میں سو جائے اس پر وضو نہیں (بشرطیکہ سنت طریقے پر قائم رہے) یہاں تک کہ پہلو کے بل لیٹ جائے' جب پہلو کے بل لیٹے گا تو اس کے اعضاء ڈھیلے پڑ جائیں گے (تو وضو ٹوٹ جائے گا)۔

**2483** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ هِشَامٍ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ رُزَيْقٍ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت جبرائیل امین علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں بیٹھے ہوئے

---

**2481**- أخرجه أبو داؤد: 137 قال: حدثنا عثمان بن أبي شيبة' قال: حدثنا محمد بن بشر' قال: حدثنا هشام بن سعد . وأخرجه الدارمي رقم الحديث: 703 قال: أخبرنا أبو الوليد .

**2482**- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 256 رقم الحديث: 2315 قال: حدثنا عبد الله بن محمد (قال عبد الله بن أحمد: وسمعته أنا من عبد الله بن محمد) . وعبد بن حميد: 659 قال: حدثنا أبو نُعيم .

**2483**- أخرجه مسلم جلد 2 صفحه 198 قال: حدثنا حسن بن الربيع' وأحمد بن حَوّاس الحنفي . والنسائي جلد 2 صفحه 138' وفي عمل اليوم والليلة رقم الحديث: 722' وفي الكبرىٰ رقم الحديث: 894 وفي فضائل القرآن: 46 قال: أخبرنا محمد بن عبد الله بن المبارك المخرمي' قال: حدثنا يحيىٰ بن آدم .

عِيسَى، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: بَيْنَمَا جِبْرِيلُ جَالِسٌ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ سَمِعَ نَقِيضًا مِنْ فَوْقِهِ فَرَفَعَ رَأْسَهُ فَقَالَ لَهُ: "فُتِحَ بَابٌ مِنَ السَّمَاءِ مَا فُتِحَ قَطُّ. فَأَتَاهُ مَلَكٌ فَقَالَ: أَبْشِرْ بِنُورَيْنِ أُوتِيتَهُمَا لَمْ يُعْطَهُمَا نَبِيٌّ كَانَ قَبْلَكَ: فَاتِحَةِ الْكِتَابِ، وَخَوَاتِيمِ سُورَةِ الْبَقَرَةِ. لَمْ تَقْرَأْ مِنْهُمَا حَرْفًا إِلَّا أُعْطِيتَ"

تھے کہ اچانک اپنے اوپر سے ایک آواز سنی، آپ ﷺ نے اپنا سر اٹھایا، آپ ﷺ سے عرض کی: یا رسول اللہ! آج آسمان کا ایک دروازہ کھول دیا گیا ہے، جو اس سے پہلے کبھی نہیں کھولا گیا تھا۔ آپ ﷺ کے پاس ایک فرشتہ آیا، عرض کی: آپ ﷺ کو دونوروں کی خوشخبری ہو! جو آپ ﷺ کو عطا ہوئے ہیں اس سے پہلے کسی نبی علیہ السلام کو نہیں: سورۃ فاتحہ اور سورہ بقرہ کی آخری آیات۔ اس سے کوئی حرف پڑھا جائے گا تو اس کے برابرا جر دیا جائے گا۔

**2484** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُصْعَبُ بْنُ الْمِقْدَامِ، عَنْ مِنْدَلٍ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ عُمَرَ بْنِ عَطَاءٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " فَجَرَتْ خَادِمٌ لِآلِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا عَلِيُّ حُدَّهَا. قَالَ: فَتَرَكَهَا حَتَّى وَضَعَتْ مَا فِي بَطْنِهَا ثُمَّ ضَرَبَهَا خَمْسِينَ، ثُمَّ أَتَى رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ ذَلِكَ فَقَالَ: أَصَبْتَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ آل رسول ﷺ کے ایک باندی نے زنا کیا، آپ ﷺ نے فرمایا: اے علی! اس کو حد لگاؤ۔ راوی کا بیان ہے: آپ نے اس لونڈی کو چھوڑ دیا یہاں تک کہ وہ بچہ پیدا کر لے۔ پھر اس کو بھی کوڑے لگائے جائیں۔ پھر اس کے بعد حضور ﷺ کی بارگاہ میں آئے اور آپ ﷺ کی بارگاہ میں اس کا ذکر کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: تُو نے ٹھیک کیا۔

**2485** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمُحَارِبِيُّ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَخْطُبُ يَوْمَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے جمعہ کے دن کھڑے ہو کر خطبہ دیا، پھر بیٹھ گئے پھر کھڑے ہو کر بقیہ خطبہ دیا۔

**2484**- الحديث في المقصد العلي برقم: **835** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **6** صفحه **252** وقال: رواه أبو يعلى وفيه: مندل بن علي وهو ضعيف . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: **1807** .

**2485**- الحديث في المقصد العلي برقم: **364** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه **187** وقال: رواه أبو يعلى، والطبراني في الكبير والأوسط ورجال الطبراني ثقات .

الْجُمُعَةِ قَائِمًا ثُمَّ يَقْعُدُ، ثُمَّ يَقُومُ وَيَخْطُبُ

**2486** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ، حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَفَعَهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ نَهَى عَنْ أَكْلِ كُلِّ ذِي نَابٍ مِنَ السَّبُعِ، وَعَنْ قَتْلِ الْوِلْدَانِ، وَعَنْ بَيْعِ الْمَغْنَمِ قَالَ: وَأَظُنُّهُ قَالَ: وَعَنِ الْحَبَالَى أَنْ يُوطَأْنَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر پھاڑنے والے درندے کو کھانے سے منع کیا اور بچوں کو قتل کرنے سے منع کیا اور مالِ غنیمت (قبل از وقت) فروخت کرنے سے منع کیا اور حاملہ سے بچہ جننے تک وطی کرنے سے منع کیا۔

**2487** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ، عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: رَمَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَجَّتِهِ وَعُمْرَتِهِ، وَأَبُو بَكْرٍ، وَعُمَرُ، وَعُثْمَانُ وَالْخُلَفَاءُ بَعْدُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حج و عمرہ میں رمل کرتے تھے' حضرت ابوبکر' حضرت عمر اور حضرت عثمان اور خلفاء بھی آپ کے بعد رمل کرتے تھے۔

**2488** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ مَيْمُونٍ، عَنْ أَبِي حَاضِرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: قَلَّتِ الْبُدْنُ زَمَنَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَمَرَ النَّاسَ بِالْبَقَرَةِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں اونٹ کم ہو گئے' آپ نے لوگوں کو گائے کی قربانی کرنے کا حکم دیا۔

**2489** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ، عَنْ حَجَّاجٍ، عَنِ ابْنِ أَبِي نَجِيحٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: مَا قَاتَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کسی قوم سے جہاد کا آغاز نہیں کرتے تھے کبھی بھی یہاں تک کہ پہلے اس کو اسلام کی دعوت ضرور دیتے تھے۔

---

2486- الحديث سبق برقم: 2410 فراجعه .

2487- الحديث سبق برقم: 2335 فراجعه .

2488- الحديث سبق برقم: 2372 فراجعه .

2489- أخرجة أحمد جلد 1 صفحه 231 رقم الحديث: 2053 قال: حدثنا حفص بن غياث' قال: حدثنا الحجاج بن ارطاة . واخرجه أحمد جلد 1 صفحه 236 رقم الحديث: 2105 قال: حدثنا بشر بن السرى . وعبد بن حميد: 697 قال: حدثنا يزيد بن أبى الحكم . والدارمى رقم الحديث: 2448 قال أخبرنا عبيد الله بن موسٰى . ثلاثتهم (بشر' ويزيد' وعبيد الله) عن سفيان .

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَوْمًا قَطُّ حَتَّى يَدْعُوَهُمْ

2490 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، وَعَبْدُ الْأَعْلَى، قَالَا: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَاقَ، عَنْ أَيُّوبَ بْنِ مُوسَى، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كَانَ ثَمَنُ الْمِجَنِّ فِي عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشَرَةَ دَرَاهِمَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں (مجن) کی قیمت دس درہم تھی۔

2491 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسَى، عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ إِسْمَاعِيلَ، عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يُشْرَبَ مِنْ فِي الْإِنَاءِ الْمَخْنُوثِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا اُلٹائے ہوئے برتن میں پینے سے۔

2492 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي ذِئْبٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَبْرِ الرُّوحِ قَالَ: وَقَالَ الزُّهْرِيُّ: الْإِخْصَاءُ: صَبْرٌ شَدِيدٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے روح والی شی کو باندھ کر مارنے سے منع کیا۔ زہری فرماتے ہیں: اخصاء، سختی سے باندھنے کو کہتے ہیں۔

2493 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

---

2490- أخرجه النسائي جلد 8 صفحه 83 قال: أخبرنا عبيد الله بن سعد بن ابراهيم بن سعد، قال: حدثنا عمي، قال: حدثنا أبي، عن ابن اسحاق، قال: حدثنا عمرو بن شعيب (ح) وأخبرنا يحيى بن موسى البلخي، قال: حدثنا ابن نمير، قال: حدثنا محمد بن اسحاق، عن أيوب بن موسى .

2491- الحديث سبق برقم: 2376 فراجعه .

2492- أخرجه أحمد جلد 1 صفحه 216 رقم الحديث: 1863 قال: حدثنا اسحاق (يعني ابن يوسف) . وفي جلد 1 صفحه 273 رقم الحديث: 2474 قال: حدثنا الفضل . وفي جلد 1 صفحه 345 رقم الحديث: 3216 قال: حدثنا وكيع (ح) وعبد الرزاق .

يَعْلَى، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا غَيْلَانُ، عَنْ لَيْثٍ، عَنْ عَطَاءٍ، وَطَاوُسٍ، وَمُجَاهِدٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، وَابْنِ عُمَرَ، وَابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَطُفْ هُوَ وَأَصْحَابُهُ إِلَّا طَوَافًا وَاحِدًا لِعُمْرَتِهِمْ وَحَجِّهِمْ

اور آپ ﷺ کے صحابہ کرام حج وعمرہ کے لیے ایک ہی طواف کرتے تھے۔

**2494** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ يَعْلَى قَالَ: حَدَّثَنِي أَبِي، حَدَّثَنَا غَيْلَانُ، عَنْ عُثْمَانَ أَبِي الْيَقْظَانِ، عَنْ جَعْفَرِ بْنِ إِيَاسٍ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ (الَّذِينَ يَكْنِزُونَ) (التوبة: 34) الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ قَالَ: كَبُرَ ذَلِكَ عَلَى الْمُسْلِمِينَ فَقَالُوا: مَا يَسْتَطِيعُ أَحَدٌ مِنَّا أَنْ يَتْرُكَ لِوَلَدِهِ مَالًا يَبْقَى بَعْدَهُ. فَقَالَ عُمَرُ: أَنَا أُفَرِّجُ عَنْكُمْ فَانْطَلَقُوا وَانْطَلَقَ عُمَرُ وَاتَّبَعَهُ ثَوْبَانُ فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا نَبِيَّ اللَّهِ إِنَّهُ قَدْ كَبُرَ عَلَى أَصْحَابِكَ هَذِهِ الْآيَةُ فَقَالَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ اللَّهَ لَمْ يَفْرِضِ الزَّكَاةَ إِلَّا لِيُطَيِّبَ مَا بَقِيَ مِنْ أَمْوَالِكُمْ، وَإِنَّمَا فَرَضَ الْمَوَارِيثَ فِي الْأَمْوَالِ لِتَبْقَى لِمَنْ بَعْدَكُمْ. قَالَ: فَكَبَّرَ عُمَرُ، فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَلَا أُخْبِرُكَ بِمَا يَكْنِزُ الْمَرْءُ؟ الْمَرْأَةُ الصَّالِحَةُ إِذَا نَظَرَ إِلَيْهَا سَرَّتْهُ، وَإِذَا أَمَرَهَا أَطَاعَتْهُ، وَإِذَا غَابَ عَنْهَا حَفِظَتْهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی: ''وہ لوگ جو سونا اور چاندی کو جمع کرتے ہیں'' (التوبہ:۳۴) مسلمانوں پر بڑا دشوار گزرا۔ عرض کرنے لگے: ہم میں سے کوئی طاقت نہیں رکھتا کہ اپنی اولاد کے لیے اس کے بعد بھی مال باقی رہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: میں تمہارے لیے گنجائش نکالنے کی بات کرتا ہوں' لوگ بھی چلے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی چلے اور حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ بھی ان کے پیچھے چلے اور حضور نبی کرم ﷺ کی بارگاہ میں آئے اور عرض کی: اے اللہ کے نبی! آپ کے صحابہ پر یہ آیت بھاری ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا: زکوٰۃ صرف اُس مال کو پاک کرنے کے لیے فرض کی گئی ہے جو تمہارے اموال سے باقی بچ گیا ہے' مالوں میں حق وراثت مقرر کیا ہے جو اس کے لیے تمہارے بعد بھی باقی رہے گا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ''اللہ اکبر''۔ حضور ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: کیا میں تمہیں نہ بتاؤں کہ آدمی کیا جمع کرے؟

**2494**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **1664** قال: حدثنا عثمان بن أبي شَيبة' قال: حدثنا يحيى بن يَعلى المحاربي' قال: حدثنا أبي' قال: حدثنا غَيلان' عن جعفر بن اياس' عن مُجاهد' فذكره.

فرمایا. نیک عورت جب اس کی طرف دیکھے وہ اُسے خوش کردے، جب اس کو حکم دے تو وہ اس کی اطاعت کرے، جب وہ موجود نہ ہو تو اس کی حرمت کی حفاظت کرے۔

**2495** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ بْنُ مُكْرَمٍ، حَدَّثَنَا يُونُسُ بْنُ بُكَيْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَاقَ، عَنْ دَاوُدَ بْنِ الْحُصَيْنِ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " طَلَّقَ رُكَانَةُ بِنْتَ عَبْدِ يَزِيدَ - أَخُو بَنِي عَبْدِ الْمُطَّلِبِ - فِي مَجْلِسٍ ثَلَاثًا فَحَزِنَ عَلَيْهَا حُزْنًا شَدِيدًا، فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: كَمْ طَلَّقْتَهَا يَا رُكَانَةُ؟ فَقَالَ: ثَلَاثًا فِي مَجْلِسٍ وَاحِدٍ. فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: فَإِنَّهَا وَاحِدَةٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت رکانہ بن عبد یزید' بنی عبدالمطلب کے ایک فرد نے اپنی بیوی کو ایک مجلس میں تین طلاقیں دے دیں' یہ دے کر سخت پریشان ہوئے' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا: اے رکانہ! تم نے کتنی طلاقیں دی ہیں؟ عرض کی: تین ایک ہی مجلس میں۔ نبی کریم رضی اللہ عنہما نے فرمایا' ایک ہی ہے۔

**2496** - حَدَّثَنَا مَسْرُوقُ بْنُ الْمَرْزُبَانِ، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ قَالَ: حَدَّثَنِي دَاوُدُ بْنُ أَبِي هِنْدَ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " قَالَتْ قُرَيْشٌ لِيَهُودَ: أَعْطُونَا شَيْئًا نَسْأَلُ عَنْهُ هَذَا الرَّجُلَ. فَقَالَتْ: سَلُوهُ عَنِ الرُّوحِ. فَسَأَلُوهُ وَنَزَلَتْ (وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الرُّوحِ قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ رَبِّي وَمَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ قریش نے یہود سے کہا: ہمیں کوئی شی دو جو ہم اس آدمی سے پوچھتے ہیں۔ یہود نے کہا: اس سے روح کے متعلق پوچھو! اُنہوں نے پوچھا تو یہ آیت نازل ہوئی: ''آپ سے روح کے متعلق پوچھتے ہیں' آپ فرمائیں روح میرے رب کا حکم ہے' تمہیں اس کا علم تھوڑا دیا گیا ہے''۔ انہوں

**2495**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **265** رقم الحديث: **2387** قال: حدثنا سعد بن ابراهيم' قال: حدثنا أبي' عن محمد ابن اسحاق' قال: حدثني داؤد بن الحصين' عن عكرمة' فذكره . وأخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **2196** قال: حدثنا أحمد بن صالح' قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: أخبرنا ابن جُرج' قال: أخبرني بعض بني أبي رافع مولى النبي صلى الله عليه وسلم' عن عكرمة' فذكره .

**2496**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **255** رقم الحديث: **2309** . والترمذي رقم الحديث: **3140** . والنسائي في الكبرى (تحفة الأشراف) رقم الحديث: **6083** .

أُوتِيتُمْ مِنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيلًا) (الاسراء :85 ) قَالُوا: لَمْ نُؤْتَ نَحْنُ مِنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيلًا، وَقَدْ أُوتِينَا التَّوْرَاةَ وَمَنْ يُؤْتَ التَّوْرَاةَ فَقَدْ أُوتِيَ خَيْرًا كَثِيرًا. فَنَزَلَتْ (قُلْ لَوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِكَلِمَاتِ رَبِّي) (الكهف:109 )"

نے کہا: ہمیں ہی تھوڑا علم دیا گیا ہے حالانکہ ہمیں تورات عطا کی گئی ہے اور جس کو تورات عطا کی گئی اسے خیر کثیر عطا کی گئی تو یہ آیت کریمہ نازل ہوئی: "قل لو كان الٰی آخرہٖ"۔

**2497** - حَدَّثَنَا مَسْرُوقُ بْنُ الْمَرْزُبَانِ الْكُوفِيُّ، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي زَائِدَةَ قَالَ: حَدَّثَنِي أَبِي، عَنِ ابْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " كَانَتِ الشَّيَاطِينُ لَهُمْ مَقَاعِدُ يَسْتَمِعُونَ فِيهَا الْوَحْيَ، فَإِذَا سَمِعُوا الْكَلِمَةَ زَادُوا تِسْعًا، فَأَمَّا الْكَلِمَةُ فَتَكُونُ حَقًّا وَأَمَّا مَا زَادُوا فَيَكُونُ بَاطِلًا. فَلَمَّا بُعِثَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، مُنِعُوا مَقَاعِدَهُمْ فَشَكَوْا ذٰلِكَ اِلَى اِبْلِيسَ. وَلَمْ تَكُنِ النُّجُومُ يُرْمَى بِهَا مِنْ قَبْلِ ذٰلِكَ فَقَالَ: اِنَّ هٰذَا لَأَمْرٍ قَدْ حَدَثَ فِي الْأَرْضِ، فَاضْرِبُوا فِي الْأَرْضِ. فَانْطَلَقُوا فَوَجَدُوا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ جَبَلَيْ نَخْلَةَ يُصَلِّي، فَأَتَوْهُ فَأَخْبَرُوا فَقَالَ: هٰذَا الْحَدَثُ الَّذِي حَدَثَ فِي الْأَرْضِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ شیاطین ان کے لیے بیٹھنے کی جگہ تھی۔ اس میں بیٹھ کر وحی سنتے ہیں جب کوئی کلمہ سنتے اس میں نو حصے اضافہ کر لیتے تھے۔ جو ان کا اضافی کلام ہوتا تھا وہ باطل ہوتا تھا جو اللہ کی طرف سے کلام ہوتا تھا وہ حق ہوتا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث کیا گیا تو ان کو بیٹھنے سے روک دیا گیا۔ انہوں نے ابلیس کے پاس جا کر شکایت کی۔ اس سے پہلے ستارے اُن کو نہیں مارے جاتے تھے۔ اس نے کہا: بے شک یہ زمین میں کوئی نیا واقعہ رونما ہونے کی وجہ سے ہوا ہے ان کو زمین میں پھرو، وہ چلے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کھجور کے ایک باغ میں دو پہاڑوں کے درمیان پایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ رہے تھے، پس اُنہوں نے ابلیس کو خبر دی کہ یہ وہ نیا کام ہے جو زمین میں ہوا ہے۔

**2498** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ الْمَكِّيُّ،

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

---

2497- الحديث سبق برقم: 2365 فراجعه .

2498- أخرجه الحميدي رقم الحديث: 490 . وأحمد جلد 1 صفحه 221 رقم الحديث: 1924 . والدارمي رقم الحديث: 2032 قال: أخبرنا عمرو بن عون . والبخاري جلد 7 صفحه 106 قال: حدثنا علي بن عبد الله . ومسلم جلد 6 صفحه 113 قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة، وعمرو الناقد، واسحاق بن ابراهيم، وابن أبي عمر .

حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ عَمْرٍو، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا أَكَلَ أَحَدُكُمْ فَلَا يَمْسَحْ يَدَهُ حَتَّى يَلْعَقَهَا أَوْ يُلْعِقَهَا

حضور ﷺ نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی کھانا کھائے تو وہ اپنے ہاتھوں کو صاف نہ کرے یہاں تک کہ اُن کو چاٹ لے یا کسی کو چاٹنے دے۔

2499 - حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ، حَدَّثَنَا يُونُسُ بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ: حَدَّثَنِي مَطَرُ بْنُ مَيْمُونٍ الْمُحَارِبِيُّ قَالَ: حَدَّثَنِي عِكْرِمَةُ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: بَعَثَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا مِنْ أَصْحَابِهِ إِلَى رَجُلٍ مِنَ الْيَهُودِ فَأَمَرَهُ بِقَتْلِهِ، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنِّي لَا أَسْتَطِيعُ ذَلِكَ إِلَّا أَنْ تَأْذَنَ لِي. فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ الْحَرْبَ خُدْعَةٌ، فَاصْنَعْ مَا تُرِيدُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے اپنے اصحاب میں سے ایک آدمی کو یہود کی طرف بھیجا' آپ نے اس کو قتل کرنے کا حکم دیا۔ اس نے عرض کی: یا رسول اللہ! میں اس کی طاقت نہیں رکھتا ہوں مگر آپ مجھے اجازت دیں (کچھ کرنے کی)۔ حضور ﷺ نے فرمایا: جنگ دھوکہ ہے' تُو جو چاہے کر۔

2500 - حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ عِيسَى، عَنْ مَعْمَرٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ أَبِي حَازِمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: بَيْنَمَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْحُدَيْبِيَةِ إِذْ قَالَ: اللَّهُ أَكْبَرُ اللَّهُ أَكْبَرُ قَدْ جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَالْفَتْحُ، وَجَاءَ أَهْلُ الْيَمَنِ. قِيلَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، وَمَا أَهْلُ الْيَمَنِ؟

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ کے ساتھ حدیبیہ کے مقام پر تھے۔ اچانک آپ ﷺ نے اللہ اکبر اللہ اکبر کہا۔ فرمایا: بے شک اللہ کی مدد اور فتح آ گئی، یمن والا آ گیا، عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! اہل یمن کون ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ایسی قوم ہے جن کے دل نرم ہیں ان کی طبیعت نرم ہے،

2499- أخرجه ابن ماجة رقم الحديث: 2834 قال: حدثنا محمد بن عبد الله بن نُمير' قال: حدثنا يونس بن بُكير' عن مطر بن ميمون' عن عكرمة' فذكره . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 5صفحه320 وقال: قلت: روى ابن ماجة:ا لحرب خدعة . فقط .

2500- أخرجه الطبرى فى التفسير جلد 30صفحه332 من طريق اسماعيل بن موسٰى بهذا السند . وأخرجه الدارمى جلد 1صفحه37 من طريق سعيد بن سليمان' عن عباد بن العوام' عن هلال بن خباب' عن عكرمة' عن ابن عباس . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 10صفحه55 وقال: رواه البزار' وفيه الحسين بن عيسٰى الحنفى' وثقه ابن حبان وضعفه الجمهور' وبقية رجاله رجال الصحيح .

قَالَ: قَوْمٌ رَقِيقَةٌ قُلُوبُهُمْ لَيِّنَةٌ طِبَاعُهُمْ. الْإِيمَانُ يَمَانٍ وَالْفِقْهُ يَمَانٍ وَالْحِكْمَةُ يَمَانِيَةٌ

ایمان یمن کا ہے، فقہ یمن کا ہے' حکمت یمن کی ہے۔

**2501** - حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ الْأَشَجُّ، حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ، عَنِ ابْنِ عَجْلَانَ، عَنْ أَبِي حَازِمٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، وَحَجَّاجٍ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَا: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: غَدْوَةٌ أَوْ رَوْحَةٌ فِي سَبِيلِ اللَّهِ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک صبح یا ایک شام اللہ کی راہ میں دنیا اور جو دنیا کے اندر ہے ان سب سے بہتر ہے۔

**2502** - حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ الْمُبَارَكِ، عَنْ حَجَّاجٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ عُرْوَةَ، عَنْ عَائِشَةَ، وَعَنْ حَجَّاجٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَا: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا نِكَاحَ إِلَّا بِوَلِيٍّ وَفِي حَدِيثِ عُرْوَةَ: وَالسُّلْطَانُ وَلِيُّ مَنْ لَا وَلِيَّ لَهُ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ولی کی اجازت کے بغیر نکاح درست نہیں ہے۔ حضرت عروہ کی حدیث میں ہے کہ جس کا ولی کوئی نہیں اس کا ولی بادشاہ ہے۔

**2503** - حَدَّثَنَا أَبُو كُرَيْبٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

**2501**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **224** رقم الحديث: **1966** قال: حدثنا أبو معاوية . وفي جلد **1** صفحه **256** رقم الحديث: **2317** قال: حدثنا عبد الله بن محمد (قال عبد الله بن أحمد: وسمعته أنا منه)' قال: حدثنا أبو خالد الأحمر . وعبد بن حميد: **654** قال: حدثنا محمد بن الفضل' قال: حدثنا حماد بن سلمة .

**2502**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **250** رقم الحديث: **2260** قال: حدثنا مُعَمّر بن سليمان الرقي . وابن ماجة رقم الحديث: **1880** قال: حدثنا أبو كُريب' قال: حدثنا عبد الله بن المُبارك . كلاهما (مُعَمَر بن سليمان' وابن المُبارك) عن الحجاج' عن عكرمة فذكره . وفي سنده: الحجاج بن أرطاة ضعيف' وقيل: انه لم يسمع من عكرمة .

**2503**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: **2562** . والترمذي رقم الحديث: **1708** . كلاهما (أبو داؤد' والترمذي) عن أبي العلاء محمد بن كُريب . قال: حدثنا يحيٰى بن آدم' عن قُطبة بن عبد العزيز بن سبأ' عن الأعمش' عن أبي يحيى القتّات' عن مجاهد' فذكره .

بْـنُ آدَمَ، عَـنْ قُـطْبَةَ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي يَحْيَى الْقَتَّاتِ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَـالَ: نَهَـى رَسُـولُ الـلّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ التَّحْرِيشِ بَيْنَ الْبَهَائِمِ

جانوروں کو آپس میں لڑانے سے منع کیا۔

**2504** - حَـدَّثَـنَا أَبُو كُرَيْبٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ، عَـنْ شَـرِيكٍ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَـنِ ابْـنِ عَبَّـاسٍ قَـالَ: نَهَـى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ التَّحْرِيشِ بَيْنَ الْبَهَائِمِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جانوروں کو لڑانے سے منع کیا۔

**2505** - حَـدَّثَـنَـا مُـحَـمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُـمَيْرٍ، حَـدَّثَـنَـا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ، حَدَّثَنَا سَيْفُ بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ: حَدَّثَنِي قَيْسُ بْنُ سَعْدٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَـارٍ، عَـنِ ابْـنِ عَبَّـاسٍ أَنَّ الـنَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَضَى بِيَمِينٍ وَشَاهِدٍ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک گواہ اور ایک قسم کے ساتھ فیصلہ فرما۔

**2506** - حَـدَّثَـنَـا ابْـنُ نُـمَيْرٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ السَّلَامِ، عَنْ خُصَيْفٍ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّـاسٍ أَنَّ رَسُـولَ الـلّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَهَلَّ فِي دُبُرِ الصَّلَاةِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرض نماز کے بعد لا الٰہ الا اللہ پڑھا۔

---

**2504**- الحديث سبق برقم: **2503** فراجعه .

**2505**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **248** رقم الحديث: **2224** وجلد **1** صفحه **315** رقم الحديث: **2888** وجلد **1** صفحه **323** رقم الحديث: **2969** قال: حدثنا زيد بن الحُباب . وفي جلد **1** صفحه **323** رقم الحديث: **2970** قال: حدثني عبد الله بن الحارث .

**2506**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **285** رقم الحديث: **2579** قال: حدثنا الحكم . والدارمي رقم الحديث: **1813** قال: أخبرنا عمرو بن عون . والترمذي رقم الحديث: **819** قال: حدثنا قُتيبة . والنسائي جلد **5** صفحه **162** قال: أخبرنا قتيبة . ثلاثتهم (الحكم بن موسى، وعمرو بن عون، وقتيبة) عن عبد السلام بن حرب، عن خُصيف، عن سعيد بن جبير، فذكره .

**2507** - حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ، عَنِ ابْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ خُصَيْفٍ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ: ذَكَرْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ إِهْلَالَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: " أَوْجَبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِحْرَامَ حِينَ فَرَغَ مِنْ صَلَاتِهِ، ثُمَّ خَرَجَ فَلَمَّا رَكِبَ رَاحِلَتَهُ فَاسْتَوَتْ بِهِ قَائِمًا أَهَلَّ، فَأَدْرَكَ ذَلِكَ مِنْهُ قَوْمٌ فَقَالُوا: أَهَلَّ حِينَ اسْتَقَلَّتْ بِهِ رَاحِلَتُهُ وَذَلِكَ أَنَّهُمْ لَمْ يُدْرِكُوا إِلَّا ذَلِكَ، ثُمَّ سَارَ حَتَّى عَلَا الْبَيْدَاءَ فَأَهَلَّ فَأَدْرَكَ مَعَهُ رِجَالٌ فَقَالُوا: أَهَلَّ حِينَ عَلَا الْبَيْدَاءَ"

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے احرام کا ذکر کیا، آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھا جس وقت نماز سے فارغ ہوئے پھر آپ نکلے۔ جب سواری پر سوار ہوئے اس پر سیدھے ہو کر بیٹھ گئے۔ احرام باندھا' صحابہ کرام نے یہ دیکھا، انہوں نے کہا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس وقت احرام باندھا جس وقت جانے لگے۔ انہوں نے کیوں یہ حالت دیکھی تھی پھر آپ چلے یہاں تک کہ مقام بیداء پر چڑھے' آپ نے احرام باندھا۔ آپ کے ساتھ کچھ لوگ تھے' انہوں نے خیال کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے احرام باندھا ہے۔

**2508** - حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ زُهَيْرٍ الضَّبِّيُّ، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي الزِّنَادِ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: " لَاعَنَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ الْعَجْلَانِيِّ وَامْرَأَتِهِ وَقَالَ زَوْجُهَا يَوْمَئِذٍ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، وَاللَّهِ مَا قَرِبْتُهَا مُنْذُ عَفَرْنَا . وَجَعَلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَئِذٍ يَقُولُ: اللَّهُمَّ بَيِّنْ . وَزَوْجُ الْمَرْأَةِ رَجُلٌ أَصْهَبُ الشَّعْرِ حَمْشُ الذِّرَاعَيْنِ وَالسَّاقَيْنِ، وَكَانَ الَّذِي رُمِيَتْ بِهِ ابْنَ سَوْدَاءَ، فَجَاءَتْ بِغُلَامٍ أَسْوَدَ جَعْدٍ قَطَطٍ عَبْلِ

حضرت قاسم بن محمد فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی عجلان کے قبیلہ کے ایک آدمی اور ایک عورت کے درمیان لعان کروایا' اس عورت کے شوہر نے کہا: اللہ کی قسم! میں اس کے قریب نہیں گیا ہوں جب سے ہم نے کھیتی کو سیراب کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! واضح فرما! اس عورت کا شوہر ہلکے بالوں اور پتلے بازوؤں اور پنڈلیوں والا تھا اور جس کی طرف اس کو منسوب کیا جاتا تھا' جو لڑکا اُس نے جنا وہ کالے اور گھنگھریالے بالوں والا تھا اور موٹی کلائیوں والا اور موٹی

---

**2507**- أخرجه أحمد جلد **1** صفحه **260** رقم الحديث: **2358** . وأبو داؤد رقم الحديث: **1770** قال: حدثنا محمد بن منصور . كلاهما (أحمد' ومحمد بن منصور) قالا: حدثنا يعقوب (يعني ابن ابراهيم) قال: حدثنا أبي' عن ابن اسحاق' قال: حدثنا خُصيف بن عبد الرحمٰن الجزري' عن سعيد بن جُبير' فذكره .

**2508**- الحديث سبق برقم: **2418** فراجعه .

الْوُضُوءَ لَا يَجِبُ إِلَّا عَلَى مَنْ نَامَ مُضْطَجِعًا؛ فَإِنَّهُ إِذَا نَامَ مُضْطَجِعًا اسْتَرْخَتْ مَفَاصِلُهُ

جو سوئے چت لیٹ کر۔ جب چت لیٹ کر سوئے اس کے اعضاء ڈھیلے پڑ جاتے ہیں (اس وقت وضو واجب ہو جاتا ہے)۔

**2604** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ حُصَيْنٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ الْعَلَاءِ، عَنْ صَفْوَانَ بْنِ سُلَيْمٍ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا نَظَرَ فِي الْمِرْآةِ قَالَ: الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي حَسَّنَ خَلْقِي وَخُلُقِي، وَزَانَ مِنِّي مَا شَانَ مِنْ غَيْرِي . وَإِذَا اكْتَحَلَ جَعَلَ فِي كُلِّ عَيْنٍ اثْنَيْنِ وَوَاحِدًا بَيْنَهُمَا . وَكَانَ إِذَا لَبِسَ نَعْلَيْهِ بَدَأَ بِالْيَمِينِ، وَإِذَا خَلَعَ خَلَعَ الْيُسْرَى. وَكَانَ إِذَا دَخَلَ الْمَسْجِدَ أَدْخَلَ رِجْلَهُ الْيُمْنَى، وَكَانَ يُحِبُّ التَّيَمُّنَ فِي كُلِّ شَيْءٍ أَخْذًا وَعَطَاءً

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب شیشہ دیکھتے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا کرتے کہ تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جس نے میری سیرت وصورت کو خوبصورت بنایا۔ جب سرمہ لگاتے تھے ہر آنکھ میں دو سلائیاں ڈالتے تھے اور ایک آدھی آدھی کر کے۔ جب جوتا پہنتے تھے تو دائیں جانب سے ابتداء کرتے، جب اتارتے تو بائیں جانب سے اتارتے، جب مسجد میں داخل ہوتے، تو دائیں پاؤں پہلے داخل کرتے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم دائیں کو پسند کرتے تھے ہر شئی لینے و دینے میں۔

**2605** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ حُصَيْنٍ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ الْعَلَاءِ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: يَوْمُ الْأَحَدِ يَوْمُ غَرْسٍ وَبِنَاءٍ، وَيَوْمُ الِاثْنَيْنِ يَوْمُ السَّفَرِ، وَيَوْمُ الثُّلَاثَاءِ يَوْمُ الدَّمِ، وَيَوْمُ الْأَرْبِعَاءِ يَوْمُ أَخْذٍ وَلَا عَطَاءَ فِيهِ، وَيَوْمُ الْخَمِيسِ يَوْمُ دُخُولٍ عَلَى السُّلْطَانِ، وَيَوْمُ الْجُمُعَةِ يَوْمُ تَزْوِيجٍ وَبَاءَةٍ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اتوار کے دن اگنے اور بنانے کے لیے ہے، پیر کا دن سفر کے لیے ہے، منگل کا دن خوف کا دن ہے، بدھ کا دن لینے کا دن ہے، اس میں دینے کا نہیں، جمعرات کا دن بادشاہ کے پاس آنے کا ہے، جمعہ کا دن شادی اور جماع کا دن ہے۔

---

**2604**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1556** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **5** صفحه **171,170** وقال: رواه أبو يعلى وفيه: عمرو بن حصين، وهو متروك .

**2605**- الحديث في المقصد العلي برقم: **659** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **4** صفحه **285** وقال: رواه أبو يعلى وفيه يحيى بن العلاء: متروك . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: **3446** .

**2606** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ حُصَيْنٍ، حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ النَّخَعِيُّ، حَدَّثَنِي ابْنُ جُرَيْجٍ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ: قَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، وَجَبَتْ عَلَيَّ بَدَنَةٌ وَقَدْ عَزَّتِ الْبُدْنُ فَمَا تَرَى؟ قَالَ: اذْبَحْ مَكَانَهَا سَبْعًا مِنَ الشَّاءِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے عرض کی: یا رسول اللہ! مجھ پر اونٹ واجب ہے، اونٹ کم ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کیا رائے دیتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کی جگہ سات بکریاں ذبح کر لو۔

**2607** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنْ يُونُسَ بْنِ عُبَيْدٍ، عَنْ عَمَّارِ بْنِ أَبِي عَمَّارٍ، قَالَ: سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ، يَقُولُ: تُوُفِّيَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ ابْنُ خَمْسٍ وَسِتِّينَ وَكَانَ الْحَسَنُ يَقُولُ: تُوُفِّيَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ ابْنُ سِتِّينَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا اُس وقت آپ کی عمر ۶۵ سال تھی۔ حضرت امام حسن بصری فرماتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا اُس وقت آپ کی عمر ۶۰ سال تھی۔

**2608** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكَّارٍ، حَدَّثَنَا حُدَيْجُ بْنُ مُعَاوِيَةَ، حَدَّثَنَا أَبُو إِسْحَاقَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ، قَالَ: جَاءَ رَجُلٌ إِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ، فَقَالَ: قَدْ جَاءَ حَسَّانُ اللَّعِينُ، فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: مَا هُوَ بِلَعِينٍ لَقَدْ جَاهَدَ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِلِسَانِهِ وَنَفْسِهِ

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا اس نے عرض کی: ان کو حسان العین آیا ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: وہ ان کو لعین کوئی نہیں ہے، بے شک حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی زبان اور جان کے ساتھ جہاد کرتے تھے۔

**2609** - حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ، حَدَّثَنَا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

---

**2606**- أخرجه ابن ماجة رقم الحديث: **3136** من طريق محمد بن معمر، حدثنا محمد بن بكر البرساني، حدثنا ابن جريج بهذا السند . وأخرجه أحمد جلد **1** صفحه **311** عن روح، عن ابن جريج به . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: **1195** .

**2607**- الحديث سبق برقم: **2446** فراجعه .

**2608**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1440** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **9** صفحه **377** وقال: رواه أبو يعلى وفيه: حديج بن معاوية بن حديج: وهو ضعيف وقد وثق . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: **4048** .

الْوَلِيدُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمُوَقَّرِيُّ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ اِلَى قَيْصَرَ يَدْعُوهُ اِلَى الْإِسْلَامِ، فَبَعَثَ بِكِتَابِهِ مَعَ دِحْيَةَ الْكَلْبِيِّ، وَأَمَرَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَدْفَعَهُ اِلَى عَظِيمِ بُصْرَى لِيَدْفَعَهُ اِلَى قَيْصَرَ فَدَفَعَهُ عَظِيمُ بُصْرَى اِلَى قَيْصَرَ فَكَانَ قَيْصَرُ لَمَّا كَشَفَ اللّٰهُ عَنْهُ جُنُودَ فَارِسَ نَذَرَ أَنْ يَمْشِيَ مِنْ حِمْصَ اِلَى اِيلِيَاءَ بِمَا أَبْلَاهُ اللّٰهُ فِي ذٰلِكَ فَلَمَّا جَاءَ قَيْصَرَ كِتَابُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ حِينَ قَرَأَ: الْتَمِسُوا هَلْ هَاهُنَا مِنْ قَوْمِهِ أَحَدٌ لِنَسْأَلَهُمْ، عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: فَأَخْبَرَنِي أَبُو سُفْيَانَ بْنُ حَرْبٍ، أَنَّهُمْ كَانُوا بِالشَّامِ تُجَّارًا وَذٰلِكَ فِي الْمُدَّةِ الَّتِي كَانَتْ بَيْنَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَيْنَ كُفَّارِ قُرَيْشٍ، قَالَ أَبُو سُفْيَانَ: فَأَتَانَا رَسُولُ قَيْصَرَ فَانْطَلَقَ بِي وَبِأَصْحَابِي حَتّٰى قَدِمْنَا الْإِيلِيَاءَ فَأُدْخِلْنَا عَلَيْهِ فَإِذَا هُوَ جَالِسٌ فِي مَجْلِسِ مُلْكِهِ عَلَيْهِ التَّاجُ وَإِذَا عُظَمَاءُ الرُّومِ فَقَالَ لِتَرْجُمَانِهِ سَلْهُمْ: أَيُّهُمْ أَقْرَبُ اِلَى هٰذَا الرَّجُلِ الَّذِي يَزْعُمُ أَنَّهُ نَبِيٌّ؟ قَالَ أَبُو سُفْيَانَ: أَنَا أَقْرَبُهُمْ، قَالَ: فَمَا قَرَابَتُكَ؟ قَالَ: قُلْتُ هُوَ ابْنُ عَمِّي وَلَيْسَ فِي الرَّكْبِ يَوْمَئِذٍ رَجُلٌ مِنْ بَنِي عَبْدِ مَنَافٍ غَيْرِي، قَالَ: فَقَالَ قَيْصَرُ: أَدْنُوهُ مِنِّي فَأَمَرَ بِأَصْحَابِي فَجُعِلُوا خَلْفَ ظَهْرِي، ثُمَّ قَالَ

نے قیصر کو خط لکھا۔ اس کو اسلام کی دعوت دی۔ خط حضرت دحیہ کلبی کو دے کر بھیجا۔ حضور ﷺ نے حضرت دحیہ کو حکم دیا کہ یہ خط عظیم بصری کو دے دینا تا کہ وہ قیصر کو پہنچا دے۔ عظیم بصری نے قیصر کو دیا۔ قیصر نے نذر مانی تھی کہ اگر اللہ ایران کے لشکر پر فتح دی تو پیدل چل کر حمص سے ایلیاء کی طرف جائے گا جو اللہ نے ازمایا تھا اس کو جب قیصر کے پاس رسول اللہ ﷺ کا خط آیا اس نے جس وقت پڑھا۔ اس نے کہا تلاش کرو کیا اس قوم کا کوئی آدمی ہے تا کہ ہم سے حضور ﷺ کے متعلق کوئی سوال کریں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا، مجھے ابوسفیان نے بتایا وہ شام میں تجارت کے لیے گیا ہوا تھا۔ یہ وہ وقت تھا جب حضور ﷺ اور کفار قریش کے درمیان معاہدہ ہوا تھا۔ ابوسفیان کہتے ہیں: ہمارے پاس قیصر کے بھیجے ہوئے آدمی آئے ہیں اور وہ مجھے اور میرے ساتھی کو ساتھ لے کر چلے یہاں تک کہ ہم ایلیاء آئے ہم دونوں اس کے ساتھ داخل ہوئے۔ وہ اپنے تخت پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے سر پر تاج تھا اس کے اردگرد روم کے سردار تھے۔ اس نے اپنے ترجمان سے کہا ان سے پوچھو کون آدمی اس کے زیادہ قریب ہے جو خیال کرتا ہے کہ وہ نبی (ﷺ) ہے۔ ابوسفیان نے کہا میں، میں نے کہا وہ میرے چچا کا بیٹا ہے۔ سواری میں اس دن میرے علاوہ عبد مناف کا کوئی آدمی نہیں تھا۔ قیصر نے کہا: اس کو میرے قریب کرو۔ میرے ساتھی کو حکم دو کہ وہ میری پشت کے پیچھے ہو جائے۔ پھر اس نے کہا: اپنے ترجمان

لِتَرْجُمَانِهِ: إِنِّي سَائِلٌ هَذَا عَنْ هَذَا الرَّجُلِ الَّذِي يَزْعُمُ أَنَّهُ نَبِيٌّ، فَإِنْ كَذَبَ فَكَذِّبُوهُ، قَالَ أَبُو سُفْيَانَ: لَوْلَا الِاسْتِحْيَاءُ يَوْمَئِذٍ مِنْ أَنْ يَأْثُرَ أَصْحَابِي عَنِّي الْكَذِبَ لَكَذَبْتُهُ حِينَ سَأَلَ وَلَكِنِّي اسْتَحْيَيْتُ أَنْ يَأْثِرُوا عَنِّي الْكَذِبَ فَصَدَقْتُ عَنْهُ، ثُمَّ قَالَ لِتَرْجُمَانِهِ: قُلْ كَيْفَ نَسَبُ هَذَا الرَّجُلِ فِيكُمْ؟ قَالَ: قُلْتُ: هُوَ فِينَا ذُو نَسَبٍ، قَالَ: فَهَلْ قَالَ هَذَا الْقَوْلَ فِيكُمْ أَحَدٌ قَبْلَهُ قَطُّ؟ قُلْتُ: لَا، قَالَ: فَهَلْ كُنْتُمْ تَتَّهِمُونَهُ بِالْكَذِبِ قَبْلَ أَنْ يَقُولَ مَا قَالَ؟ قُلْتُ: لَا، قَالَ: فَهَلْ كَانَ مِنْ آبَائِهِ مَلِكٌ؟ قَالَ: قُلْتُ: لَا، قَالَ: فَأَشْرَافُ النَّاسِ اتَّبَعُوهُ أَمْ ضُعَفَاؤُهُمْ؟ قَالَ: بَلْ ضُعَفَاؤُهُمْ، قَالَ: فَيَزِيدُونَ أَمْ يَنْقُصُونَ؟ قَالَ: قُلْتُ: بَلْ يَزِيدُونَ، قَالَ: فَهَلْ يَغْدِرُ؟ قَالَ: قُلْتُ: لَا، وَنَحْنُ الْآنَ مِنْهُ فِي مُدَّةٍ فَنَحْنُ نَخَافُ ذَلِكَ، قَالَ، فَقَالَ أَبُو سُفْيَانَ: فَلَمْ تُمْكِنِّي كَلِمَةٌ أَدْخُلُ فِيهَا بِشَيْءٍ أَنْتَقِصُهُ بِهِ لِأَنِّي أَخَافُ أَنْ يُؤْثَرَ عَنِّي غَيْرُهَا، قَالَ: فَهَلْ قَاتَلْتُمُوهُ؟ قَالَ: قُلْتُ: نَعَمْ، قَالَ: كَيْفَ كَانَتْ حَرْبُكُمْ وَحَرْبُهُ؟ قَالَ: قُلْتُ: كَانَتْ سِجَالًا يُدَالُ عَلَيْنَا الْمَرَّةَ وَيُدَالُ عَلَيْهِ الْأُخْرَى، قَالَ: فَبِمَاذَا يَأْمُرُكُمْ؟ قُلْتُ: يَأْمُرُنَا أَنْ نَعْبُدَ اللَّهَ لَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا، وَيَنْهَانَا عَمَّا كَانَ يَعْبُدُ آبَاؤُنَا، وَيَأْمُرُنَا بِالصَّلَاةِ، وَالصَّدَقَةِ، وَالْوَفَاءِ بِالْعَهْدِ، وَأَدَاءِ الْأَمَانَةِ قَالَ: فَقَالَ لِتَرْجُمَانِهِ حِينَ قُلْتُ ذَلِكَ: " سَأَلْتُكَ عَنْ نَسَبِهِ

سے میں پوچھتا ہوں اس آدمی کے متعلق جو اپنے آپ کو نبی خیال کرتا ہے، اگر وہ جھوٹ بولے اس کے جھوٹ کی تکذیب کرو۔ ابوسفیان کہتے ہیں: اگر اس بات کی شرم نہ ہوتی کہ لوگ مجھ پر جھوٹ بولنے کا الزام لگائیں گے تو میں ضرور جھوٹ بولتا جس وقت وہ سوال کرتا لیکن میں نے شرم کی کہ میں اپنے اوپر جھوٹ کو ترجیح دوں' میں نے اس سے سچ بولا۔ پھر اس کے ترجمان نے کہا: اس کو کہو کہ اس آدمی کا نسب تم میں کیسا ہے؟ ابوسفیان نے کہا: وہ اچھے نسب والے ہیں' پھر اس نے کہا: یہ نبوت کا دعویٰ اس سے پہلے بھی کسی نے کیا ہے؟ کسی نے ہم میں نہیں کیا۔ اس نے کہا: کیا تم اس کو جھوٹ کے ساتھ متمع کیا اس کے کہنے سے پہلے جو کہتا ہے؟ میں نے کہا: نہیں۔ اس نے پوچھا: کیا اس کے آباؤ اجداد میں کوئی بادشاہ ہے؟ میں نے کہا: نہیں۔ اس نے پوچھا: اس کی اتباع کرنے والے امیر لوگ ہیں یا کمزور لوگ ہیں؟ میں نے کہا: بلکہ کمزور لوگ ہیں۔ اس نے پوچھا: وہ اتباع کرنے والے زیادہ ہو رہے ہیں یا کم ہو رہے ہیں؟ میں نے کہا: وہ زیادہ ہو رہے ہیں۔ اس نے پوچھا: کیا وہ وعدہ خلافی کرتا ہے؟ میں نے کہا: نہیں۔ اب ہم نے اس سے ایک مدت کا معاہدہ کیا ہے' ہم اس سے ڈرتے ہیں۔ جو ابوسفیان نے کہا: میں اس بات کے علاوہ کوئی بات داخل کرنے کی جرأت نہیں ہوئی کہ میں اس سے کم کروں کیونکہ میں ڈرتا تھا کہ مجھ پر جھوٹ کا الزام نہ لگ جائے۔ اس نے پوچھا: کیا تم نے اس سے جنگ کی

فِيكُمْ فَزَعَمْتَ أَنَّهُ فِيكُمْ ذُو نَسَبٍ، وَكَذَلِكَ الرُّسُلُ تُبْعَثُ بِأَنْسَابِ قَوْمِهَا، وَسَأَلْتُكَ: هَلْ قَالَ هَذَا الْقَوْلَ مِنْكُمْ أَحَدٌ قَبْلَهُ؟، فَزَعَمْتَ أَنْ لَا، فَقُلْتُ: لَوْ كَانَ أَحَدٌ مِنْهُمْ قَالَ هَذَا الْقَوْلَ قَبْلَهُ قُلْتُ: رَجُلٌ يَأْتَمُّ بِقَوْلٍ قِيلَ قَبْلَهُ، وَسَأَلْتُكَ: هَلْ كُنْتُمْ تَتَّهِمُونَهُ بِالْكَذِبِ قَبْلَ أَنْ يَقُولَ مَا قَالَ؟ فَزَعَمْتَ أَنْ لَا، فَقُلْتُ: إِنَّهُ لَمْ يَكُنْ لِيَذَرَ الْكَذِبَ عَلَى النَّاسِ وَيَكْذِبَ عَلَى اللَّهِ، وَسَأَلْتُكَ: هَلْ كَانَ مِنْ آبَائِهِ مَلِكٌ؟ فَزَعَمْتَ أَنْ لَا، فَقُلْتُ: لَوْ كَانَ مِنْ آبَائِهِ مَلِكٌ قُلْتُ: رَجُلٌ يَطْلُبُ مُلْكَ أَبِيهِ، وَسَأَلْتُكَ: أَشْرَافُ النَّاسِ يَتَّبِعُونَهُ أَمْ ضُعَفَاؤُهُمْ؟ فَزَعَمْتَ أَنَّ ضُعَفَاءَهُمُ اتَّبَعُوهُ وَهُمْ أَتْبَاعُ الرُّسُلِ" وَسَأَلْتُكَ، فَذَكَرَ الْحَدِيثَ، وَالْحَدِيثُ فِي حَدِيثِ سُوَيْدٍ

ہے؟ میں نے کہا: جی ہاں۔ اس نے پوچھا: تمہاری جنگ اور اس کی جنگ کیسی رہی۔ میں نے کہا: ڈول کی مثل کبھی ہم اس پر غالب آجاتے ہیں دوسری مرتبہ وہ ہم پر غالب آجاتا ہے۔ اس نے پوچھا: وہ تم کو کیا حکم دیتا ہے؟ میں نے کہا: وہ حکم دیتا ہے کہ ہم اللہ کی عبادت کریں، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں، منع کرتا ہے اس سے جس کی عبادت ہمارے آباؤ اجداد کرتے تھے، ہم کو نماز کا حکم دیتا ہے اور زکوٰۃ کا اور وعدہ پورا کرنے کا اور امانت ادا کرنے کا۔ ترجمان نے کہا: جس وقت میں نے کہا اس کے متعلق اور تجھ سے اس کے نسب کے متعلق پوچھا تم میں کیسا ہے؟ تو نے گمان کیا تم ہی اچھے نسب والا ہے۔ اس طرح رسول قوم میں اچھے نسب کے ساتھ بھیجے جاتے ہیں۔ میں نے تجھ سے سوال کیا: کیا یہ بات اس سے پہلے بھی کسی نے کی ہے؟ تو نے جواب دیا: نہیں۔ میں نے کہا تھا: وہ اگر اس سے پہلے یہ دعویٰ کسی نے کیا ہوتا تو میں کہتا کہ یہ وہ آدمی ہے جو پہلے کے کہی بات دوہرا رہا ہے۔ میں نے تجھ سے پوچھا: کیا تم نے اس کو جھوٹ کے ساتھ متہم کیا ہے؟ قبل اس کے جو اس نے کہا' تو نے کہا: نہیں۔ میں نے پوچھا تھا: ایسا نہیں ہوسکتا کہ لوگوں سے جھوٹ نہ بولتا ہو اور اللہ پر جھوٹ باندھے۔ میں نے تجھ سے پوچھا تھا: کیا اس کے آباؤ اجداد میں کوئی بادشاہ ہے؟ تُو نے کہا تھا کہ نہیں۔ میں نے پوچھا تھا: اگر اس کے آباؤ اجداد میں بادشاہ ہوتا، میں کہتا کہ وہ آدمی اپنے باپ کی بادشاہی طلب کرتا

ہے۔ میں نے تجھ سے پوچھا تھا کہ اس کی اتباع امیر لوگ یا غریب لوگ کر رہے ہیں؟ تُو نے کہا تھا کہ اس کی اتباع غریب لوگ کر رہے ہیں، رسولوں کی اتباع ہمیشہ غریب لوگ ہی کرتے ہیں۔ باقی حدیث سوید کی حدیث میں آ چکی ہے۔

**2610** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ، حَدَّثَنَا أَصْبَغُ بْنُ زَيْدٍ الْجُهَنِيُّ، حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ بْنُ أَبِي أَيُّوبَ، حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ جُبَيْرٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، فِي قَوْلِ اللَّهِ تَعَالَى: (وَفَتَنَّاكَ فُتُونًا) (طه: 40) سَأَلْتُهُ عَنِ الْفُتُونِ مَا هُوَ؟ قَالَ: اسْتَأْنِفِ النَّهَارَ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ فَإِنَّ لَهَا حَدِيثًا طَوِيلًا، فَلَمَّا أَصْبَحْتُ غَدَوْتُ إِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ لِأَنْتَجِزَ مِنْهُ مَا وعدني مِنْ حَدِيثِ الْفُتُونِ، فَقَالَ: تَذَاكَرَ فِرْعَوْنُ وَجُلَسَاؤُهُ مَا كَانَ اللَّهُ وَعَدَ إِبْرَاهِيمَ مِنْ أَنْ يَجْعَلَ فِي ذُرِّيَّتِهِ أَنْبِيَاءَ وَمُلُوكًا، فَقَالَ بَعْضُهُمْ: إِنَّ بَنِي إِسْرَائِيلَ لَيَنْتَظِرُونَ ذَلِكَ مَا يَشُكُّونَ فِيهِ، وَقَدْ كَانُوا يَظُنُّونَ أَنَّهُ يُوسُفُ بْنُ يَعْقُوبَ، فَلَمَّا هَلَكَ قَالُوا: لَيْسَ كَذَلِكَ، إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ وَعَدَ إِبْرَاهِيمَ، قَالَ فِرْعَوْنُ: فَكَيْفَ تَرَوْنَهُ؟ فَائْتَمَرُوا وَأَجْمَعُوا أَمْرَهُمْ عَلَى أَنْ يَبْعَثَ رِجَالًا مَعَهُمُ الشِّفَارُ يَطُوفُونَ فِي بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَلَا يَجِدُونَ مَوْلُودًا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے قول: ''وَفَتَنَّاكَ فُتُونًا'' کے بارے فرمایا: میں نے ابن عباس سے ''فُتُون'' (فتنوں) کے بارے میں سوال کیا کہ وہ کیا ہے؟ اے ابن جبیر! اس کے بارے ایک لمبی حدیث ہے' آج وقت کافی ہو گیا ہے' کل آ کر اس کے بارے پوچھنا۔ پس جب میں نے صبح کی تو صبح صبح حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی خدمت میں حاضر ہوا تا کہ فتون کی حدیث بتانے کا جو وعدہ اُنہوں نے فرمایا ہے' وہ اسے پورا فرمائیں۔ سو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: ایک بار فرعون اور اس کے سارے ہم مجلس مل بیٹھے باہم مذاکرہ کرنے لگے' موضوع گفتگو یہ تھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا کہ ان کی اولاد میں نبی بھی پیدا فرمائے گا اور بادشاہ بھی۔ سو ان میں سے بعض نے یہ کہا: بنی اسرائیل اس کا بڑی شدت سے انتظار کرتے رہے جس میں وہ شک کا شکار ہیں' وہ یہ بھی گمان کرتے رہے کہ وہ حضرت یوسف بن

**2610**- الحديث في المقصد العلي برقم: 1186 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 7 صفحه 56 وقال: رواه أبو يعلى ورجاله رجال الصحيح غير أصبغ بن زيد' والقاسم بن أبي أيوب وهما ثقتان . وأخرجه النسائي في الكبرى كما نقله ابن كثير في التفسير جلد 4 صفحه 596 من طريق عبد الله بن محمد' عن يزيد بن هارون بهذا السند .

ذَكَرًا إلَّا ذَبَحُوهُ، فَفَعَلُوا ذٰلِكَ، فَلَمَّا رَأَوْا أَنَّ الْكِبَارَ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ يَمُوتُونَ بِآجَالِهِمْ، وَالصِّغَارَ يُذْبَحُونَ، قَالُوا: يُوشِكُ أَنْ تُفْنُوا بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَتَصِيرُونَ إِلَى أَنْ تُبَاشِرُوا مِنَ الْأَعْمَالِ الَّتِي كَانُوا يَكْفُونَكُمْ، فَاقْتُلُوا عَامًا كُلَّ مَوْلُودٍ ذَكَرٍ، فَيَقِلَّ نَبَاتُهُمْ، وَدَعُوا عَامًا فَلَا يُقْتَلُ مِنْهُمْ أَحَدٌ، فَيَنْشَأُ الصِّغَارُ مَكَانَ مَنْ يَمُوتُ مِنَ الْكِبَارِ، فَإِنَّهُمْ لَنْ يَكْثُرُوا بِمَنْ تَسْتَحْيُونَ مِنْهُمْ فَتَخَافُوا مُكَاثَرَتَهُمْ إِيَّاكُمْ، وَلَنْ يُفْنَوْا بِمَنْ تَقْتُلُونَ فَتَحْتَاجُونَ إِلَى ذٰلِكَ، فَأَجْمَعُوا أَمْرَهُمْ عَلَى ذٰلِكَ فَحَمَلَتْ أُمُّ مُوسَى بِهَارُونَ فِي الْعَامِ الَّذِي لَا يُذْبَحُ فِيهِ الْغِلْمَانُ، فَوَلَدَتْهُ عَلَانِيَةً آمِنَةً، فَلَمَّا كَانَ مِنْ قَابِلٍ حَمَلَتْ بِمُوسَى فَوَقَعَ فِي قَلْبِهَا الْهَمُّ وَالْحُزْنُ - وَذٰلِكَ مِنَ الْفُتُونِ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ - مَا دَخَلَ مِنْهُ فِي قَلْبِ أُمِّهِ مِمَّا يُرَادُ بِهِ، فَأَوْحَى اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى إِلَيْهَا ﴿وَلَا تَخَافِي وَلَا تَحْزَنِي إِنَّا رَادُّوهُ إِلَيْكِ وَجَاعِلُوهُ مِنَ الْمُرْسَلِينَ﴾ (القصص: 7) وَأَمَرَهُمْ إِذَا وَلَدَتْ أَنْ تَجْعَلَهُ فِي تَابُوتٍ، ثُمَّ تُلْقِيهِ فِي الْيَمِّ، فَلَمَّا وَلَدَتْ فَعَلَتْ ذٰلِكَ بِهِ، فَلَمَّا تَوَارَى عَنْهَا ابْنُهَا أَتَاهَا الشَّيْطَانُ، فَقَالَتْ فِي نَفْسِهَا: مَا صَنَعْتُ بِابْنِي، لَوْ ذُبِحَ عِنْدِي فَوَارَيْتُهُ وَكَفَّنْتُهُ كَانَ أَحَبَّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أُلْقِيَهُ بِيَدِي إِلَى زَفَرَاتِ الْبَحْرِ وَحِيتَانِهِ، فَانْتَهَى الْمَاءُ بِهِ حَتَّى انْتَهَى بِهِ فُرْضَةَ مُسْتَقَى جَوَارِي امْرَأَةِ فِرْعَوْنَ، فَلَمَّا رَأَيْنَهُ أَخَذْنَهُ، فَهَمَمْنَ أَنْ

یعقوب علیہ السلام ہوں گے لیکن جب وہ اس دنیا سے کوچ کر گئے تو اُنہوں نے کہا: نہیں! یہ سوچ درست نہ تھی کہ حضرت ابراہیم سے اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا۔ فرعون بولا: تم اسے کیسے دیکھتے ہو؟ اُنہوں نے مشورہ کیا اور اس بات پر اجماع کیا کہ وہ اُن کے ساتھ کچھ آدمی بھیجے وہ جا کر بنی اسرائیل میں چکر لگائیں، سو وہ جو بھی نیا پیدا شدہ بچہ پائیں اُسے ذبح کر دیں۔ سو اُنہوں نے ایسا ہی کیا لیکن جب اُنہوں نے دیکھا کہ بنی اسرائیل کے بڑے لوگ اپنی آئی موت سے مرتے جا رہے ہیں اور چھوٹے بچوں کو وہ ذبح کرتے جا رہے ہیں۔ اُنہوں نے کہا: ہو سکتا ہے کہ بنی اسرائیل سرے سے ختم ہی ہو جائیں، تو پھر معاملہ ایسے ہو گا کہ ان کے وہ کام جو بنی اسرائیل (بحیثیت نوکر) سرانجام دیتے ہیں، اُنہیں بذاتِ خود کرنا پڑ جائیں گے۔ سو وہ ایسا کریں کہ ایک سال تو وہ ہر مولود کو قتل کریں اور ایک سال وہ ہر مولود کو چھوڑ دیں کسی کو بھی ذبح نہ کریں تاکہ بڑوں میں سے جو موت کا شکار ہو رہے ہیں، اُن کی جگہ وہ چھوٹے بچے بڑے ہو کر لے لیں کیونکہ وہ ہرگز زیادہ نہ ہوں گے اُن کے ساتھ جو زندہ رہتے ہیں سو وہ اپنے سے تمہارے بڑھ جانے سے ڈرتے اور ہرگز فنا نہ ہوں گے، ان کے ساتھ جن کو تم قتل کرتے ہو۔ سو انہیں اس بات کی ضرورت پیش آئی اور اُنہوں نے اس کام پر اتفاق کیا (کہ ایک دن ذبح کرتے تھے) سو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ حضرت ہارون علیہ السلام کے ساتھ حاملہ ہوئیں اُس سال میں جس میں

يَفْتَحْنَ التَّابُوتَ، فَقَالَ بَعْضُهُنَّ: إِنَّ فِي هَذَا مَالًا وَإِنَّا إِنْ فَتَحْنَاهُ لَمْ تُصَدِّقْنَا امْرَأَةُ الْمَلِكِ بِمَا وَجَدْنَا فِيهِ، فَحَمَلْنَهُ بِهَيْئَتِهِ لَمْ يُحَرِّكْنَ مِنْهَا شَيْئًا حَتَّى دَفَعْنَهُ إِلَيْهَا، فَلَمَّا فَتَحَتْهُ رَأَتْ فِيهِ غُلَامًا فَأُلْقِيَ عَلَيْهِ مِنْهَا مَحَبَّةٌ لَمْ تَجِدْ مِثْلَهَا عَلَى أَحَدٍ مِنَ الْبَشَرِ قَطُّ، فَأَصْبَحَ فُؤَادُ أُمِّ مُوسَى فَارِغًا مِنْ ذِكْرِ كُلِّ شَيْءٍ إِلَّا مِنْ ذِكْرِ مُوسَى فَلَمَّا سَمِعَ الذَّبَّاحُونَ بِأَمْرِهِ أَقْبَلُوا بِشِفَارِهِمْ إِلَى امْرَأَةِ فِرْعَوْنَ لِيَذْبَحُوهُ - وَذَلِكَ مِنَ الْفُتُونِ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ - فَقَالَتْ لَهُمْ: اتْرُكُوهُ، فَإِنَّ هَذَا الْوَاحِدَ لَا يَزِيدُ فِي بَنِي إِسْرَائِيلَ حَتَّى آتِيَ فِرْعَوْنَ فَأَسْتَوْهِبَهُ مِنْهُ، فَإِنْ وَهَبَهُ لِي كُنْتُمْ قَدْ أَحْسَنْتُمْ وَأَجْمَلْتُمْ، وَإِنْ أَمَرَ بِذَبْحِهِ لَمْ أَلُمْكُمْ، فَأَتَتْ بِهِ فِرْعَوْنَ، فَقَالَتْ: قُرَّةُ عَيْنٍ لِي وَلَكَ، قَالَ فِرْعَوْنُ: يَكُونُ لَكِ، فَأَمَّا لِي فَلَا حَاجَةَ لِي فِي ذَلِكَ، قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَالَّذِي أَحْلِفُ بِهِ، لَوْ أَقَرَّ فِرْعَوْنُ بِأَنْ يَكُونَ لَهُ قُرَّةَ عَيْنٍ كَمَا أَقَرَّتِ امْرَأَتُهُ لَهَدَاهُ اللَّهُ بِهِ كَمَا هَدَى امْرَأَتَهُ، وَلَكِنْ حَرَمَهُ ذَلِكَ فَأَرْسَلَتْ إِلَى مَنْ حَوْلَهَا مِنْ كُلِّ امْرَأَةٍ لَهَا لَبَنٌ لِتَخْتَارَ لَهُ ظِئْرًا، فَجَعَلَ كُلَّمَا أَخَذَتْهُ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ لِتُرْضِعَهُ لَمْ يَقْبَلْ ثَدْيَهَا حَتَّى أَشْفَقَتْ عَلَيْهِ امْرَأَةُ فِرْعَوْنَ أَنْ يَمْتَنِعَ مِنَ اللَّبَنِ فَيَمُوتَ، فَأَحْزَنَهَا ذَلِكَ فَأُخْرِجَ إِلَى السُّوقِ وَمَجْمَعِ النَّاسِ تَرْجُو أَنْ تَجِدَ لَهُ ظِئْرًا يَأْخُذُ مِنْهَا فَلَمْ يَقْبَلْ، فَأَصْبَحَتْ أُمُّ مُوسَى وَالِهَةً، فَقَالَتْ لِأُخْتِهِ: قُصِّيهِ قُصِّي أَثَرَهُ

بچوں کو ذبح نہیں کیا جاتا تھا' سو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی امی جان نے اُن کو پورے امن کے ساتھ علی الاعلان جنم دیا۔ سو جب اگلا سال آیا تو آپ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے حاملہ تھیں اُن کے دل میں غم واندوہ تھا۔ اس کا تعلق فتون سے ہے۔ اے جبیر کے بیٹے! جو اس میں سے آپ کی ماں کے دل میں داخل ہوا' اُس میں سے جو مراد لیا جاتا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اُن کی طرف وحی فرمائی: ''ڈریں مت اور غم نہ کھائیں' بے شک ہم اُنہیں تیری طرف لوٹا دیں گے اور ہم اسے رسولوں میں سے بنانے والے ہیں''۔ اور اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کو حکم ارشاد فرمایا کہ جب اسے جنم دے لو تو اسے ایک تابوت میں رکھ کر سمندر کی لہروں کے حوالے کر دو۔ سو جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش ہوئی تو آپ کی والدہ نے ایسا ہی کیا' پس جب اُن کی آنکھوں سے اُن کا بیٹا اوجھل ہو گیا تو اُن کے پاس شیطان آ گیا' سو اُنہوں نے دل ہی دل میں کہا: میں نے اپنے بیٹے سے کیا کیا! اگر اسے میرے سامنے ذبح کر دیا جاتا تو سو میں خود اُسے اپنی مرضی سے اپنی آنکھوں سے اوجھل کرتی اور اسے کفن دیتی تو یہ بہتر تھا بہ نسبت اس کے کہ میں نے اپنے ہاتھوں سے اُسے سمندر کی لہروں کے حوالے کر دیا۔ سو پانی کی لہریں آپ کو بہا کر لے گئیں یہاں تک کہ اور مچھلیوں کا پانی آپ کو اس مقام تک لے گیا جہاں سے فرعون کی بیوی کی لونڈیاں پانی بھرتی تھیں۔ سو جب اُنہوں نے آپ کو دیکھا تو صندوق کو پکڑ لیا' سو اُنہوں

وَاطْلُبِيهِ، هَلْ تَسْمَعِينَ لَهُ ذِكْرًا؟ أَحَيٌّ ابْنِي أَمْ قَدْ أَكَلَتْهُ الدَّوَابُّ، وَنَسِيَتْ مَا كَانَ اللّٰهُ وَعَدَهَا فِيهِ، فَبَصُرَتْ بِهِ أُخْتُهُ، عَنْ جُنُبٍ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ - وَالْجُنُبُ أَنْ يَسْمُوَ بَصَرُ الْإِنْسَانِ إِلَى الشَّيْءِ الْبَعِيدِ وَهُوَ إِلَى جَنْبِهِ لَا يَشْعُرُ بِهِ - فَقَالَتْ مِنَ الْفَرَحِ حِينَ أَعْيَاهُمُ الظُّؤَارُ: أَنَا أَدُلُّكُمْ عَلَى أَهْلِ بَيْتٍ يَكْفُلُونَهُ لَكُمْ وَهُمْ لَهُ نَاصِحُونَ، فَأَخَذُوهَا فَقَالُوا: مَا يُدْرِيكِ مَا نُصْحُهُمْ لَهُ؟ هَلْ تَعْرِفُونَهُ؟ حَتَّى شَكُّوا فِي ذَلِكَ - وَذَلِكَ مِنَ الْفُتُونِ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ - فَقَالَتْ: نَصِيحَتُهُمْ لَهُ وَشَفَقَتُهُمْ عَلَيْهِ رَغْبَةً فِي صِهْرِ الْمَلِكِ وَرَجَاءَ مَنْفَعَتِهِ، فَأَرْسَلُوهَا، فَانْطَلَقَتْ إِلَى أُمِّهَا فَأَخْبَرَتْهَا الْخَبَرَ، فَجَاءَتْ أُمُّهُ، فَلَمَّا وَضَعَتْهُ فِي حِجْرِهَا نَزَا إِلَى ثَدْيِهَا فَمَصَّهُ حَتَّى امْتَلَأَ جَنْبَاهُ رِيًّا وَانْطَلَقَ الْبَشِيرُ إِلَى امْرَأَةِ فِرْعَوْنَ يُبَشِّرُهَا أَنْ قَدْ وَجَدْنَا لِابْنِكِ ظِئْرًا، فَأَرْسَلَتْ إِلَيْهَا، فَأُتِيَتْ بِهَا وَبِهِ، فَلَمَّا رَأَتْ مَا يَصْنَعُ بِهَا، قَالَتْ لَهَا: امْكُثِي عِنْدِي تُرْضِعِينَ ابْنِي هَذَا، فَإِنِّي لَمْ أُحِبَّ حُبَّهُ شَيْئًا قَطُّ، فَقَالَتْ أُمُّ مُوسَى: لَا أَسْتَطِيعُ أَنْ أَدَعَ بَيْتِي وَوَلَدِي فَيَضِيعُ، فَإِنْ طَابَتْ نَفْسُكِ أَنْ تُعْطِينِيهِ فَأَذْهَبَ بِهِ إِلَى بَيْتِي فَيَكُونَ مَعِي لَا آلُوهُ خَيْرًا، وَإِلَّا فَإِنِّي غَيْرُ تَارِكَةٍ بَيْتِي وَوَلَدِي، وَذَكَرَتْ أُمُّ مُوسَى مَا كَانَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ وَعَدَهَا، فَتَعَاسَرَتْ عَلَى امْرَأَةِ فِرْعَوْنَ وَأَيْقَنَتْ أَنَّ اللّٰهَ مُنْجِزٌ وَعْدَهُ، فَرَجَعَتْ إِلَى بَيْتِهَا بِابْنِهَا، فَأَصْبَحَ أَهْلُ الْقَرْيَةِ

نے کھولنے کا ارادہ کیا لیکن اُن میں سے بعض نے کہا: اس میں مال ہوگا اور اگر ہم نے اسے کھول دیا تو جو کچھ ہم نے اس سے پایا تو بادشاہ کی بیوی ہماری بات کی تصدیق نہیں کرے گی۔ اُنہوں نے اسی طرح اس کو پکڑ کر بڑے آرام سے اُٹھا لیا اور بڑے سکون سے فرعون کی بیوی کے پاس لے گئیں' جب بادشاہ کی بیوی نے اُسے کھولا تو اس میں دیکھا کہ ایک خوبصورت بچہ ہے' سو وہ دیکھ کر فریفتہ ہوگئی اور ایسی فریفتہ ہوئی کہ آج تک وہ کسی مرد بشر پر کبھی ایسے فریفتہ نہ ہوئی تھی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا دل ہر وقت ذکرِ موسیٰ میں مشغول رہنے لگا۔ سو جب یہ بات بچے کے ذبح کرنے والوں تک پہنچی تو دوڑتے ہوئے آ گئے اس حال میں کہ چھریاں اُٹھائے ہوئے تھے' سیدھے فرعون کی بیوی کے پاس تاکہ اس بچے کو ذبح کریں۔ اے ابن جبیر! یہ فتون سے ہے۔ فرعون کی بیوی نے اُن سے کہا: اسے چھوڑ دو کیونکہ یہ ایک بچہ ہے' یہ بنی اسرائیل میں کیا اضافہ کر سکے گا یہاں تک کہ میں فرعون سے جا کر یہ بچہ مانگتی ہوں' اگر اُس نے مجھے ہبہ کر دیا تو تمہارا احسان و انعام ہوگا اور اگر اس نے اس کے ذبح کرنے کا حکم دے دیا تو میں تمہیں ملامت نہ کروں گی۔ سو فرعون کی بیوی آپ علیہ السلام کو اُٹھا کر فرعون کے پاس آئی اور کہا: یہ میری بھی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے اور تیری آنکھوں کی بھی ٹھنڈک ہے۔ فرعون نے کہا: بس تیرے لیے ہے! باقی رہا میرا معاملہ تو مجھے اس کی کوئی ضرورت نہیں۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم

مُجْتَمِعِينَ يَمْتَنِعُونَ مِنَ السُّخْرَةِ وَالظُّلْمِ مَا كَانَ فِيهِمْ، قَالَ: فَلَمَّا تَرَعْرَعَ، قَالَتِ امْرَأَةُ فِرْعَوْنَ لِأُمِّ مُوسَى: أُرِيدُ أَنْ تُرِينِي ابْنِي، فَوَعَدَتْهَا يَوْمًا تُرِيهَا إِيَّاهُ، فَقَالَتِ امْرَأَةُ فِرْعَوْنَ لِخُزَّانِهَا وَقَهَارِمَتِهَا وَظُئُورَتِهَا: لَا يَبْقَيَنَّ أَحَدٌ مِنْكُمْ إِلَّا اسْتَقْبَلَ ابْنِي الْيَوْمَ بِهَدِيَّةٍ وَكَرَامَةٍ لِأَرَى ذَلِكَ فِيهِ، وَأَنَا بَاعِثَةٌ أَمِينًا يُحْصِي كُلَّ مَا يَصْنَعُ كُلُّ إِنْسَانٍ مِنْكُمْ، فَلَمْ تَزَلِ الْهَدَايَا وَالْكَرَامَةُ وَالنِّحَلُ تَسْتَقْبِلُهُ مِنْ حِينِ خَرَجَ مِنْ بَيْتِ أُمِّهِ إِلَى أَنْ أُدْخِلَ عَلَى امْرَأَةِ فِرْعَوْنَ، فَلَمَّا دَخَلَ عَلَيْهَا بَجَّلَتْهُ وَأَكْرَمَتْهُ وَفَرِحَتْ بِهِ وَأَعْجَبَهَا، وَبَجَّلَتْ أُمَّهُ بِحُسْنِ أَثَرِهَا عَلَيْهِ، ثُمَّ قَالَتْ: لَآتِيَنَّ بِهِ فِرْعَوْنَ فَلْيُبَجِّلَنَّهُ وَلَيُكْرِمَنَّهُ، فَلَمَّا دَخَلَتْ بِهِ عَلَيْهِ جَعَلَتْهُ فِي حِجْرِهِ، فَتَنَاوَلَ مُوسَى لِحْيَةَ فِرْعَوْنَ فَمَدَّهَا إِلَى الْأَرْضِ، فَقَالَ الْغُوَاةُ أَعْدَاءُ اللَّهِ لِفِرْعَوْنَ: أَلَا تَرَى إِلَى مَا وَعَدَ اللَّهُ إِبْرَاهِيمَ نَبِيَّهُ أَنَّهُ يَرُبُّكَ وَيَعْلُوكَ وَيَصْرَعُكَ؟ فَأَرْسَلَ إِلَى الذَّبَّاحِينَ لِيَذْبَحُوهُ- وَذَلِكَ مِنَ الْفُتُونِ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ- بَعْدَ كُلِّ بَلَاءٍ ابْتُلِيَ، وَأُرِيدَ بِهِ فُتُونًا فَجَاءَتِ امْرَأَةُ فِرْعَوْنَ تَسْعَى إِلَى فِرْعَوْنَ، فَقَالَتْ: مَا بَدَا لَكَ فِي هَذَا الْغُلَامِ الَّذِي وَهَبْتَهُ لِي؟ قَالَ: تَرَيْنَهُ يَزْعُمُ أَنَّهُ يَصْرَعُنِي وَيَعْلُونِي، قَالَتِ: اجْعَلْ بَيْنِي وَبَيْنَكَ أَمْرًا تَعْرِفُ الْحَقَّ فِيهِ ائْتِ بِجَمْرَتَيْنِ وَلُؤْلُؤَتَيْنِ فَقَرِّبْهُنَّ إِلَيْهِ، فَإِنْ بَطَشَ بِاللُّؤْلُؤَتَيْنِ وَاجْتَنَبَ الْجَمْرَتَيْنِ عَرَفْتَ أَنَّهُ يَعْقِلُ، وَإِنْ تَنَاوَلَ

نے فرمایا: قسم ہے اُس ذات کی جس ذات کی میں قسم اُٹھا سکتا ہوں! اگر فرعون بھی اقرار کر لیتا کہ وہ اس کی بھی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے جس طرح اس کی بیوی نے اقرار کیا تو اللہ تعالیٰ اُسے بھی ہدایت عطا فرما دیتا' جیسے اُس کی بیوی کو ہدایت عنایت فرمائی' لیکن وہ اس سے محروم رہا۔ فرعون کی بیوی نے قاصد بھیج دیئے کہ آس پاس جو دودھ والی عورتیں ہیں' آ جائیں تاکہ اس کے لیے دایہ مقرر کی جائے' سو جب بھی کوئی دودھ والی عورت آپ علیہ السلام کو دودھ پلانا چاہتی تو آپ اس کے پستانوں کو قبول نہ فرماتے یہاں تک کہ فرعون کی بیوی کو اس بات نے خوف میں مبتلا کر دیا کہ اگر اسی طرح اس نے کسی عورت کا دودھ نہ پیا تو موت کا شکار ہو جائے گا۔ اس بات نے اُسے بہت پریشان کر دیا' آپ علیہ السلام کو بازار کی طرف لایا گیا اور مجمع عام میں تاکہ آپ کے لیے کوئی دایہ مل جائے۔ سو آپ نے کسی کو قبول نہ فرمایا' حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے صبح انتہائی گھبراہٹ کی حالت میں کی' سو آپ کی بہن نے کہا: اس کے پیچھے چلی جا! اس کے آثار دیکھ اور اسے تلاش کر کہ کیا کہیں کوئی اُس کی شنید ہے؟ کیا میرا بیٹا زندہ ہے یا اُسے دریائی جانور کھا گئے ہیں؟ (غلبۂ محبتِ ولد میں اس وقت) وہ وعدۂ خداوندی بھول چکی تھیں۔ سو آپ کی بہن نے آس پاس اس انداز میں دیکھا کہ لوگوں کو محسوس نہ ہو۔ جُنُب (دور) کا معنی ہوتا ہے کہ آدمی کی آنکھ دور کی کسی چیز کی طرف اُٹھی ہوئی ہو اور وہ بظاہر اپنے قریب پہلو میں

الْجَمْرَتَيْنِ وَلَمْ يُرِدِ اللُّؤْلُؤَتَيْنِ عَلِمْتَ أَنَّ أَحَدًا لَا يُؤْثِرُ الْجَمْرَتَيْنِ عَلَى اللُّؤْلُؤَتَيْنِ وَهُوَ يَعْقِلُ، فَقَرَّبَ ذَلِكَ، فَتَنَاوَلَ الْجَمْرَتَيْنِ فَانْتَزَعُوهُمَا مِنْ يَدِهِ مَخَافَةَ أَنْ تَحْرِقَاهُ، فَقَالَتِ الْمَرْأَةُ: أَلَا تَرَى؟ فَصَرَفَهُ اللّٰهُ عَنْهُ بَعْدَمَا كَانَ قَدْ هَمَّ بِهِ، كَانَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ بَالِغًا فِيهِ أَمْرَهُ، فَلَمَّا بَلَغَ أَشُدَّهُ وَكَانَ مِنَ الرِّجَالِ لَمْ يَكُنْ أُحُدٌ مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ يَخْلُصُ إِلَى أَحَدٍ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ مَعَهُ بِظُلْمٍ وَلَا سُخْرَةٍ حَتَّى امْتَنَعُوا كُلَّ الِامْتِنَاعِ فَبَيْنَمَا مُوسَى فِي نَاحِيَةِ الْمَدِينَةِ إِذَا هُوَ بِرَجُلَيْنِ يَقْتَتِلَانِ أَحَدُهُمَا فِرْعَوْنِيٌّ وَالْآخَرُ إِسْرَائِيلِيٌّ، فَاسْتَغَاثَهُ الْإِسْرَائِيلِيُّ عَلَى الْفِرْعَوْنِيِّ، فَغَضِبَ مُوسَى غَضَبًا شَدِيدًا لِأَنَّهُ تَنَاوَلَهُ وَهُوَ يَعْلَمُ مَنْزِلَةَ مُوسَى مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ وَحِفْظَهُ لَهُمْ لَا يَعْلَمُ النَّاسُ أَنَّمَا ذَلِكَ مِنَ الرَّضَاعِ إِلَّا أُمُّ مُوسَى، إِلَّا أَنْ يَكُونَ اللّٰهُ أَطْلَعَ مُوسَى مِنْ ذَلِكَ عَلَى مَا لَمْ يُطْلِعْ عَلَيْهِ غَيْرَهُ، فَوَكَزَ مُوسَى الْفِرْعَوْنِيَّ فَقَتَلَهُ وَلَيْسَ يَرَاهُمَا أَحَدٌ إِلَّا اللّٰهُ وَالْإِسْرَائِيلِيُّ، فَقَالَ مُوسَى حِينَ قَتَلَ الرَّجُلَ: (هَذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ إِنَّهُ عَدُوٌّ مُضِلٌّ مُبِينٌ) (القصص: 15) ثُمَّ قَالَ: (رَبِّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فَاغْفِرْ لِي فَغَفَرَ لَهُ إِنَّهُ هُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ) (القصص: 16) وَأَصْبَحَ فِي الْمَدِينَةِ خَائِفًا يَتَرَقَّبُ الْأَخْبَارَ، فَأُتِيَ فِرْعَوْنُ فَقِيلَ لَهُ: إِنَّ بَنِي إِسْرَائِيلَ قَتَلُوا رَجُلًا مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ فَخُذْ لَنَا حَقَّنَا

محسوس تک نہ کرے (کہ کیا ہو رہا ہے)' سو وہ اُس وقت بہت خوشی سے گویا ہوئیں' جب ساری دائیاں عاجز آ گئیں: میں تمہاری راہنمائی کرتی ہوں ایک ایسے گھر کی طرف جو تمہارے لیے اس کی کفالت کریں گے اور وہ اس کے لیے مخلص ہوں گے۔ سو اُنہوں نے اُسے اپنی تحویل میں لے لیا۔ سو اُنہوں نے کہا: تجھے کیا معلوم کہ اس کے لیے کون مخلص ہے؟ کیا تُو ان کو جانتی ہے؟ یہاں تک کہ اُنہوں نے اس میں شک کی نگاہ ڈالی اور اے ابن جبیر! اس کا تعلق بھی فتون سے ہے' تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن نے کہا: وہ اس بچے کے لیے اس لیے مخلص ہیں کہ انہیں بادشاہ کے گھر میں دلچسپی ہے اور وہ ان کا نفع چاہتے ہیں۔ سو اُنہوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کو چھوڑ دیا' سو وہ اپنی ماں کے پاس آئیں اور انہیں آ کر ساری بات بتائی تو آپ علیہ السلام کی ماں آئیں۔ جب اُنہوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنی گود میں ڈالا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام آپ کے پستانوں کی طرف متوجہ ہوئے اور چوسنا شروع کر دیا یہاں تک کہ خوب سیر ہو کر پی لیا اور خوشخبری دینے والا' فرعون کی بیوی کی طرف گیا' یہ بشارت دیتے ہوئے کہ ہم نے آپ کے بیٹے کے لیے دایہ تلاش کر لی ہے۔ اس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کی طرف قاصد بھیجا کہ ان کو اور اُن کے بیٹے کو لے آئے۔ سو جب فرعون کی بیوی نے دیکھا کہ اتنی خوشی سے موسیٰ علیہ السلام ان کا دودھ پی رہے ہیں تو آپ کی والدہ سے کہا: میرے پاس ہی ٹھہر جاؤ! میرے اس بیٹے کو

وَلَا تُرَخِّصْ لَهُمْ، فَقَالَ: ابْغُونِي قَاتِلَهُ وَمَنْ يَشْهَدُ عَلَيْهِ، فَإِنَّ الْمَلِكَ وَإِنْ كَانَ صَفْوُهُ مَعَ قَوْمٍ لَا يَسْتَقِيمُ لَهُ أَنْ يُقِيدَ بِغَيْرِ بَيِّنَةٍ وَلَا ثَبْتٍ، فَاطْلُبُوا لِي عِلْمَ ذَلِكَ آخُذْ لَكُمْ بِحَقِّكُمْ فَبَيْنَمَا هُمْ يَطُوفُونَ لَا يَجِدُونَ ثَبْتًا إِذَا مُوسَى قَدْ رَأَى مِنَ الْغَدِ ذَلِكَ الْإِسْرَائِيلِيَّ يُقَاتِلُ رَجُلًا مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ آخَرَ، فَاسْتَغَاثَهُ الْإِسْرَائِيلِيُّ عَلَى الْفِرْعَوْنِيِّ، فَصَادَفَ مُوسَى قَدْ نَدِمَ عَلَى مَا كَانَ مِنْهُ، فَكَرِهَ الَّذِي رَأَى لِغَضَبِ الْإِسْرَائِيلِيِّ وَهُوَ يُرِيدُ أَنْ يَبْطِشَ بِالْفِرْعَوْنِيِّ، فَقَالَ لِلْإِسْرَائِيلِيِّ - لِمَا فَعَلَ أَمْسِ وَالْيَوْمَ - (إِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُبِينٌ) (القصص: 18 ) فَنَظَرَ الْإِسْرَائِيلِيُّ إِلَى مُوسَى حِينَ قَالَ لَهُ مَا قَالَ فَإِذَا هُوَ غَضْبَانُ كَغَضَبِهِ بِالْأَمْسِ، فَخَافَ أَنْ يَكُونَ إِيَّاهُ أَرَادَ وَمَا أَرَادَ الْفِرْعَوْنِيَّ، وَلَمْ يَكُنْ أَرَادَهُ إِنَّمَا أَرَادَ الْفِرْعَوْنِيَّ فَخَافَ الْإِسْرَائِيلِيُّ فَحَاجَزَ الْفِرْعَوْنِيَّ، وَقَالَ: (يَا مُوسَى أَتُرِيدُ أَنْ تَقْتُلَنِي كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْأَمْسِ) (القصص: 19 ) وَإِنَّمَا قَالَ ذَلِكَ مَخَافَةَ أَنْ يَكُونَ إِيَّاهُ أَرَادَ مُوسَى لِيَقْتُلَهُ، وَتَنَازَعَا وَتَطَاوَعَا، وَانْطَلَقَ الْفِرْعَوْنِيُّ إِلَى قَوْمِهِ فَأَخْبَرَهُمْ بِمَا سَمِعَ مِنَ الْإِسْرَائِيلِيِّ مِنَ الْخَبَرِ حِينَ يَقُولُ: (أَتُرِيدُ أَنْ تَقْتُلَنِي كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْأَمْسِ) (القصص: 19 ) فَأَرْسَلَ فِرْعَوْنُ الذَّبَّاحِينَ لِيَقْتُلُوا مُوسَى، فَأَخَذَ رُسُلُ فِرْعَوْنَ الطَّرِيقَ الْأَعْظَمَ يَمْشُونَ عَلَى هَيْئَتِهِمْ يَطْلُبُونَ لِمُوسَى وَهُمْ لَا

دودھ پلاؤ کیونکہ مجھے جتنا اس سے پیار ہے اتنا کسی چیز سے نہیں ہے۔ سو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے کہا: میں اپنا گھر اور بیٹا (ہارون) نہیں چھوڑ سکتی' اگر میں ایسا کروں تو انہیں ضائع کرنے والی ہوں گی' اگر تجھے یہ بات پسند آئے کہ تُو یہ بچہ مجھے دیدے اور میں اسے اپنے ساتھ گھر لے جاؤں' سو یہ میرے ساتھ ہو گا' میں اس کے ساتھ بھلائی میں زیادہ حریص ہوں گی' ورنہ میں اپنا گھر اور بیٹا چھوڑنے والی نہیں ہوں اور حضرت موسیٰ کی ماں نے اس وعدہ کا بھی تذکرہ کیا جو ان کے خدا نے ان سے فرمایا تھا۔ فرعون کی بیوی پر یہ بات مشکل ہوئی لیکن آپ کی والدہ کو یقین تھا کہ اللہ تعالیٰ اپنا وعدہ ضرور پورا فرمائے گا' سو آپ اپنے بیٹے کو لے کر اپنے گھر واپس آ گئیں۔ سو دیہات والے صبح کے وقت سارے اکٹھے ہوئے لیکن اب مذاق وظلم سے رُکنے والے تھے۔ راوی کا بیان ہے: سو جب آپ پروان چڑھے تو فرعون کی بیوی نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بیوی سے کہا: میری خواہش ہے کہ اب ایک بار آپ میرا بیٹا مجھے دکھائیں تو آپ نے اُس سے وعدہ کیا کہ کسی دن ضرور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زیارت کروائیں گے۔ (اس دوران) فرعون کی بیوی نے اپنے خزانچیوں اور اپنی سب دائیوں کو حکم جاری کیا کہ تم میں سے کوئی بھی میرے بیٹے کا استقبال کرنے سے آج پیچھے نہ رہے' اپنے تحفے لے کر حاضر ہوں اور عزت واحترام سے پیآئیں' میں اس کو خود ملاحظہ کروں گی اور میں ایک امین مقرر کر رہی ہوں جو تم

يَخَافُونَ أَنْ يَفُوتَهُمْ إِذْ جَاءَ رَجُلٌ مِنْ شِيعَةِ مُوسَى مِنْ أَقْصَى الْمَدِينَةِ فَاخْتَصَرَ طَرِيقًا قَرِيبًا حَتَّى يَسْبِقَهُمْ إِلَى مُوسَى فَأَخْبَرَهُ الْخَبَرَ، وَذَلِكَ مِنَ الْفُتُونِ يَا ابْنَ جُبَيْرٍ فَخَرَجَ مُوسَى مُتَوَجِّهًا نَحْوَ مَدْيَنَ لَمْ يَلْقَ بَلَاءً قَبْلَ ذَلِكَ وَلَيْسَ لَهُ بِالطَّرِيقِ عِلْمٌ إِلَّا حُسْنُ ظَنِّهِ بِرَبِّهِ عَزَّ وَجَلَّ فَإِنَّهُ قَالَ: (عَسَى رَبِّي أَنْ يَهْدِيَنِي سَوَاءَ السَّبِيلِ وَلَمَّا وَرَدَ مَاءَ مَدْيَنَ وَجَدَ عَلَيْهِ أُمَّةً مِنَ النَّاسِ يَسْقُونَ وَوَجَدَ مِنْ دُونِهِمُ امْرَأَتَيْنِ تَذُودَانِ) (القصص: 23) يَعْنِي بِذَلِكَ حَابِسَتَيْنِ غَنَمَهُمَا، فَقَالَ لَهُمَا: مَا خَطْبُكُمَا مُعْتَزِلَتَيْنِ لَا تَسْقِيَانِ مَعَ النَّاسِ؟ قَالَتَا: لَيْسَ لَنَا قُوَّةٌ نُزَاحِمُ الْقَوْمَ، وَإِنَّمَا نَنْتَظِرُ فُضُولَ حِيَاضِهِمْ، فَسَقَى لَهُمَا، فَجَعَلَ يَغْرِفُ فِي الدَّلْوِ مَاءً كَثِيرًا حَتَّى كَانَ أَوَّلَ الرِّعَاءِ فَرَاغًا، فَانْصَرَفَتَا بِغَنَمِهِمَا إِلَى أَبِيهِمَا، وَانْصَرَفَ مُوسَى فَاسْتَظَلَّ بِشَجَرَةٍ، فَقَالَ: (رَبِّ إِنِّي لِمَا أَنْزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيرٌ) (القصص: 24) فَاسْتَنْكَرَ أَبُوهُمَا سُرْعَةَ صُدُورِهِمَا بِغَنَمِهِمَا حُفَّلًا بِطَانًا، فَقَالَ: إِنَّ لَكُمَا الْيَوْمَ لَشَأْنًا، فَأَخْبَرَتَاهُ بِمَا صَنَعَ مُوسَى، فَأَمَرَ إِحْدَاهُمَا تَدْعُوهُ لَهُ، فَأَتَتْ مُوسَى فَدَعَتْهُ، فَلَمَّا كَلَّمَهُ قَالَ: (لَا تَخَفْ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ) (القصص: 25) لَيْسَ لِفِرْعَوْنَ وَلَا لِقَوْمِهِ عَلَيْنَا سُلْطَانٌ، وَلَسْنَا فِي مَمْلَكَتِهِ، قَالَ: (قَالَتْ إِحْدَاهُمَا يَا أَبَتِ اسْتَأْجِرْهُ إِنَّ خَيْرَ مَنِ اسْتَأْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْأَمِينُ) (القصص:

میں سے ہر ایک کا عمل نوٹ کرے گا جو وہ کرے گا۔ تحفے، عطیات اور کرامت کا سلوک آپ کے اپنی ماں کے گھر سے نکلنے سے لے کر فرعون کی بیوی کے پاس داخل ہونے تک جاری رہا، سو جب آپ اس کے پاس پہنچے تو اُس نے آپ کی بے حد عزت وتکریم کی۔ آپ کی تشریف آوری سے بہتر خوش ہوئی اور اُس نے آپ کی والدہ کی بھی بہت عزت کی، اُن کے اچھے سلوک کی وجہ سے۔ پھر کہا: اس کو فرعون کے پاس لے جاؤ! اُسے بھی چاہیے کہ اس کی عزت کرے اور تکریم بجا لائے۔ سو جب آپ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو لے کر اس کے پاس آئیں تو آپ کو اُس کی گود میں ڈال دیا۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کی داڑھی کو پکڑ کر زمین کی طرف کھینچا۔ سرکش اللہ کے دشمنوں نے فرعون سے کہا: کیا آپ نہیں دیکھ رہے جو وعدہ اللہ نے اپنے نبی ابراہیم سے کیا کہ وہ تجھے پالے گا، تیرے خلاف اُٹھے گا اور تجھے پچھاڑ دے گا؟ سو اُس نے ذبح کرنے والے گروہ کی طرف پیغام بھیجا کہ آ کر اسے ذبح کر دو۔ اے ابن جبیر! اس کا تعلق بھی فتون سے ہے، ہر اس بلا کے بعد جس میں اُن کو مبتلا کیا گیا۔ (فرعون کی بیوی کو پتا چلا) تو وہ دوڑتی ہوئی فرعون کے پاس آئی اور کہا: تیرے لیے اس بچہ میں کیا بات ظاہر ہوئی ہے جو میں نے تیری طرف بھیجا ہے؟ راوی کا بیان ہے: اس کا گمان ہے کہ وہ اسے پچھاڑ دے گا اور غالب آ جائے گا۔ فرعون کی بیوی نے کہا: اپنے اور میرے درمیان ایک بات رکھ، جس سے حق واضح ہو

26) فَاحْتَمَلَتْهُ الْغَيْرَةُ عَلَى أَنْ قَالَ: وَمَا يُدْرِيكِ مَا قُوَّتُهُ وَمَا أَمَانَتُهُ؟ قَالَتْ: أَمَّا قُوَّتُهُ، فَمَا رَأَيْتُ مِنْهُ فِي الدَّلْوِ حِينَ سَقَى لَنَا، لَمْ أَرَ رَجُلًا أَقْوَى فِي ذَلِكَ السَّقْيِ مِنْهُ، وَأَمَّا أَمَانَتُهُ، فَإِنَّهُ نَظَرَ إِلَيَّ حِينَ أَقْبَلْتُ إِلَيْهِ وَشَخَصْتُ لَهُ، فَلَمَّا عَلِمَ أَنِّي امْرَأَةٌ صَوَّبَ رَأْسَهُ وَلَمْ يَرْفَعْهُ وَلَمْ يَنْظُرْ إِلَيَّ حَتَّى بَلَّغْتُهُ رِسَالَتَكَ، ثُمَّ قَالَ: امْشِي خَلْفِي، وَانْعَتِي لِيَ الطَّرِيقَ فَلَمْ يَفْعَلْ هَذَا الْأَمْرَ إِلَّا وَهُوَ أَمِينٌ، فَسُرِّيَ عَنْ أَبِيهَا فَصَدَّقَهَا وَظَنَّ بِهِ الَّذِي قَالَتْ، فَقَالَ لَهُ: هَلْ لَكَ (أَنْ أُنْكِحَكَ إِحْدَى ابْنَتَيَّ هَاتَيْنِ عَلَى أَنْ تَأْجُرَنِي ثَمَانِيَ حِجَجٍ فَإِنْ أَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ عِنْدِكَ وَمَا أُرِيدُ أَنْ أَشُقَّ عَلَيْكَ سَتَجِدُنِي إِنْ شَاءَ اللَّهُ مِنَ الصَّالِحِينَ) (القصص: 27) فَفَعَلَ فَكَانَتْ عَلَى نَبِيِّ اللَّهِ مُوسَى صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَمَانُ سِنِينَ وَاجِبَةً، وَكَانَتْ سَنَتَانِ عِدَتَهُ مِنْهُ، فَقَضَى اللَّهُ عَنْهُ عِدَتَهُ فَأَتَمَّهَا عَشْرًا قَالَ سَعِيدٌ: فَلَقِيَنِي رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ النَّصْرَانِيَّةِ مِنْ عُلَمَائِهِمْ، فَقَالَ: هَلْ تَدْرِي أَيَّ الْأَجَلَيْنِ قَضَى مُوسَى؟ قُلْتُ: لَا، وَأَنَا يَوْمَئِذٍ لَا أَدْرِي، فَلَقِيتُ ابْنَ عَبَّاسٍ فَذَكَرْتُ ذَلِكَ لَهُ، فَقَالَ: أَمَا عَلِمْتَ أَنَّ ثَمَانِيًا كَانَ عَلَى مُوسَى وَاجِبَةً وَلَمْ يَكُنْ نَبِيُّ اللَّهِ لِيَنْقُصَ مِنْهَا شَيْئًا وَيَعْلَمُ أَنَّ اللَّهَ قَاضٍ عَنْ مُوسَى عِدَتَهُ الَّتِي وَعَدَ، فَإِنَّهُ قَضَى عَشْرَ سِنِينَ، فَلَقِيتُ النَّصْرَانِيَّ فَأَخْبَرْتُهُ ذَلِكَ، فَقَالَ: الَّذِي سَأَلْتَهُ فَأَخْبَرَكَ أَعْلَمُ مِنْكَ بِذَلِكَ، قَالَ: قُلْتُ

جائے (یہ بچہ ہے اسے ابھی اچھے بُرے کی پہچان نہیں) دو انگارے اور اُن کے مشابہ دو سرخ موتی لائے جائیں سب اس کے سامنے رکھ دیئے جائیں اگر تو یہ موتیوں کو پکڑ لے اور انگاروں کو چھوڑ دے تو آپ یہ سمجھیں کہ یہ عقل مند ہے اور اگر انگاروں کو پکڑ لے اور موتیوں کی طرف جانے کا ارادہ ہی نہ کرے تو جان لے کہ کوئی بھی عقل رکھتے ہوئے موتیوں کو چھوڑ کر انگاروں کو ترجیح نہیں دیتا۔ سو اُس نے یہ چیزیں آپ کے قریب کیں تو آپ نے انگارے اُٹھا لیے سو سب نے مل کر آپ کے ہاتھ سے کھینچ لیے کہ آپ کے ہاتھ نہ جل جائیں تو فرعون کی بیوی نے کہا: ہاں! اب تُو نے دیکھ لیا؟ سو اللہ تعالیٰ نے آپ کو موتی سے پھیر دیا بعد اس کے کہ آپ اسے اُٹھانے کا ارادہ فرما چکے تھے۔ اللہ تعالیٰ ہی اس میں آ کر ی بات تک پہنچانے والا ہے۔ سو جب آپ ہوش کی عمر کو پہنچے جبکہ آپ کا تعلق ان لوگوں سے تھا جن میں سے کوئی ایک آلِ فرعون سے نہ تھا۔ یہاں تک کہ وہ مکمل طور پر رُک گئے۔ اسی اثناء میں موسیٰ علیہ السلام شہر کے ایک کونے میں رہتے تھے ایک دن اچانک آپ کی نظر پڑی تو دو آدمی آپس میں لڑ رہے ہیں جن میں سے ایک فرعونی اور ایک اسرائیلی تھا۔ اسرائیلی نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے فرعونی کے خلاف مدد طلب کی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو سخت غصہ آیا کیونکہ آپ علیہ السلام نے اسے اس حال میں پایا کہ وہ جانتا تھا کہ موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل سے ہیں اور فرعون نے آپ کی حفاظت کی ہے۔ دیگر لوگ

أَجَلْ، وَأَوْلَى فَلَمَّا سَارَ مُوسَى بِأَهْلِهِ كَانَ مِنْ أَمْرِ النَّارِ وَالْعَصَا وَيَدِهِ مَا قَصَّ اللّٰهُ عَلَيْكَ فِي الْقُرْآنِ فَشَكَا اِلَى رَبِّهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى مَا يَتَخَوَّفُ مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ فِي الْقَتْلِ وَعَقْدِ لِسَانِهِ، فَإِنَّهُ كَانَ فِي لِسَانِهِ عُقْدَةٌ تَمْنَعُهُ مِنْ كَثِيرٍ مِنَ الْكَلَامِ، وَسَأَلَ رَبَّهُ أَنْ يُعِينَهُ بِأَخِيهِ هَارُونَ يَكُونُ لَهُ رِدْءاً وَيَتَكَلَّمُ عَنْهُ بِكَثِيرٍ مِمَّا لَا يُفْصِحُ بِهِ لِسَانُهُ، فَآتَاهُ اللّٰهُ سُؤْلَهُ وَحَلَّ عُقْدَةً مِنْ انِهِ، فَأَوْحَى اللّٰهُ اِلَى هَارُونَ وَأَمَرَهُ أَنْ يَلْقَاهُ فَانْدَفَعَ مُوسَى بِعَصَاهُ حَتَّى لَقِيَ هَارُونَ، فَانْطَلَقَا جَمِيعًا اِلَى فِرْعَوْنَ، فَأَقَامَا عَلَى بَابِهِ حِينًا لَا يُؤْذَنُ لَهُمَا، ثُمَّ أُذِنَ لَهُمَا بَعْدَ حِجَابٍ شَدِيدٍ، فَقَالَا: (اِنَّا رَسُولَا رَبِّكَ) (طه: 47) قَالَ: (فَمَنْ رَبُّكُمَا يَا مُوسَى) (طه: 49) فَأَخْبَرَهُ بِالَّذِي قَصَّ اللّٰهُ عَلَيْكَ فِي الْقُرْآنِ، قَالَ: فَمَا تُرِيدُ، وَذَكَّرَهُ الْقَتِيلَ فَاعْتَذَرَ بِمَا قَدْ سَمِعْتَ، وَقَالَ: اِنِّي أُرِيدُ أَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰهِ وَتُرْسِلَ مَعِي بَنِي اِسْرَائِيلَ فَأَبَى عَلَيْهِ ذَلِكَ، وَقَالَ: ائْتِ بِآيَةٍ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ، فَأَلْقَى عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ حَيَّةٌ عَظِيمَةٌ فَاغِرَةٌ فَاهَا مُسْرِعَةٌ اِلَى فِرْعَوْنَ، فَلَمَّا رَآهَا فِرْعَوْنُ قَاصِدَةً اِلَيْهِ خَافَهَا فَاقْتَحَمَ، عَنْ سَرِيرِهِ وَاسْتَغَاثَ بِمُوسَى أَنْ يَكُفَّهَا عَنْهُ فَفَعَلَ، ثُمَّ أَخْرَجَ يَدَهُ مِنْ جَيْبِهِ فَرَآهَا بَيْضَاءَ مِنْ غَيْرِ سُوءٍ - يَعْنِي مِنْ غَيْرِ بَرَصٍ - ثُمَّ رَدَّهَا فَعَادَتْ اِلَى لَوْنِهَا الْأَوَّلِ، فَاسْتَشَارَ الْمَلَأَ حَوْلَهُ فِيمَا رَأَى، فَقَالُوا لَهُ: (اِنْ

بس اتنا ہی جانتے تھے کہ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے انہیں دودھ پلایا ہے مگر اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو ان باتوں پر مطلع فرما دیا تھا جن پر کسی دوسرے کو مطلع نہ فرمایا تھا۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے فرعونی کو مکّہ دے مارا (اُسی غصہ میں) سو وہ قتل ہو گیا (آپ کے ہاتھوں) جبکہ ان دونوں کو دیکھنے والا خدا تھا یا وہ اسرائیلی' اس کے سوا کوئی دیکھنے والا نہ تھا۔ سو موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھوں جب وہ بندہ قتل ہو گیا تو آپ کی زبان سے بے اختیار نکلا (قرآن میں بھی ہے:) ''یہ تو شیطانی کام ہے کیونکہ شیطان گمراہ کرنے والا کھلا دشمن ہے''۔ پھر بولے: ''اے میرے رب! میں نے اپنی جان پر ظلم کر لیا' سو تو مجھے معاف کر دے! سو اللہ نے موسیٰ علیہ السلام کو معاف کر دیا کیونکہ وہ بہت بخشنے والا' بہت ہی مہربان ہے''۔ اُنہوں نے شہر میں صبح اس حال میں کی کہ آپ ڈر محسوس کر رہے تھے' خبریں دینے والوں کو تاڑتے تھے۔ سو ایک آدمی فرعون کے پاس آیا اور اس سے کہا کہ اسرائیلیوں نے فرعونیوں کا ایک آدمی قتل کر دیا ہے' ہمیں ہمارا حق دلائیں اور ہم کسی صورت نہیں چھوڑیں گے۔ سو فرعون بولا: اس کے قاتل کو تلاش کر کے میرے پاس لے آؤ اور ایک گواہ بھی لاؤ! کیونکہ بادشاہ اگرچہ اس کی اپنی قوم کے ساتھ صفائی کے حوالے سے صحیح نہیں کہ غیر بینہ اور بغیر ثبوت کے ساتھ اس کے فیصلے کو مقید کیا جائے' تم میرے لیے اس کی معلومات تلاش کرو' میں تمہارا حق دلا دیتا ہوں۔ سو اسی اثناء میں کہ وہ گھوم رہے تھے اور کوئی ثبوت نہیں پا رہے تھے'

هَذَانِ لَسَاحِرَانِ يُرِيدَانِ أَنْ يُخْرِجَاكُمْ مِنْ أَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا وَيَذْهَبَا بِطَرِيقَتِكُمُ الْمُثْلَى) (طه:63) يَعْنِي مُلْكَهُمُ الَّذِي هُمْ فِيهِ وَالْعَيْشَ - فَأَبَوْا أَنْ يُعْطُوهُ شَيْئًا مِمَّا طَلَبَ. وَقَالُوا لَهُ: اجْمَعْ لَنَا السَّحَرَةَ فَإِنَّهُمْ بِأَرْضِكَ كَثِيرٌ حَتَّى يَغْلِبَ سِحْرُهُمْ سِحْرَهُمَا، فَأَرْسَلَ فِي الْمَدِينَةِ، فَحَشَرَ لَهُ كُلَّ سَاحِرٍ مُتَعَالِمٍ، فَلَمَّا أَتَوْا فِرْعَوْنَ قَالُوا: بِمَ يَعْمَلُ هَذَا السَّاحِرُ؟ قَالُوا: يَعْمَلُ بِالْحَيَّاتِ، قَالُوا: فَلَا وَاللَّهِ مَا أَحَدٌ فِي الْأَرْضِ يَعْمَلُ السِّحْرَ بِالْحَيَّاتِ وَالْعِصِيِّ الَّذِي نَعْمَلُ، فَمَا أَجْرُنَا إِنْ نَحْنُ غَلَبْنَا؟ فَقَالَ لَهُمْ: إِنَّكُمْ أَقَارِبِي وَخَاصَّتِي، فَأَنَا صَانِعٌ إِلَيْكُمْ كُلَّ مَا أَحْبَبْتُمْ، فَتَوَاعَدُوا يَوْمَ الزِّينَةِ (وَأَنْ يُحْشَرَ النَّاسُ ضُحًى) (طه:59)

قَالَ سَعِيدٌ: حَدَّثَنِي ابْنُ عَبَّاسٍ أَنَّ يَوْمَ الزِّينَةِ الْيَوْمُ الَّذِي أَظْهَرَ اللَّهُ فِيهِ مُوسَى عَلَى فِرْعَوْنَ وَالسَّحَرَةِ، وَهُوَ يَوْمُ عَاشُورَاءَ، فَلَمَّا اجْتَمَعُوا فِي صَعِيدٍ، قَالَ النَّاسُ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ: انْطَلِقُوا فَلْنَحْضُرْ هَذَا الْأَمْرَ (لَعَلَّنَا نَتَّبِعُ السَّحَرَةَ إِنْ كَانُوا هُمُ الْغَالِبِينَ) (الشعراء: 40) يَعْنُونَ مُوسَى وَهَارُونَ - اسْتِهْزَاءً بِهِمَا، فَقَالُوا: يَا مُوسَى - لِقُدْرَتِهِمْ بِسِحْرِهِمْ - (إِمَّا أَنْ تُلْقِيَ وَإِمَّا أَنْ نَكُونَ نَحْنُ الْمُلْقِينَ) (الأعراف:115) قَالَ: بَلْ أَلْقُوا (فَأَلْقَوْا حِبَالَهُمْ وَعِصِيَّهُمْ وَقَالُوا بِعِزَّةِ فِرْعَوْنَ إِنَّا لَنَحْنُ الْغَالِبُونَ) (الشعراء: 44) فَرَأَى مُوسَى

دوسرے دن اچانک موسیٰ علیہ السلام کی نظر پڑی تو وہی اسرائیلی ایک اور فرعونی سے مقاتلہ کر رہا ہے تو اسرائیلی نے فرعون کے خلاف آپ سے استغاثہ کیا۔ موسیٰ علیہ السلام اپنے سابقہ عمل پر نادم تھے تو آپ نے اسرائیلی کے غصہ کو انتہائی ناپسند فرمایا' وہ چاہتے تھے کہ فرعونی کو پکڑ لیں' سو آپ نے اسرائیلی سے فرمایا: تُو نے کل بھی اور آج بھی یہ کام کیوں کیا: ''تُو تو نرا فسادی ہے''۔ اسرائیلی نے موسیٰ علیہ السلام کی طرف دیکھا جب موسیٰ علیہ السلام نے اس سے یہ بات کہی تو پس وہ انتہائی غصے میں تھا' جیسے ایک دن پہلے تھا۔ سو آپ کو خوف ہوا کہ ممکن ہے اسرائیلی نے پہلے لڑنے کا ارادہ کیا ہو اور فرعونی نے ارادہ نہ کیا ہو' حالانکہ اُس نے ارادہ کیا تھا' ارادہ تو فرعونی نے کیا تھا۔ سو اسرائیلی ڈرا اور فرعونی سے عاجز آ گیا اور بولا: ''اے موسیٰ! کیا تُو چاہتا ہے کہ تُو مجھے اسی طرح قتل کر دے جس طرح تُو نے کل ایک آدمی کو قتل کر دیا''۔ سو اُس نے یہ بات اس خوف سے کہی کہ موسیٰ علیہ السلام نے اُس کے قتل کرنے کا ارادہ کر لیا ہے۔ اُن دونوں نے خوب جھگڑا کیا اور ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی کوشش کی اور فرعونی اپنی قوم کی طرف گیا' سو ان سب کو خبردار کر دیا' جو بات اُس نے اسرائیلی سے سنی تھی' جب اسرائیلی کہہ رہا تھا: ''کیا تُو مجھے قتل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے جس طرح تُو نے کل آدمی قتل کیا''۔ سو فرعون نے ذبح کرنے والوں کو بھیج دیا تاکہ وہ موسیٰ علیہ السلام کو قتل کر دیں۔ فرعون کے قاصد شاہراہ پر چلنے لگے' وہ بڑے سکون سے چل رہے تھے اور

مِنْ سِحْرِهِمْ مَا أَوْجَسَ فِي نَفْسِهِ خِيفَةً، فَأَوْحَى اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالَى إِلَيْهِ (أَنْ أَلْقِ عَصَاكَ) (الأعراف: 117) فَلَمَّا أَلْقَاهَا صَارَتْ ثُعْبَانًا عَظِيمًا فَاغِرَةً فَاهَا، فَجَعَلَتِ الْعِصِيُّ بِدَعْوَةِ مُوسَى تَلَبَّسُ بِالْحِبَالِ حَتَّى صَارَتْ جُرَزًا إِلَى الثُّعْبَانِ تَدْخُلُ فِيهِ، حَتَّى مَا أَبْقَتْ عَصًا وَلَا حَبْلًا إِلَّا ابْتَلَعَتْهُ، فَلَمَّا عَرَفَ السَّحَرَةُ ذَلِكَ قَالُوا: لَوْ كَانَ هَذَا سِحْرًا لَمْ يَبْلُغْ مِنْ سِحْرِنَا هَذَا، وَلَكِنَّهُ أَمْرٌ مِنْ أَمْرِ اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالَى آمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِمَا جَاءَ بِهِ مُوسَى وَنَتُوبُ إِلَى اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مِمَّا كُنَّا عَلَيْهِ، وَكَسَرَ اللّٰهُ ظَهْرَ فِرْعَوْنَ فِي ذَلِكَ الْمَوْطِنِ وَأَشْيَاعَهُ، وَأَظْهَرَ الْحَقَّ (وَبَطَلَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ فَغُلِبُوا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوا صَاغِرِينَ) (الأعراف: 118) وَامْرَأَةُ فِرْعَوْنَ بَارِزَةٌ مُتَبَذِّلَةٌ تَدْعُو اللّٰهَ بِالنَّصْرِ لِمُوسَى عَلَى فِرْعَوْنَ، فَمَنْ رَآهَا مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ ظَنَّ أَنَّهَا ابْتَذَلَتْ لِلشَّفَقَةِ عَلَى فِرْعَوْنَ وَأَشْيَاعِهِ، وَإِنَّمَا كَانَ حُزْنُهَا وَهَمُّهَا لِمُوسَى فَلَمَّا طَالَ مُكْثُ مُوسَى لِمَوَاعِيدِ فِرْعَوْنَ الْكَاذِبَةِ، كُلَّمَا جَاءَهُ بِآيَةٍ وَعَدَهُ عِنْدَهَا أَنْ يُرْسِلَ بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَإِذَا مَضَتْ أَخْلَفَ مَوَاعِيدَهُ، وَقَالَ: هَلْ يَسْتَطِيعُ رَبُّكَ أَنْ يَصْنَعَ غَيْرَ هَذَا، فَأَرْسَلَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلَى قَوْمِهِ الطُّوفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ وَالدَّمَ آيَاتٍ مُفَصَّلَاتٍ، كُلُّ ذَلِكَ يَشْكُو إِلَى مُوسَى وَيَطْلُبُ إِلَيْهِ أَنْ يَكُفَّهَا عَنْهُ، وَيُوَافِقُهُ أَنْ يُرْسِلَ مَعَهُ

انہیں موسیٰ علیہ السلام کی تلاش تھی' انہیں اس بات کا کوئی خوف نہ تھا کہ وہ آپ کو نہ پا سکیں گے۔ اچانک موسیٰ علیہ السلام کے گروہ کا ایک آدمی شہر کے پرلے کنارے سے آیا اور اُس نے قریبی راستہ طے کیا یہاں تک کہ موسیٰ علیہ السلام سے مل کر آپ کو ساری بات سے آگاہ کر دیا۔ اے ابن جبیر! اس کا تعلق بھی فتون سے ہے۔ سو حضرت موسیٰ علیہ السلام مدین کی طرف متوجہ ہوئے' اس شہر سے نکل پڑے۔ اس سے قبل اُن کی کوئی آزمائش نہ ہوئی تھی اور نہ انہیں راستے کا علم تھا مگر وہ اپنے رب کے بارے نیک گمان رکھتے تھے (کہ وہ راہنمائی فرمائے گا) کیونکہ آپ نے کہا: مجھے قوی اُمید ہے کہ میرا رب سیدھے راستے کی طرف میری راہنمائی فرمائے گا اور جب آپ مدین میں تشریف لائے تو لوگوں کے ایک گروہ کو پانی بھرتے دیکھا اور اُن کے ساتھ دو عورتیں رُکی ہوئی دیکھیں' یعنی وہ اپنے مویشیوں کو روکے ہوئے ایک طرف کھڑی تھیں تو آپ نے ان سے فرمایا: تمہارا کیا معاملہ ہے؟ تم کیوں الگ تھلگ کھڑی ہو؟ لوگوں کے ساتھ (اپنے مویشیوں کو) پانی کیوں نہیں پلاتی ہو؟ اُن دونوں نے کہا: قوم سے مزاحمت کرنے کی ہم میں طاقت نہیں' ہم حوضوں کے خالی ہونے کا انتظار کر رہی ہیں۔ سو آپ علیہ السلام نے ان کے مویشیوں کو پانی پلایا' پس آپ ڈول میں پانی ڈالتے رہے یہاں تک کہ پہلا فرواہا فارغ ہو گیا' سو وہ دونوں عورتیں اپنی بکریوں کو لے کر اپنے باپ کی طرف چلی گئیں اور موسیٰ علیہ السلام ایک طرف ہو کر درخت کے سائے

بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَإِذَا كَفَّ ذَلِكَ عَنْهُ أَخْلَفَ مَوْعِدَهُ وَنَكَثَ عَهْدَهُ، حَتَّى أُمِرَ بِالْخُرُوجِ بِقَوْمِهِ، فَخَرَجَ بِهِمْ لَيْلًا، فَلَمَّا أَصْبَحَ فِرْعَوْنُ وَرَأَى أَنَّهُمْ قَدْ مَضَوْا، أَرْسَلَ فِي الْمَدَائِنِ حَاشِرِينَ، يَتْبَعُهُمْ بِجُنُودٍ عَظِيمَةٍ كَثِيرَةٍ، فَأَوْحَى اللَّهُ إِلَى الْبَحْرِ أَنْ إِذَا ضَرَبَكَ عَبْدِي مُوسَى بِعَصَاهُ فَانْفَرِقِ اثْنَيْ عَشَرَ فِرْقًا حَتَّى يَجُوزَ مُوسَى وَمَنْ مَعَهُ، ثُمَّ الْتَقِ عَلَى مَنْ بَقِيَ بَعْدَهُ مِنْ فِرْعَوْنَ وَأَشْيَاعِهِ، فَنَسِيَ مُوسَى أَنْ يَضْرِبَ الْبَحْرَ بِالْعَصَا فَانْتَهَى إِلَى الْبَحْرِ وَلَهُ قَصِيفٌ مَخَافَةَ أَنْ يَضْرِبَهُ مُوسَى بِعَصَاهُ وَهُوَ غَافِلٌ فَيَصِيرَ عَاصِيًا فَلَمَّا تَرَاءَى الْجَمْعَانِ وَتَقَارَبَا، قَالَ قَوْمُ مُوسَى (إِنَّا لَمُدْرَكُونَ) (الشعراء : 61) افْعَلْ مَا أَمَرَكَ رَبُّكَ، فَإِنَّكَ لَنْ تَكْذِبَ وَلَنْ تُكْذَبَ، فَقَالَ: وَعَدَنِي إِذَا أَتَيْتُ الْبَحْرَ أَنْ يُفَرِّقَ لِي اثْنَيْ عَشَرَ فِرْقًا حَتَّى أُجَاوِزَهُ، ثُمَّ ذَكَرَ بَعْدَ ذَلِكَ الْعَصَا، فَضَرَبَ الْبَحْرَ بِعَصَاهُ فَانْفَرَقَ لَهُ حِينَ دَنَا أَوَائِلُ جُنْدِ فِرْعَوْنَ مِنْ أَوَاخِرِ جُنْدِ مُوسَى، فَانْفَرَقَ الْبَحْرُ كَمَا أَمَرَهُ رَبُّهُ، وَكَمَا وَعَدَ مُوسَى، فَلَمَّا أَنْ جَاوَزَ مُوسَى وَأَصْحَابُهُ كُلُّهُمْ، وَدَخَلَ فِرْعَوْنُ وَأَصْحَابُهُ الْتَقَى عَلَيْهِمْ كَمَا أَمَرَ اللَّهُ، فَلَمَّا أَنْ جَاوَزَ مُوسَى الْبَحْرَ قَالُوا: إِنَّا نَخَافُ أَنْ لَا يَكُونَ فِرْعَوْنُ غَرِقَ فَلَا نُؤْمِنُ بِهَلَاكِهِ، فَدَعَا رَبَّهُ، فَأَخْرَجَهُ لَهُ بِبَدَنِهِ حَتَّى اسْتَيْقَنُوا بِهَلَاكِهِ، ثُمَّ مَرُّوا عَلَى قَوْمٍ يَعْكُفُونَ عَلَى أَصْنَامٍ لَهُمْ (قَالُوا يَا مُوسَى اجْعَلْ لَنَا إِلَهًا كَمَا

میں بیٹھ گئے۔ پس آپ نے عرض کی: ''اے میرے رب! میں اس چیز کا محتاج ہوں جو تُو نے میرے لیے اُتاری ہے''۔ اُن دونوں عورتوں کے باپ نے تعجب کیا اس بات پر کہ وہ اپنے ریوڑ کو اتنا جلدی کس طرح خوب سیر کر کے لے آئی ہیں۔ ان کے باپ نے کہا: بے شک آج تمہیں کوئی خاص معاملہ پیش آیا ہے۔ سو اُن دونوں نے اپنے باپ کو خبر دے دی جو نیک سلوک حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اُن سے کیا تھا۔ اُن کے باپ نے اُن میں سے ایک کو حکم دیا کہ جاؤ اور اسے بلا کر لے آؤ! سو وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئی اور آپ کو دعوت دی۔ پس جب موسیٰ علیہ السلام نے جا کر اُن کے باپ (حضرت شعیب علیہ السلام) سے بات کی تو اُنہوں نے فرمایا: ''ڈریئے مت! آپ نے ظلم قوم سے نجات پالی ہے'' (کیونکہ فرعون کی حکومت ہم پر نہیں ہے اور) نہ ہی اُن کی قوم کا اِدھر کوئی دخل ہے اور نہ ہی ہم اُس کی مملکت میں ہیں۔ راوی کا بیان ہے: ''اُن دونوں عورتوں میں سے ایک نے کہا: اے میرے باپ! انہیں اُجرت عنایت کیجئے کیونکہ یہ طاقتور اور امانتدار مستاجر ہیں'' وہ غیرت میں آ گئے اور پوچھنے لگے: آپ کو اس کی قوت اور امانت کا کیا علم؟ اس نے اپنے باپ کو جواب دیا: میں نے اس کی طاقت کا اس وقت اندازہ کیا جب اِنہوں نے ہمیں ڈول میں پانی بھر کر دیا' میں نے پانی بھرنے کے کام میں اتنا طاقتور آج تک نہیں دیکھا' باقی رہی آپ کی امانت تو جب میں دُور سے اس کی طرف آنے لگی تو اس نے

لَهُمْ آلِهَةٌ قَالَ إِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُونَ إِنَّ هَؤُلَاءِ مُتَبَّرٌ مَا هُمْ فِيهِ وَبَاطِلٌ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ) (الأعراف: 138) قَدْ رَأَيْتُمْ مِنَ الْعِبَرِ، وَسَمِعْتُمْ مَا يَكْفِيكُمْ، وَمَضَى فَأَنْزَلَهُمْ مُوسَى مَنْزِلًا، ثُمَّ قَالَ لَهُمْ: أَطِيعُوا هَارُونَ، فَإِنِّي قَدِ اسْتَخْلَفْتُهُ عَلَيْكُمْ وَإِنِّي ذَاهِبٌ إِلَى رَبِّي، وَأَجَّلَهُمْ ثَلَاثِينَ يَوْمًا أَنْ يَرْجِعَ إِلَيْهِمْ فَلَمَّا أَتَى رَبَّهُ أَرَادَ أَنْ يُكَلِّمَهُ فِي ثَلَاثِينَ وَقَدْ صَامَهُنَّ لَيْلَتَيْنِ وَنَهَارَهُنَّ، كَرِهَ أَنْ يُكَلِّمَ رَبَّهُ وَيَخْرُجَ مِنْ فَمِهِ رِيحُ فَمِ الصَّائِمِ، فَتَنَاوَلَ مُوسَى شَيْئًا مِنْ نَبَاتِ الْأَرْضِ فَمَضَغَهُ، فَقَالَ لَهُ رَبُّهُ حِينَ أَتَاهُ أَفْطَرْتَ؟ وَهُوَ أَعْلَمُ بِالَّذِي كَانَ، قَالَ: رَبِّ كَرِهْتُ أَنْ أُكَلِّمَكَ إِلَّا وَفَمِي طَيِّبُ الرِّيحِ، قَالَ: أَوَمَا عَلِمْتَ يَا مُوسَى أَنَّ رِيحَ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدِي مِنْ رِيحِ الْمِسْكِ، ارْجِعْ حَتَّى تَصُومَ عَشْرًا ثُمَّ ائْتِنِي فَفَعَلَ مُوسَى مَا أُمِرَ بِهِ، فَلَمَّا رَأَى قَوْمُ مُوسَى أَنَّهُ لَمْ يَرْجِعْ إِلَيْهِمْ لِلْأَجَلِ، قَالَ: سَاءَهُمْ ذَلِكَ، وَكَانَ هَارُونُ قَدْ خَطَبَهُمْ، فَقَالَ: إِنَّكُمْ خَرَجْتُمْ مِنْ مِصْرَ وَلِقَوْمِ فِرْعَوْنَ عَوَارٍ وَوَدَائِعُ لَكُمْ فِيهَا مِثْلُ ذَلِكَ، وَأَنَا أَرَى أَنْ تَحْتَسِبُوا مَا لَكُمْ عِنْدَهُمْ، وَلَا أُحِلُّ لَكُمْ وَدِيعَةً وَلَا عَارِيَةً، وَلَسْنَا بِرَادِّينَ إِلَيْهِمْ شَيْئًا مِنْ ذَلِكَ وَلَا مُمْسِكِيهِ لِأَنْفُسِنَا، فَحَفَرَ حَفِيرًا وَأَمَرَ كُلَّ قَوْمٍ عِنْدَهُمْ شَيْءٌ مِنْ ذَلِكَ مِنْ مَتَاعٍ أَوْ حِلْيَةٍ أَنْ يَقْذِفُوهُ فِي ذَلِكَ الْحَفِيرِ، ثُمَّ أَوْقَدَ عَلَيْهِ النَّارَ فَأَحْرَقَهُ، فَقَالَ: لَا يَكُونُ لَنَا وَلَا لَهُمْ، وَكَانَ

میری طرف دیکھا' سو جب اسے علم ہو گیا کہ یہ عورت ہے تو اس نے سر جھکا لیا' پھر سر نہیں اُٹھایا اور نہ ہی میری طرف دیکھا یہاں تک کہ میں نے آپ کا پیغام انہیں پہنچا دیا۔ پھر کہا: میرے پیچھے چلنا اور مجھے راستہ بتاتے جانا' یہ کام وہی کر سکتا ہے جو امین ہو اور اس کے باپ سے کچھ سرگوشی کی گئی' سو اس کے باپ نے اس کی تصدیق اور جو کچھ اُس نے کہا: من وعن اس پر یقین کر لیا۔ اُن کے باپ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا: تیرا کیا خیال ہے کہ ''ان دو بیٹیوں میں سے ایک کا نکاح تجھ سے کر دوں اس شرط پر کہ آٹھ سال تک تُو میرے گھر کے کام بجا لائے' پس اگر دس سال مکمل کرے تو وہ تیری اپنی طرف سے ہوں گے' ہم تجھے مشکل میں نہیں ڈالنا چاہتے' آپ مجھے نیک سلوک کرنے والوں سے پائیں گے' ان شاء اللہ (اگر اللہ نے چاہا)''۔ سو آپ نے یہی کام کیا' سو اللہ کے نبی موسیٰ علیہ السلام پر آٹھ سال تو واجب تھے اور دو سال کی مدت ان کی اپنی طرف سے تھی' سو اُن کی طرف سے اللہ نے مدت مقرر فرمائی' سو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دس سال مکمل کیے۔ حضرت سعید نے فرمایا: نصرانی علماء میں سے ایک آدمی سے میری ملاقات ہوئی۔ سو اس نے کہا: کیا آپ کو معلوم ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے دو مدتوں میں سے کون سی مدت پوری فرمائی؟ میں نے جواب دیا: نہیں! (کیونکہ) اس دن تک مجھے معلوم نہ تھا' سو میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے ملا تو میں نے اُن سے اس کا سوال کیا تو آپ نے فرمایا: کیا آپ کو

السَّامِرِيُّ رَجُلًا مِنْ قَوْمٍ يَعْبُدُونَ الْبَقَرَ جِيرَانٍ لَهُمْ، وَلَمْ يَكُنْ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ، فَاحْتَمَلَ مَعَ مُوسَى وَبَنِي إِسْرَائِيلَ حِينَ احْتَمَلُوا، فَقُضِيَ لَهُ أَنْ رَأَى أَثَرًا، فَأَخَذَ مِنْهُ قَبْضَةً، فَمَرَّ بِهَارُونَ، فَقَالَ لَهُ هَارُونُ: يَا سَامِرِيُّ، أَلَا تُلْقِي مَا فِي يَدِكَ وَهُوَ قَابِضٌ عَلَيْهِ لَا يَرَاهُ أَحَدٌ طُوَالَ ذَلِكَ، قَالَ: هَذِهِ قَبْضَةٌ مِنْ أَثَرِ الرَّسُولِ الَّذِي جَاوَزَ بِكُمُ الْبَحْرَ، فَلَا أُلْقِيهَا بِشَيْءٍ إِلَّا أَنْ تَدْعُوَ اللَّهَ إِذَا أُلْقِيهَا أَنْ يَكُونَ مَا أُرِيدُ فَأَلْقَاهُ، فَدَعَا لَهُ هَارُونُ، وَقَالَ أُرِيدُ أَنْ أُكَوِّنَ عِجْلًا، فَاجْتَمَعَ مَا كَانَ فِي الْحُفْرَةِ مِنْ مَتَاعٍ أَوْ حِلْيَةٍ أَوْ نُحَاسٍ أَوْ حَدِيدٍ فَصَارَ عِجْلًا أَجْوَفَ لَيْسَ فِيهِ رُوحٌ لَهُ خُوَارٌ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: وَلَا وَاللَّهِ مَا كَانَ لَهُ صَوْتٌ قَطُّ، إِنَّمَا كَانَتِ الرِّيحُ تَدْخُلُ مِنْ دُبُرِهِ وَتَخْرُجُ مِنْ فِيهِ، وَكَانَ ذَلِكَ الصَّوْتُ مِنْ ذَلِكَ، فَتَفَرَّقَ بَنُو إِسْرَائِيلَ فِرَقًا، فَقَالَتْ فِرْقَةٌ: يَا سَامِرِيُّ، مَا هَذَا؟ فَأَنْتَ أَعْلَمُ بِهِ، قَالَ: هَذَا رَبُّكُمْ، وَلَكِنَّ مُوسَى أَضَلَّ الطَّرِيقَ، وَقَالَتْ فِرْقَةٌ: لَا نُكَذِّبُ بِهَذَا حَتَّى يَرْجِعَ إِلَيْنَا مُوسَى، فَإِنْ كَانَ رَبَّنَا لَمْ نَكُنْ ضَيَّعْنَاهُ وَعَجَزْنَا فِيهِ حِينَ رَأَيْنَاهُ، وَإِنْ لَمْ يَكُنْ رَبَّنَا، فَإِنَّا نَتَّبِعُ قَوْلَ مُوسَى، وَقَالَتْ فِرْقَةٌ: هَذَا عَمَلُ الشَّيْطَانِ وَلَيْسَ بِرَبِّنَا وَلَا نُؤْمِنُ بِهِ وَلَا نُصَدِّقُ، وَأُشْرِبَ فِرْقَةٌ فِي قُلُوبِهِمُ التَّصْدِيقَ بِمَا قَالَ السَّامِرِيُّ فِي الْعِجْلِ، وَأَعْلَنُوا التَّكْذِيبَ بِهِ، فَقَالَ لَهُمْ هَارُونُ: (يَا قَوْمِ إِنَّمَا فُتِنْتُمْ بِهِ، وَإِنَّ رَبَّكُمُ

معلوم نہیں کہ آٹھ سال کی مدت موسیٰ علیہ السلام پر واجب تھی اور آپ نبی ہونے کے ناطے اس میں کمی نہیں کر سکتے تھے اور آپ جانتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف سے اس مدت کا فیصلہ فرمایا ہے جس کا آپ نے وعدہ کیا' سو آپ نے دس سال مکمل فرمائے۔ (اس کے بعد) میں نصرانی سے جا ملا اور میں نے اُسے اس بات کی خبر دی۔ اس نے کہا: ہاں (ٹھیک ہے) اور بہتر ہے۔ سو جب موسیٰ علیہ السلام اپنی بیوی کو اپنے ساتھ لے کر چلے تو آگ' عصا اور ہاتھ کا معجزہ ہوا جن کو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں بیان فرمایا' سو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے رب سے شکایت کی کہ انہیں قتل کے معاملے میں آلِ فرعون سے خوف ہے اور میری زبان میں لکنت ہے کیونکہ آپ کی زبان میں گرہ تھی جو زیادہ کلام کرنے سے آپ کو روکتی تھی' اور آپ نے اپنے رب سے سوال کیا کہ آپ کے بھائی ہارون کو آپ کا معاون و مددگار بنا دے۔ اور اُن کی طرف سے کثیر کلام کریں (اور اُس کی وضاحت کرے) جو ان کے منہ سے واضح ہو کر نہیں نکلتی۔ سو اللہ تعالیٰ نے اُن کا سوال پورا کیا اور ان کی زبان کی گرہ کھول دی' سو اللہ تعالیٰ نے حضرت ہارون علیہ السلام کو الہام کے ذریعے حکم دیا کہ وہ آپ سے ملاقات فرمائیں۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے عصاء سے اپنا دفاع کیا یہاں تک کہ حضرت ہارون کی آپ سے ملاقات ہوگئی تو دونوں مل کر فرعون کی طرف گئے اور اس کے دروازے پر اُس وقت جا کر کھڑے ہوئے جب دروازے کھولنے کی اجازت نہ

الرَّحْمَنُ) (طه:90 ) لَيْسَ هَكَذَا، قَالُوا: فَمَا بَالُ مُوسَى وَعَدَنَا ثَلَاثِينَ يَوْمًا ثُمَّ أَخْلَفَنَا، هَذِهِ أَرْبَعُونَ قَدْ مَضَتْ، فَقَالَ سُفَهَاؤُهُمْ: أَخْطَأَ رَبَّهُ فَهُوَ يَطْلُبُهُ وَيَتْبَعُهُ فَلَمَّا كَلَّمَ اللَّهُ مُوسَى وَقَالَ لَهُ مَا قَالَ أَخْبَرَهُ بِمَا لَقِيَ قَوْمُهُ مِنْ بَعْدِهِ، (فَرَجَعَ مُوسَى إِلَى قَوْمِهِ غَضْبَانَ أَسِفًا) (طه:86 ) فَقَالَ لَهُمْ مَا سَمِعْتُمْ فِي الْقُرْآنِ (وَأَخَذَ بِرَأْسِ أَخِيهِ يَجُرُّهُ إِلَيْهِ) (الأعراف: 150 ) وَأَلْقَى الْأَلْوَاحَ، ثُمَّ إِنَّهُ عَذَرَ أَخَاهُ وَاسْتَغْفَرَ لَهُ، وَانْصَرَفَ إِلَى السَّامِرِيِّ، فَقَالَ لَهُ: مَا حَمَلَكَ عَلَى مَا صَنَعْتَ؟ قَالَ: قَبَضْتُ قَبْضَةً مِنْ أَثَرِ الرَّسُولِ وَفَطِنْتُ لَهَا وَعَمِيَتْ عَلَيْكُمْ فَقَذَفْتُهَا (وَكَذَلِكَ سَوَّلَتْ لِي نَفْسِي قَالَ فَاذْهَبْ فَإِنَّ لَكَ فِي الْحَيَاةِ أَنْ تَقُولَ لَا مِسَاسَ وَإِنَّ لَكَ مَوْعِدًا لَنْ تُخْلَفَهُ وَانْظُرْ إِلَى إِلَهِكَ الَّذِي ظَلْتَ عَلَيْهِ عَاكِفًا لَنُحَرِّقَنَّهُ ثُمَّ لَنَنْسِفَنَّهُ فِي الْيَمِّ نَسْفًا) (طه:96 ) وَلَوْ كَانَ إِلَهًا لَمْ تَخْلُصْ إِلَى ذَلِكَ مِنْهُ فَاسْتَيْقَنَ بَنُو إِسْرَائِيلَ، وَاغْتَبَطَ الَّذِينَ كَانَ رَأْيُهُمْ فِيهِ مِثْلَ رَأْيِ هَارُونَ، وَقَالُوا جَمَاعَتُهُمْ لِمُوسَى: سَلْ لَنَا رَبَّكَ أَنْ يَفْتَحَ لَنَا بَابَ تَوْبَةٍ نَصْنَعُهَا فَتُكَفِّرَ مَا عَمِلْنَا، فَاخْتَارَ قَوْمَهُ سَبْعِينَ رَجُلًا لِذَلِكَ لِإِتْيَانِ الْجَبَلِ مِمَّنْ لَمْ يُشْرِكْ فِي الْعِجْلِ، فَانْطَلَقَ بِهِمْ لِيَسْأَلَ لَهُمُ التَّوْبَةَ فَرَجَفَتْ بِهِمُ الْأَرْضُ، فَاسْتَحْيَا نَبِيُّ اللَّهِ مِنْ قَوْمِهِ وَوَفْدِهِ حِينَ فُعِلَ بِهِمْ مَا فُعِلَ، فَقَالَ (رَبِّ لَوْ شِئْتَ أَهْلَكْتَهُمْ مِنْ قَبْلُ وَإِيَّايَ

تھی۔ بہت زیادہ رکاوٹ کے بعد اُن دونوں کے لیے دروازہ کھولنے کی اجازت دی گئی' سو دونوں نے کہا: ''ہم دونوں تیرے رب کے بھیجے ہوئے ہیں''۔ اُس نے کہا: ''اے موسیٰ! تم دونوں کا رب کون ہے؟'' (یعنی میرے سوا) سو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اسے بتایا جسے اللہ تعالیٰ نے تجھ پر قرآن میں بیان کر دیا ہے۔ اس نے کہا: تو کیا چاہتا ہے؟ اور مقتول کا تذکرہ کیا اور معذرت کی (اے راوی!) جس کو تُو نے سن لیا ہے اور فرمایا: میں چاہتا ہوں کہ تُو اللہ پر ایمان لے آئے اور بنی اسرائیل کو میرے ساتھ بھیج دے لیکن اُس نے اس سے انکار کر دیا اور اس نے کہا: کوئی نشانی لاؤ! اگر آپ سچے ہیں۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصا زمین پر ڈال دیا تو وہ بہت بڑا سانپ بن کر گھومنے لگا' وہ سانپ منہ کھولے ہوئے تھا اور فرعون کی طرف جانے میں جلدی کر رہا تھا۔ سو جب فرعون نے دیکھا کہ اس کا ارادہ اُسی کی طرف آنے کا ہے تو اُسے خوف ہوا کہ وہ اُسے نگل لے گا۔ سو وہ اپنے تخت سے اُتر کر نیچے آیا اور موسیٰ علیہ السلام سے استغاثہ کیا کہ آپ اس کو روکیں۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے اُسے روک لیا' پھر موسیٰ علیہ السلام نے اپنے گریبان سے ہاتھ نکالا تو فرعون نے دیکھا کہ وہ بغیر کسی بیماری کے روشن ہے' یعنی برص کی وجہ سے سفید نہیں ہے۔ پھر آپ نے اُسے پیچھے کر لیا تو اس کا رنگ وہی پہلے والا ہو گیا' جو کچھ اُس نے دیکھا اس بارے میں اُس نے اپنی کابینہ سے مشورہ کیا' سو اُنہوں نے اُس سے کہا: ''یہ تو جادوگر ہیں' یہ دونوں چاہتے ہیں کہ آپ کو اپنی

أَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَاءُ مِنَّا) (الأعراف: 155) وَفِيهِمْ مَنْ كَانَ اللّٰهُ اطَّلَعَ عَلَى مَا أُشْرِبَ مِنْ حُبِّ الْعِجْلِ إِيمَانًا بِهِ فَلِذَلِكَ رَجَفَتْ بِهِمُ الْأَرْضُ، فَقَالَ (رَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ فَسَأَكْتُبُهَا لِلَّذِينَ يَتَّقُونَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَالَّذِينَ هُمْ بِآيَاتِنَا يُؤْمِنُونَ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ الرَّسُولَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ) (الأعراف: 156 )

فَقَالَ: رَبِّ سَأَلْتُكَ التَّوْبَةَ لِقَوْمِي فَقُلْتَ: إِنَّ رَحْمَتَكَ كَتَبْتَهَا لِقَوْمٍ غَيْرِ قَوْمِي، فَلَيْتَكَ أَخَّرْتَنِي حَتَّى تُخْرِجَنِي حَيًّا فِي أُمَّةِ ذَلِكَ الرَّجُلِ الْمَرْحُومَةِ، فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهُ: إِنَّ تَوْبَتَهُمْ أَنْ يَقْتُلَ كُلُّ رَجُلٍ مِنْهُمْ كُلَّ مَنْ لَقِيَ مِنْ وَالِدٍ وَوَلَدٍ فَيَقْتُلُهُ بِالسَّيْفِ لَا يُبَالِي مَنْ قَتَلَ فِي ذَلِكَ الْمَوْطِنِ، وَيَأْتِي أُولَئِكَ الَّذِينَ خَفِيَ عَلَى مُوسَى وَهَارُونَ مَا اطَّلَعَ اللّٰهُ عَلَيْهِ مِنْ ذُنُوبِهِمْ وَاعْتَرَفُوا بِهَا، وَفَعَلُوا مَا أُمِرُوا بِهِ فَغَفَرَ اللّٰهُ لِلْقَاتِلِ وَالْمَقْتُولِ، ثُمَّ سَارَ بِهِمْ مُوسَى مُتَوَجِّهًا نَحْوَ الْأَرْضِ الْمُقَدَّسَةِ وَأَخَذَ الْأَلْوَاحَ بَعْدَمَا سَكَتَ عَنْهُ الْغَضَبُ، فَأَمَرَهُمْ بِالَّذِي أُمِرَ بِهِ أَنْ يُبَلِّغَهُمْ مِنَ الْوَظَائِفِ، فَثَقُلَ ذَلِكَ عَلَيْهِمْ وَأَبَوْا أَنْ يُقِرُّوا بِهَا فَنَتَقَ اللّٰهُ عَلَيْهِمُ الْجَبَلَ كَأَنَّهُ ظُلَّةٌ، وَدَنَا مِنْهُمْ حَتَّى خَافُوا أَنْ يَقَعَ عَلَيْهِمْ فَأَخَذُوا الْكِتَابَ بِأَيْمَانِهِمْ وَهُمْ مُصْغُونَ إِلَى الْجَبَلِ وَالْأَرْضِ وَالْكِتَابُ بِأَيْدِيهِمْ وَهُمْ يَنْظُرُونَ إِلَى

سلطنت سے نکال دیں اپنے جادو کے زور سے اور تیری بہتر راہ وہ لے لیں''، یعنی اُن کا ملک جس میں وہ موجود ہیں اور عیش کی زندگی گزار رہے ہیں' سو اُنہوں نے انکار کر دیا کہ کوئی چیز بھی اُنہیں دیں جو اُنہوں نے مانگی ہے اور فرعون سے کہا: ہمارے لیے جادوگروں کو جمع کرو کیونکہ وہ تیری سلطنت میں بہت ہیں یہاں تک کہ ان کا جادو ان دونوں کے جادو پر غالب آ جائے۔ اس نے شہر میں قاصد بھیجا' اس نے ہر جادوگر کو دعوت دے کر سب کو اکٹھا کیا' سو جب وہ سارے فرعون کے پاس آ گئے تو اُنہوں نے کہا: یہ جادوگر کس چیز پر جادو کرتا ہے؟ تو اُنہوں نے کہا: سانپوں کے ذریعے کرتا ہے۔ اُنہوں نے کہا: قسم بخدا! اس زمین میں سانپوں اور رسیوں کے ذریعے جادو کا عمل نہیں کر سکتا ہے جیسا ہم کرتے ہیں' اب بتاؤ! اگر ہم غالب آ جائیں تو ہمارا اجر کیا ہو گا؟ فرعون نے اُن سے کہا: تم سب میرے قربِ خاص میں آ جاؤ گے اور میرے خاص بندوں میں شمار ہو گے' میں تم سے ہر وہ سلوک کروں گا جو تمہیں پسند ہو گا۔ سو اُنہوں نے کہا کہ سارے لوگ چاشت کے وقت اکٹھے ہو جائیں۔ حضرت سعید فرماتے ہیں: مجھ سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حدیث بیان کی کہ یومِ زینت سے مراد وہ دن ہے جس دن حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون اور جادوگروں پر غالب آئے اور وہ عاشوراء (دسویں محرم) کا دن تھا۔ سو جب وہ سارے کھلی جگہ اکٹھے ہو گئے تو لوگ ایک دوسرے سے کہتے تھے: چلو' چلو! ہمیں اس

الْجَبَلِ مَخَافَةَ أَنْ يَقَعَ عَلَيْهِمْ، ثُمَّ مَضَوْا حَتَّى أَتَوُا الْأَرْضَ الْمُقَدَّسَةَ، فَوَجَدُوا فِيهَا مَدِينَةً فِيهَا قَوْمٌ جَبَّارُونَ خَلْقُهُمْ خَلْقٌ مُنْكَرٌ، وَذَكَرُوا مِنْ ثِمَارِهِمْ أَمْرًا عَجِيبًا مِنْ عِظَمِهَا، فَقَالُوا: (يَا مُوسَى إِنَّ فِيهَا قَوْمًا جَبَّارِينَ) (المائدة:22) لَا طَاقَةَ لَنَا بِهِمْ، وَلَا نَدْخُلُهَا مَا دَامُوا فِيهَا (فَإِنْ يَخْرُجُوا مِنْهَا فَإِنَّا دَاخِلُونَ) (المائدة:22) (قَالَ رَجُلَانِ مِنَ الَّذِينَ يَخَافُونَ) (المائدة:23) الْجَبَّارِينَ آمَنَّا بِمُوسَى، فَخَرَجَا إِلَيْهِ، فَقَالَا: نَحْنُ أَعْلَمُ بِقَوْمِنَا، إِنْ كُنْتُمْ إِنَّمَا تَخَافُونَ مِمَّا تَرَوْنَ مِنْ أَجْسَامِهِمْ وَعُدَّتِهِمْ فَإِنَّهُمْ لَا قُلُوبَ لَهُمْ وَلَا مَنَعَةَ عِنْدَهُمْ، فَادْخُلُوا عَلَيْهِمُ الْبَابَ (فَإِذَا دَخَلْتُمُوهُ فَإِنَّكُمْ غَالِبُونَ) (المائدة:23)

وَيَقُولُ نَاسٌ: إِنَّهُمَا مِنْ قَوْمِ مُوسَى، وَزَعَمَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ أَنَّهُمَا مِنَ الْجَبَابِرَةِ آمَنَا بِمُوسَى، يَقُولُ: (مِنَ الَّذِينَ يَخَافُونَ) (المائدة:23) إِنَّمَا عَنَى بِذَلِكَ الَّذِينَ يَخَافُهُمْ بَنُو إِسْرَائِيلَ (قَالُوا يَا مُوسَى إِنَّا لَنْ نَدْخُلَهَا أَبَدًا مَا دَامُوا فِيهَا فَاذْهَبْ أَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَا إِنَّا هَاهُنَا قَاعِدُونَ) (المائدة: 24) فَأَغْضَبُوا مُوسَى فَدَعَا عَلَيْهِمْ وَسَمَّاهُمْ فَاسِقِينَ وَلَمْ يَدْعُ عَلَيْهِمْ قَبْلَ ذَلِكَ لِمَا رَأَى مِنْهُمْ مِنَ الْمَعْصِيَةِ وَإِسَاءَتِهِمْ، حَتَّى كَانَ يَوْمَئِذٍ، فَاسْتَجَابَ اللَّهُ لَهُ فَسَمَّاهُمْ كَمَا سَمَّاهُمْ مُوسَى فَاسِقِينَ، وَحَرَّمَهَا عَلَيْهِمْ أَرْبَعِينَ سَنَةً يَتِيهُونَ فِي

کام کے لیے ضرور حاضر ہونا چاہیے' ممکن ہے کہ ہم جادوگروں کی پیروی کرنے والے ہوں' اگر وہ غالب آ جائیں' اور اس سے موسیٰ و ہارون مراد لیتے تھے اور یہ بات مذاقاً کہتے تھے۔ سو اُنہوں نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا: اے موسیٰ! اس وجہ سے کہ انہیں اپنی جادوگری پہ ناز تھا۔ ''آپ پہلے ڈالیں گے یا ہم پہلے ڈالنے والے بنیں' آپ نے بڑی بے نیازی سے (اللہ پہ توکل کرتے ہوئے) کہا: بلکہ تم پہلے ڈالو! سو اُنہوں نے اپنی رسیاں ڈالیں اور اپنے چھوٹے بڑے سانپ چھوڑے اور بولے: عزتِ فرعون کی قسم! ہمیں غالب ہیں ضرور بالضرور۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے ان کے جادو کو دیکھا تو ان کے دل میں ہلکا سا خوف محسوس ہوا تو اللہ تعالیٰ نے آپ کی طرف وحی فرمائی: ''کہ اپنا عصا پھینکو' سو موسیٰ علیہ السلام نے عصا پھینکا تو وہ بہت بڑا سانپ بن گیا جو اپنا منہ کھولے ہوئے تھا۔ سو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آواز دی تو لاٹھیاں' رسیوں کی مانند ہوگئیں یہاں تک کہ بڑے سانپ کے سامنے بے کار ہوگئیں' وہ اس سانپ کے منہ میں داخل ہونے لگیں یہاں تک کہ نہ کوئی لاٹھی رہی' نہ کوئی رسّی رہی بلکہ سب کو سانپ نے نگل لیا۔ سو جب جادوگروں نے یہ دیکھا تو کہہ اُٹھے: اگر یہ جادو ہے تو ہمارے جادو کا مقابلہ نہیں کرسکتا تھا' لیکن یہ تو اللہ کے حکموں میں سے ایک حکم ہے' ہم اللہ پر ایمان لائے اور اس پر بھی جو موسیٰ علیہ السلام اللہ کی طرف سے لے کر آئے ہیں اور ہم جس غلط نظریہ پر تھے اس سے اللہ کی بارگاہ میں توبہ کرتے

الْأَرْضِ، يُصْبِحُونَ كُلَّ يَوْمٍ فَيَسِيرُونَ لَيْسَ لَهُمْ قَرَارٌ، ثُمَّ ظَلَّلَ عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ فِي التِّيهِ، وَأَنْزَلَ عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوَى، وَجَعَلَ لَهُمْ ثِيَابًا لَا تَبْلَى وَلَا تَتَّسِخُ، وَجَعَلَ بَيْنَ ظُهُورِهِمْ حَجَرًا مُرَبَّعًا، وَأَمَرَ مُوسَى فَضَرَبَهُ بِعَصَاهُ (فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا) (البقرة:60) فِي كُلِّ نَاحِيَةٍ ثَلَاثَةُ أَعْيُنٍ، وَأَعْلَمَ كُلَّ سِبْطٍ عَيْنَهُمُ الَّتِي يَشْرَبُونَ مِنْهَا لَا يَرْتَحِلُونَ مِنْ مَنْقَلَةٍ إِلَّا وُجِدَ ذَلِكَ الْحَجَرُ فِيهِمْ بِالْمَكَانِ الَّذِي كَانَ فِيهِ بِالْأَمْسِ رَفَعَ ابْنُ عَبَّاسٍ هَذَا الْحَدِيثَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَدَّقَ ذَلِكَ عِنْدِي، أَنَّ مُعَاوِيَةَ، سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ، حَدَّثَ هَذَا الْحَدِيثَ فَأَنْكَرَهُ عَلَيْهِ أَنْ يَكُونَ الْفِرْعَوْنِيُّ هَذَا الَّذِي أَفْشَى عَلَى مُوسَى أَمْرَ الْقَتِيلِ الَّذِي قُتِلَ، قَالَ: فَكَيْفَ يُفْشِي عَلَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ عَلِمَ بِهِ وَلَا ظَهَرَ عَلَيْهِ إِلَّا الْإِسْرَائِيلِيُّ الَّذِي حَضَرَ ذَلِكَ وَشَهِدَهُ، فَغَضِبَ ابْنُ عَبَّاسٍ، وَأَخَذَ بِيَدِ مُعَاوِيَةَ فَذَهَبَ بِهِ إِلَى سَعْدِ بْنِ مَالِكٍ الزُّهْرِيِّ فَقَالَ: يَا أَبَا إِسْحَاقَ، هَلْ تَذْكُرُ يَوْمَ حَدَّثَنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَتِيلِ مُوسَى الَّذِي قَتَلَهُ مِنْ آلِ فِرْعَوْنَ الْإِسْرَائِيلِيُّ أَفْشَى عَلَيْهِ أَمِ الْفِرْعَوْنِيُّ؟ فَقَالَ: إِنَّمَا أَفْشَى عَلَيْهِ الْفِرْعَوْنِيُّ بِمَا سَمِعَ مِنَ الْإِسْرَائِيلِيِّ الَّذِي شَهِدَ ذَلِكَ وَحَضَرَهُ

ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے اپنے وطن میں فرعون اور اس کے گروہ کی کمر توڑ دی اور حق کو ظاہر کر دیا'' اور باطل کر دیا اس کو جسے وہ کرتے تھے۔ وہ وہیں پر مغلوب ہو گئے اور ذلیل ہو گئے''۔ اور فرعون کی بیوی ظاہراً باہر بڑی عاجزی سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے فرعون پر غالب آنے کی دعائیں کرتی تھی۔ سو فرعونیوں میں سے جو اُسے اس حال میں دیکھتا تو یہی گمان کرتا کہ یہ فرعون اور اس کے گروہ پر مشقت کی وجہ سے عاجزی کر رہی ہے' حالانکہ اس کی ساری پریشانی اور غم موسیٰ علیہ السلام کی وجہ سے تھا۔ فرعون کے جھوٹے وعدوں کی وجہ سے جب موسیٰ علیہ السلام کا ٹھہرنا لمبا ہو گیا (کیونکہ) جب بھی موسیٰ علیہ السلام اس کے پاس کوئی معجزہ لے آتے تو وہ بنی اسرائیل کو بھیجنے کا جھوٹا وعدہ کر دیتا۔ جب وہ مدت گزر جاتی تو اپنے وعدے کی خلاف ورزی کرتا اور بڑی ڈھٹائی سے کہتا: تیرا رب اس کے علاوہ کچھ اور بھی کر سکتا ہے؟ سو اللہ تعالیٰ نے اس پر اور اس کی قوم پر طوفان کا عذاب بھیجا' لکڑیاں' جوئیں' مینڈک اور خون نازل کیے' واضح آیات کی صورت میں' ان سب چیزوں کی شکایت اُنہوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خدمت میں کی اور مطالبہ کیا کہ وہ اللہ سے دعا کر کے ان کو روک دیں اور اس سے بات کی موافقت کی کہ وہ اسرائیلیوں کو اُن کے ساتھ بخوشی بھیج دے گا۔ سو جب یہ ساری چیزیں رُک گئیں تو اس نے وعدہ خلافی کی اور اپنے عہد کو توڑ دیا یہاں تک کہ حکم جاری کر دیا گیا کہ موسیٰ اپنی قوم کو لے جائیں' سو آپ رات کے وقت اپنی

قوم کو لے کر نکلے‘ سو جب فرعون نے صبح کی اور دیکھا کہ اسرائیلی چلے گئے ہیں تو اُس نے شہروں میں اکٹھا کر کے لانے والے بھیجے۔ ان کے پیچھے ایک بہت بڑا لشکر تھا‘ سو اللہ تعالیٰ نے سمندر کی طرف وحی کی (جیسے اس کی شان ہے) کہ جب میرا بندہ موسیٰ علیہ السلام تجھے اپنے عصا سے مارے تو بارہ راستوں والا بن جا یہاں تک کہ موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھیوں کو راستہ دے دے‘ پھر ان کے بعد فرعون اور اس کے حواریوں پر مل جانا جو باقی رہ جائیں۔ سو اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ موسیٰ علیہ السلام پر نسیان طاری ہو گیا اور اُنہوں نے سمندر کو اپنے عصا سے نہ مارا یہاں تک کہ سمندر کے کنارے پہنچ گئے جبکہ سمندر قوتِ استقلال کھو چکا تھا اس ڈر سے کہ موسیٰ علیہ السلام اپنا ڈنڈا ماریں اور وہ بے خرب ہو تو عاصی بنے۔ جب دونوں لشکر آمنے سامنے نظر آئے اور ایک دوسرے کے قریب ہوئے تو موسیٰ علیہ السلام کی قوم نے کہا: ”ہم تو پکڑے گئے“ وہ کام کر دکھایئے جو آپ کے رب نے آپ کو فرمایا ہے کیونکہ نہ تو آپ کبھی جھوٹ بولتے ہیں اور نہ آپ کو جھٹلایا جاتا ہے۔ سو آپ نے فرمایا: ہاں! میرے رب نے مجھ سے وعدہ فرمایا کہ جب میں سمندر کے کنارے آؤں تو وہ بارہ راستے بنا دے گا یہاں تک کہ میں اُس سے آگے گزر جاؤں‘ پھر آپ نے اس عصا کا ذکر کیا۔ سو آپ نے اپنے عصا سے سمندر کو مارا تو وہ پھٹ گیا یہاں تک کہ جب فرعونیوں کے لشکر کا پہلا گروہ پہنچ گیا اور موسیٰ علیہ السلام کا آخری گروہ گزر گیا۔ سمندر نے ایسے ہی

راستے بنائے جیسا اُس کے رب نے اُسے حکم دیا تھا اور جیسے موسیٰ علیہ السلام سے آپ کے رب نے وعدہ کیا تھا۔ جب موسیٰ علیہ السلام اور آپ کے تمام ساتھی اُس سے آگے گزر گئے اور فرعون اور اس کے ساتھی اس میں داخل ہو گئے تو وہ اُن پر مل گیا جیسے اللہ نے اسے حکم دیا۔ جب موسیٰ علیہ السلام سمندر پار کر گئے تو آپ کے حواریوں نے کہا: ہمیں ڈر ہے کہ کہیں فرعون غرق نہ ہو۔ سو ہم اس کی ہلاکت کا یقین نہیں کریں گے سو آپ علیہ السلام نے اپنے رب کی بارگاہ میں دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے اسے ہلاک کر کے اس کے بدن کو سمندر سے باہر نکال دیا یہاں تک کہ ان کو یقین ہو گیا کہ واقعی وہ ہلاک ہو چکا ہے۔ پھر آگے چلتے چلتے قوم کی نظر ایسے لوگوں پر پڑی جو بتوں پر گھٹنے ٹیک کر بیٹھی ہوئی تھی، تو اُنہوں نے کہا: اے موسیٰ! جیسے ان کے معبود ہیں تو ہمارے لیے بھی ایسا معبود (بت) بنا دے۔ آپ نے فرمایا: تم جاہل قوم ہو کیونکہ یہ لوگ اپنے دین میں باطل ہیں اور جو کچھ کر رہے ہیں وہ بھی باطل ہے، تم عبرت ناک واقعات دیکھ چکے ہو اور ایسی چیزیں سن چکے ہو جو تمہاری ہدایت کے لیے کافی ہیں۔ اور آپ آگے چلے گئے، سو موسیٰ علیہ السلام نے اُن کو وہیں اُتار دیا پھر اُن سے کہا: اب تم ہارون کی اطاعت کرو کیونکہ میں نے انہیں اپنا نائب بنا دیا ہے، میں اپنے رب کی بارگاہ میں حاضری دینے والا ہوں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے ماننے والوں کو تیس دن میں واپس تشریف لانے کی مدت بتائی۔ پس جب وہ اپنے رب کی بارگاہ میں حاضر ہوئے تو تیس دن

میں کلام کرنے کا ارادہ تھا۔ ان میں سے دو دن اور دو رات اُنہوں نے روزہ رکھا' لیکن (جب عین ملاقات کا وقت آیا تو) آپ علیہ السلام نے اس بات کو ناپسند کیا کہ اس حال میں اپنے رب سے ملاقات کریں کہ آپ کے منہ سے روزے کی بُو آ رہی ہو' تو موسیٰ علیہ السلام نے زمینی بُوٹیوں میں سے کوئی بوٹی (تھوم) منہ میں ڈال کر چبالی۔ سو اس حال میں جب حاضری ہوئی تو ربِ تعالیٰ نے فرمایا: جب تم میری ملاقات کو آنے لگے تو روزہ افطار کرلیا؟ وہ اُس حال کو زیادہ بہتر جانتا ہے جس حال پر وہ تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی: اے میرے رب! میں نے اپنے اجتہاد کے مطابق اس بات کو ناپسند کیا کہ تجھ سے اس حال میں ملاقات کروں کہ میرے منہ سے روزے کی بُو آ رہی ہو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے موسیٰ! تُو نہیں جانتا کہ روزہ دار کے منہ کی خوشبو میرے نزدیک مُشک و عنبر سے بھی زیادہ پاکیزہ ہے۔ (ملاقات کے بغیر) اب واپس جاؤ! جا کر دس روزے رکھو پھر میری بارگاہ کی حاضری دو۔ سو موسیٰ علیہ السلام کو جو حکم ملا' بجالائے۔ پس جب موسیٰ علیہ السلام کی قوم نے دیکھا کہ موسیٰ علیہ السلام جو مدت بتا کر تشریف لے گئے' اُس کے مطابق واپس نہیں آئے۔ راوی کہتے ہیں: یہ بات اُن پر ناگوار گزری۔ حضرت ہارون علیہ السلام (جو پیچھے موجود تھے) اُنہیں خطبہ دیتے ہوئے کہنے لگے: بے شک تم لوگوں نے مصر سے کوچ کیا تو تمہارے پاس قومِ فرعون کی عاریتیں اور امانتیں تھیں جبکہ اُن میں تمہارے لیے اس کی مثل موجود

ہے' میرا خیال ہے کہ تم ان سب چیزوں کا حساب کرو جو تمہاری اُن کے پاس ہیں' میں حلال نہیں سمجھتا کہ تمہارے پاس کسی کی کوئی امانت ہو یا اُدھار لی ہوئی کوئی چیز ہو۔ اب ہم نہ تو فرعونیوں کو اُن کی کوئی چیز واپس کریں گے اور نہ ہی اُن کی کوئی چیز اپنے پاس رکھیں گے۔ پس آپ نے ایک گڑھا کھودا اور ہر گروہ کو الگ الگ حکم جاری فرمایا کہ جس کے پاس کوئی سامان یا کوئی زیور ہے تو وہ اس گڑھے میں ڈال دے۔ . آپ نے اس پر آگ جلا کر اسے راکھ کر دیا۔ اور فرمایا: اب یہ نہ ہمارا رہا اور نہ اُن کا رہا' سامری کا تعلق اُس گروہ سے تھا جو گائے کی پوجا کرنے والے تھے اور ان کے پڑوسی (موسیٰ) تھے۔ اُن کا تعلق بنی اسرائیل سے نہ تھا۔ سو جب بنی اسرائیل شک کا شکار ہوئے تو وہ بھی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ شک کرنے لگا۔ اس نے نشانات محسوس کیے تو اس میں سے کچھ (مٹی) لے لیا۔ پس وہ حضرت ہارون علیہ السلام کے پاس سے گزرا تو حضرت ہارون علیہ السلام نے اُس سے فرمایا: اے سامری! جو کچھ تیرے ہاتھ میں ہے اسے پھینک کیوں نہیں دیتا' حالانکہ وہ اس کو اس طرح چھپائے ہوئے تھا کہ اس پر کسی کی نظر نہ پڑے۔ اس نے کہا: یہ رسول کے نشانِ قدم کی خاک ہے جو تمہارے پاس سے گزر کے سمندر کی طرف چلا گیا ہے۔ سو میں اس میں سے ایک ذرّہ بھی نہ پھینکوں گا مگر اس صورت میں کہ آپ اللہ سے دعا کریں کہ جب میں اسے پھینکوں تو وہ کام ہو جائے جس کا میں ارادہ رکھتا ہوں۔ سو

حضرت ہارون علیہ السلام نے اس کے حق میں دعا کی' اس نے کہا: میں تو ایک بچھڑا بنانا چاہتا ہوں' سو جو کچھ سامان' زیور' تانبا اور لوہا اُس گڑھے میں موجود تھے' اس نے اکٹھا کر لیا اور ایک ایسا بچھڑا تیار کیا جو اندر سے خالی تھا' اس میں رُوح نہ تھی لیکن وہ گائے کی طرح ڈکارتا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے: میں اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس بچھڑے کی اپنی سرے سے کوئی آواز نہ تھی۔ بس اُس کے پیچھے سے ہوا داخل ہوتی تھی جو اُس کے آگے سے منہ کی طرف سے نکلتی تھی اور ایک آواز آتی تھی۔ (اس کی وجہ سے) بنی اسرائیل گروہوں میں بٹ گئے' پس ان میں سے ایک گروہ نے کہا: اے سامری! یہ کیا ہے؟ سو اسے تُو ہی سب سے زیادہ جانتا ہے۔ اس نے کہا: یہ تمہارا رب ہے لیکن موسیٰ علیہ السلام نے تمہیں گمراہ کیا (صحیح رب کا پتہ نہیں دیا) اور ایک گروہ بولا: ہم سامری کی اس بات کو اس وقت تک جھوٹا نہ کہیں گے جب تک موسیٰ علیہ السلام ہمارے پاس واپس نہیں آ جاتے۔ پس اگر یہ ہمارا رب ہے تو ہم اسے ضائع نہ کریں گے' اس کے بارے اپنے عجز کا اظہار کریں گے' جب ہم نے اسے دیکھ لیا ہے اور اگر یہ ہمارا رب نہیں تو ہم موسیٰ علیہ السلام کی پیروی کریں گے۔ ایک گروہ نے کھلے لفظوں میں کہا: یہ شیطانی کام ہے' نہ یہ ہمارا رب ہے نہ ہم اس پر ایمان لائیں گے اور نہ ہی تصدیق کریں گے۔ لیکن بچھڑے کے بارے میں جو کچھ سامری نے کہا' ایک گروہ کے دلوں میں اس کی بات گھر کر گئی اور اُنہیں اسی

کا نشہ چڑھ گیا اور اُنہوں نے علی الاعلان تکذیب کی۔ سو حضرت ہارون علیہ السلام نے ان سے فرمایا: ''اے میری قوم! تم تو اس سے فتنہ میں مبتلا ہو گئے ہو اور اس میں کوئی شک نہیں کہ تمہارا رب تو وہ ہے جو بے حد مہربان ہے''۔ معاملہ اس طرح نہیں (جس طرح تم نے سمجھا ہے) اُن لوگوں نے کہا: موسیٰ علیہ السلام کو کیا ہوا؟ اُنہوں نے ہم سے تیس دن کا وعدہ کیا پھر وہ لوٹ کر ہمارے پاس نہیں آئے حالانکہ چالیس دن گزر گئے ہیں۔ سو اُن میں سے جو بے وقوف تھے' اُنہوں نے کہا: لگتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام اپنے رب تک پہنچنے کا راستہ بھول گئے ہیں' سو وہ اپنے رب کو تلاش کرتے پھر رہے ہوں گے۔ سو جب موسیٰ علیہ السلام سے ان کے رب نے کلام فرمایا اور اُن سے کہا جو کچھ کہا (خدا جانے یا موسیٰ جانے) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے تشریف لے جانے کے بعد قوم جس فتنہ میں مبتلا ہوئی' آپ علیہ السلام کو اس کی خبر دی گئی۔ سو موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کی طرف اس حال میں آئے کہ غصہ میں بھی تھے اور اُن کی حالت پر افسوس کر رہے تھے۔ سو موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے جو کچھ کہا وہ آپ لوگوں نے قرآن کی زبان میں سن لیا ہے (اور وہ یہ ہے: کیا تمہارے رب نے تم سے عمدہ وعدہ نہیں کیا تھا تو کیا طویل مدت گزر گئی ہے اس وعدہ پر یا تم یہ چاہتے ہو کہ تم پر غضب اُترے تمہارے رب کی طرف سے' اس لیے تم نے توڑ ڈالا میرے ساتھ کیا ہوا وعدہ) اور اپنے بھائی کو سر کے بالوں سے پکڑ کر اپنی طرف کھینچا اور تختیاں اُن کے سامنے رکھ دیں' پھر اُن

کے بھائی نے اُن سے معذرت کی اور اپنے لیے مغفرت کی دعا کی (یا موسیٰ علیہ السلام نے ان کے لیے مغفرت مانگی) اس کے بعد آپ علیہ السلام سامری کی طرف متوجہ ہوئے اور اُس سے فرمایا: تمہیں کس چیز نے یہ کام کرنے پر اُبھارا؟ اس نے جواب دیا: میں نے رسول کی سواری کے نشانِ قدم کی خاک سے مٹھی بھر لی اور اُس کے بارے غور وفکر کیا اور اس طرح میرے لیے میرے نفس نے یہ بات سیدھی کر دی۔ (آپ نے غصہ سے) فرمایا: جا چلا جا! پس تیرے لیے اس زندگی میں تو یہ (سزا) ہے کہ تُو کہتا پھرے گا کہ مجھے کوئی ہاتھ نہ لگائے اور تیرے لیے ایک اور وعدہ (عذاب) بھی ہے جس کی خلاف ورزی نہ ہوگی اور ذرا دیکھ اپنے اُس خدا کی طرف جس پر تُو جم کر بیٹھا رہا (اُس کا کیا حشر ہوتا ہے) ہم اسے لا ڈالیں گے پھر ہم اس سمندر میں اس (کی راکھ) کو بہا دیں گے۔ اور اگر یہ معبود برحق ہوتا تو' سو بنی اسرائیل نے یقین حاصل کیا اور رشک کرتے ہوئے خوش ہوئے' وہ لوگ جن کا نظریہ اس کا بارے میں حضرت ہارون علیہ السلام کی مانند تھا' ان میں سے ایک جماعت نے موسیٰ علیہ السلام سے عرض کی: اپنے رب سے دعا کرو کہ وہ ہمارے لیے توبہ کا دروازہ کھول دے جو کچھ ہم نے کیا ہے' ہم اس سے توبہ کرتے ہیں۔ سو وہ ہمارے اُس بُرے عمل کو مٹا دے جس کے ہم مرتکب ہوئے ہیں۔ سو (توبہ کا طریقہ یہ اپنایا کہ) موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم میں سے اس کے لیے ستّر آدمیوں کا انتخاب کیا جو بچھڑے کی عبادت کر کے شرک میں مبتلا

نہ ہوئے تھے تاکہ وہ پہاڑ کو لائیں۔ پس آپ علیہ السلام اُن کو لے کر چلے تاکہ سب کے لیے اپنے رب سے توبہ کا سوال کریں۔ اُن سے زمین پر زلزلہ طاری ہو گیا۔ سو اللہ کے نبی کو اپنی پوری قوم اور اُن کے نمائندہ وفد سے حیا آ گئی' جب اُن کے ساتھ وہ کچھ کچھ ہونے لگا جو ہونے لگا۔ سو آپ علیہ السلام نے اپنے رب کی بارگاہ میں یوں عرض کی: ''اے میرے رب! اگر تُو چاہتا تو ان لوگوں کو اس کام کا ارتکاب کرنے سے پہلے ہی مار ڈالتا اور خود مجھے ہی لیکن کیا تُو ہمیں ایک ایسے کام کے سبب ہلاک فرمانا چاہتا ہے جو ہم میں سے چند بے وقوفوں نے کیا ہے'' حالانکہ اُن میں وہ لوگ بھی تھے جن کو اللہ نے بروقت مطلع کر دیا تھا اس پر جو اس پر ایمان کی وجہ سے بچھڑے کی محبت ان کے دلوں میں گھر کر چکی تھی' سو اسی وجہ سے زمین کانپنے لگی۔ سو فرمایا: میری رحمت ہر چیز پر وسیع ہے' سو میں اپنی رحمت ان لوگوں کے لیے خاص کر دوں گا جنہوں نے تقویٰ اختیار کیا' زکوٰۃ دیتے رہے اور ان لوگوں کو اپنی رحمت عطا کروں گا جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں' وہ لوگ جو اس رسولِ اُمّی کی اتباع کرتے ہیں جنہیں وہ اپنے پاس تورات و انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں۔ آپ نے عرض کی: اے میرے رب! میں نے اپنی قوم کے لیے تجھ سے توبہ کا سوال کیا ہے' تُو نے فرمایا ہے: بے شک تیری رحمت میری قوم کے علاوہ کسی اور قوم کے لیے خاص ہے۔ سو کاش! تُو مجھے مہلت دے یہاں تک کہ میں اُس ہستی کی اُمت میں زندہ ہو کر

اُٹھوں جن پر تُو نے بے شمار رحمتیں فرمائی ہیں۔ سو اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ان کی توبہ یہ ہے کہ اُن میں سے ہر آدمی ہر اُس کو قتل کرے جو اُسے ملے خواہ اس کا والد ہو یا بیٹا۔ سو وہ اُسے اپنی تلوار سے قتل کرے اور اس بات کی پرواہ نہ کرے کہ اُس نے کس کو قتل کیا ہے۔ آئے وہ لوگ جو موسیٰ و ہارون علیہما السلام پر مخفی تھے' اُن کے گناہوں پر اللہ نے مطلع نہ فرمایا تھا' اُنہوں نے آ کر اپنے گناہوں کا اعتراف کیا اور وہ کام کیا جس کا اُنہیں حکم دیا گیا' سو اللہ نے قاتل و مقتول دونوں کو معاف فرما دیا۔ پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام اُن سب کو لے کر ارضِ مقدس کی طرف چلے اور جب اُن کا غصہ ختم ہو گیا تو تختیاں بھی اُٹھالیں' سو آپ نے اُن سب کو وہ حکم سنایا جو آپ کو سنایا گیا تھا کہ وہ چند وظائف ادا کریں۔ یہ چیز اُن پر گراں گزری (یعنی وظائف پڑھنے اُن کا مشکل لگے) اور اُنہوں نے اس کے اقرار سے انکار کیا' سو اللہ نے اُن پر پہاڑ کو اسی طرح کھڑا کر دیا گویا کہ وہ بادل (چھتری) ہے۔ وہ اُن سے قریب ہو گیا یہاں تک کہ اُنہیں اس بات کا خوف ہوا کہ پہاڑ اُن پر گر پڑے گا۔ سو اُنہوں نے کتاب اللہ کو اپنے دائیں ہاتھوں میں تھاما اس حال میں کہ وہ پہاڑ اور زمین کی طرف اپنے کان لگائے ہوئے تھے' کتاب اُن کے ہاتھوں میں تھی۔ وہ پہاڑ کی طرف دیکھ رہے تھے اور ساتھ ہی یہ خوف طاری تھا کہ کہیں پہاڑ اُن پر گر پڑے' پھر وہ چلتے چلتے ارضِ مقدس تک پہنچ گئے' سو اُنہوں نے وہاں ایک شہر دیکھا جس میں ایک ایسی جابر قوم موجود تھی

جن کی شکلیں ایسی مکروہ تھیں جو دیکھنے کے قابل نہ تھیں اور ان کے پھلوں کے بارے میں اُنہوں نے امرِ عجیب کا تذکرہ کیا کہ وہ بڑے بڑے تھے۔ سو اُنہوں نے (حضرت موسیٰ علیہ السلام سے) کہا: اے موسیٰ! بے شک اس میں تو جبّار قوم رہتی ہے' اُن کے مقابلے میں ہماری طاقت ہیچ ہے۔ بس ہم تو اس شہر میں داخل نہ ہوں گے جب تک وہ موجود ہیں۔ پس اگر وہ اس سے نکل جائیں تو ہم داخل ہو سکتے ہیں۔ اُن میں سے دو آدمیوں نے کہا جو جبار لوگوں سے ڈر رہے تھے کہ ہم موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے' سو وہ آپ علیہ السلام کی طرف نکلے تو دونوں نے کہا: ہم اپنی قوم سے واقف ہیں۔ تم صرف ان کے جسموں اور ان کی تعداد کو دیکھ کر ڈر رہے ہو کیونکہ نہ تو اُن کے پاس مضبوط دل ہیں اور نہ طاقت و ہمت ہے۔ سو وہ اندر داخل ہوئے تو اُن پر دروازہ بند کر دیا گیا' سو اگر تم داخل ہوئے تو تمہیں غالب ہو گے۔ راویوں کی ایک قوم کا قول ہے کہ اُن کا تعلق موسیٰ علیہ السلام کی قوم سے تھا اور حضرت سعید بن جبیر سے ایک روایت کے حوالے سے یہ گمان کیا گیا کہ وہ دونوں جابر قوم سے تھے جو موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے۔ ان کا قول ہے کہ ''من الذین یخافون'' سے مراد وہ لوگ ہیں جن سے بنی اسرائیل ڈر رہے تھے۔ اُنہوں نے کہا: اے موسیٰ! ہم کبھی بھی اس شہر میں داخل نہ ہوں گے جب تک وہ گروہ وہاں موجود ہے' سو آپ جائیں اور آپ کا رب' سو تم دونوں مل کر (اُن سے) جنگ کرو' ہم تو بس یہیں بیٹھے ہیں۔ سو

اُنہوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو غصہ دلایا' آپ نے اُن کے لیے بددعا کی اور انہیں فاسق و فاجر کہا حالانکہ اس سے پہلے آپ نے اُن کے لیے کبھی بددعا نہ فرمائی تھی' اب اس وجہ سے کی کہ اُنہوں نے نافرمانی کی اور بُرائی کا ارتکاب کیا یہاں تک کہ انہیں یہ دن دیکھنا پڑا۔ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کی عرض کو شرفِ قبول بخشا اور اُن لوگوں کو اُسی طرح فاسق کہا جس طرح موسیٰ علیہ السلام نے اُنہیں فاسق فرمایا تھا اور چالیس دن تک اُن لوگوں کو مقدس زمین میں نہ پہنچنے دیا' وہ زمین میں اِدھر اُدھر گھومتے رہے (حتیٰ کہ) وہ ہر روز صبح (ایک ہی جگہ) کرتے تھے (جبکہ پوری رات سفر کرتے) پس وہ چلتے ہی رہے' انہیں چین نصیب نہ ہوا' پھر بادلوں نے انہیں تیہ میں گھیر لیا اور ان پر من وسلویٰ اُتارا۔ انہیں ایسے کپڑے عطا کیے جو نہ میلے ہوتے تھے اور نہ پھٹتے تھے' ان کے درمیان ایک مربع شکل کا پتھر بنا دیا اور موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا' سو اُنہوں نے اُس پتھر کو اپنے عصا سے مارا' تو اُس سے بارہ چشمے نکلے' ہر کونے میں تین چشمے تھے اور ان میں سے ہر گروہ نے اپنا چشمہ پہچان لیا' جس سے اُنہوں نے پینا تھا' وہ جہاں بھی کوچ کر کے جاتے وہیں اُس پتھر کو پاتے اُسی جگہ جہاں وہ ایک دن پہلے ہوتا تھا۔ یہ حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے لے کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک مرفوع ہے (یعنی درمیان میں کوئی راوی حذف نہیں) اور یہ بات میرے نزدیک تصدیق شدہ ہے کہ جناب معاویہ نے حضرت ابن عباس سے بلاواسطہ سنا ہے اور یہ حدیث

بیان کی' پس اُنہوں نے اس بات سے انکار کیا کہ فرعونی وہ شخص تھا جس نے موسیٰ علیہ السلام پر مقتول کا راز افشاء کیا۔ اُنہوں نے کہا: کیسے افشاء کیا حالانکہ نہ اُسے علم تھا اور نہ اُس پر کوئی ایسی بات ظاہر تھی' ہاں! مگر وہ اسرائیلی تھا جو وہاں حاضر تھا اور اُس نے اُسے مشاہدہ کیا۔ سو حضرت ابن عباس غصہ ہوئے اور حضرت معاویہ کا ہاتھ پکڑ کر حضرت سعد بن مالک زہری تک لے گئے اور کہا: اے ابواسحاق! کیا آپ کو وہ دن یاد ہے جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے موسیٰ علیہ السلام کے مقتول کا بیان فرمایا' فرعونیوں میں سے جس کو اسرائیلی نے قتل کیا تو اس بات پر موسیٰ علیہ السلام پر اسرائیلی نے افشاء کیا' یا فرعونی نے؟ تو اُنہوں نے فرمایا: اس کو فرعونی نے افشاء کیا جو اُس نے اسرائیلی سے سنا جو وہاں حاضر تھا اور اُس نے خود مشاہدہ کیا۔

**2611** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عُبَيْدِ اللَّهِ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: " نَهَانِي خَلِيلِي عَنْ ثَلَاثٍ، وَأَمَرَنِي بِثَلَاثٍ: نَهَانِي أَنْ أَنْقُرَ، نَقْرَ الدِّيكِ، وَأَنْ أَلْتَفِتَ الْتِفَاتَ الثَّعْلَبِ، أَوْ أُقْعِيَ إِقْعَاءَ السَّبُعِ، وَأَمَرَنِي بِالْوِتْرِ قَبْلَ النَّوْمِ، وَصَوْمِ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ، وَصَلَاةِ الضُّحَى "

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میرے دوست نے تین چیزوں سے منع کیا اور تین چیزوں کا حکم دیا۔ جس سے منع کیا وہ یہ ہیں: (۱) مرغ کی طرح ٹھونگا مارنے سے (یعنی نماز میں) (۲) لومڑی کی طرح اِدھر اُدھر دیکھنے سے (۳) کتے کی طرح کلیوں کو بچھانے سے' یہ سب باتیں نماز میں کرنے سے۔ جن چیزوں کا حکم دیا: (۱) وتر سونے سے پہلے ادا کرنے کا (۲) ہر ماہ تین

**2611**- الحديث في المقصد العلي برقم: **289** . وأخرجه أحمد جلد**2**صفحه**311** من طريق يحيى بن آدم' حدثنا شريك' عن يزيد بن أبي زياد' عن مجاهد' عن أبي هريرة . وأخرجه أحمد جلد**2**صفحه**265** من طريق محمد بن فضيل' عن يزيد بن أبي زياد' عمن سمع أبا هريرة' عن أبي هريرة .

روزے رکھنے کا (۳) چاشت کی نماز کا۔

**2612** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ، أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنِ ابْنِ أَبِي لَيْلَى، وَالْحَجَّاجِ بْنِ أَرْطَاةَ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ مِقْسَمٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ: أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ قَائِمًا، ثُمَّ يَجْلِسُ ثُمَّ يَقُومُ فَيَخْطُبُ . فَزَادَ ابْنُ أَبِي لَيْلَى حَرْفًا، قَالَ: فَجَلَسَ جُلُوسًا خَفِيفًا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن کھڑے ہو کر خطبہ دیتے تھے' پھر بیٹھ جاتے پھر کھڑے ہوکر بقیہ خطبہ دیتے۔ ابن لیلیٰ نے ایک حرف کا اضافہ کیا ہے کہ آپ (درمیان میں) مختصر طور پر بیٹھتے تھے۔

**2613** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ، عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ، عَنْ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوًا مِنْ ذَلِكَ

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی کی مثل روایت کرتے ہیں۔

**2614** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُسْلِمٍ، عَنِ الْحَسَنِ، وَأَبِي الزُّبَيْرِ، عَنْ جَابِرٍ، أَنَّ سُلَيْكًا الْغَطَفَانِيَّ، جَاءَ وَرَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَقَالَ: أَصَلَّيْتَ؟ قَالَ: لَا، قَالَ: فَصَلِّ رَكْعَتَيْنِ تَجَوَّزْ فِيهِمَا

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سلیکا الغطفانی آیا اس حالت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کا خطبہ دے رہے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم نے نماز پڑھی ہے؟ اس نے عرض کی: نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو رکعتیں ادا کرو اس میں قرأت مختصر کرو۔

**2615** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

**2612**- الحديث سبق برقم: **2485** فراجعه .

**2613**- أخرجه عبد الرزاق رقم الحديث: **5256** . والنسائى جلد **3** صفحه **110** . وابن ماجة رقم الحديث: **1106** من طريق سفيان . وأخرجه عبد الرزاق رقم الحديث: **5257** . والنسائى جلد **3** صفحه **110,109** من طريق اسرائيل . وأخرجه الطيالسى رقم الحديث: **691** . وأحمد جلد **5** صفحه **101** .

**2614**- الحديث سبق فى مسند جابر بن عبد الله فى عدة مواضع فراجعه .

**2615**- اخرجه مالك فى الموطأ رقم الحديث: **13** من طريق عبد الله بن دينار' ونافع بهذا السند . ومن طريقه: أخرجه

بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنِ ابْنِ أَبِي لَيْلَى، عَنْ نَافِعٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ، عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ: صَلَاةُ اللَّيْلِ مَثْنَى مَثْنَى، فَإِذَا خِفْتَ الصُّبْحَ فَأَوْتِرْ بِوَاحِدَةٍ، إِنَّ اللّٰهَ وِتْرٌ يُحِبُّ الْوِتْرَ لِأَنَّهُ وَاحِدٌ

فرمایا: رات کونماز دو دو رکعتیں ہیں جب تجھے خوف ہو صبح ہونے کا، ایک رکعت کے ساتھ وتر کرلو۔ بے شک اللہ تعالیٰ طاق ہے اور طاق پسند کرتا ہے کیونکہ وہ اکیلا ہے۔

**2616** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ الشَّيْبَانِيِّ، عَنْ حَبِيبِ بْنِ أَبِي ثَابِتٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ، بِنَحْوٍ مِنْ ذَلِكَ

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بھی اسی طرح کی روایت کرتے ہیں۔

**2617** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: مَنْ أَدْرَكَ رَكْعَةً مِنَ الْجُمُعَةِ صَلَّى إِلَيْهَا أُخْرَى

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کو جمعہ کی ایک رکعت ملی، دوسری رکعت اس کے ساتھ ملائے۔

**2618** - حَدَّثَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنِ الْحَجَّاجِ، عَنْ

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما اسی کی مثل روایت کرتے ہیں۔

---

البخاري رقم الحديث: 990 . ومسلم رقم الحديث: 749 . وأبو داؤد رقم الحديث: 1326 . والنسائي جلد3صفحه233 . والبيهقي جلد3صفحه21 . والدارمي جلد1صفحه372,340 .

2616- الحديث سبق برقم: 2615 فراجعه .

2617- الحديث في المقصد العلي برقم: 368 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد2صفحه192 وقال: رواه أبو يعلىٰ، وفيه: الحجاج بن أرطاة وفيه كلام . وأخرجه الدارقطني جلد2صفحه10 من طريق عبد القدوس بن بكر، عن الحجاج بهذ السند .

2618- أخرجه الدارقطني في السنن جلد2صفحه13 من طريقين عن يحيىٰ بن سعيد، عن نافع بهذا السند . وأخرجه النسائي جلد1صفحه274 . وابن ماجة رقم الحديث: 1123 . والدارقطني جلد2صفحه12 . من طرق عن بقية ابن الوليد، عن يونس بن يزيد، عن الزهري، عن سالم، عن ابن عمر، عن النبي صلى الله عليه وسلم .

نَافِعٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ، مِثْلَ ذَلِكَ

**2619** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الْمُحَرَّرِ، عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ، عَنْ أَبِي سَلَمَةَ، عَنْ جَابِرٍ، عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَنَّهُ نَهَى أَنْ يَتْبَعَ الْمَيِّتَ صَوْتٌ أَوْ نَارٌ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا: جنازہ کے پیچھے آواز (رونے) یا اس کے ساتھ آگ لے جانے سے۔

**2620** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي أُنَيْسَةَ، عَنْ زُبَيْدٍ الْأَيَامِيِّ، عَنْ أَبِي عَبْدِ الرَّحْمَنِ السُّلَمِيِّ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَسْعُودٍ، قَالَ: شَغَلَ الْمُشْرِكُونَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلَوَاتِ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ حَتَّى ذَهَبَ سَاعَةٌ مِنَ اللَّيْلِ، ثُمَّ أَمَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِلَالًا فَأَذَّنَ وَأَقَامَ، ثُمَّ صَلَّى الظُّهْرَ، ثُمَّ أَمَرَهُ فَأَذَّنَ وَأَقَامَ فَصَلَّى الْعَصْرَ، ثُمَّ أَمَرَهُ فَأَذَّنَ وَأَقَامَ فَصَلَّى الْمَغْرِبَ، ثُمَّ أَمَرَهُ فَأَذَّنَ وَأَقَامَ فَصَلَّى الْعِشَاءَ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مشرکین نے چار نمازوں سے مشغول رکھا' ظہر، عصر، مغرب اور عشاء۔ یہاں تک کہ رات کا ایک حصہ چلا گیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا حضرت بلال کو کہ اذان دو اور اقامت کہو۔ پھر ظہر کی نماز پڑھائی پھر اذان اور اقامت کا حکم دیا عصر کی نماز پڑھائی، پھر اذان اور اقامت کا حکم دیا مغرب کی نماز پڑھائی، پھر اذان اور اقامت کا حکم دیا عشاء کی نماز پڑھائی۔

**2621** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ، أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ رَاشِدٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ ثَعْلَبَةَ

حضرت عبداللہ بن ثعلبہ العذری رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے شہداء احد سے فرمایا: میں تم پر قیامت کے دن گواہی دوں گا تمام پر شہادت کی'

**2619**- الحديث في المقصد العلي برقم: **453** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**3**صفحه**29** وقال: رواه أبو يعلى' وفيه عبد الله بن المحرر' ولم أجد من ذكره .

**2620**- الحديث في المقصد العلي برقم: **219** .

**2621**- أخرجه أحمد جلد **5**صفحه**431** . والنسائي جلد **4**صفحه**78**' جلد**6**صفحه**29** من طرق عن الزهري بهذا السند . وهذا الحديث مكانه مسند عبد الله بن ثعلبة العذري .

الْعُذْرِيِّ، عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَنَّهُ قَالَ لِلشُّهَدَاءِ يَوْمَ أُحُدٍ: أَنَا الشَّهِيدُ عَلَى هَؤُلَاءِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، زَمِّلُوهُمْ بِجِرَاحَاتِهِمْ وَدِمَائِهِمْ وَلَا تُغَسِّلُوهُمْ

ان کو ان کے زخموں اور خونوں کے ساتھ لپیٹ دو اور انہیں غسل نہ دو۔

**2622** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ، أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ أُمَيَّةَ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ: أَنَّهُ قَالَ: كَتَبَ إِلَيْهِ نَجْدَةُ يَسْأَلُهُ: هَلْ لِلْعَبْدِ مِنَ الْمَغْنَمِ سَهْمٌ؟ وَهَلْ كُنَّ النِّسَاءُ يَحْضُرْنَ الْحَرْبَ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ وَمَتَى يَجِبُ لِلصَّبِيِّ السَّهْمُ فِي الْمَغْنَمِ؟، وَعَنْ سَهْمِ ذَوِي الْقُرْبَى، قَالَ: فَكَتَبَ إِلَيْهِ ابْنُ عَبَّاسٍ أَنَّهُ لَا حَقَّ لِلْعَبْدِ فِي الْمَغْنَمِ، وَلَكِنْ يُرْضَخُ لَهُ، وَكَتَبَ أَنَّ النِّسَاءَ كُنَّ يَخْرُجْنَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُدَاوِينَ الْجَرْحَى، وَأَنَّهُ يُرْضَخُ لَهُنَّ، وَأَنَّهُ لَا حَقَّ لِلصَّبِيِّ فِي الْمَغْنَمِ حَتَّى يَحْتَلِمَ، وَكَتَبَ إِلَيْهِ فِي سَهْمِ ذَوِي الْقُرْبَى أَنَّ عُمَرَ عَرَضَ عَلَيْنَا أَنْ يُزَوِّجَ مِنْهُ أَيِّمَنَا وَيَقْضِيَ مِنْهُ عَنْ مَغْرَمِنَا فَأَبَيْنَا ذَلِكَ عَلَيْهِ إِلَّا أَنْ يُسَلِّمَهُ كُلَّهُ، وَأَبَى ذَلِكَ

حضرت عطاء بن رباح رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میری طرف نجدہ نے خط لکھا یہ پوچھنے کے لیے کہ کیا غلام کے لیے مالِ غنیمت میں سے حصہ ہے؟ کیا عورتیں جنگ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حاضر ہوتی تھیں؟ بچہ کے لیے مالِ غنیمت میں سے کتنا حصہ ہے؟ اور قریبی رشتہ دار کے لیے کتنا حصہ ہے؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس کو جواباً خط لکھا کہ غلام کے لیے مالِ غنیمت میں سے کوئی حصہ نہیں ہے لیکن اس سے تھوڑا دے دو اور لکھا کہ عورتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکلتی تھیں اور زخمیوں کو دواء دیتی تھیں اُن کے لیے بھی تھوڑا سا حصہ ہوتا تھا' بچوں کے لیے بالغ ہونے تک مالِ غنیمت میں سے کوئی حصہ نہیں ہے اور لکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے رشتہ داروں کے لیے حصہ ہے' حضرت عمر ہم کو حصہ دیتے تھے کہ ہمیں ہمارے بچوں کی شادی کرنے کے لیے اور ہمارا قرض ادا کرنے کے لیے' ہم نے انکار کر دیا مگر سارے لینے کا مطالبہ کیا تو اُنہوں نے انکار کر دیا۔

**2623** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى قَالَ: قُرِءَ عَلَى

حضرت یزید بن ھرمز فرماتے ہیں کہ میں نے نجدہ

---

2622- الحديث سبق برقم: 2544 فراجعه .

2623- الحديث سبق برقم: 2622,2544 فراجعه .

بِشْرٍ: أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْحَاقَ، عَنْ أَبِي جَعْفَرٍ، وَالزُّهْرِيِّ، وَإِسْمَاعِيلَ بْنِ أُمَيَّةَ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ هُرْمُزَ، أَنَّهُ قَالَ: أَنَا كَتَبْتُ، كِتَابَ ابْنِ عَبَّاسٍ إِلَى نَجْدَةَ كَتَبْتَ إِلَيَّ تَسْأَلُنِي عَنْ قَتْلِ الْوِلْدَانِ، وَأَنَّ عَالِمَ مُوسَى قَتَلَ وَلِيدًا، وَقَدْ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قَتْلِ الْوِلْدَانِ، فَلَوْ كُنْتَ تَعْلَمُ فِي الْوِلْدَانِ مَا كَانَ يَعْلَمُ عَالِمُ مُوسَى كَانَ ذَلِكَ، وَكَتَبْتَ أَنَّ النِّسَاءَ هَلْ كُنَّ يَحْضُرْنَ الْحَرْبَ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيُرْضَخُ لَهُنَّ وَلَا يُضْرَبُ لَهُنَّ بِسَهْمٍ بِالْفَيْءِ، وَقَدْ كُنَّ يَحْضُرْنَ الْحَرْبَ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيُرْضَخُ لَهُنَّ وَلَا يُضْرَبُ لَهُنَّ بِسَهْمٍ . زَادَ إِسْمَاعِيلُ فِي الْحَدِيثِ، وَكَتَبْتَ تَسْأَلُنِي عَنِ الْعَبِيدِ هَلْ كَانُوا يَحْضُرُونَ الْحَرْبَ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَهَلْ كَانَ يُضْرَبُ لَهُمْ بِسَهْمٍ فَكَتَبَ إِلَيْهِ بِالْعَبِيدِ، كَمَا كَتَبَ فِي النِّسَاءِ، وَكَتَبْتَ تَسْأَلُنِي عَنِ الْيَتِيمِ مَتَى يَخْرُجُ مِنَ الْيُتْمِ، فَإِذَا احْتَلَمَ خَرَجَ مِنَ الْيُتْمِ، وَضُرِبَ لَهُمْ بِسَهْمٍ

کی طرف حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا خط لکھا تھا' میری طرف لکھا یہ پوچھنے کے لیے کہ بچوں کے قتل کے متعلق حالانکہ حضرت خضر علیہ السلام نے بچوں کو قتل کیا تھا حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بچوں کے قتل کرنے سے منع کیا ہے' باوجودیکہ آپ حضرت خضر علیہ السلام کے متعلق جانتے تھے اور لکھا کہ کیا عورتیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ میں شریک ہوتی تھیں' ان کے لیے حصہ ہوتا تھا اور اُن کے لیے مالِ فئی سے حصہ نہیں ہوتا تھا' بے شک وہ عورتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک ہوتی تھیں اور ان کے لیے حصہ ہوتا تھا۔ اسماعیل نے حدیث میں اضافہ کیا کہ مجھ سے پوچھا ہے کہ غلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ میں حاضر ہوتے تھے اور کیا ان کے لیے حصہ ہوتا تھا؟ آپ نے جواباً لکھا غلاموں کے متعلق وہی جو عورتوں کے متعلق لکھا تھا' مجھ سے پوچھا: یتیم پن کب ختم ہوتا ہے؟ تو جب بالغ ہو جائے تو وہ یتیم پن اُس سے ختم ہو جاتا ہے اور ان کے لیے حصہ مقرر کیا جاتا رہا ہے۔

**2624** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى: قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي بَكْرٍ الْمُقَدَّمِيُّ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، عَنْ أَبِيهِ،

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو لیلۃ القدر کی رات ایمان اور ثواب کی نیت

2624- أخرجه أحمد جلد 2 صفحه 503,423,408 . والبخاري رقم الحديث: 1901 . ومسلم رقم الحديث: 760 . والحميدي رقم الحديث: 1007 . والنسائي جلد 8 صفحه 118 . وأبو داؤد رقم الحديث: 1372 . والدارمي جلد 2 صفحه 26 . والطيالسي رقم الحديث: 862 .

عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ قَامَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ إِيمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ

سے قیام کرے، اس کے پہلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

**2625** - حَدَّثَنَا أَبُو يَعْلَى: حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ مَالِكٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عُثْمَانَ أَبُو بَحْرٍ الْبَكْرَاوِيُّ، حَدَّثَنَا بَحْرُ بْنُ مَرَّارٍ، عَنْ جَدِّهِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي بَكْرَةَ، عَنْ أَبِيهِ، قَالَ: رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي فِي نَعْلَيْهِ

حضرت ابی بکرہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو نعلین شریف میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ (اگر صاف ہو' گندگی وغیرہ نہ ہوتو جائز ہے' لیکن بہتر ہے کہ اتار کر پڑھے)

**2626** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، حَدَّثَنَا جُبَارَةُ بْنُ مُغَلِّسٍ، حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، وَأَبُو شِهَابٍ، عَنْ عَاصِمٍ، عَنِ الشَّعْبِيِّ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُتِيَ بِدَلْوٍ مِنْ زَمْزَمَ، وَهُوَ يَطُوفُ، فَشَرِبَ وَهُوَ قَائِمٌ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کے پاس آب زم زم لایا گیا ایک ڈول اس حالت میں کہ آپ ﷺ طواف کر رہے تھے، آپ ﷺ نے کھڑے ہونے کی اسے نوش فرمایا۔

**2627** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، حَدَّثَنَا جُبَارَةُ، حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ، عَنْ عَطَاءٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، بِمِثْلِ ذَلِكَ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اسی کی مثل روایت ہے۔

**2628** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ عَمْرِو بْنِ

حضرت سعید مولیٰ شقران مولیٰ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے تھے کہ

---

**2625**- الحديث في المقصد العلي: **339** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه **54** وقال: رواه أبو يعلىٰ' والبزار' وفيه بحر بن مرار أحد من اختلط .

**2626**- اسناد المؤلف فيه: جبارة بن مغلس' وهو ضعيف جدًا . والحديث سبق تخريجه برقم: **2402** فراجعه .

**2627**- الحديث سبق برقم: **2626,2402** فراجعه .

**2628**- أخرجه مالك رقم الحديث: **27** عن عمر بن يحيٰى بهذا السند . ومن طريق مالك: أخرجه أحمد جلد **2** صفحه **7** . ومسلم رقم الحديث: **700** . وأبو داؤد رقم الحديث: **1226** . والنسائي رقم الحديث: **741** . والبيهقي جلد **2** صفحه **4** .

يَحْيَى الْأَنْصَارِيِّ، عَنْ سَعِيدٍ، مَوْلَى شُقْرَانَ مَوْلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، أَنَّ ابْنَ عُمَرَ، حَدَّثَهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي عَلَى حِمَارٍ وَهُوَ مُتَوَجِّهٌ إِلَى خَيْبَرَ

حضور ﷺ نے گدھے پر نماز پڑھی (نفلی) اس حال میں کہ اس کا منہ خیبر کی جانب تھا۔

**2629** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ، أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ لَيْثِ بْنِ أَبِي سُلَيْمٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْقَاسِمِ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ، أَنَّ امْرَأَةً سَأَلَتْهَا عَنِ الْحَائِضِ تَقْضِي الصِّيَامَ وَلَا تَقْضِي الصَّلَاةَ، فَقَالَتْ لَهَا: أَحَرُورِيَّةٌ أَنْتِ؟ كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَقْضِي الصِّيَامَ، وَلَا نَقْضِي الصَّلَاةَ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک عورت نے پوچھا: حالت حیض میں روزوں کی قضاء ہے اور نماز کی قضاء نہیں ہے، ایسا کیوں ہے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: تو احروریہ ہے؟ ہم حضور ﷺ کے ساتھ ہوتی تھیں ہم روزوں کی قضاء کرتے تھے اور نماز کی قضاء نہیں کرتے تھے۔

**2630** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، قَالَ: قُرِءَ عَلَى بِشْرِ بْنِ الْوَلِيدِ، أَخْبَرَكُمْ أَبُو يُوسُفَ، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَلِيٍّ، عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، عَنْ طَلْحَةَ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ عُرْوَةَ، عَنْ عَائِشَةَ، قَالَتْ: أَوَّلُ مَا فُرِضَتِ الصَّلَاةُ رَكْعَتَيْنِ، فَزِيدَ فِي صَلَاةِ الْحَضَرِ، وَتُرِكَتْ صَلَاةُ السَّفَرِ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ سب سے پہلے نماز فرض دو رکعتیں کی گئی۔ پھر اس کے بعد مقیم کی نماز میں اضافہ کیا گیا اور سفر کی نماز کو چھوڑ دیا گیا (یعنی اس حالت پر جس حالت پر فرض ہوئی تھیں)۔

**2631** - أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى، قَالَ: قُرِءَ عَلَى

حضرت عبداللہ بن مالک ابن بحسینہ فرماتے ہیں

---

**2629**- اسناد المؤلف فيه: ليث بن أبي سليم' صدوق' اختلط بأخرة ولم يتميز حديثه فترك . والحديث صحيح: أخرجه أحمد جلد 6صفحه143,120,94 . والبخارى رقم الحديث: 321 من طرق عن همام . وأخرجه أحمد جلد6صفحه97 . والنسائى جلد 4صفحه191 . وابن ماجة رقم الحديث: 631 من طرق عن سعيد بن أبى عروبة كلاهما عن قتادة قال: حدثتنى معاذة أن امرأة قالت لعائشة .

**2630**- سند المؤلف فيه: طلحة بن كيسان وهو مجهول كما فى الميزان والجرح . واسحاق بن عبد الله لعله هو ابن أبى فروة وهو ضعيف . والحديث صحيح: أخرجه مالك فى الموطأ رقم الحديث: 9 . من طريق صالح بن كيسان' عن عروة بهذا السند .

الْحَسَنِ، وَقَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ كَانَ لَهُ لِسَانَانِ فِي الدُّنْيَا جَعَلَ اللّٰهُ لَهُ لِسَانَيْنِ مِنْ نَارٍ

زبانیں ہوں اللہ تعالیٰ اس کی آگ کی دوزبانیں بنادے گا۔

**2764** - حَدَّثَنَا حُمَيْدُ بْنُ مَسْعَدَةَ السَّامِيُّ، عَنْ عَرْعَرَةَ بْنِ الْبِرِنْدِ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ الْمَكِّيُّ، عَنِ الْحَسَنِ، وَقَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ كَانَ لَهُ لِسَانَانِ فِي الدُّنْيَا جَعَلَ، اللّٰهُ لَهُ لِسَانَيْنِ فِي نَارٍ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کی دنیا میں دو زبانیں ہوں گی اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے لیے آگ سے دوزبانیں بنادے گا۔

**2765** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ الْمَكِّيُّ، وَحَاتِمُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، حَدَّثَنَا شَرِيكٌ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبَانَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِنَّ الْقُرْآنَ غِنًى لَا فَقْرَ بَعْدَهُ وَلَا غِنًى دُونَهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک قرآن غنی کرنے والا ہے، قرآن کے بعد فقرنہیں اور نہ ہی اس کے علاوہ کوئی غنی ہے۔

**2766** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبَّادٍ الْمَكِّيُّ، حَدَّثَنَا أَبُو سَعِيدٍ، مَوْلَى بَنِي هَاشِمٍ، عَنْ مُبَارَكٍ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: غَلَا السِّعْرُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، لَوْ سَعَّرْتَ لَنَا، فَقَالَ: إِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْقَابِضُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عہدِ مبارک میں اشیاء کے نرخ بہت مہنگے ہو گئے، لوگوں نے کہا: یا رسول اللہ! کیا آپ نے ہمارے لیے نرخ مقرر فرمائے ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک اللہ ہی رزق کو تنگ کرنے

---

**2764**- الحديث سبق برقم: **2763** فراجعه .

**2765**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1225** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **7** صفحه **158** وقال: رواه أبو يعلى وفيه يزيد بن أبان الرقاشي وهو ضعيف . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: **3511** . وأخرجه الطبراني في الكبير رقم الحديث: **738** من طريق محمد بن عباد بهذا السند .

**2766**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **286**، وأبو داؤد رقم الحديث: **3451** قال: حدثنا عثمان بن أبي شيبة كلاهما (ابن حنبل، وعثمان) قالا: حدثنا عفان . وأخرجه ابن ماجة رقم الحديث: **2200** قال: حدثنا محمد بن المثنى . والترمذي رقم الحديث: **1314** قال: حدثنا محمد بن بشار .

الْبَاسِطُ اِنِّي لَأَمْنَعُكُمْ وَلَا أُعْطِيكُمُوهُ، اِنِّي لَأَرْجُو، أَنْ أَلْقَى اللّٰهَ وَلَيْسَ أَحَدٌ مِنْكُمْ يَطْلُبُنِي بِمَظْلِمَةٍ ظَلَمْتُهَا اِيَّاهُ فِي نَفْسٍ وَلَا مَالٍ

والا اور وہی اس کو پھیلانے والا ہے۔ بے شک نہ ہی میں نے وہ تم سے روکا ہے اور نہ ہی تم کو وہ دیا ہے میں تو اس بات کی امید رکھتا ہوں کہ میں اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملوں کہ تم میں سے کوئی ایک بھی مجھ سے کسی بھی زیادتی کا مطالبہ نہ کرے جو کہ میں نے اس پر کی ہو نہ ہی کسی کی ذات میں اور نہ ہی کسی کے مال میں۔

**2767** - حَدَّثَنَا الْحَكَمُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا مُبَشِّرُ بْنُ اِسْمَاعِيلَ الْحَلَبِيُّ، عَنْ تَمَّامِ بْنِ نَجِيحٍ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " مَا مِنْ حَافِظَيْنِ رَفَعَا اِلَى اللّٰهِ مَا حَفِظَا، فَيَرَى اللّٰهُ فِي أَوَّلِ الصَّحِيفَةِ خَيْرًا أَوْ فِي آخِرِهَا اِلَّا قَالَ اللّٰهُ لِمَلَائِكَتِهِ: اشْهَدُوا أَنِّي قَدْ غَفَرْتُ لِعَبْدِي مَا بَيْنَ طَرَفَيِ الصَّحِيفَةِ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: حافظین (کراماً کاتبین) جو بھی محفوظ کرتے ہیں وہ اس کو محفوظ کر کے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بھیج کر دیتے ہیں جو بھی انہوں نے محفوظ کیا ہوتا ہے۔ صحیفے کے اول میں اور اس کے آخر میں اللہ تعالیٰ بھلائی دیکھے تو اللہ تعالیٰ ملائکہ سے فرماتا ہے: گواہ ہو جاؤ میں نے اپنے بندے کے صحیفے کی دونوں طرفوں کے جو کچھ بھی مابین ہے اس کو بخش دیا۔

**2768** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الزِّبْرِقَانِ أَبُو هَمَّامٍ الْأَهْوَازِيُّ، عَنْ يُونُسَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا يَبِيعُ حَاضِرٌ لِبَادٍ، وَاِنْ كَانَ أَخَاهُ أَوْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی بھی شہری کسی دیہاتی کے لیے بیع نہ کرے اگرچہ وہ اس کا بھائی ہو یا اس کا باپ۔

**2767**- أخرجه الترمذى رقم الحديث: **981** من طريق زياد بن أيوب' حدثنا مبشر بن اسماعيل بهذا السند . وانظر: مجمع الزوائد جلد **10** صفحه **208** . وتفسير ابن كثير جلد **4** صفحه **482** . والعلل المتناهية لابن الجوزى (**1320,28**) . والمجروحين جلد **1** صفحه **204** .

**2768**- أخرجه ابو داؤد رقم الحديث: **3440** قال: حدثنا زهير بن حرب . والنسائى جلد **7** صفحه **256** قال: أخبرنا محمد بن بشار . كلاهما (زهير' ومحمد) عن محمد بن الزبرقان' قال: حدثنا يونس بن عبيد' عن الحسن فذكره بلفظه . وأخرجه البخارى جلد **3** صفحه **94** . ومسلم جلد **5** صفحه **6** قالا: حدثنا محمد بن المثنىٰ' قال: حدثنا معاذ بن معاذ .

أَبَاهُ

2769 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا حَفْصٌ، عَنْ أَشْعَثَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ الْمَرْءَ مَعَ مَنْ أَحَبَّ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آدمی اسی کے ساتھ جنت میں ہوگا جس سے وہ محبت کرتا ہے۔

2770 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُسْلِمٍ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَحَبُّ الْأَسْمَاءِ إِلَى اللّٰهِ عَبْدُ اللّٰهِ وَعَبْدُ الرَّحْمَنِ وَالْحَارِثُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کے نزدیک پسندیدہ ترین نام عبداللہ، عبدالرحمٰن اور حارث ہیں۔

2771 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ نُمَيْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ صَالِحٍ، عَنْ أَبِي رَبِيعَةَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " ثَلَاثَةٌ تَشْتَاقُ إِلَيْهِمُ الْجَنَّةُ: عَلِيٌّ، وَعَمَّارٌ، وَسَلْمَانُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: تین ایسے شخص ہیں جن کی جنت مشتاق ہے: علیؓ عمار اور سلمان رضی اللہ عنہم۔

2772 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ آدَمَ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ صَالِحٍ،

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جنت مشتاق ہے تین

---

2769- الحديث سبق برقم: 2750 فراجعه . وقد أخرجه الترمذى جلد 3 صفحه 281 وحسنه' وزاد عليه: وله ما اكتسب .

2770- الحديث فى المقصد العلى برقم: 1083 . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد 8 صفحه 49 وقال: رواه أبو يعلىٰ' وفيه: اسماعيل بن مسلم المكى وهو ضعيف . وأورده ابن حجر فى المطالب العالية برقم: 2802 .

2771- أخرجه الترمذى رقم الحديث: 3798 من طريق سفيان بن وكيع' حدثنا أبى' عن الحسن بن صالح بهذا السند . وأورده الهيثمى مطولًا فى مجمع الزوائد جلد 9 صفحه 118,117 وقال: روى الترمذى منه طرفًا' رواه البزار وفيه: النفر بن حميد الكندى وهو متروك .

2772- الحديث سبق برقم: 2771 فراجعه .

عَنْ أَبِي رَبِيعَةَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "الْجَنَّةُ تَشْتَاقُ إِلَى ثَلاثَةٍ: عَلِيٍّ وَعَمَّارٍ وَسَلْمَانَ"

آدمیوں کی: علی، عمار اور سلمان رضی اللہ عنہم کی۔

**2773** - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عُمَرَ بْنِ شَقِيقٍ الْجَرْمِيُّ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ مُسْلِمٍ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي عَلَى رَاحِلَتِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی سواری مبارک پر نماز پڑھتے تھے۔

**2774** - حَدَّثَنَا أَبُو يُوسُفَ الْجِيزِيُّ، حَدَّثَنَا مُؤَمَّلٌ، أَخْبَرَنَا مُبَارَكٌ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كُنَّا عِنْدَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدَهُ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ، وَرَسُولُ اللّٰهِ عَلَى سَرِيرٍ شَرِيطٍ لَيْسَ بَيْنَ جَنْبِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبَيْنَ الشَّرِيطِ شَيْءٌ، قَالَ: وَكَانَ أَرَقَّ النَّاسِ بَشَرَةً، فَانْحَرَفَ انْحِرَافَةً وَقَدْ أَثَّرَ الشَّرِيطُ بِبَطْنِ جِلْدِهِ أَوْ بِجَنْبِهِ فَبَكَى عُمَرُ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَا يُبْكِيكَ؟ قَالَ: أَمَا وَاللّٰهِ مَا أَبْكِي يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَنْ لَا أَكُونَ أَعْلَمُ أَنَّكَ أَكْرَمُ عَلَى اللّٰهِ مِنْ قَيْصَرَ وَكِسْرَى، إِنَّهُمَا يَعِيثَانِ فِيمَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بھی تھے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم چارپائی پر جلوہ افروز تھے اور وہ کھجور کے چھال کی بٹی ہوئی رسی سے بنی ہوئی تھی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو مبارک اور ان رسیوں کے مابین کوئی چیز بھی نہیں تھا۔ راوی کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں میں سب سے نرم جلد والے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تھوڑا سا پہلو تبدیل فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی جلد مبارک یا پہلو مبارک (راوی کو شک ہے) پر اس رسی کے نشانات واضح تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ رو پڑے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے

**2773**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 126 من طريق عبد الصمد حدثنا بكار بن ماهان' حدثنا أنسبن سيرين' عن أنس بن مالك: أن رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم كان يصلي على ناقته تطوعًا في السفر لغير القبلة . وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه 203 . وأبو داؤد رقم الحديث: 1225 . والبيهقي جلد 2 صفحه 5 من طرق عنن ربعي بن عبد اللّٰه بن الجارود قال: حدثني عمرو بن أبي الحجاج' عن جدي الجارود' عن أنس .

**2774**- الحديث في المقصد العلي برقم: 2026 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 10 صفحه 326 وقال: رواه أحمد وأبو يعلٰى' ورجال أحمد رجال الصحيح غير مبارك بن فضالة وقد وثقه جماعة وضعفه جماعة . وأخرجه أبو الشيخ في أخلاق النبي صلى اللّٰه عليه وسلم: 162 من طريق أبي يعلٰى .

يَعِيشَانِ فِيهِ مِنَ الدُّنْيَا وَأَنْتَ رَسُولُ اللّٰهِ بِالْمَكَانِ الَّذِي أَرَى؟ فَقَالَ: يَا عُمَرُ، أَمَا تَرْضَى أَنْ تَكُونَ لَنَا الْآخِرَةُ وَلَهُمُ الدُّنْيَا؟ قَالَ: بَلَى، قَالَ: فَإِنَّهُ كَذٰلِكَ

عمر! تجھے کس شے نے رُلایا؟ عرض کی: یا رسول اللہ! اللہ کی قسم! مجھے اس شے نے رلایا کہ میں جانتا ہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے نزدیک قیصرِ روم اور کسریٰ ایران سے کئی گناہ زیادہ عزت والے ہیں اور وہ دونوں اس دنیا میں دنیا کی اعلیٰ ترین آسائشوں میں زندگی گزار رہے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور اس مکان میں زندگی شریف بسر فرما رہے ہیں جس کو میں دیکھ رہا ہوں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عمر! کیا تو اس بات پر راضی نہیں کہ ہمارے لیے آخرت ہو اور ان کے لیے دنیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: کیوں نہیں! یا رسول اللہ! جی ہاں! میں اس پر خوش ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو پھر معاملہ اسی طرح ہے۔

**2775** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَيَّانَ، حَدَّثَنَا الضَّحَّاكُ بْنُ مَخْلَدٍ، عَنِ الْمُبَارَكِ بْنِ فَضَالَةَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ عَلَى سَرِيرٍ وَهُوَ مُرْمَلٌ بِشَرِيطٍ، قَالَ فَدَخَلَ عَلَيْهِ نَاسٌ مِنْ أَصْحَابِهِ، قَالَ: وَدَخَلَ عُمَرُ، فَانْحَرَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا الشَّرِيطُ قَدْ أَثَّرَ بِجَنْبِهِ، فَبَكَى عُمَرُ وَقَالَ: وَاللّٰهِ لَنَعْلَمُ أَنَّكَ أَكْرَمُ عَلَى اللّٰهِ مِنْ كِسْرَى وَقَيْصَرَ وَهُمَا يَعِيشَانِ فِيمَا يَعِيشَانِ فِيهِ، قَالَ: أَمَا تَرْضَى أَنْ تَكُونَ لَهُمُ الدُّنْيَا وَلَنَا الْآخِرَةُ؟ قَالَ: بَلَى، قَالَ: فَسَكَتَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک چارپائی پر جلوہ افروز تھے اور وہ کھجور کے پتوں کی بٹی ہوئی رسی سے بنی ہوئی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ داخل ہوئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا پہلو مبارک تبدیل فرمایا' اس رسی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جلد مبارک میں نشان ڈال دیئے تھے تو (اس معاملے کو دیکھ کر) حضرت عمر رضی اللہ عنہ رو پڑے اور کہنے لگے: اللہ کی قسم! ہم جانتے ہیں کہ اللہ کے نزدیک آپ صلی اللہ علیہ وسلم قیصر و کسریٰ سے بہت زیادہ عزت والے ہیں لیکن وہ دونوں دنیا کی آسائشوں میں زندگیاں گزار رہے ہیں جیسا کہ وہ گزار رہے ہیں۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تو اس بات

---

2775- الحديث سبق برقم: 2774 فراجعه.

پر راضی نہیں کہ ان کے لیے دنیا اور ہمارے لیے آخرت؟ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: جی ہاں! کیوں نہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پھر خاموش ہو جاؤ۔

**2776** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ الضَّحَّاكِ بْنِ مَخْلَدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَاصِمٍ، عَنْ سَالِمٍ الْخَيَّاطِ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: مَا شَمَمْتُ مِسْكَةً، وَلَا عَنْبَرَةً أَطْيَبَ رَائِحَةً مِنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو مبارک سے زیادہ پاکیزہ اور زیادہ اچھی کبھی کوئی خوشبو اور نہ ہی کوئی عطر سونگھی ہے۔

**2777** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْفَضْلِ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ حَبِيبِ بْنِ الشَّهِيدِ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: خَرَجَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُرِيدُ الْمَسْجِدَ وَهُوَ مُتَّكِءٌ عَلَى أُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ، وَعَلَيْهِ ثَوْبُ قُطْنٍ مُتَوَشِّحًا بِهِ، فَصَلَّى بِهِمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، کہتے ہیں: (ایک مرتبہ) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکلے، اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سہارا لیا ہوا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مسجد کا ارادہ تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اوپر ایک اونی کپڑا تھا جس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی گردن مبارک سے لٹکایا ہوا تھا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو نماز پڑھائی۔

**2778** - حَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ مَسْعَدَةَ، عَنْ عِمْرَانَ الْقَمِّيِّ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں مسلسل اپنے رب کے حضور شفاعت کرتا رہوں

---

**2776**- أخرجه أحمد جلد3صفحه227 قال: حدثنا يونس . وعبد بن حُميد: 1363 قال: حدثني سليمان بن حرب . والدارمي رقم الحديث: 63 قال: أخبرنا أبو النعمان . والبخاري جلد4صفحه230 قال: حدثنا سليمان بن حرب . وأخرجه أحمد جلد3صفحه222 .

**2777**- اخرجه أحمد جلد 3صفحه262 . والبزار رقم الحديث: 593 . والطحاوي في شرح معاني الآثار جلد 1 صفحه381 . من طريق حماد بن سلمة بهذا السند . وأورده ابن حجر في المطالب العالية: 336 .

**2778**- أخرجه البخاري رقم الحديث: 7510 . ومسلم رقم الحديث: 193 . والبيهقي جلد10صفحه42 من طريق حماد بن زيد' حدثنا معبد بن هلال العنزي' حدثنا الحسن' حدثنا أنس . وأخرجه البخاري رقم الحديث: 6565 ومسلم رقم الحديث: 193 من طريق أبي عوانة' حدثنا قتادة' عن أنس .

قَالَ: " مَا زِلْتُ أَشْفَعُ إِلَى رَبِّي وَيُشَفِّعُنِي حَتَّى أَقُولَ: رَبِّ شَفِّعْنِي فِيمَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، قَالَ: فَيَقُولُ: لَيْسَتْ هَذِهِ لَكَ يَا مُحَمَّدُ إِنَّمَا هِيَ لِي، أَمَا وَعِزَّتِي وَحِلْمِي وَرَحْمَتِي لَا أَدَعُ فِي النَّارِ أَحَدًا - أَوْ قَالَ: عَبْدًا - قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ"

گا اور میرا رب میری سفارش قبول فرماتا رہے گا حتیٰ کہ میں کہوں گا اے میرے رب تو میری اس بندے کے بارے میں بھی سفارش قبول فرما کہ جس نے بھی لا الہ الا اللہ کہا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا: اے پیارے محمد! اس کیلئے آپ ﷺ کی سفارش کی ضرورت ہے مجھے میری عزت میرے حلم اور میری رحمت کی قسم میں آگ میں کسی ایک بھی ایسے کو نہ چھوڑوں گا کہ جس نے لا الہ الا اللہ کہا۔ یہ تو میرے ذمہ کرم پر ہے۔ اس میں راوی کو شک ہے کہ "احدًا" کہا تھا یا "عبدًا"۔

**2779** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَيَّانَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي عَدِيٍّ، عَنْ أَشْعَثَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: مَا صَلَّيْتُ خَلْفَ أَحَدٍ بَعْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَمَّ صَلَاةً وَأَوْجَزَ مِنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے بعد کسی کے بھی پیچھے نماز نہیں پڑھی کہ جس کی نماز رسول اللہ ﷺ کی نماز سے زیادہ تام اور زیادہ مختصر ہو۔

**2780** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى، حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ غِيَاثٍ، عَنْ أَشْعَثَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلَاةِ بَيْنَ الْقُبُورِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے قبروں کے درمیان نماز پڑھنے سے منع فرمایا ہے۔

**2781** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَحْرٍ، حَدَّثَنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے

---

**2779**- اخرجه أحمد جلد 3 صفحه 182 قال: حدثنا يحيىٰ . وفي جلد 3 صفحه 207 قال: حدثنا روح . وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه 162 قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: حدثنا معمر عن ثابت' فذكره . وأخرجه عبد بن حميد: 1250 قال: أخبرنا عبد الرزاق' قال: أخبرنا معمر' عن ثابت' وأبان' فذكره .

**2780**- أخرجه البزار رقم الحديث: 442 من طريق محمد بن المثنى بهذا السند . وأخرجه البزار رقم الحديث: 441 من طريق عبد اللّٰه بن سعيد' حدثنا عبد اللّٰه بن الأجلح' عن عاصم' عن أنس . وأخرجه البزار رقم الحديث: 443 من طريق أبي هاشم' حدثنا أبو معاوية' عن أبي سفيان السعدى' عن ثمامة' عن أنس .

عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ زَيْدٍ الْعَمِّيُّ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ مَشَى إِلَى حَاجَةِ أَخِيهِ الْمُسْلِمِ كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ يَخْطُوهَا حَسَنَةً إِلَى أَنْ يَرْجِعَ مِنْ حَيْثُ فَارَقَهُ، فَإِنْ قُضِيَتْ حَاجَتُهُ خَرَجَ مِنْ ذُنُوبِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ، وَإِنْ هَلَكَ فَيَا مِنْ هَالِكٍ دَخَلَ الْجَنَّةَ بِغَيْرِ حِسَابٍ

ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی کسی حاجت کی طرف چلا۔ اللہ تعالیٰ اس کے لیے ہر قدم کے بدلے میں اس کے لیے ایک نیکی لکھتا ہے او یہ سلسلہ اس وقت تک چلتا رہتا ہے جب تک وہ جہاں سے چلے تھے وہاں واپس لوٹ آئیں پھر اگر اس کی حاجت پوری ہو جائے یعنی اس کا کام ہو جائے تو وہ گناہوں سے اس طرح نکل جاتا ہے جیسا کہ اس کو اس کی والدہ نے آج جنا ہو اور اگر وہ اس دوران میں ہلاک ہو جائے تو اس کو اللہ تعالیٰ بغیر حساب کے جنت میں داخل فرما دے گا۔

**2782** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الشَّامِيُّ الْعَبَّادَانِيُّ، حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ، عَنْ نُوحِ بْنِ ذَكْوَانَ، عَنْ أَخِيهِ أَيُّوبَ، عَنِ الْحَسَنِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: "أَلَا أُخْبِرُكُمْ عَنِ الْأَجْوَدِ الْأَجْوَدِ؟: اللّٰهُ الْأَجْوَدُ الْأَجْوَدُ، وَأَنَا أَجْوَدُ وَلَدِ آدَمَ وَأَجْوَدُهُمْ مِنْ بَعْدِي رَجُلٌ عَلِمَ عِلْمًا فَنَشَرَ عِلْمَهُ يُبْعَثُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ أُمَّةً وَاحِدَةً، وَرَجُلٌ جَادَ بِنَفْسِهِ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ حَتَّى يُقْتَلَ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کیا میں تمہیں سب سے بڑے سخی سے بھی بڑے سخی کے بارے میں خبر نہ دوں؟ اللہ تعالیٰ سب سے بڑے سخی سے بھی بڑا سخی ہے اور میں اولادِ آدم میں سب سے بڑا سخی ہوں (جواد ہوں) اور میرے بعد لوگوں میں سب سے بڑا سخی وہ ہے جس نے علم حاصل کیا اور اپنے علم کو پھیلایا قیامت کے دن ان کو ایک گروہ کی صورت میں اٹھایا جائے گا اور وہ آدمی (سخی ہے) جس نے اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جان سے اس قدر جہاد کیا حتیٰ کہ وہ اللہ کی راہ میں مار دیا گیا۔

---

2782- الحديث في المقصد العلي برقم: 1265,105 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 9 صفحه 13 وقال: رواه أبو يعلى وفيه سويد بن عبد العزيز وهو متروك . وأورده ابن حجر في المطالب العالية: 3077 . والسيوطي في اللآلئ المصنوعة جلد 1 صفحه 207,206 .

# أَبُو قِلَابَةَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ زَيْدٍ الْجَرْمِيُّ، عَنْ أَنَسٍ

# ابوقلابہ عبداللہ بن زید الجرمیؒ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں

2783 - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ السَّامِيُّ، وُهَيْبٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَأْتِي أُمَّ سُلَيْمٍ فَيَقِيلُ عِنْدَهَا، وَكَانَ يُصَلِّي عَلَى نِطْعٍ وَيَقِيلُ، وَكَانَ كَثِيرَ الْعَرَقِ فَتَتَبَّعُ الْعَرَقَ مِنَ النِّطْعِ فَتَجْعَلُهُ فِي قَوَارِيرِ الطِّيبِ، وَكَانَ يُصَلِّي عَلَى الْخُمْرَةِ

حضرت ابو قلابہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ وہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ ام سلیم رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لاتے تھے اوران کے پاس قیلولہ کرتے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم چمڑے کی ایک جائے نماز پر نماز ادا فرماتے تھے پھر اسی پر قیلولہ فرماتے تھے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم قیلولہ فرماتے (دوپہر کے وقت آرام کرتے) تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت زیادہ پسینہ مبارک آتا تھا تو حضرت اُم سلیم اس جائے نماز سے پسینہ جمع کرتیں اور خوشبو والی شیشیوں میں ڈال لیتی تھیں، چٹان پر نماز پڑھتے تھے۔

2784 - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يَشْفَعَ الْأَذَانَ وَيُوتِرَ الْإِقَامَةَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو حکم دیا گیا تھا کہ اذان میں کلمات کو دو بار پڑھیں اور اقامت میں طاق پڑھیں۔

---

2783- اخرجه أحمد جلد 3 صفحه 136' وعبد بن حُميد: 1268 . ومسلم جلد 7 صفحه 81 قال: حدثني زهير بن حرب . وأخرجه البخاري جلد 8 صفحه 78 قال: حدثنا قتيبة بن سعيد' قال: حدثنا محمد بن عبد الله الأنصاري' قال: حدثني أبي' عن ثمامة' فذكره .

2784- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 103 قال: حدثنا عبد الوهاب . والدارمي رقم الحديث: 1197 . والبخاري جلد 1 صفحه 157 قالا: حدثنا سليمان بن حرب' قال: حدثنا حماد بن زيد' عن سماك بن عطية . ومسلم جلد 2 صفحه 3 قال: حدثني عبيد الله بن عمر القواريري' قال: حدثنا عبد الوارث بن سعيد' وعبد الوهاب بن عبد المجيد .

**2785** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ، حَدَّثَنَا خَالِدٌ الْحَذَّاءُ وَكَانَ يُكَنَّى أَبَا الْمُنَازِلِ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يَشْفَعَ الْأَذَانَ وَيُوتِرَ الْإِقَامَةَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ بلال رضی اللہ عنہ کو حکم دیا گیا کہ اذان میں جفت کریں اور اقامت میں طاق کریں۔

**2786** - حَدَّثَنَا أَبُو الرَّبِيعِ الزَّهْرَانِيُّ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: صَلَّى - صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - الظُّهْرَ بِالْمَدِينَةِ أَرْبَعًا، وَصَلَّى بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ فَسَمِعْتُهُمْ يَصْرُخُونَ بِهِمَا صُرَاخًا: بِالْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ شریف میں ظہر چار رکعات پڑھیں اور ذوالحلیفہ میں دو(۲) رکعتیں پڑھیں۔ میں نے ان کو سنا ہے وہ بلند آواز سے کہہ رہے تھے حج اور عمرہ میں۔

**2787** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْتِي أُمَّ سُلَيْمٍ فَيَقِيلُ عِنْدَهَا، وَكَانَ كَثِيرَ الْعَرَقِ، فَتَجْعَلُهُ فِي الْقَوَارِيرِ، وَكَانَ يُصَلِّي عَلَى الْخُمْرَةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لاتے انہیں کے پاس قیلولہ (دوپہر کا آرام) فرماتے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت پسینہ مبارک آتا تو حضرت اُم سلیم شیشیوں میں ڈال لیتی تھیں اور اس کے شیشہ کے چمکتے ہوئے موتی بن جاتے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھجور کے پتوں کی چٹائی پر نماز ادا فرماتے۔

**2788** - حَدَّثَنَا عَبَّاسُ بْنُ الْوَلِيدِ النَّرْسِيُّ،

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے

---

**2785**- الحديث سبق برقم: **2784** فراجعه .

**2786**- أخرجه البخاري جلد**2**صفحه**170** وجلد**4**صفحه**59** قال: حدثنا سليمان بن حرب' قال: حدثنا حماد بن زيد' عن أيوب' عن أبي قلابة' فذكره . وأخرجه البخاري جلد**2**صفحه**170** قال: حدثنا قتيبة' قال: حدثنا عبد الوهاب' قال: حدثنا أيوب' عن أبي قلابة' فذكره .

**2787**- الحديث سبق برقم: **2783** فراجعه .

**2788**- أخرجه أحمد جلد **3**صفحه**249** . والبخاري رقم الحديث: **5463** من طريق وهيب بهذا السند . وأخرجه الحميدي رقم الحديث: **1181** . وأحمد جلد**3**صفحه**110** . ومسلم رقم الحديث: **557** . والنسائي

حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا حَضَرَ الْعَشَاءُ وَأُقِيمَتِ الصَّلَاةُ فَابْدَءُوا بِالْعَشَاءِ

ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب رات کا کھانا سامنے آجائے اور نماز کا وقت بھی ہو جائے تو پہلے کھانا کھاؤ (کھانے سے ابتداء کرو)۔

2789 - حَدَّثَنَا سُرَيْجٌ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ الطُّفَاوِيُّ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا وُضِعَ الْعَشَاءُ وَأُقِيمَتِ الصَّلَاةُ فَابْدَءُوا بِالْعَشَاءِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب کھانا رکھ دیا جائے اور نماز بھی قائم ہو جائے تو پھر کھانے سے ابتداء کرو (پہلے کھانا کھائے تا کہ نماز میں کھانے کا خیال نہ آتا رہے اور نماز خشوع وخضوع سے ادا ہو)۔

2790 - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاوِيَةَ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَتَبَاهَى النَّاسُ فِي الْمَسَاجِدِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم ﷺ نے فرمایا: قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ لوگ مسجدوں میں باہم فخر کیا کریں گے۔

2791 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اس کی مثل فرمایا۔

2792 - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مِهْرَانَ السَّبَّاكُ،

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے

---

رقم الحديث: 854 . والترمذي رقم الحديث: 353 . والدارمي جلد 1 صفحه 293 . وأبو عوانة جلد 2 صفحه 14 من طرق عن سفيان' عن الزهري' عن أنس .

2789- الحديث سبق برقم: 2788 فراجعه .

2790- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 134 قال: حدثنا عبد الصمد وجلد 3 صفحه 145 قال: حدثنا أبو سعيد' وجلد 3 صفحه 152 قال: حدثنا عبد الصمد' وعفان . وجلد 3 صفحه 230 قال: حدثنا يونس' وحسن بن موسى . جلد صفحه 283 قال: حدثنا عفان .

2791- الحديث سبق برقم: 2790 فراجعه .

2792- أخرجه احمد جلد 3 صفحه 100 . والنسائي في الكبرى (تحفة الأشراف) رقم الحديث: 953 عن يعقوب بن

حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا نَعَسَ أَحَدُكُمْ وَهُوَ يُصَلِّي فَلْيَنْصَرِفْ حَتَّى يَعْقِلَ مَا يَقُولُ

ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کو اونگھ آئے اس حال میں کہ وہ نماز پڑھ رہا ہو اسے چاہیے کہ وہ سو جائے یہاں تک کہ وہ جو کچھ کہہ رہا ہے وہ سمجھ لے۔

**2793** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ أَيُّوبَ، قَالَ: قُرِءَ عَلَيْنَا كِتَابُ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: إِذَا نَعَسَ أَحَدُكُمْ فَلْيَنْصَرِفْ حَتَّى يَعْلَمَ مَا يَفْعَلُ

حضرت ابوایوب سے روایت ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم پر ابوقلابہ رحمہ اللہ کی کتاب پڑھی گئی اس میں تھا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ جب تم میں سے کسی کو اونگھ آجائے تو اسے چاہیے کہ وہ پھر جائے یہاں تک کہ وہ جان لے کہ وہ کیا کہہ رہا ہے۔

**2794** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، رَفَعَهُ، قَالَ: إِذَا نَعَسَ أَحَدُكُمْ فِي الصَّلَاةِ فَلْيَنْصَرِفْ فَلْيَنَمْ

حضرت ابو قلابہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ وہ اس کو مرفوع کرتے ہیں، کہتے ہیں جب تم میں سے کسی ایک کو اونگھ آجائے نماز میں تو اسے چاہیے کہ وہ پھر جائے اور سو جائے۔

**2795** - حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ الدَّوْرَقِيُّ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ الطُّفَاوِيُّ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِذَا نَعَسَ أَحَدُكُمْ فِي الصَّلَاةِ فَلْيَنْصَرِفْ فَلْيَرْقُدْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: جب تم میں سے کسی کو نماز میں اونگھ آجائے تو اسے چاہیے کہ وہ پھر جائے اور سو جائے۔

**2796** - حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مِهْرَانَ، حَدَّثَنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہتے

---

ابراهيم . وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه 150,142 قال: حدثنا عبد الصمد . والبخاري جلد 1 صفحه 64 قال: حدثنا أبو معمر .

2793- الحديث سبق برقم: 2792 فراجعه .

2794- الحديث سبق برقم: 2793,2792 فراجعه .

2795- الحديث سبق برقم: 2794,2793,2792 فراجعه .

2796- الحديث سبق برقم: 2784 فراجعه .

عَبْدُ الْوَارِثِ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يُثَنِّيَ، الْأَذَانَ، وَأَنْ يُوتِرَ الْإِقَامَةَ

ہیں کہ بلال کو حکم دیا گیا کہ اذان میں جفت کریں اور اقامت میں طاق کریں۔

2797 - حَدَّثَنِي مَخْلَدُ بْنُ أَبِي زُمَيْلٍ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللهِ بْنُ عَمْرٍو الرَّقِّيُّ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى بِأَصْحَابِهِ، فَلَمَّا قَضَى صَلَاتَهُ أَقْبَلَ عَلَيْهِمْ بِوَجْهِهِ فَقَالَ: أَتَقْرَءُونَ فِي صَلَاتِكُمْ خَلْفَ الْإِمَامِ وَالْإِمَامُ يَقْرَأُ؟ فَسَكَتُوا، فَقَالَهَا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، فَقَالَ قَائِلٌ - أَوْ قَالَ قَائِلُونَ - إِنَّا لَنَفْعَلُ، قَالَ: فَلَا تَفْعَلُوا لِيَقْرَأْ أَحَدُكُمْ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ فِي نَفْسِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کو نماز پڑھائی جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: کیا تم اپنی نمازوں میں امام کے پیچھے پڑھتے ہو اور امام بھی پڑھتا ہے؟ لوگ خاموش رہے، پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ تین بار فرمایا تو پھر ایک کہنے والے نے کہا: یا زیادہ کہنے والوں نے کہا (راوی کو شک ہے) بے شک ہم ایسا کرتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پھر تم اب ایسا نہ کرو تم میں سے ہر ایک کو چاہیے کہ وہ سورۃ فاتحہ کو اپنے دل میں پڑھ لے۔

2798 - حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْكَفَأَ إِلَى كَبْشَيْنِ أَقْرَنَيْنِ أَمْلَحَيْنِ فَذَبَحَهُمَا بِيَدِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دو سینگھوں والے سفید مائل بہ سیاہی مینڈھے لائے ان دونوں کو اپنے ہاتھوں سے ذبح کیا۔

2799 - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ

---

2797- الحديث في المقصد العلي برقم: 271 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 1 صفحه 110 وقال: رواه أبو يعلى والطبراني في الأوسط' ورجاله ثقات . وأخرجه الخطيب البغدادي في التاريخ جلد 13 صفحه 176 من طريق مخلد بن الحسن بهذا السند .

2798- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 268 قال: حدثنا عفان . والبخاري جلد 2 صفحه 170 قال: حدثنا موسى بن اسماعيل وفي جلد 2 صفحه 210 قال: حدثنا سهل بن بكار . وأبو داؤد رقم الحديث: 2793,1796 . قال: حدثنا أبو سلمنة موسى بن اسماعل . وابن خزيمة رقم الحديث: 2894 قال: حدثنا على بن شعيب' قال: حدثنا أحمد بن اسحاق .

2799- الحديث سبق برقم: 2798 فراجعه .

الْوَهَّابِ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ

نبی اکرم ﷺ سے اسی مثل کی روایت کرتے ہیں۔

**2800** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، وَأَبُو خَيْثَمَةَ قَالَا: حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ، عَنْ خَالِدٍ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، قَالَ: قَالَ أَنَسٌ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِينًا، وَإِنَّ أَمِينَنَا أَيَّتُهَا الْأُمَّةُ أَبُو عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ

حضرت ابوقلابہ رحمۃ اللہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ بے شک ہر امت کا ایک امین ہوتا ہے اور بے شک اس امت کا ہمارا امین ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ ہے۔

**2801** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ فِي بَيْتِهِ وَكَانَ غُلَامُ رَسُولِ اللّٰهِ يُقَالُ لَهُ: أَنْجَشَةُ يَحْدُو، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَيْحَكَ يَا أَنْجَشَةُ، رُوَيْدًا سَوْقَكَ بِالْقَوَارِيرِ قَالَ: قَالَ أَبُو قِلَابَةَ: يَعْنِي النِّسَاءَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک نبی کریم ﷺ اپنے کاشانہ اقدس میں جلوہ افروز تھے اور آپ ﷺ کا ایک غلام تھا جس کو انجشہ کہا جاتا تھا وہ گانا شروع ہوگیا وہ حدی خواں تھا (یعنی وہ گیت جو اونٹوں کو ہانکنے کے وقت گاتے تھے) تو آپ ﷺ نے فرمایا: اے انجشہ! تیرے لیے ہلاکت ہو! شیشوں کے چلانے میں آہستگی اختیار کر۔ حضرت ابوقلابہ فرماتے ہیں: یعنی عورتوں کو۔

**2802** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَى عَلَى أَزْوَاجِهِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ اپنی ازواج کے پاس آئے' وہ آپ کی ازواج کو بازار لے جاتا تھا اس کو انجشہ کہا جاتا تھا۔ آپ نے فرمایا: تیرے

---

**2800**- أخرجه أحمد جلد3صفحه133 قال: حدثنا عبد الرحمٰن بن مهدي' قال: حدثنا شعبة . وفي جلد 3 صفحه 189 قال: حدثنا اسماعيل . وفي جلد3صفحه245 قال: حدثنا عفان . والبخاري جلد5صفحه32 قال: حدثنا عمرو بن علي' قال: حدثنا عبد الأعلى .

**2801**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه186 . والبخاري جلد 8صفحه44' وفي الأدب المفرد رقم الحديث: 264 قال: حدثنا مسدد . ومسلم جلد 7صفحه78 قال: حدثنا عمرو الناقد' وزهير بن حرب . وأخرجه أحمد جلد 3 صفحه227 قال: حدثنا يونس .

**2802**- الحديث سبق برقم: 2801 فراجعه .

وَسَوَّاقٌ يَسُوقُ بِهِنَّ يُقَالُ لَهُ أَنْجَشَةُ فَقَالَ: وَيْحَكَ يَا أَنْجَشَةُ، رُوَيْدَكَ سَوْقَكَ بِالْقَوَارِيرِ قَالَ: قَالَ أَبُو قِلَابَةَ: تَكَلَّمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَلِمَةٍ لَوْ تَكَلَّمَ بِهَا بَعْضُكُمْ لَعِبْتُمُوهَا عَلَيْهِ

لیے ہلاکت ہو! شیشوں کے چلانے (عورتوں کو لے جانے) میں آہستگی کر۔ حضرت قلابہ فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بات کی اگر تم میں سے کوئی ایک وہ کلمہ اپنے منہ سے نکالتا تو تم اس پر ہنستے۔

**2803** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ بِالْمَدِينَةِ أَرْبَعًا، وَصَلَّى الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر مدینہ شریف میں چار رکعتیں پڑھیں اور عصر ذی الحلیفہ کے مقام پر دو رکعتیں پڑھیں۔

**2804** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ بِالْمَدِينَةِ أَرْبَعًا، وَصَلَّى الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر مدینہ میں چار رکعتیں پڑھیں اور عصر ذوالحلیفہ پر (۲) دو رکعتیں پڑھیں۔

**2805** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيهِ وَجَدَ بِهِنَّ حَلَاوَةَ الْإِيمَانِ: أَنْ يَكُونَ اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَحَبَّ إِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا، وَأَنْ يُحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهُ إِلَّا لِلّٰهِ، وَأَنْ يَكْرَهَ أَنْ يَعُودَ فِي

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تین چیزیں جس میں ہوں اس نے ایمان کی حلاوت کو پا لیا (۱) اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو جمیع ما سواہما (ان دونوں کے علاوہ باقی سب سے) زیادہ محبت کرے (۲) آدمی کسی سے بھی محبت کرے تو صرف اللہ کے لیے (۳) آدمی کفر میں لوٹنا

---

2803- الحديث سبق برقم: 2786 فراجعه.

2804- الحديث سبق برقم: 2803 فراجعه.

2805- أخرجه أحمد بن حنبل جلد3صفحه103. والبخاری جلد 1صفحه10 قال: حدثنا محمد بن المثنیٰ. وفی جلد9صفحه25 قال: حدثنا محمد بن عبد الله بن حَوشب. ومسلم جلد 1صفحه48 قال: حدثنا اسحاق ابن ابراهيم، وابن أبی عمر، ومحمد بن بشار. والترمذی رقم الحديث: 2624 قال: حدثنا ابن أبی عمر.

الْكُفْرِ كَمَا يَكْرَهُ أَنْ تُوقَدَ لَهُ نَارٌ فَيُقْذَفَ فِيهَا"

اس طرح نا گوار جانے جس طرح کہ وہ اس بات کو ناپسند سمجھتا ہے کہ اس کو آگ میں ڈالا جائے آگ کو بھڑکا کر۔

**2806** - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: " كُنْتُ رِدْفَ أَبِي طَلْحَةَ وَأَنَّهُمْ لَيَصْرُخُونَ بِهِمَا: الْحَجِّ وَالْعُمْرَةِ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ میں ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے پیچھے سواری پر بیٹھا ہوا تھا جبکہ سارے لوگ، حج وعمرہ کا تلبیہ بلند آواز سے پڑھ رہے تھے۔

**2807** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، وَأَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، قَالَا: حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنْ حَجَّاجِ بْنِ أَبِي عُثْمَانَ، حَدَّثَنِي أَبُو رَجَاءٍ، مَوْلَى أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، قَالَ: قَالَ أَنَسٌ، قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لِكُلِّ أُمَّةٍ أَمِينٌ، وَإِنَّ أَمِينَنَا أَيَّتُهَا الْأُمَّةُ أَبُو عُبَيْدَةَ بْنُ الْجَرَّاحِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک ہر امت کا ایک امین ہوتا ہے اور ہماری اس امت کا امین ابوعبیدہ بن الجراح ہے۔

**2808** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ، عَنْ حَجَّاجِ بْنِ أَبِي عُثْمَانَ، حَدَّثَنِي أَبُو رَجَاءٍ، مَوْلَى أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، قَالَ: حَدَّثَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ، أَنَّ نَفَرًا مِنْ عُكْلٍ: ثَمَانِيَةً قَدِمُوا عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَايَعُوهُ عَلَى الْإِسْلَامِ فَاسْتَوْخَمُوا الْأَرْضَ وَسَقِمَتْ أَجْسَامُهُمْ فَشَكَوْا ذَلِكَ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ

حضرت ابو قلابہ رحمہ اللہ سے مروی ہے کہتے ہیں کہ مجھے انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی کہ بے شک عکل کے آٹھ (۸) لوگوں کا ایک گروہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا اور آپ کے ہاتھ پر اسلام پر بیعت کی، ان کو زمین کی آب و ہوا موافق نہ آئی ان کے جسم بیمار پڑ گئے، انہوں نے اس بات کی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں شکایت کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم

---

2806- أخرجه أحمد جلد3صفحه164 قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: أخبرنا معمر . والبخارى جلد 4صفحه67 قال: حدثنا قتيبة بن سعيد' قال: حدثنا عبد الوهاب . كلاهما (معمر' وعبد الوهاب) عن ايوب' عن أبي قلابة' فذكره .

2807- الحديث سبق برقم: 2800 فراجعه .

2808- أخرجه أحمد جلد3صفحه161 قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: أخبرنا سفيان . والبخارى جلد 1صفحه67 قال: حدثنا سليمان بن حرب' قال: حدثنا حماد بن زيد . وفي جلد4صفحه75 قال: حدثنا مُعلى بن أسد' قال: حدثنا وُهَيب . وفي جلد9صفحه202 قال: حدثنا موسى بن اسماعيل' عن وهيب .

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: أَلَا تَخْرُجُونَ مَعَ رَاعِينَا فِي إِبِلِهِ فَتُصِيبُونَ مِنْ أَبْوَالِهَا وَأَلْبَانِهَا فَصَحُّوا فَقَتَلُوا الرَّاعِيَ فَطَرَدُوا الْإِبِلَ فَبَلَغَ ذَلِكَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَبَعَثَ فِي آثَارِهِمْ فَأُدْرِكُوا، فَجِيءَ بِهِمْ فَأَمَرَ بِهِمْ، فَقُطِعَتْ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلَهُمْ، وَسَمَلَ أَعْيُنَهُمْ ثُمَّ نُبِذُوا فِي الشَّمْسِ حَتَّى مَاتُوا

ہمارے چرواہے کے ساتھ بیت المال کے اونٹوں میں نہیں نکلتے کہ تم اونٹوں کا پیشاب اور دودھ لو اور ٹھیک ہو جاؤ؟ (صحابی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ انہوں نے ایسا کیا) تو وہ تندرست ہو گئے پھر بعد میں انہوں نے چرواہے کو قتل کر دیا اور اونٹوں کو ہانک کر لے گئے۔ اس بات کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر پہنچائی گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے پیچھے لوگوں کو بھیجا تو وہ لوگ مل گئے (پا لیے گئے) ان سب کو لایا گیا ان کے بارے میں حکم دیا گیا کہ ان کے ہاتھوں اور پاؤں کو کاٹ دیا جائے اور آنکھوں کو پھوڑ دیا جائے پھر ان کو سورج کی دھوپ میں پھینک دیا گیا یہاں تک کہ وہ سارے مر گئے۔

**2809** - حَدَّثَنَا عُقْبَةُ بْنُ مُكْرَمٍ، حَدَّثَنَا يُونُسُ بْنُ بُكَيْرٍ، حَدَّثَنَا صَالِحُ بْنُ رُسْتُمٍ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: خَرَجْنَا مَعَهُ إِلَى الْحَرَمِ، فَحَضَرَتِ الصَّلَاةُ، فَقَالَ: أَلَا تَنْزِلُوا نُصَلِّي؟ فَقُلْتُ: لَوْ تَقَدَّمْتَ إِلَى هَذَا الْمَسْجِدِ، فَقَالَ: أَيُّ مَسْجِدٍ؟ قِيلَ: مَسْجِدُ بَنِي فُلَانٍ، فَفَزِعَ وَقَالَ: سَمِعْتُهُ يَقُولُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَأْتِي عَلَى أُمَّتِي زَمَانٌ يَتَبَاهَوْنَ بِالْمَسَاجِدِ وَلَا يَعْمُرُونَهَا إِلَّا قَلِيلًا

حضرت ابو قلابہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ وہ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں۔ ابو قلابہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کے ہمراہ مسجد حرام کی طرف نکلے تو نماز کا وقت ہو گیا تو حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تم اترو گے نہیں کہ ہم نماز ادا کر لیں۔ ابو قلابہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے کہا کہ اگر آپ رضی اللہ عنہ اس مسجد میں تشریف لے آئیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کون سی مسجد؟ آپ رضی اللہ عنہ سے کہا گیا، بنی فلاں کی مسجد۔ تو آپ رضی اللہ عنہ گھبرا گئے اور فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے: میری امت پر ایک زمانہ آئے گا لوگ مسجدوں پر فخر کریں گے اور ان کو تعمیر (آباد) تھوڑے ہی کریں گے۔

2809- الحديث برقم: 2789 فراجعه.

2810 - حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ أَبِي إِسْرَائِيلَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ، أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ رَجُلًا مِنَ الْيَهُودِ قَتَلَ جَارِيَةً مِنَ الْأَنْصَارِ عَلَى أَوْضَاحٍ لَهَا، ثُمَّ أَلْقَاهَا فِي قَلِيبٍ، فَرَضَخَ رَأْسَهَا بِالْحِجَارَةِ فَأُخِذَ، فَأُتِيَ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَأَمَرَ بِهِ أَنْ يُرْجَمَ، فَرُجِمَ حَتَّى مَاتَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک ایک یہودی نے ایک بچی کو محض اس وجہ سے کہ اس پر برص کے داغ تھے قتل کر دیا اور پھر اس کو ایک پرانے کنویں میں پھینک دیا اس نے اس کا سر پتھروں سے کچلا بھی تھا تو اس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں لایا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ اس کو رجم کر دیا جائے تو اس کو رجم کر دیا گیا۔

2811 - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعِيدٍ الْجَوْهَرِيُّ، حَدَّثَنَا رَيْحَانُ بْنُ سَعِيدٍ، عَنْ عَبَّادٍ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أَذِنَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَهْلِ بَيْتٍ مِنَ الْأَنْصَارِ أَنْ يُرْقُوا مِنَ الْحُمَةِ، وَأَذِنَ بِرُقْيَةِ الْعَيْنِ وَالنَّفْسِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل بیت انصار کو بخار اور نظر بد کے دم کی اجازت عطا فرمائی۔

2812 - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعِيدٍ، حَدَّثَنَا رَيْحَانُ بْنُ سَعِيدٍ، عَنْ عَبَّادِ بْنِ مَنْصُورٍ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: سَيُدْرِكُ رِجَالٌ مِنْ أُمَّتِي

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب میری امت میں سے کچھ لوگ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو پالیں اور دجال کے ساتھ لڑائی (جہاد) میں وہ موجود ہوں گے۔

---

2810- أخرجه أحمد جلد 3صفحه163 . ومسلم جلد 5صفحه104 قال: حدثنا عبد بن حُميد . وأبو داؤد رقم الحديث: 4528 قال: حدثنا أحمد بن صالح . وأخرجه مسلم جلد5صفحه104 قال: حدثني اسحاقبن منصور، قال: أخبرنا محمد بن بكر .

2811- أخرجه أحمد جلد 3صفحه119,118 قال: حدثنا وكيع . وفي جلد3صفحه118 قال: حدثنا أبو أحمد . وفي جلد3صفحه127 قال: حدثنا يحيىٰ بن آدم . ومسلم جلد 7صفحه18 قال: حدثنا أبو بكر بن أبي شيبة، قال: حدثنا يحيىٰ بن آدم .

2812- الحديث في المقصد العلي برقم: 1819 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 7صفحه350 وقال: رواه الطبراني في الأوسط وفيه: معاوية ابن واهب ولم أعرفه . وأورده ابن حجر في المطالب العالية برقم: 4575 . وأخرجه الحاكم في المستدرك جلد4صفحه545,544 وصححه، وقال الذهبي: منكر، وعباد ضعيف .

عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ، وَيَشْهَدُونَ قِتَالَ الدَّجَّالِ

**2813** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، وَجَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدٍ، قَالَا: حَدَّثَنَا عَفَّانُ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: صَلَّى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ بِالْمَدِينَةِ أَرْبَعًا، وَصَلَّى الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ، وَبَاتَ بِهَا حَتَّى أَصْبَحَ، فَلَمَّا صَلَّى الصُّبْحَ رَكِبَ رَاحِلَتَهُ، فَلَمَّا انْبَعَثَتْ بِهِ رَاحِلَتُهُ سَبَّحَ وَكَبَّرَ حَتَّى اسْتَوَتْ بِهِ عَلَى الْبَيْدَاءِ، ثُمَّ جَمَعَ بَيْنَهُمَا، فَلَمَّا قَدِمْنَا مَكَّةَ أَمَرَهُمْ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَحِلُّوا، فَلَمَّا كَانَ يَوْمُ التَّرْوِيَةِ أَهَلُّوا بِالْحَجِّ، وَنَحَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَبْعَ بَدَنَاتٍ بِيَدِهِ قِيَامًا، وَضَحَّى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَبْشَيْنِ أَقْرَنَيْنِ أَمْلَحَيْنِ وَاللَّفْظُ لِزُهَيْرٍ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر مدینہ شریف چار رکعتیں پڑھیں اور ذوالحلیفہ کے مقام پر عصر دو رکعتیں پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رات گزاری حتیٰ کہ صبح ہوگئی پھر جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز ادا فرمائی تو اپنی سواری پر سوار ہوگئے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سواری مبارک تیز ہوگئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تسبیح وتکبیر کہی حتیٰ کہ وہ سواری بیداء کے مقام پر جا کر ٹھہر گئی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حج اور عمرہ کو جمع فرمایا۔ پھر جب ہم مکہ آئے تو صحابہ کرام کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ احرام کھول دیں پھر آٹھویں ذوالحجہ کے دن انہوں نے حج کا احرام باندھا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دستِ نبوت مبارک سے کھڑے ہو کر ہی سات اونٹ نحر کیے (ذبح کیے) اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود دو موٹے تازے سینگھوں والے مینڈھے قربان کیے تھے (اور یہ الفاظ زہیر کے ہیں)۔

**2814** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ إِسْحَاقَ، حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، حَدَّثَنَا أَيُّوبُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمَّا قَدِمَ مَكَّةَ أَمَرَهُمْ أَنْ يَحِلُّوا إِلَّا مَنْ كَانَ مَعَهُ الْهَدْيُ، قَالَ: وَنَحَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَبْعَ بَدَنَاتٍ قِيَامًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب مکہ مکرمہ میں تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کو حکم دیا کہ احرام کھول دیں مگر وہ نہ کھولے جس کے پاس ہدی ہو (قربانی کا جانور ہو) وہ پہلے قربانی کرے پھر احرام کھولے۔ راوی کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات اونٹ کھڑے ہو کر ہی

2813- الحديث سبق برقم: 2804,2803,2786 فراجعه .

2814- الحديث سبق برقم: 2804,2803,2786,2813 فراجعه .

2815 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي بَكْرٍ الْمُقَدَّمِيُّ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ، عَنْ خَالِدٍ الْحَذَّاءِ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: سَبْعٌ لِلْبِكْرِ، وَثَلَاثٌ لِلثَّيِّبِ، أَمَا إِنِّي لَوْ قُلْتُ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَصَدَقْتُ، وَلَكِنْ سُنَّةٌ

ذبح فرمائے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کنواری لڑکی کے ساتھ شادی کرنے کی صورت میں اس کے پاس سات دن ٹھہرنا ہے اور شادی شدہ کے پاس تین دن' اگر میں یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالہ سے بیان کروں تو میں سچ کہوں گا' لیکن یہ سنت ہے۔

# مُحَمَّدُ بْنُ سِيرِينَ، عَنْ أَنَسٍ

# وہ احادیث جو محمد بن سیرین سے حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں

2816 - حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ أَبِي مُسْلِمٍ الْجَرْمِيُّ، حَدَّثَنَا مَخْلَدُ بْنُ الْحُسَيْنِ، حَدَّثَنَا هِشَامٌ، عَنِ ابْنِ سِيرِينَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: أَوَّلُ لِعَانٍ كَانَ فِي الْإِسْلَامِ أَنَّ شَرِيكَ بْنَ سَحْمَاءَ قَذَفَهُ هِلَالُ بْنُ أُمَيَّةَ بِامْرَأَتِهِ، فَرُفِعَتْ إِلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: يَا هِلَالُ أَرْبَعَةُ شُهُودٍ وَإِلَّا فَحَدٌّ فِي ظَهْرِكَ فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، إِنَّ اللَّهَ لَيَعْلَمُ إِنِّي لَصَادِقٌ وَلَيُنْزِلَنَّ اللَّهُ

حضرت محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ وہ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں، کہتے ہیں کہ بے شک اسلام میں سب سے پہلا لعان یہ تھا کہ شریک بن سحماء پر حضرت ہلال بن امیہ نے اپنی بیوی کے ساتھ غلط روابط کا الزام لگایا تو یہ معاملہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں لے جایا گیا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ہلال! چار گواہ لاؤ ورنہ تیری پیٹھ میں (کوڑوں کی) حد ہے (اس کے لیے تیار ہو جاؤ) انہوں

2815- أخرجه الدارمي رقم الحديث: 2215 قال: أخبرنا يعلى . وابن ماجة رقم الحديث: 1916 قال: حدثنا هناد بن السري' قال: حدثنا عبدة بن سليمان . أخرجه البخاري جلد7صفحه43 قال: حدثنا مسدد' قال: حدثنا بشر . ومسلم جلد4صفحه173 قال: حدثنا يحيى بن يحيى' قال: أخبرنا هُشيم .

2816- أخرجه أحمد جلد 3صفحه142' وعبد بن حميد: 1218 قالا: حدثنا وهب بن جرير . وأخرجه مسلم جلد 4 صفحه 209 قال: حدثنا محمد بن المثنى . والنسائي جلد 6صفحه171 قال: أخبرنا اسحاق بن ابراهيم . وأخرجه النسائي جلد6صفحه172 قال: أخبرنا عمران بن يزيد' قال: حدثنا مخلد بن حسين .

مَا يُبَرِّءُ بِهِ ظَهْرِى مِنَ الْجَلْدِ، فَأَنْزَلَ اللّٰهُ آيَةَ اللِّعَانِ (وَالَّذِينَ يَرْمُونَ أَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ شُهَدَاءُ إِلَّا أَنْفُسُهُمْ) (النور:6) إِلَى آخِرِ الْآيَةِ، فَدَعَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: اشْهَدْ بِاللّٰهِ إِنَّكَ لَمِنَ الصَّادِقِينَ فِيمَا رَمَيْتَهَا بِهِ مِنَ الزِّنَى فَشَهِدَ بِذَلِكَ أَرْبَعَ شَهَادَاتٍ، ثُمَّ قَالَ لَهُ فِي الْخَامِسَةِ: وَلَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَيْكَ إِنْ كُنْتَ مِنَ الْكَاذِبِينَ فِيمَا رَمَيْتَهَا بِهِ مِنَ الزِّنَى فَفَعَلَ، ثُمَّ دَعَاهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: قُومِي اشْهَدِي بِاللّٰهِ إِنَّهُ لَمِنَ الْكَاذِبِينَ فِيمَا رَمَاكِ بِهِ مِنَ الزِّنَى فَشَهِدَتْ بِذَلِكَ أَرْبَعَ شَهَادَاتٍ، ثُمَّ قَالَ لَهَا فِي الْخَامِسَةِ: وَغَضَبُ اللّٰهِ عَلَيْكِ إِنْ كَانَ مِنَ الصَّادِقِينَ فِيمَا رَمَاكِ بِهِ مِنَ الزِّنَى فَقَالَتْ قَالَ مَخْلَدٌ: فَلَمَّا كَانَ فِي الرَّابِعَةِ أَوِ الْخَامِسَةِ سَكَتَتْ سَكْتَةً حَتَّى ظَنُّوا أَنَّهَا سَتَعْتَرِفُ، ثُمَّ قَالَتْ: لَا أَفْضَحُ قَوْمِي سَائِرَ الْيَوْمِ، فَمَضَتْ عَلَى الْقَوْلِ، فَفَرَّقَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَهُمَا وَقَالَ: انْظُرُوا إِنْ جَاءَتْ بِهِ جَعْدًا حَمْشَ السَّاقَيْنِ فَهُوَ لِشَرِيكِ بْنِ سَحْمَاءَ، وَإِنْ جَاءَتْ بِهِ أَبْيَضَ سَبِطًا أَقْمَرَ الْعَيْنَيْنِ فَهُوَ لِهِلَالِ بْنِ أُمَيَّةَ فَجَاءَتْ بِهِ آدَمَ جَعْدًا حَمْشَ السَّاقَيْنِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَوْلَا مَا نَزَلَ فِيهِمَا مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ كَانَ لِي وَلَهَا شَأْنٌ

نے عرض کی: یارسول اللہ! بے شک اللہ جانتا ہے کہ میں سچا ہوں اور اللہ تبارک وتعالیٰ ضرور وہ حکم بھی نازل فرما دے گا جو میری پشت کو کوڑوں سے بری کر دے گا تو اللہ تعالیٰ نے لعان کی آیت نازل فرمادی: ''وہ لوگ جو اپنی بیویوں پر عیب لگائیں اور ان کے پاس اپنے بیان کے سوا کوئی اور گواہ نہ ہو'' الی اخر الآیۃ (سورۃ النور:٦) نبی کریم ﷺ نے ھلال کو بلایا اور فرمایا: تو گواہی دے اللہ کی قسم کھا کے کہ بے شک تو سچا ہے، اس معاملے میں جو تو نے اپنی عورت پر زنا کا عیب لگایا ہے؟ تو ہلال نے یہ چار بار گواہیاں دیں۔ پھر آپ ﷺ نے ان سے فرمایا: پانچویں بار یہ گواہی دو اللہ کی قسم کھا کر اللہ کی لعنت ہو تجھ پر اگر تو جھوٹا ہوا اپنے اس معاملے میں جو تو نے اپنی بیوی پر زنا کا عیب لگایا ہے۔ تو ھلال نے ایسے ہی کیا۔ پھر رسول اکرم ﷺ نے ان کی اہلیہ کو بلایا اور فرمایا: تو بھی اللہ کی قسم اٹھا کر گواہی دے کہ بے شک وہ جھوٹا ہے اس معاملے میں جو اس نے تجھ پر زنا کی تہمت لگائی ہے۔ تو اس نے بھی چار مرتبہ اس کی گواہی دی پھر آپ ﷺ نے اس سے پانچویں مرتبہ فرمایا اور اللہ کا تجھ پر غضب ہو اگر وہ سچا ہوا، اس معاملے میں جو اس نے تجھ پر زنا کا عیب لگایا ہے۔ تو اس نے ایسا کیا مخلد (راوی ہیں) کہتے ہیں: جب چوتھی یا پانچویں مرتبہ تھی تو وہ خاموش ہوگئی، تھوڑی دیر کے لیے حتیٰ کہ لوگوں نے گمان کر لیا کہ عنقریب یہ اعترافِ جرم کر لے گی، پھر اس نے کہا کہ میں آج کبھی بھی اپنی قوم کو رسوا نہیں کروں گی تو اس نے کہنا شروع کر

وَسَلَّمَ الْقَمْلَ فَرَخَّصَ لَهُمَا فِي قَمِيصِ الْحَرِيرِ، فَرَأَيْتُ عَلَى كُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا قَمِيصَ حَرِيرٍ

دونوں کو نبی پاک ﷺ نے ریشم کی قمیص پہننے کی رخصت عنایت فرمادی۔ میں نے ان میں سے ہر ایک پر ریشم کی قمیص دیکھی ہے۔

**2874** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، " أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ كَانُوا يَسْتَفْتِحُونَ الْقِرَاءَةَ بِالْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ ﷺ ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ سارے اپنی قرأت کا آغاز الحمد للہ رب العلمین سے کیا کرتے تھے۔

**2875** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَهْطًا قَدِمُوا عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ عُرَيْنَةَ، قَالَ: فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللَّهِ، اجْتَوَيْنَا الْمَدِينَةَ فَعَظُمَتْ بُطُونُنَا، وَانْتُهِسَتْ لُحُومُنَا، فَأَمَرَهُمْ فَأَتَوْا رَاعِيَ الصَّدَقَةِ، فَشَرِبُوا مِنْ أَلْبَانِهَا وَأَبْوَالِهَا حَتَّى صَحَّتْ جُسُومُهُمْ، فَقَتَلُوا الرَّاعِيَ وَاسْتَاقُوا الْإِبِلَ وَارْتَدُّوا، فَبَعَثَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي أَثَرِهِمْ فَجِيءَ بِهِمْ، فَقَطَعَ أَيْدِيَهُمْ وَأَرْجُلَهُمْ، وَسَمَرَ أَعْيُنَهُمْ وَأَلْقَاهُمْ فِي الْحَرَّةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قبیلہ بنو عرینہ کا ایک گروہ نبی پاک ﷺ کے پاس آیا۔ راوی کہتے ہیں: انہوں نے کہا: یارسول اللہ! ہمیں مدینہ کی آب و ہوا ناموافق ہے۔ ہمارے پیٹ بڑے ہو گئے ہیں اور ہمارے گوشت لاغر ہو گئے ہیں۔ تو آپ ﷺ نے ان کو حکم دیا کہ بیت المال کے اونٹوں کے نگہبان کے پاس جائیں تو انہوں نے اونٹوں کا دودھ اور ان کا پیشاب پیا تو وہ تندرست ہو گئے۔ ان کے جسم بھی ٹھیک ہو گئے انہوں نے چرواہے کو قتل کر دیا اور اونٹ ہانک کر لے گئے اور مرتد ہو گئے۔ نبی پاک ﷺ نے ان کے پیچھے لوگوں کو بھیجا ان کو لایا گیا ان کے ہاتھ اور پاؤں کاٹ دیئے گئے اور آپ ﷺ نے ان کی آنکھیں نکال دیں اور ان کو گرمی میں (سورج کی دھوپ میں) ڈال دیا۔

---

**2874**- أخرجه الحميدي رقم الحديث: **1199** . وأحمد جلد**3**صفحه**111** . والبخاري في جزء القراءة: **127** قال: حدثنا علي . وابن ماجة رقم الحديث: **813** قال: حدثنا محمد بن الصباح . والنسائي جلد **2**صفحه**133** وفي الكبرى رقم الحديث: **886** قال: أخبرنا عبد الله بن محمد بن عبد الرحمن الزهري .

**2875**- الحديث سبق برقم: **2808** فراجعه .

2876 - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعَاهُ خَيَّاطٌ فِي الْمَدِينَةِ إِلَى خُبْزِ شَعِيرٍ وَإِهَالَةٍ، وَكَانَ فِيهَا قَرْعٌ، فَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعْجِبُهُ الْقَرْعُ، فَكُنْتُ أُقَدِّمُهُ بَيْنَ يَدَيْهِ، قَالَ أَنَسٌ: فَمَا زَالَ الْقَرْعُ يُعْجِبُنِي

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مدینے کے ایک درزی نے یا ایک بوڑھے نے دعوت کے طور پر ایک جو کی روٹی اور ایک تھال پیش کیا جس میں کدو (شریف) تھا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس کدو کو بہت پسند فرمایا کرتے تھے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھا تھا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کدو کو بہت پسند فرما رہے تھے تو تب سے میں بھی کدو بہت پسند کرتا ہوں۔

2877 - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، وَالْحَسَنِ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا يَبْزُقَنَّ أَحَدُكُمْ عَنْ يَمِينِهِ، وَلْيَبْزُقَنَّ عَنْ يَسَارِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی بھی اپنے دائیں ہرگز نہ تھوکے، اسے چاہیے کہ وہ اپنے بائیں تھوکے۔

2878 - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: الْبُزَاقُ فِي الْمَسْجِدِ خَطِيئَةٌ وَكَفَّارَتُهَا دَفْنُهَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسجد میں تھوکنا گناہ ہے اور اس کا کفارہ اس کو دفن کر دینا ہے۔

2879 - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

---

2876- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 273,177 قال: حدثنا محمد بن جعفر' (ح) وحدثنا خجاج . وفيي جلد 3 صفحه 290 قال: حدثنا بهز . والدارمي رقم الحديث: 2057 قال: أخبرنا الأسود بن عامر . والترمذي فيي الشمائل رقم الحديث: 160 قال: حدثنا محمد بن بشار' قال: حدثنا محمد بن جعفر' وعبد الرحمٰن بن مهدى .

2877- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 273,176 قال: حدثنا محمد بن جعفر' وحجاج . وفي جلد 3 صفحه 278 قال: حدثنا بهز . والبخاري جلد 1 صفحه 113 قال: حدثنا آدم . وفي جلد 1 صفحه 113 قال: حدثنا حفص ابن عمر' وفي جلد 2 صفحه 82 قال: حدثنا محمد بن بشار' قال: حدثنا غُندَر .

2878- الحديث سبق برقم: 2842 فراجعه .

قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ نَبِيَّ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: يَخْرُجُ قَوْمٌ مِنَ النَّارِ بَعْدَمَا يُصِيبُهُمْ مِنْهَا سَفْعٌ، فَيَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ فَيُسَمِّيهِمْ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَهَنَّمِيِّينَ

بے شک اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا: ایک قوم جہنم سے نکلے گی اپنی سزا پانے کے بعد اور ان کے رنگ بدل گئے ہوں گے وہ لوگ جنت میں داخل کر دیئے جائیں گے، اہلِ جنت ان کو جہنمیین کہہ کر پکاریں گے۔

**2880** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتَّى يُحِبَّ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ مِنَ الْخَيْرِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بے شک رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کوئی شخص اس وقت تک مؤمن نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے وہی بھلائی پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

**2881** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ رَجُلًا، سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: الرَّجُلُ يُحِبُّ الْقَوْمَ وَلَمَّا يَلْحَقْ بِهِمْ، قَالَ: الْمَرْءُ مَعَ مَنْ أَحَبَّ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے نبی پاک ﷺ سے سوال کیا: ایک شخص کسی قوم سے محبت تو کرتا ہے مگر ان سے مل نہیں پاتا تو؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: آدمی اسی کے ساتھ ہوگا جس سے اس نے محبت کی (قیامت کو)۔

**2882** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: "

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی پاک ﷺ نے فرمایا: وہ شخص دوزخ سے نکال لیا جائے گا جس نے ''لا الہ الا اللہ'' کہا اور اس کے

---

**2880**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **272,176** قال: حدثنا محمد بن جعفر، وحجاج . وفي جلد **3** صفحه **278** قال: حدثنا عبيد الله بن معاذ، قال: حدثنا أبي . وعبد بن حميد: **1175** . والدارمي رقم الحديث: **2743** قال: أخبرنا يزيد بن هارون .

**2881**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **276,173** قال: حدثنا محمد بن جعفر، وحجاج . ومسلم جلد **8** صفحه **43** قال: حدثنا ابن المثنى وابن بشار، قالا: حدثنا محمد بن جعفر . وأخرجه البخاري في الأدب المفرد رقم الحديث: **352** قال: حدثنا مسلم بن ابراهيم .

**2882**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **276,173** قال: حدثنا محمد بن جعفر، وحجاج . وفي جلد **3** صفحه **276** . وعبد بن حميد: **1173** قالا: (أحمد، وعبد): حدثنا يزيد بن هارون . ومسلم جلد **1** صفحه **125** قال: حدثنا محمد بن منهال، قال: حدثنا يزيد بن زُريع .

يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ شَعِيرَةً" ثُمَّ قَالَ:" يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ بُرَّةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً"

دل میں آنکھ کے بال برابر بھی بھلائی ہو۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: وہ شخص جہنم سے نکال دیا جائے گا جس نے بھی ''لا الہ الا اللہ'' کہا اور اس کے دل میں ایک دانے برابر بھی بھلائی ہو۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا: وہ شخص دوزخ سے نکال دیا جائے گا جس کے دل میں ایک ذرہ برابر وزن کی مقدار میں بھی ایمان ہوا۔

**2883** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، قَالَ: كُنَّا نَأْتِي أَنَسًا وَخَبَّازُهُ قَائِمٌ، فَقَالَ: كُلُوا، فَمَا أَعْلَمُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَى رَغِيفًا مُرَقَّقًا وَلَا شَاةً سَمِيطًا بِعَيْنِهِ قَطُّ حَتَّى لَحِقَ بِاللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت انس رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اس حالت میں نانبائی آپ کے پاس کھڑا تھا' آپ نے فرمایا: کھاؤ! میں نہیں جانتا ہوں کہ حضور ﷺ نے نرم روٹی دیکھی ہو یا بھونی ہوئی بکری' اپنی آنکھ سے دیکھی ہو یہاں تک کہ آپ اللہ عزوجل سے جا ملے۔

**2884** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى أَنْ يُنْبَذَ التَّمْرُ وَالزَّبِيبُ جَمِيعًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی اکرم ﷺ نے کھجور اور کشمش دونوں کو ملا کر نبیذ بنانے سے منع فرمایا ہے۔

**2885** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ، أَنَّهُ قَالَ يَوْمًا:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک انہوں نے ایک دن کہا کہ میں تم کو ایک ایسی

**2883**- أخرجه البخاري جلد 8صفحه119 . والترمذيي رقم الحديث: 2363 . وفي الشمائل رقم الحديث: 150 قال: حدثنا عبد الله بن عبد الرحمٰن . والنسائي في الكبرىٰ (تحفة الأشراف) رقم الحديث: 1174 عن الفضل بن سهل الأعرج .

**2884**- أخرجه أحمد جلد3صفحه134 قال: حدثنا بهز . وفي جلد 3صفحه210 قال: حدثنا عبد الصمد . وفي جلد3صفحه251 قال: حدثنا عفان .

**2885**- اخرجه أحمد جلد 3صفحه273,98 قال: حدثنا هشيم . وفي جلد 3صفحه273,176 قال: حدثنا محمد ابن جعفر . وفي جلد 3صفحه202,176 قال: حدثنا يزيد بن هارون . وفي جلد3صفحه277,176 قال: حدثنا حجاج . والبخاري جلد1صفحه30 .

لَأُحَدِّثَنَّكُمْ بِحَدِيثٍ لَا يُحَدِّثُكُمْ بِهِ أَحَدٌ بَعْدِي سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: لَا تَقُومُ السَّاعَةُ - أَوْ قَالَ - مِنْ أَشْرَاطِ السَّاعَةِ أَنْ يُرْفَعَ الْعِلْمُ، وَيَظْهَرَ الْجَهْلُ، وَيُشْرَبَ الْخَمْرُ، وَيَظْهَرَ الزِّنَى، وَيَقِلَّ الرِّجَالُ، وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ، حَتَّى يَكُونَ لِلْخَمْسِينَ امْرَأَةً الْقَيِّمُ الْوَاحِدُ

حدیث بیان کرتا ہوں کہ میرے بعد کوئی بھی وہ حدیث بیان نہیں کرے گا۔ میں نے اس حدیث کو رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے، آپ ﷺ نے فرمایا: قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ علم کو اٹھالیا جائے گا، جہالت ظاہر ہو جائے گی، شراب سرعام پی جائے گی، زنا عام ہو جائے گا، مرد کم ہو جائیں گے، عورتیں زیادہ ہو جائیں گی اتنی زیادہ کہ پچاس عورتوں کے لیے ایک مرد ہو گا (راوی کو شک ہے کہ یا آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہیں)۔

**2886** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، قَالَ: سَأَلْتُ أَنَسًا هَلْ خَضَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَمْ يَبْلُغْ ذٰلِكَ، إِنَّمَا كَانَ شَيْبُهُ فِي صُدْغَيْهِ، وَلٰكِنَّ أَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ خَضَبَا بِالْحِنَّاءِ وَالْكَتَمِ

حضرت قتادہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا نبی کریم ﷺ خضاب لگاتے تھے؟ تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: آپ ﷺ کو خضاب لگانے کی ضرورت نہیں ہوئی' آپ ﷺ کی داڑھی مبارک میں کنپٹیوں کے پاس کچھ بال سفید تھے، ہاں لیکن ابوبکر رضی اللہ عنہ و عمر رضی اللہ عنہ مہندی اور زرد رنگ کا خضاب استعمال فرماتے تھے۔

**2887** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، أَنَّ رَجُلًا رُفِعَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ سَكِرَ، فَأَمَرَ قَرِيبًا مِنْ عِشْرِينَ رَجُلًا، فَضَرَبُوهُ بِالْجَرِيدِ وَالنِّعَالِ، ثُمَّ رُفِعَ إِلَى أَبِي بَكْرٍ قَدْ سَكِرَ فَجَلَدَهُ أَرْبَعِينَ، فَلَمَّا وَلِيَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بے شک ایک آدمی کو نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں اس حال میں حاضر کیا گیا کہ اس نے شراب پی ہوئی تھی تو آپ ﷺ نے تقریباً ۲۰' افراد سے فرمایا کہ اس کو مارو تو انہوں نے اس کو اپنے جوتوں اور کھجور کی چھڑیوں وغیرہ

---

**2886**- الحديث سبق برقم: **2823,2821** فراجعه.

**2887**- أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**115** قال: حدثنا يحيى وأبو نُعيم. وفى جلد**3**صفحه**180** قال: حدثنا وكيع. والبخارى جلد**8**صفحه**196** قال: حدثنا حفص بن عمر. وفى جلد**8**صفحه**196** قال: حدثنا مسلم بن ابراهيم.

عُمَرُ وَأَدْمَنَ النَّاسَ فِي الْخَمْرِ، فَاسْتَشَارَ النَّاسَ، فَقَالَ عَبْدُ الرَّحْمَنِ: أَرَى أَنْ تَجْعَلَهُ . وَانْقَطَعَ عَلَى أَبِي يَعْلَى حَرْفٌ أَحْسِبُهُ قَالَ: ثَمَانِينَ

سے مارا۔ پھراسی طرح ایک بندے کوحضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس لایا گیا اس حال میں کہ اس نے شراب پی ہوئی تھی تو آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو ۴۰ کوڑے مروائے پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ آیا لوگوں میں شراب کی سزا مقرر کرنے لگے اس سلسلے میں آپ نے لوگوں سے مشورہ کیا تو حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میری رائے یہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ اس کو مقرر کریں۔ مصنف فرماتے ہیں کہ مجھے وہ لفظ مکمل یاد نہیں رہا مگر میرا غالب گمان ہے کہ راوی سے (۸۰) کا ہندسہ ہی کہا تھا۔

**2888** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّهُ قَالَ: " شَهِدْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَعَ أَصْحَابِهِ عِنْدَ الزَّوْرَاءِ - أَوْ قَالَ: عِنْدَ بُيُوتِ الْمَدِينَةِ - فَأَرَادَ الْوُضُوءَ، فَأُتِيَ بِقَعْبٍ فِيهِ مَاءٌ يَسِيرٌ، فَوَضَعَ يَدَهُ عَلَى الْقَعْبِ فَجَعَلَ الْمَاءُ يَنْبُعُ مِنْ بَيْنِ أَصَابِعِهِ حَتَّى تَوَضَّأَ الْقَوْمُ كُلُّهُمْ" ، قُلْتُ لِأَنَسٍ: كَمْ كُنْتُمْ؟ قَالَ: زُهَاءَ ثَلَاثِ مِائَةٍ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس موجود تھا جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم زوراء کے مقام پر یا راوی نے کہا کہ مدینہ شریف کے گھروں کے پاس ہی تھے اپنے صحابہ کرام کے ہمراہ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کا ارادہ فرمایا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک پیالہ لایا گیا جس کے اندر تھوڑا سا پانی تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پیالے پر اپنا دستِ نبوت رکھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مبارک انگلیوں کے درمیان سے پانی پھوٹ پڑا۔ اتنا پانی یہاں تک کہ ساری کی ساری قوم نے وضو کر لیا۔ راوی (حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ) فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ رضی اللہ عنہ اس وقت کتنے لوگ تھے؟ تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تین سو افراد۔

**2889** - حَدَّثَنَا هُدْبَةُ، حَدَّثَنَا هَمَّامٌ، حَدَّثَنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

2888- الحديث سبق برقم: 2751 فراجعه .

قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ أُمَّ سُلَيْمٍ، بَعَثَتْ مَعَهُ بِشَيْءٍ سَمَّاهُ هَمَّامٌ فِيهِ رُطَبٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَجَعَلَ يَقْبِضُ الْقَبْضَةَ فَيَبْعَثُ بِهَا إِلَى بَعْضِ أَزْوَاجِهِ، وَيَقْبِضُ الْقَبْضَةَ وَإِنَّهُ لَيَشْتَهِيهِ

کہ حضرت اُم سلیم رضی اللہ عنہا نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کے ساتھ کوئی شی بھیجی (ہمام نے اس میں اس کا نام رکھا) کہ تر کھجوریں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجیں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم مٹھی بھرنے اور ازواج کے ہاں بھیجنے لگے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم بہت ہی چاہت سے مٹھی بھرتے تھے۔

**2890** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُولُ: اللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُذَامِ وَالْجُنُونِ وَسَيِّءِ الْأَسْقَامِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہا کرتے تھے: اے اللہ! میں تیری پناہ میں آتا ہوں برص سے، خارش سے، پاگل پن سے اور بری بری بیماریوں سے۔

**2891** - حَدَّثَنَا نَافِعُ بْنُ خَالِدٍ الطَّاحِيُّ، حَدَّثَنَا نُوحُ بْنُ قَيْسٍ، عَنْ خَالِدِ بْنِ قَيْسٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " يُؤْتَى بِالْمَوْتِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَأَنَّهُ كَبْشٌ أَمْلَحُ، فَيُوقَفُ بَيْنَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ، ثُمَّ يُنَادِي مُنَادٍ: يَا أَهْلَ الْجَنَّةِ، فَيَقُولُونَ: لَبَّيْكَ رَبَّنَا، قَالَ: فَيُقَالُ: هَلْ تَعْرِفُونَ هَذَا؟ فَيَقُولُونَ: نَعَمْ رَبَّنَا، هَذَا الْمَوْتُ، فَيُذْبَحُ كَمَا تُذْبَحُ الشَّاةُ، فَيَأْمَنُ هَؤُلَاءِ، وَيَنْقَطِعُ رَجَاءُ هَؤُلَاءِ "

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن موت کو لایا جائے گا وہ ایسے ہوگی جس طرح سرخ وسفید مینڈھا۔ اس کو دوزخ اور جنت کے درمیان کھڑا کیا جائے گا پھر ایک ندا دینے والا ندا دے گا: اے جنتیو! وہ کہیں گے: ہم حاضر ہیں! اے ہمارے رب! ان سے کہا جائے گا: کیا تم اس کو پہچانتے ہو؟ وہ عرض کریں گے: جی ہاں! ہمارے رب! یہ موت ہے۔ تو اس کو پھر ذبح کر دیا جائے گا جس طرح کہ بکری کو ذبح کیا جاتا ہے۔ تو یہ لوگ اہل جنت امن میں ہو جائیں گے کہ اب ہم مریں گے نہیں اور ان

---

**2890**- اخرجه أحمد جلد3صفحه192 قال: حدثنا بهز' وحسن بن موسٰى . وأبو داؤد رقم الحديث: 354 . قال: حدثنا موسٰى بن اسماعيل . وأخرجه النسائى جلد8صفحه270 قال: أخبرنا محمد بن المثنٰى' قال: حدثنا أبو داؤد' قال: حدثنا همام .

**2891**- الحديث فى المقصد العلى برقم: 1953 . وأورده الهيثمى فى مجمع الزوائد جلد10صفحه395 وقال: رواه أبو يعلٰى' والطبرانى فى الأوسط بنحوه' والبزار' ورجالهم رجال الصحيح غير نافع بن خالد الطاحى وهو ثقة .

لوگوں (دوزخیوں) کی امیدیں منقطع ہو جائیں گی کہ وہ امید کریں کہ انہیں موت آئے اور ہماری تکلیف دور ہو جائے۔

2892 - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِ بْنِ حِسَابٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ، عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " يَجْمَعُ اللّٰهُ النَّاسَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، فَيُلْهَمُونَ كَذَلِكَ يَقُولُونَ: لَوِ اسْتَشْفَعْنَا عَلَى رَبِّنَا حَتَّى يُرِيحَنَا مِنْ مَكَانِنَا هَذَا، قَالَ فَيَأْتُونَ آدَمَ فَيَقُولُونَ: يَا آدَمُ، أَبَا الْخَلْقِ خَلَقَكَ اللّٰهُ بِيَدِهِ وَأَسْجَدَ لَكَ مَلَائِكَتَهُ فَاشْفَعْ لَنَا عِنْدَ رَبِّكَ حَتَّى يُرِيحَنَا مِنْ مَكَانِنَا، فَيَقُولُ: لَسْتُ هُنَاكُمْ، وَيَذْكُرُ خَطِيئَتَهُ الَّتِي أَصَابَ فَيَسْتَحْيِي مِنْ رَبِّهِ مِنْهَا، وَلَكِنِ ائْتُوا نُوحًا أَوَّلَ رَسُولٍ بَعَثَهُ اللّٰهُ، فَيَأْتُونَ نُوحًا فَيَقُولُ: لَسْتُ هُنَاكُمْ وَيَذْكُرُ خَطِيئَتَهُ الَّتِي أَصَابَ فَيَسْتَحِي مِنْ رَبِّهِ، وَلَكِنِ ائْتُوا إِبْرَاهِيمَ، قَالَ: فَيَأْتُونَ إِبْرَاهِيمَ، فَيَقُولُ: لَسْتُ هُنَاكُمْ، وَيَذْكُرُ خَطِيئَتَهُ الَّتِي أَصَابَ فَيَسْتَحْيِي رَبَّهُ مِنْهَا وَلَكِنِ ائْتُوا مُوسَى، فَيَأْتُونَ مُوسَى فَيَقُولُ: لَسْتُ هُنَاكُمْ، وَيَذْكُرُ خَطِيئَتَهُ الَّتِي أَصَابَ، فَيَسْتَحْيِي رَبَّهُ مِنْهَا، وَلَكِنِ ائْتُوا عِيسَى رُوحَ اللّٰهِ وَكَلِمَتَهُ، قَالَ: فَيَأْتُونَ عِيسَى فَيَقُولُ:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سب لوگوں کو جمع فرمائے گا تو وہ سارے کے سارے گھبرائے ہوئے ہوں گے تو وہ کہیں گے کاش کہ کوئی آج ہماری، ہمارے رب کے ہاں سفارش کرے اور اس مکان سے ہم نجات پا لیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ سارے جناب آدم علیہ السلام کے پاس حاضر ہوں گے تو وہ آ کر کہیں گے، اے آدم! آپ ساری مخلوق کے باپ ہیں۔ آپ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اپنے دست قدرت (جیسا کہ اس کی شان کے لائق ہے) سے بنایا ہے اور ملائکہ نے آپ علیہ السلام کے سامنے سجدہ کیا تو آپ علیہ السلام ہمارے لیے اپنے رب کے حضور شفاعت کریں تا کہ اس جگہ سے ہمیں راحت نصیب ہو تو وہ جواباً کہیں گے کہ آج میں اُس مقام پہ نہیں ہوں اور پھر آپ علیہ السلام اپنی اس بات کا تذکرہ فرمائیں گے جسکے سبب آپ علیہ السلام آزمائے گئے پھر آپ علیہ السلام کو اپنے رب سے حیاء آئے گی اور فرمائیں گے لیکن تم نوح علیہ السلام کے پاس جاؤ وہ دنیا میں مبعوث ہونے والے پہلے رسول علیہ السلام ہیں تو وہ سارے جناب نوح علیہ السلام کی بارگاہ میں

2892- أخرجه عبد بن حميد: 1187 . والبخاري جلد 6 صفحه 21 و جلد 9 صفحه 182 قالا: حدثنا مسلم بن ابراهيم . وفي جلد 9 صفحه 149 قال: البخاري: حدثني معاذ بن فضالة . ومسلم جلد 1 صفحه 125 قال: حدثنا محمد بن المثنیٰ قال: حدثنا معاذ بن هشام . والنسائي في الكبرىٰ تحفة الأشراف رقم الحديث: 1357 عن ابراهيم بن الحسن عن الحارث بن عطية .

لَسْتُ هُنَاكُمْ وَلَكِنِ ائْتُوا مُحَمَّدًا عَبْدًا غَفَرَ اللّٰهُ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ وَمَا تَأَخَّرَ، قَالَ: فَيَأْتُونِي، فَأَسْتَأْذِنُ فَيُؤْذَنُ لِي، فَإِذَا رَأَيْتُ رَبِّي وَقَعْتُ سَاجِدًا فَيَدَعُنِي مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ يَدَعَنِي فَيَقُولُ: ارْفَعْ مُحَمَّدُ، قُلْ يُسْمَعْ، وَسَلْ تُعْطَ، وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ، فَأَرْفَعُ رَأْسِي فَأَحْمَدُ رَبِّي بِتَحْمِيدٍ يُعَلِّمُنِيهِ، ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِي حَدًّا فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ فَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ، ثُمَّ أَعُودُ وَأَقَعُ سَاجِدًا فَأَحْمَدُ رَبِّي بِتَحْمِيدٍ يُعَلِّمُنِيهِ، ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِي حَدًّا فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ فَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ، ثُمَّ أَعُودُ وَأَقَعُ سَاجِدًا فَأَحْمَدُ رَبِّي بِتَحْمِيدٍ يُعَلِّمُنِيهِ، ثُمَّ يُقَالُ: يَا مُحَمَّدُ، قُلْ يُسْمَعْ، سَلْ تُعْطَ، اشْفَعْ تُشَفَّعْ، فَأَرْفَعُ رَأْسِي فَأَحْمَدُ رَبِّي بِتَحْمِيدٍ يُعَلِّمُنِيهِ، ثُمَّ أَشْفَعُ فَيَحُدُّ لِي حَدًّا فَأُخْرِجُهُمْ مِنَ النَّارِ وَأُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ، وَقَالَ فِي الثَّالِثَةِ - أَوِ الرَّابِعَةِ -: فَلَا يَبْقَى فِي النَّارِ إِلَّا مَنْ حَبَسَهُ الْقُرْآنُ " قَالَ قَتَادَةُ: أَيْ وَجَبَ الْخُلُودُ

حاضر ہوں گے تو جناب نوح علیہ السلام فرمائیں گے میں بھی اس مقام (مقام شفاعت میں) تمہارے ساتھ نہیں ہوں وہ بھی اپنی آزمائش کا تذکرہ کریں گے جس میں مبتلا ہوئے وہ بھی شفاعت کے مقابلے میں اپنے رب سے حیا کریں گے اور فرمائیں گے کہ تم ابراہیم علیہ السلام کے پاس جاؤ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ سارے جناب ابراہیم علیہ السلام کے پاس حاضر ہوں گے، وہ بھی فرمائیں گے کہ میں اس مقامِ شفاعت میں تمہارے ساتھ نہیں ہوں، وہ بھی اپنی اس آزمائش کا ذکر فرمائیں گے جس میں مبتلا ہوئے۔ وہ بھی شفاعت کے معاملے میں اپنے رب سے حیاء کریں گے اور فرمائیں گے کہ لیکن تم عیسیٰ علیہ السلام روح اللہ کے پاس جاؤ وہ روح اللہ بھی ہیں اور اس کا کلمہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ سارے جناب عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کے پاس حاضر ہوں گے تو وہ بھی کہیں گے کہ میں اس مقام پہ نہیں ہوں لیکن تم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ وہ اللہ کے خاص بندے ہیں کہ اللہ رب العزت نے ان کی وجہ سے ان کے پہلوں اور ان کے پچھلوں کے گناہوں کو بخش دیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ سارے لوگ میرے پاس حاضر ہوں گے تو میں اجازت مانگوں گا (شفاعت کی) تو مجھ کو اجازت دے دی جائے گی۔ جب میں اپنے رب عزوجل کو دیکھوں گا تو میں سجدے میں گر جاؤں گا اللہ رب العزت میری وجہ سے جتنے لوگوں کو چاہے گا چھوڑ دے گا اور پھر فرمائے گا: اے محمد! اپنا سر مبارک سجدے سے اٹھائیے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم

کی بات سنی جائے گی، سوال کریں آپ ﷺ کو دیا جائے گا۔ سفارش کریں آپ ﷺ کی سفارش قبول کی جائے گی۔ تو میں اپنا سر سجدے اسے اٹھاؤں گا پھر میں اپنے رب عزوجل کی اس طرح حمد کروں گا جیسا کہ اس نے مجھے سکھائی ہے پھر میں شفاعت کروں گا تو میرے لیے ایک حد مقرر کر دی جائے گی (کہ ان کے ایمان کی حد تک آپ ﷺ ان کو جنت میں لے جا سکتے ہیں) پھر میں ان کو آگ سے نکالوں گا اور میں ان کو جنت میں داخل کر دوں گا۔ پھر میں دوبارہ سجدے میں گر جاؤں گا اور میں اپنے رب کی کثرت سے حمد کروں گا جیسا کہ اس نے مجھے اپنی حمد سکھائی ہے پھر میں شفاعت کروں گا تو میرے لیے ایک حد مقرر کر دی جائے گی (کہ اس مقدار کے ایمان والے کو آپ ﷺ اپنے ساتھ لے جا سکتے ہیں) تو میں ان کو دوزخ سے نکالوں گا اور ان کو جنت میں داخل کر دوں گا پھر میں دوبارہ سجدے میں گر جاؤں گا میں اپنے رب کی حمد کروں گا ایسی حمد جیسی کہ اس نے مجھے اور خاص مجھے سکھائی ہے پھر کہا جائے گا: اے محمد! آپ کہو آپ ﷺ کی بات سنی جائے گی، سوال کرو آپ ﷺ کو دیا جائے گا، شفاعت کرو آپ ﷺ کی شفاعت قبول کی جائے گی۔ تو میں اپنا سر سجدے سے اٹھاؤں گا اس تحمید خاص کے ساتھ جو مجھے میرے رب نے سکھائی ہے، پھر میں شفاعت کروں گا تو میرے لیے ایک حد مقرر کر دی جائے گی (کہ اتنی مقدار کے ایمان والے کو آپ ﷺ اپنے ساتھ جنت میں لے جا سکتے

ہیں) تو میں ان کو جہنم سے نکالوں گا اور ان کو جنت میں داخل فرما دوں گا۔ (راوی کہتے ہیں) کہ آپ ﷺ نے تیسری یا چوتھی مرتبہ میں (یہ راوی کو شک ہے) فرمایا: دوزخ میں کوئی بھی باقی نہ رہے گا مگر وہی کہ جس کو قرآن نے روک رکھا ہو۔ قتادہ رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ یعنی ان پر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے خلود فی النار ہو گا اسی لیے وہ رہ جائیں گے۔

**2893** - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَوْنٍ الْخَرَّازُ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ، عَنْ مِسْعَرِ بْنِ كِدَامٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى تَوَرَّمَتْ قَدَمَاهُ أَوْ سَاقَاهُ، فَقِيلَ لَهُ: أَلَيْسَ قَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ، قَالَ: أَفَلَا أَكُونُ عَبْدًا شَكُورًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ اتنا قیام فرمایا کرتے تھے کہ آپ ﷺ کے پاؤں مبارک یا پنڈلی مبارک (راوی کو شک ہے) پر ورم ہو گیا۔ آپ ﷺ سے کہا گیا: کیا ایسا نہیں کہ آپ ﷺ کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ سے پہلوں اور پچھلوں کے گناہ بخش دیے ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: کیا میں اپنے رب کا شکر گزار بندہ نہ بنوں؟

**2894** - حَدَّثَنَا سُرَيْجُ بْنُ يُونُسَ، حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يُرْفَعَ الْعِلْمُ، وَيَظْهَرَ الْجَهْلُ، وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ، وَيَقِلَّ الرِّجَالُ حَتَّى يَكُونَ الرَّجُلُ الْوَاحِدُ قَيِّمَ خَمْسِينَ امْرَأَةً

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس وقت تک قیامت قائم نہ ہو گی یہاں تک کہ علم اٹھا لیا جائے گا، جہالت عام ہو جائے گی، عورتیں بہت زیادہ ہو جائیں گی، مرد بہت کم رہ جائیں گے اتنے کم کہ پچاس عورتوں کے لیے ایک مرد ہو گا۔

---

**2893**- الحديث في المقصد العلي برقم: **406** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه **271** وقال: رواه أبو يعلى، والبزار، والطبراني في الأوسط، ورجاله رجال الصحيح . وأخرجه ابن كثير في التفسير جلد **6** صفحه **328** من طريق ابن أبي حاتم، حدثنا علي بن الحسين، عن عبد الله بن عون الخزاز بهذا السند .

**2894**- الحديث سبق برقم: **2885** فراجعه .

**2895** - حَدَّثَنَا سُرَيْجٌ، حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا بَعْضُ أَصْحَابِنَا، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: عُمُرُ أُمَّتِي مَا بَيْنَ السِّتِّينَ إِلَى السَّبْعِينَ، وَأَقَلُّهُمُ الَّذِينَ يَبْلُغُونَ ثَمَانِينَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میری امت کی عمر ساٹھ سال سے ستر سال تک ہوگی وران میں سے بہت ہی کم ایسے ہوں گے جو ۸۰ سال کی عمر کو پہنچیں گے۔

**2896** - حَدَّثَنَا سُرَيْجٌ، حَدَّثَنَا أَبُو حَفْصٍ الْأَبَّارُ، عَنْ رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ الشَّامِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيضَةٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: علم حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔

**2897** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَيَّانَ الْبَصْرِيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنِ الْمُثَنَّى بْنِ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا غَزَا قَالَ: اللَّهُمَّ أَنْتَ عَضُدِي، وَأَنْتَ نَصِيرِي، وَبِكَ أُقَاتِلُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب غزوہ کیا تو کہا: اے اللہ! تو ہی میری طاقت ہے، تو ہی میرا مددگار ہے اور تیری ہی وجہ سے میں قتال (جہاد) کرتا ہوں۔

**2898** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ مُحَمَّدٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنِ الْمُثَنَّى، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا هَاجَتْ رِيحٌ شَدِيدَةٌ، قَالَ: اللَّهُمَّ أَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا أُمِرَتْ بِهِ،

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب شدید تیز ہوا چلتی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا: اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس بھلائی کا جس کا اس کو حکم دیا گیا ہے اور میں تیری پناہ میں آتا ہوں اس شر

---

**2895**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1771** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **10** صفحه **206** وقال: رواه أبو يعلى وفيه شيخ لم يسم' وبقية رجاله رجال الصحيح .

**2896**- الحديث سبق برقم: **2829** فراجعه .

**2897**- أخرجه أبو داؤد: **2632** . والترمذي رقم الحديث: **3578** من طريق نصر بن على الجهضمي' أخبرني أبي' حدثنا المثنى بن سعيد به .

**2898**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1667** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **10** صفحه **135** وقال: رواه أبو يعلى بأسانيد ورجال أحدها رجال الصحيح .

وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا أُمِرَتْ بِهِ

(برائی) سے کہ جس کا اس ہوا کو حکم دیا گیا ہے۔

**2899** - حَدَّثَنَا مُوسَى، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ، عَنْ جَرِيرِ بْنِ حَازِمٍ، عَنْ قَتَادَةَ، قَالَ: سَأَلْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ: كَيْفَ كَانَتْ قِرَاءَةُ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ قَالَ: كَانَ يَمُدُّ صَوْتَهُ مَدًّا

حضرت قتادہ رحمۃ اللہ کہتے ہیں کہ جس نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سوال کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرأت کیسی تھی؟ تو انہوں نے فرمایا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم بلند آواز سے قرآن کی تلاوت فرمایا کرتے تھے۔

**2900** - حَدَّثَنَا مُوسَى، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: "لَمَّا دَعَا نَبِيُّ اللَّهِ مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ صَاحِبَهُ إِلَى الْأَجَلِ الَّذِي كَانَ بَيْنَهُمَا، قَالَ لَهُ صَاحِبُهُ: كُلُّ شَاةٍ وَلَدَتْ عَلَى غَيْرِ لَوْنِهَا فَلَكَ وَلَدُهَا، قَالَ: فَعَمَدَ فَوَضَعَ حِبَالًا عَلَى الْمَاءِ، فَلَمَّا رَأَتِ الْحِبَالَ فَزِعَتْ، فَجَالَتْ جَوْلَةً فَوَلَدْنَ كُلُّهُنَّ بُرْقًا إِلَّا شَاةً وَاحِدَةً، فَذَهَبَ بِأَوْلَادِهِنَّ ذَلِكَ الْعَامَ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضرت موسیٰ نبی اللہ علیہ السلام نے اپنے ساتھی کو بلایا' اس مقرر حد کی طرف جو اُن دونوں کے درمیان تھی' آپ کے ساتھی نے آپ سے عرض کی: ہر بکری جو بچہ دے اس رنگ کے علاوہ جو اس کا اپنا ہے۔ اس نے جان بوجھ کر اپنی رسیاں پانی پر رکھیں' جب اُس نے رسیاں دیکھیں تو وہ گھبرا گئی' پس وہ گھومی' ان سب نے برق جنے' مگر ایک بکری نے وہ ان کے بچوں کو اس سال لے گیا۔

**2901** - حَدَّثَنَا خَلَّادُ بْنُ أَسْلَمَ، حَدَّثَنَا النَّضْرُ بْنُ شُمَيْلٍ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: لَمَّا أَتَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیبر میں آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا: جب ہم کسی قوم کے میدان میں اُترتے ہیں تو ڈرائے ہوئے

---

**2899**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 119 قال: حدثنا وكيع. وفي جلد 3 صفحه 127 قال: حدثنا أبو عبد الرحمٰن المُقرئ. وفي جلد 3 صفحه 131 قال: حدثنا عبد الرحمٰن بن مهدي. وفي جلد 3 صفحه 289,192 قال: حدثنا بهز. وفي جلد 3 صفحه 198 قال: حدثنا زيد بن حباب.

**2900**- الحديث في المقصد العلي برقم: 683. وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 4 صفحه 150 وقال: رواه أبو يعلى ورجاله رجال الصحيح. وأخرجه الطبري في التفسير جلد 20 صفحه 69. وابن كثير في التفسير جلد 5 صفحه 277 من طريق محمد بن المثنىٰ' حدثنا معاذ بن هشام بهذا السند.

**2901**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 164 قال: حدثنا عبد الرزاق' قال: حدثنا معمر. ومسلم جلد 5 صفحه 185 قال: حدثنا اسحاق بن ابراهيم' واسحاق بن منصور' قالا: أخبرنا النضر بن شُميل' قال: أخبرنا شعبة.

وَسَلَّمَ خَيْبَرَ قَالَ: إِنَّا إِذَا نَزَلْنَا بِسَاحَةِ قَوْمٍ فَسَاءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِينَ

لوگوں کی صبح بہت بری ہوتی ہے۔

**2902** - حَدَّثَنَا الْقَوَارِيرِيُّ، وَمُوسَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَيَّانَ، قَالَا: حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ لَيْسَ فِي حَدِيثِ مُوسَى مُتَعَمِّدًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنا لے۔ موسیٰ بن محمد بن حیان کی روایت میں ''متعمدًا'' (جان بوجھ کر) کا لفظ نہیں ہے۔

**2903** - حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى، حَدَّثَنَا خَالِدٌ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ عَلَى أُحُدٍ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ فَرَجَفَ بِهِمَا فَضَرَبَهُ بِرِجْلِهِ، وَقَالَ: اثْبُتْ أُحُدُ نَبِيٌّ وَصِدِّيقٌ وَشَهِيدَانِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم احد پہاڑ پر جلوہ افروز تھے اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ اور عثمان رضی اللہ عنہ بھی تھے تو احد پہاڑ ہلا (زلزلہ آیا) تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر اپنے پاؤں مبارک سے مارا اور اس کو فرمایا: ثابت قدم ہو جا (رک جا) تیرے اوپر ایک نبی صلی اللہ علیہ وسلم، ایک صدیق اور دو شہید ہیں۔

**2904** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ عَرْعَرَةَ السَّامِيُّ، حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ قُتَيْبَةَ، حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ نَبْهَانَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، " أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھ کی ہتھیلی (باطنی طرف) سے دعا کیا کرتے تھے اور راوی کہتے ہیں کہ حضرت

---

**2902**- قال عبد الله بن أحمد بن حنبل: قال أبي: كذا قال لنا' أخطأ فيه' وانما هو عبد العزيز بن صهيب . المسند جلد 3 صفحه209 . أخرجه أحمد جلد3صفحه172 قال: حدثنا حجاج' وهاشم .

**2903**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه112 قال: حدثنا يحيى بن سعيد' قال: حدثنا شعبة . وأخرجه البخارى جلد5 صفحه14 . والترمذى رقم الحديث: 3697 قالا: حدثنا محمد بن بشار' قال: حدثنا يحيى . والبخارى جلد5صفحه14 . وأبو داؤد رقم الحديث: 4651 قالا: حدثنا مُسدد' قال: حدثنا يزيد بن زُريع .

**2904**- أخرجه أبو داؤد رقم الحديث: 1487 قال: حدثنا عقبة بن مُكرم' قال: حدثنا سَلم بن قتيبة' عن عمر ابن نبهان' عن قتادة' فذكره .

اللّٰـهُ عَـلَيْـهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَدْعُو بِبَطْنِ كَفَّيْهِ وَيَقُولُ: هَكَذَا- يُظْهِرُ كَفَّيْهِ"

انس رضی اللہ عنہ اپنے دونوں ہاتھوں کو ظاہر کر کے کہا کرتے تھی کہ اس طرح۔

**2905** - حَـدَّثَنَا اِبْرَاهِيمُ، حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ قُتَيْبَةَ، حَـدَّثَـنَا عُمَرُ بْنُ نَبْهَانَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰـهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي فِي خُفَّيْهِ وَنَعْلَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے موزوں اور جوتوں میں نماز ادا فرمایا کرتے تھے۔

**2906** - حَـدَّثَـنَـا مُحَمَّدُ بْنُ خَالِدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰـهِ الطَّحَّانُ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، " أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَـى عَـنْ صَوْمِ خَمْسَةِ أَيَّامٍ مِنَ السَّنَةِ: يَوْمِ الْفِطْرِ، وَيَوْمِ النَّحْرِ، وَثَلَاثَةِ أَيَّامِ التَّشْرِيقِ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سال میں سے پانچ دن میں روزہ رکھنے سے منع فرمایا ہے۔ عید الفطر کے دن، عید الضحیٰ کے دن، اور تین دن ایام تشریف کے عید الاضحیٰ کے تین دن بعد۔

**2907** - حَـدَّثَـنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْـنُ زُرَيْـعٍ، حَـدَّثَـنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ نَبِـيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَ لَمَّا عُرِجَ بِهِ اِلَـى السَّـمَاءِ قَالَ: أَتَيْتُ عَلَى اِدْرِيسَ فِي السَّمَاءِ الرَّابِعَةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے رواےت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو جب آسمانوں پر معراج کے لیے لے جایا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں چوتھے آسمان پر حضرت ادریس علیہ السلام کے پاس آیا۔

---

**2905**- الحديث في المقصد العلى برقم: **337** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **2** صفحه **54** وقال: رواه البزار' وله يعني لأنس عند الطبراني في الأوسط...... قلت: في الصحيح منه الصلاة في النعلين فقط' ومدار الحديثين على عمر بن نبهان وهو ضعيف . وروى أبو يعلى منه الصلاة في الخفين .

**2906**- الحديث في المقصد العلى برقم: **543** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **3** صفحه **203** وقال: رواه أبو يعلى وهو ضعيف من طرقه كلها .

**2907**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **260** . والترمذي رقم الحديث: **3156** من طريق حسين بن محمد' حدثنا شيبان' عن قتادة' عن أنس . وقال الترمذي: هذا حديث حسن صحيح . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **148** . ومسلم رقم الحديث: **162** وأبو عوانة في المسند جلد **1** صفحه **126** من طرق عن حماد ابن سلمة' حدثنا ثابت البناني عن أنس مطولًا .

2908 - حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ سَلَّامٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، وَثَابِتٌ، وَحُمَيْدٌ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي بِهِمْ فَجَاءَ رَجُلٌ فَدَخَلَ فِي الصَّلَاةِ وَقَدْ حَفَزَهُ النَّفَسُ، فَقَالَ: اللَّهُ أَكْبَرُ، الْحَمْدُ لِلَّهِ حَمْدًا كَثِيرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيهِ، فَلَمَّا قَضَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاتَهُ قَالَ: أَيُّكُمُ الْمُتَكَلِّمُ بِالْكَلِمَاتِ؟ فَأَرَمَّ الْقَوْمُ، فَقَالَ: أَيُّكُمُ الْمُتَكَلِّمُ بِالْكَلِمَاتِ، فَإِنَّهُ لَمْ يَقُلْ بَأْسًا فَقَالَ الرَّجُلُ: أَنَا يَا رَسُولَ اللَّهِ، جِئْتُ وَقَدْ حَفَزَنِي النَّفَسُ فَقُلْتُهُنَّ، فَقَالَ: لَقَدْ رَأَيْتُ اثْنَيْ عَشَرَ مَلَكًا ابْتَدَرُوهَا أَيُّهُمْ يَرْفَعُهَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے تو ایک آدمی آیا' وہ بھی نماز میں شامل ہوگیا' اس کی سانس پھولی ہوئی تھی اور کہنے لگا کہ اللہ بہت بڑا ہے، سب خوبیاں اور حمدیں اللہ جل جلالہ کے لیے ہیں' ایسی حمدیں جو بہت کثیر ہیں پاک ہیں بابرکت ہیں پھر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا فرمائی (نماز سے فارغ ہوئے) تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کلمات کو ادا کرنے والا کون ہے؟ اس نے کوئی برا نہیں کیا۔ تو اس آدمی نے عرض کی: یا رسول اللہ! میں ہوں، میں آیا تھا، میری سانسیں پھولی ہوئی تھیں تو میں نے یہ کلمات کہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے بے شک (۱۲) بارہ فرشتوں کو دیکھا وہ سارے جلدی کر رہے تھے اور ایک دوسرے پر سبقت لے رہے تھے کہ ان میں ان کو اوپر لے کر بلند ہو۔

2909 - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا عَبْدَةُ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " إِذَا سَلَّمَ عَلَيْكُمْ أَهْلُ الْكِتَابِ فَقُولُوا: وَعَلَيْكُمْ "

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی اہل کتاب تم کو سلام کہے تو تم کہا کرو: وعلیکم اور تم پر۔

---

2908- أخرجه ابن ماجة رقم الحديث: 3697 من طريق أبي بكر بن أبي شيبة' حدثنا محمد بن بشر' وعبدة ابن سليمان بهذا السند . وأخرجه مسلم رقم الحديث: 2163 . وأبو داؤد رقم الحديث: 5207 من طريق شعبة' عن قتادة به .

2909- أخرجه أحمد جلد3صفحه273,115 قال: حدثنا يحيى' ومحمد بن جعفر' وحجاج . وفي جلد3صفحه202 قال: حدثنا يزيد' ومحمد بن جعفر . وفي جلد 3صفحه222 قال: حدثنا هاشم . وفي جلد3صفحه277 قال: حدثنا يزيد بن هارون . وفي جلد3صفحه290 قال: حدثنا بهز .

**2910** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ الْعَبْدِيُّ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا يَمْنَعُكُمْ أَذَانُ بِلَالٍ عَنِ السَّحُورِ، فَإِنَّ فِي بَصَرِهِ شَيْئًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہیں بلال کی اذان سحری سے نہ روکے، بے شک اس کو آنکھوں میں کوئی مسئلہ ہے۔

**2911** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَرْفَعُونَ أَبْصَارَهُمْ إِلَى السَّمَاءِ فِي صَلَاتِهِمْ؟ فَاشْتَدَّ قَوْلُهُ فِي ذَلِكَ حَتَّى قَالَ: لَيَنْتَهُنَّ عَنْ ذَلِكَ أَوْ لَتُخْطَفَنَّ أَبْصَارُهُمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا حال ہے اس قوم کا جو اپنی نماز میں اپنی آنکھیں آسمان کی طرف اٹھا لیتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس ارشاد میں سختی فرمائی حتیٰ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ اس سے رُک جائیں کہیں ان کی آنکھیں اچک نہ لی جائیں۔

**2912** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَى لَحْمًا فَقَالَ: مَا هَذَا؟ فَقَالُوا: تُصُدِّقَ بِهِ عَلَى بَرِيرَةَ، فَقَالَ: هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ، وَهُوَ لَنَا هَدِيَّةٌ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے گوشت دیکھا تو فرمایا کہ یہ کیا ہے؟ انہوں نے عرض کی: یا رسول اللہ! یہ بریرہ (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خادمہ تھیں) پر صدقہ کیا گیا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ اس کے لیے صدقہ ہے ہمارے لیے ہدیہ ہے۔

**2913** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

---

**2910**- الحديث في المقصد العلي برقم: **507** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **3** صفحه **153** وقال: رواه أحمد ورجاله رجال الصحيح، ورواه أبو يعلى أيضًا .

**2911**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **109** قال: حدثنا ابن أبي عدي، ومحمد بن جعفر، والخفّاف . وفي جلد **3** صفحه **116,115,112** قال: حدثنا يحيى بن سعيد . وفي جلد **3** صفحه **140** قال: حدثنا محمد بن بشر .

**2912**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **276,117** قال: حدثنا يحيى بن سعيد . وفي جلد **3** صفحه **276,180,130** قال: حدثنا محمد بن جعفر . وفي جلد **3** صفحه **276,180** قال: حدثنا وكيع . وفي جلد **3** صفحه **276** قال: حدثنا حجاج .

هَارُونَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ أُمَّ سُلَيْمٍ، سَأَلَتِ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمَرْأَةِ تَرَى فِي مَنَامِهَا مَا يَرَى الرَّجُلُ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا رَأَتِ الْمَرْأَةُ ذٰلِكَ الْمَاءَ فَأَنْزَلَتْ فَعَلَيْهَا الْغُسْلُ فَقَالَتْ أُمُّ سُلَيْمٍ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، يَكُونُ هٰذَا؟ قَالَ: نَعَمْ، مَاءُ الرَّجُلِ غَلِيظٌ أَبْيَضُ، وَمَاءُ الْمَرْأَةِ رَقِيقٌ أَصْفَرُ، فَأَيُّمَا سَبَقَ أَوْ عَلَا أَشْبَهَهُ الْوَلَدُ

بے شک سیدہ ام سلیم رضی اللہ عنہا نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا اس عورت کے بارے میں جو خواب میں وہ دیکھے جو مرد دیکھتا ہے (احتلام وغیرہ) تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو عورت پانی دیکھے اور اس کو انزال ہو گیا ہو تو اس پر غسل واجب ہے تو ام سلیم رضی اللہ عنہا نے عرض کی: یا رسول اللہ! (عورت کو بھی) یہ ہوتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! مرد کا پانی گاڑھا اور سفید ہوتا ہے اور عورت کا پانی پتلا اور پیلا ہوتا ہے۔ ان پانیوں میں سے جو بھی سبقت لے جائے یا بلند ہو تو بچہ اسی کے مشابہ ہوتا ہے۔

**2914** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بِشْرٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، أَنَّ عُصَيَّةَ، وَذَكْوَانَ، وَبَنِي لَحْيَانَ أَتَوُا النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاسْتَمَدُّوهُ - وَقَدْ أَسْلَمُوا - عَلَى عَدُوِّهِمْ فَأَمَدَّهُمْ بِسَبْعِينَ مِنَ الْأَنْصَارِ كَانُوا يُسَمَّوْنَ الْقُرَّاءَ كَانُوا يَحْتَطِبُونَ بِالنَّهَارِ وَيُصَلُّونَ بِاللَّيْلِ حَتَّى إِذَا كَانُوا بِبِئْرِ مَعُونَةَ قَتَلُوهُمْ، فَقَنَتَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَهْرًا يَدْعُو عَلَيْهِمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک عقبہ، ذکوان اور بنولحیان نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور اسلام قبول کر لیا اور اپنے دشمن پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے مدد مانگی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار میں سے (۷۰) قراء کے ساتھ مدد فرمائی ان سارے حضرات کو قرآء کہا جاتا تھا وہ دن کے وقت لکڑیاں اکٹھی کرتے تھے اور رات کے وقت نماز پڑھتے تھے حتیٰ کہ جب وہ سارے بئر معونہ پر آئے تو انہوں نے ان سب کو شہید کر دیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پورا مہینہ دعائے قنوت پڑھی اور ان کے خلاف دعا فرمائی۔

**2915** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ مَسْعَدَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ساری اولادِ آدم خطا کرنے

**2914**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه115 قال: حدثنا يحيٰى . وفي جلد 3صفحه180 قال: حدثنا وكيع . وفي جلد 3 صفحه217 قال: حدثنا أبو قَطَن . وفي جلد3صفحه261 قال: حدثنا أبو نعيم .

**2915**- أخرجه أحمد جلد 3صفحه198 . وعبد بن حُميد: 1198 قال: حدثني ابن أبي شيبة . وابن ماجة رقم الحديث: 4251 . والترمذي رقم الحديث: 2499 قالا: حدثنا أحمد بن منيع .

أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: كُلُّ بَنِي آدَمَ خَطَّاءٌ، وَخَيْرُ الْخَطَّائِينَ التَّوَّابُونَ

والی ہے اور سب سے بہتر خطا کرنے والے وہ ہیں جو توبہ کرتے ہیں۔

**2916** - حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ، حَدَّثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ مَسْعَدَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: الْإِسْلَامُ عَلَانِيَةٌ وَالْإِيمَانُ فِي الْقَلْبِ - ثُمَّ يُشِيرُ بِيَدِهِ إِلَى صَدْرِهِ- التَّقْوَى هَا هُنَا، التَّقْوَى هَا هُنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اسلام علانیہ ہوتا ہے اور ایمان دل میں ہوتا ہے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے سینے مبارک کی طرف اشارہ فرما کے فرمایا: تقویٰ یہاں ہوتا ہے، تقویٰ یہاں ہوتا ہے۔

**2917** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا حَرَمِيٌّ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: "كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعْجِبُهُ الدُّبَّاءُ، قَالَ: فَرَأَيْتُهُ يَوْمًا يَأْكُلُ طَعَامًا فِيهِ دُبَّاءٌ، فَكُنْتُ أُقَرِّبُهُ إِلَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کدو شریف بہت پسند فرمایا کرتے تھے۔ راوی کہتے ہیں کہ میں نے ایک دن ان کو دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھانا کھا رہے تھے اور اس میں کدو تھے تو میں ان کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب کرتا جاتا۔

**2918** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: بُعِثْتُ أَنَا وَالسَّاعَةُ كَهَاتَيْنِ قَالَ أَبُو سَعِيدٍ بِإِصْبَعَيْهِ: السَّبَّابَةِ وَالْوُسْطَى

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میں اور قیامت دونوں اس طرح مبعوث ہوئے ہیں۔ ابو سعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شہادت والی اور درمیان والی بڑی انگلی دونوں کو جمع فرما کا اشارہ کیا۔

**2919** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

---

**2916**- الحديث في المقصد العلى برقم: 9 . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد 1 صفحه 52 وقال: رواه أحمد وأبو يعلى بتمامه والبزار مختصرًا ورجاله رجال الصحيح ما خلا على بن مسعدة .

**2917**- الحديث سبق برقم: 2876 فراجعه .

**2918**- تخريج الحديث من رواية أبي التياح، وقتادة وحمزة: أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 278,222 قال: حدثنا هاشم، حدثنا شعبة، عن أبي التياح، وقتادة، وحمزة الضبي، فذكروه .

**2919**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 218 . وعبد بن حُميد: 1180 . والبخاري جلد 8 صفحه 139 قال: حدثني محمد ابن معمر . ومسلم جلد 8 صفحه 134 قال: حدثنا عبد بن حُميد . وفي مسلم جلد 8 صفحه 134 قال.

مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، حَدَّثَنَا أَنَسٌ، أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يُقَالُ لِلرَّجُلِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: أَرَأَيْتَ لَوْ كَانَ لَكَ مِلْءُ الْأَرْضِ ذَهَبًا أَكُنْتَ تَفْتَدِي بِهِ؟ قَالَ: نَعَمْ، قَالَ: فَيُقَالُ لَهُ: قَدْ سُئِلْتَ أَيْسَرَ مِنْ ذٰلِكَ"

بے شک اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن ایک مرد سے کہا جائے گا، تیرا کیا خیال ہے اگر تیرے پاس پوری زمین کا سونا ہوتو کیا اس کا فدیہ دے دے گا، اس عذاب سے بچنے کے لیے؟ وہ کہے گا: جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا: اسے کہا جائے گا کہ تجھ سے (دنیا میں) اس سے بہت کم کا سوال کیا گیا تھا۔

**2920** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، وَأَبُو عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ جَمِيعًا قَالَا: حَدَّثَنَا هِشَامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ بُرَّةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اس کو جہنم سے نکال دیا جائے گا جس نے کہا: لا الہ الا اللہ اور اس کے دل میں ایک دانے کے وزن برابر بھی نیکی ہو پھر اس کو بھی جہنم سے نکال دیا جائے گا جس نے لا الہ الا اللہ کہا اور اس کے دل میں ایک ذرہ برابر بھی نیکی ہو۔

**2921** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لِكُلِّ نَبِيٍّ دَعْوَةٌ دَعَا بِهَا، وَإِنِّي ادَّخَرْتُ دَعْوَتِي شَفَاعَةً لِأُمَّتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہر نبی کے لیے ایک خاص دعا ہے جو کہ ہر کسی نے دعا کر لی ہے اور میں نے اس کو قیامت کے دن اپنی امت کی شفاعت کے لیے بچا کر رکھا ہے۔

**2922** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ، حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ کے عہد مبارک میں چاند شق ہوا تھا۔

---

حدثني عمرو بن زرارة' قال: أخبرنا عبد الوهاب بن عطاء .

**2920**- الحديث سبق برقم: **2883** فراجعه .

**2921**- الحديث سبق برقم: **2834** فراجعه .

**2922**- أخرجه الطيالسي رقم الحديث: **2449** من طريق شعبة' بهذا السند . وأخرجه أحمد جلد **3** صفحه **278** . ومسلم رقم الحديث: **2802** . والطبري جلد **7** صفحه **85** من طريق الطيالسي .

انْشَقَّ الْقَمَرُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

**2923** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، فِي قَوْلِهِ (اقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ) (القمر: 1) قَالَ: قَدِ انْشَقَّ زَمَنَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت قتادہ رحمۃ اللہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ کے اس فرمان کے بارے میں ''اقتربت الساعة وانشق القمر'' حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے چاند کو شق کیا تھا۔

**2924** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، قَالَ: حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أَلَا أُحَدِّثُكُمْ بِحَدِيثٍ سَمِعْتُهُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: مِنْ أَشْرَاطِ السَّاعَةِ أَنْ يُرْفَعَ الْعِلْمُ، وَيَظْهَرَ الْجَهْلُ، وَيُشْرَبَ الْخَمْرُ، وَيَفْشُوَ الزِّنَى، وَيَقِلَّ الرِّجَالُ، وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ حَتَّى يَكُونَ لِخَمْسِينَ امْرَأَةً الْقَيِّمُ الْوَاحِدُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کیا میں تم کو ایک ایسی حدیث نہ سناؤں جو میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے اور یہ حدیث میرے بعد تم کسی سے بھی نہیں سنو گے۔ فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمار ہے تھے: قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ علم اٹھالیا جائے گا، جہالت عام ہو جائے گی، شراب کھلم کھلا پی جائے گی، زنا عام ہو جائے گا، مرد کم ہو جائیں گے اور عورتیں بہت زیادہ ہو جائیں گی، اتنی زیادہ کہ ایک مرد پچاس عورتوں کے لیے ہوگا۔

**2925** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ، قَالَ سَعِيدٌ: حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا) (الفتح:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ آیت نازل فرمائی: ''انا فتحنا لك فتحا مبينا'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا لوٹنا حدیبیہ سے تھا' اس حال میں نازل ہوئی کہ آپ کے صحابہ پریشان تھے' ان کے

---

2923- الحديث سبق برقم: 2922 فراجعه .

2924- الحديث سبق برقم: 2894,2885 فراجعه .

2925- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 122 قال: حدثنا يزيد . وفي جلد 3 صفحه 134 قال: حدثنا بهز . وفي جلد 3 صفحه 252 قال: حدثنا عفان .

1) مَرْجِعَهُ مِنَ الْحُدَيْبِيَةِ، وَنَزَلَتْ وَأَصْحَابُهُ مُخَالِطُونَ الْحُزْنَ، وَحِيلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ نُسُكِهِمْ، وَنَحَرُوا الْهَدْيَ بِالْحُدَيْبِيَةِ، فَلَمَّا نَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ، قَالَ لِأَصْحَابِهِ: لَقَدْ أُنْزِلَتْ عَلَيَّ آيَةٌ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا جَمِيعًا ، فَلَمَّا تَلَاهَا نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ: هَنِيئًا مَرِيئًا يَا نَبِيَّ اللَّهِ، قَدْ بَيَّنَ اللَّهُ لَنَا مَا يَفْعَلُ بِكَ فَمَاذَا يَفْعَلُ بِنَا فَأَنْزَلَ اللَّهُ بَعْدَهَا (لِيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ) (الفتح: 5 )

اور عمرہ کے احکامات ادا کرنے میں رکاوٹ آ چکی تھی' انہوں نے اپنی قربانیاں حدیبیہ کے مقام پر ہی ذبح کر لی تھیں۔ پس جب آیت نازل ہوئی تو آپ نے اپنے صحابہ سے فرمایا: مجھ پر وہ آیت نازل ہوئی ہے جو پوری دنیا سے بہتر ہے' پس جب آپ نے اس کو تلاوت کیا تو صحابہ میں سے ایک نے عرض کی: مبارک ہو! اے اللہ کے نبی! تحقیق اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیے جانے والے اچھے سلوک کو تو واضح کر دیا ہے لیکن وہ ہمارے ساتھ کیا سلوک فرمائے گا (اس نے اس کو بیان نہیں کیا) پس اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی: ''لیدخل المؤمنین الٰی آخرہ''۔

2926 - حَدَّثَنَا هُرَيْمُ بْنُ عَبْدِ الْأَعْلَى أَبُو حَمْزَةَ الْأَسَدِيُّ، حَدَّثَنَا الْمُعْتَمِرُ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبِي يُحَدِّثُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ عَامَّةُ وَصِيَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ حَضَرَهُ الْمَوْتُ: الصَّلَاةَ وَمَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ حَتَّى جَعَلَ يُغَرْغِرُهَا أَوْ يُغَرْغِرُ بِهَا فِي صَدْرِهِ وَمَا يُفِيضُ بِهَا لِسَانُهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عام وصیت جس وقت آپ کے وصال کا وقت قریب آیا' وہ یہ تھی کہ نماز (ادا کیا کرو) اور جو تمہارے غلام ہیں ان سے اچھا سلوک کیا کرو یہاں تک کہ آپ کے سینے مبارک سے آواز آنے لگی' یا آپ کی زبان اس سے چلنے لگی۔

2927 - حَدَّثَنَا أَبُو حَمْزَةَ هُرَيْمٌ، حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ، عَنْ أَبِيهِ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ،

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا

2926- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 117 قال: حدثنا أسباط بن محمد . وابن ماجة رقم الحديث: 2697 قال: حدثنا أحمد بن المقدام' قال: حدثنا المعتمر بن سليمان .

2927- أخرجه النسائي في عمل اليوم والليلة رقم الحديث: 432 قال: أخبرنا أبو الأشعث' قال: حدثنا المعتمر' قال: سمعت أبي . وفي رقم الحديث: 433 قال النسائي: أخبرنا محمد بن المثنى' قاال: حدثني عبد الله بن رجاء' عن عمران .

عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ: إِنِّي لَأَتُوبُ فِي الْيَوْمِ سَبْعِينَ مَرَّةً

کرتے تھے کہ میں ایک دن میں ۷۰ مرتبہ توبہ کرتا ہوں۔

**2928** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمِنْهَالِ الضَّرِيرُ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي شَيْءٍ مِنَ الدُّعَاءِ إِلَّا فِي الِاسْتِسْقَاءِ فَإِنَّهُ كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ حَتَّى يُرَى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعاؤں میں سے کسی دعا میں اتنے زیادہ ہاتھ بلند نہ کرتے تھے جتنے کہ بارش طلب کرنے کے لیے دعا میں ہاتھ بلند کرتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم استسقاء میں اس قدر ہاتھ بلند کرتے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بغلوں مبارک کی سفیدی ظاہر ہو جاتی۔

**2929** - حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ مُحَمَّدٍ النَّاقِدُ، حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ أَبُو أَيُّوبَ الرَّقِّيُّ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَمْرٍو الرَّقِّيُّ، عَنْ مَعْمَرٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: نَهَى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَنْتَعِلَ الرَّجُلُ قَائِمًا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھڑے ہو کر جوتا پہننے سے منع فرمایا ہے۔

**2930** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ غِيَاثٍ، وَسَعِيدُ بْنُ أَبِي الرَّبِيعِ، وَهَذَا لَفْظُ عَبْدِ الْوَاحِدِ قَالَا: حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، " أَنَّ ثَلَاثَةً انْطَلَقُوا يَرْتَادُونَ لِأَهْلِيهِمْ فَأَخَذَتْهُمُ السَّمَاءُ فَوَقَعَ عَلَيْهِمْ حَجَرٌ مُتَجَافٍ حَتَّى مَا يَرَوْنَ مِنْهُ خَصَاصَةً، فَقَالَ بَعْضُهُمْ: قَدْ وَقَعَ الْحَجَرُ وَعَفَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک تین آدمیوں کا گروہ چلا اپنے اہل وعیال کے لیے رزق کی تلاش میں ان کو آسمان نے پکڑ لیا (تیز بارش آ گئی) تو اچانک ان پر ایک پتھر گرا جو بہت بڑا تھا حتیٰ کہ وہ اس پتھر کی وجہ سے کچھ بھی نہیں دیکھ پا رہے تھے۔ راوی کہتے ہیں کہ ان میں سے کسی نے کہا کہ پتھر آ گئے

---

**2928**- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 181 . ومسلم جلد 3 صفحه 24 قال: حدثنا محمد بن المثنى . والنسائي جلد 3 صفحه 158 . قال: أخبرني شُعيب بن يوسف .

**2929**- أخرجه الترمذي رقم الحديث: 1776 قال: حدثنا أبو جعفر السمناني' قال: حدثنا سليمان بن عُبيد الله الرمي' قال: حدثنا عبيد الله بن عمرو الرقي' عن معمر' عن قتادة' فذكره .

**2930**- الحديث في المقصد العلي برقم: 1740 . أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 142 قال: حدثنا يحيى بن حماد . وفي جلد 3 صفحه 143 قال: وقال أبو عبيد بن عبد الله .

الْأَثَرُ وَلَا يَعْلَمُ مَكَانَكُمْ إِلَّا اللَّهُ، فَادْعُوا اللَّهَ بِأَوْثَقِ أَعْمَالِكُمْ، قَالَ: فَقَالَ رَجُلٌ: اللَّهُمَّ إِنَّكَ تَعْلَمُ أَنَّهُ كَانَ لِي وَالِدَانِ فَكُنْتُ أَحْلُبُ لَهُمَا فِي إِنَائِهِمَا، فَإِذَا وَجَدْتُهُمَا رَاقِدَيْنِ قُمْتُ عَلَى رُءُوسِهِمَا حَتَّى يَسْتَيْقِظَا مَتَى اسْتَيْقَظَا كَرَاهِيَةَ أَنْ أَرُدَّ وَسَنَهُمَا فِي رُءُوسِهِمَا، اللَّهُمَّ، إِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنِّي إِنَّمَا فَعَلْتُ ذَلِكَ رَجَاءَ رَحْمَتِكَ وَمَخَافَةَ عَذَابِكَ فَافْرُجْ عَنَّا، قَالَ: فَزَالَ ثُلُثُ الْحَجَرِ، وَقَالَ الثَّانِي: اللَّهُمَّ إِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّهُ أَعْجَبَتْنِي امْرَأَةٌ- وَأَنَّهُ جَعَلَ لَهَا بَدَلًا، فَلَمَّا قَدَرَ عَلَيْهَا وَفَّرَ لَهَا جُعْلَهَا وَسَلَّمَ لَهَا نَفْسَهَا - اللَّهُمَّ إِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنَّمَا فَعَلْتُ ذَلِكَ رَجَاءَ رَحْمَتِكَ وَمَخَافَةَ عَذَابِكَ فَافْرُجْ عَنَّا، قَالَ: فَزَالَ ثُلُثَا الْحَجَرِ، وَقَالَ الْآخِرُ: اللَّهُمَّ إِنَّكَ تَعْلَمُ أَنِّي اسْتَأْجَرْتُ أَجِيرًا عَلَى عَمَلٍ يَعْمَلُهُ لِي فَأَتَى يَطْلُبُ أَجْرَهُ، وَأَنَا غَضْبَانُ فَزَبَرْتُهُ فَذَهَبَ وَتَرَكَ أَجْرَهُ، فَجَمَعْتُهُ لَهُ وَثَمَّرْتُهُ حَتَّى كَانَ مِنْهُ كُلُّ الْمَالِ، فَأَتَانِي يَطْلُبُ أَجْرَهُ فَأَعْطَيْتُهُ ذَاكَ كُلَّهُ، وَلَوْ شِئْتُ لَمْ أُعْطِهِ إِلَّا أَجْرَهُ الْأَوَّلَ، اللَّهُمَّ إِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ أَنِّي فَعَلْتُ ذَلِكَ رَجَاءَ رَحْمَتِكَ وَمَخَافَةَ عَذَابِكَ فَافْرُجْ عَنَّا، قَالَ: فَزَالَ الْحَجَرُ وَخَرَجُوا يَمْشُونَ"

آ گیا ہے، ہمارا نشان بھی ختم ہو گیا ہے اور تمہارے اس جگہ موجود ہونے کو اللہ کے سوا کوئی بھی نہیں جانتا۔ تو اب تم اللہ تعالیٰ سے دعا کرو اپنے کسی نیک عمل کے طفیل۔ راوی فرماتے ہیں کہ ایک آدمی بولا: اے اللہ! بے شک تو جانتا ہے کہ میرے ماں باپ تھے، میں ان کے لیے برتن میں دودھ لایا کرتا تھا میں نے ان کو سویا ہوا پایا تو میں ان دونوں کے سرہانے کھڑا ہو گیا یہاں تک کہ وہ دونوں بیدار ہوں تو میں نے ان کو جگانا ناپسند سمجھا کہ کہیں ان کے آرام میں خلل نہ ہو اور میں ان کے سر میں دوبارہ نیند نہیں ڈال سکتا۔ اے اللہ! تُو جانتا ہے کہ یہ جو میں نے عمل کیا ہے صرف اور صرف تیری رحمت کی امید اور بڑے عذاب کے ڈر سے کیا ہے، ہم کو اس تکلیف سے خلاصی نصیب فرما۔ راوی کہتے ہیں: پھر تیسرا حصہ ہٹ گیا۔ اور دوسرے نے کہا: اے اللہ! بے شک تو جانتا ہے کہ میں نے ایک مزدور اجرت پر رکھا تھا جو میرے لیے کام کرتا تھا ایک دن وہ آیا اور اپنی مزدوری کا مطالبہ کرنا شروع کر دیا اور میں اس وقت غصے کی حالت میں تھا، میں نے اس کو جھڑک دیا وہ چلا گیا اور اپنی مزدوری بھی چھوڑ گیا، میں نے اس کو جمع کر لیا اور اس سے منافع کمایا حتیٰ کہ میرے پاس ہر قسم کا مال ہو گیا۔ پھر ایک دن وہ آیا اور اپنی مزدوری کا مطالبہ کرنے لگا تو میں نے اس کو (اس کی مزدوری سے کمایا گیا) سارا مال دے دیا اگر میں چاہتا تو میں اس کو صرف پہلی مزدوری ہی دیتا۔ اے اللہ! تُو جانتا ہے کہ یہ میں نے تیری رحمت کی امید اور

تیرے عذاب کے خوف سے کیا ہے تو ہماری اس تکلیف کو ہم سے دور فرما۔ راوی کہتے ہیں کہ وہ پتھر دوسرا حصہ ہٹ گیا۔ اور تیسرے نے کہا کہ اے اللہ! تُو جانتا ہے کہ مجھے ایک خاتون بہت اچھی لگتی تھی ایک دن اس نے بدل مقرر کیا پھر جب میں اس پر قادر ہو گیا اور اس کو اس کا بدل بھی دے دیا تھا تو اس نے اپنا نفس مجھے سونپ دیا (یعنی اس نے مجبور ہو کر ایک دن کچھ عوض کا مطالبہ کیا اور جب وہ عوض ادا کر چکا اور بالکل اس کی شرمگاہ کے قریب تھا کہ اچانک اس کو چھوڑ دیا) اے اللہ! تُو جانتا ہے کہ میں نے یہ عمل تیری رحمت کی امید اور تیرے عذاب کے خوف سے کیا تو ہم سے اس تکلیف کو دور کر اور ہم سے کھول دے۔ راوی کہتے ہیں کہ پتھر بالکل ہٹ گیا وہ سارے نکل گئے اور اپنے راستے پر چل پڑے۔

**2931** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّ ثَلَاثَةَ نَفَرٍ فِيمَنْ سَلَفَ مِنَ النَّاسِ، فَذَكَرَ نَحْوَهُ أَوْ قَرِيبًا مِنْهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تین آدمیوں کا گروہ تھا جو لوگوں میں سے گزر چکے ہیں باقی اسی کے مثل یا اس کے قریب قریب ذکر کیا۔

**2932** - حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ، حَدَّثَنَا نُوحُ بْنُ قَيْسٍ، عَنْ أَخِيهِ خَالِدِ بْنِ قَيْسٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَجُلٌ: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، كَمِ افْتَرَضَ اللّٰهُ عَلَى عِبَادِهِ مِنَ الصَّلَوَاتِ؟ قَالَ:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے کہا: یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ نے کتنی نمازیں اپنے بندوں پر فرض کی ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پانچ نمازیں۔ اس نے عرض کی: کیا ان سے پہلے یا ان کے

**2931**- الحديث سبق برقم: **2930** فراجعه .

**2932**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **267** قال: حدثنا أحمد بن عبد الملك . والنسائي جلد **1** صفحه **228** قال: أخبرنا قتيبة . كلاهما قال: حدثنا نوح بن قيس، عن خالد بن قيس، عن قتادة فذكره .

خَمْسُ صَلَوَاتٍ قَالَ: هَلْ قَبْلَهُنَّ أَوْ بَعْدَهُنَّ شَيْءٌ؟ قَالَ: افْتَرَضَ اللّٰهُ عَلَى عِبَادِهِ صَلَوَاتٍ خَمْسًا فَحَلَفَ الرَّجُلُ بِاللّٰهِ لَا يَزِيدُ عَلَيْهِنَّ وَلَا يَنْقُصُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنْ صَدَقَ دَخَلَ الْجَنَّةَ

بعد کچھ ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ اس آدمی نے اللہ کی قسم اٹھائی اور حلفاً بولا کہ اس پر نہ ہی تو وہ کچھ اضافہ کرے گا اور نہ ہی وہ کچھ کم کرے گا۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: اگر اس نے سچ کہا تو یہ جنت میں داخل ہوگا۔

**2933** - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ قَائِلًا قَالَ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ، أَمَا يُرِيدُ الْمَدِينَةَ؟ - يَعْنِي الدَّجَّالَ - قَالَ: إِنَّهُ لَيَعْمِدُ إِلَيْهَا فَيَجِدُ الْمَلَائِكَةَ بِنِقَابِهَا وَأَبْوَابِهَا يَحْرُسُونَهَا مِنَ الدَّجَّالِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک کہنے والے نے کہا: یا نبی اللہ! کیا دجال مدینہ کا ارادہ کرے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک وہ مدینہ کا ارادہ کرے گا جب وہ ارادہ کرے گا تو دیکھے گا کہ فرشتوں کو مدینے کے دروازوں اور گلیوں میں پائے گا' مدینے کی دجال سے حفاظت کر رہے ہوں گے۔

**2934** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ الْقَوَارِيرِيُّ، حَدَّثَنَا مُعَاذٌ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَدُورُ عَلَى نِسَائِهِ فِي السَّاعَةِ مِنَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُنَّ إِحْدَى عَشْرَةَ، قَالَ: قُلْتُ لِأَنَسٍ فَهَلْ يُطِيقُ ذٰلِكَ؟ قَالَ: كُنَّا نَتَحَدَّثُ أَنَّ لَهُ قُوَّةَ ثَلَاثِينَ

حضرت قتادہ رحمہ اللہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک اللہ کے نبی حضرت محمد ﷺ اپنے ازواج کے پاس دن کو بھی اور رات کی گھڑیوں میں بھی چکر لگایا کرتے تھے اور آپ ﷺ کی ازواج کی تعداد گیارہ (۱۱) تھی۔ راوی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا آپ ﷺ اتنی قدرت رکھتے تھے؟ تو حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم باتیں کیا کرتے تھے کہ آپ ﷺ کے پاس (۳۰) مردوں جتنی طاقت ہے۔

---

**2933**- أخرجه أحمد جلد3صفحه277,202,123 . والبخاري جلد 9صفحه76 قال: حدثنا يحيى بن موسى . وجلد 9صفحه170 قال: حدثنا اسحاق بن أبي عيسى . والترمذي: 2242 قال: حدثنا عبدة بن عبد الله الخزاعي .

**2934**- أخرجه أحمد جلد3صفحه291 قال: حدثنا على بن عبد الله . والبخاري جلد 1صفحه75 قال: حدثنا محمد ابن بشار . والنسائي في الكبرى (تحفة الأشراف) رقم الحديث: 1365 عن اسحاق بن ابراهيم .

2935 - حَدَّثَنَا أَبُو يُوسُفَ الْجِيزِيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْوَلِيدِ الْعَدَنِيُّ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ مَعْمَرٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَطُوفُ عَلَى نِسَائِهِ فِي غُسْلٍ وَاحِدٍ - يَعْنِي أَنَّهُ طَافَ عَلَى نِسَائِهِ فِي لَيْلَةٍ فَاغْتَسَلَ غُسْلًا وَاحِدًا-

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک ہی غسل میں اپنی تمام ازواج کے پاس جاتے تھے یعنی ایک رات میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ازواج رضی اللہ عنہن کے پاس سے ہوتے اور پھر ایک ہی غسل فرمایا کرتے۔

2936 - حَدَّثَنَا عَبْدُ الْأَعْلَى، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: انْظُرْ مَنْ تَرَى فِي الْمَسْجِدِ فَنَظَرْتُ، فَإِذَا زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ فَدَعَوْتُهُ، فَأَكَلْنَا تَمْرًا وَشَرِبْنَا مَاءً ثُمَّ خَرَجْنَا إِلَى الصَّلَاةِ فَأُقِيمَتِ الصَّلَاةُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دیکھو مسجد میں تمہیں کون نظر آتا ہے؟ میں نے دیکھا تو وہاں پر زید بن ثابت رضی اللہ عنہ تھے۔ میں نے ان کو بلوایا تو ہم نے مل کر کھجوریں کھائیں اور پانی پیا۔ پھر ہم مسجد کی طرف نماز پڑھنے کے لیے نکلے' نماز کے لیے اقامت پڑھی گئی تھی۔

2937 - حَدَّثَنِي هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، قَالَ: حَدَّثَنِي جَرِيرُ بْنُ حَازِمٍ، أَنَّهُ سَمِعَ قَتَادَةَ بْنَ دِعَامَةَ، حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ، أَنَّ رَجُلًا جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ تَوَضَّأَ وَتَرَكَ عَلَى قَدَمَيْهِ مِثْلَ مَوْضِعِ الظُّفُرِ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: ارْجِعْ فَأَحْسِنِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اس حال میں کہ اس نے وضوتو کیا تھا مگر اس نے اپنے قدموں پر ایک ناخن کی مقدار جگہ چھوڑ دی تھی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: واپس جاؤ اور اچھی طرح وضوکر کے آؤ۔

---

2935- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 161 . وابن خزيمة رقم الحديث: 230 قال: حدثنا محمد بن رافع، ومحمد بن يحيى، وأحمد بن سعيد الرباطي .

2936- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 197,170 . والنسائي جلد 4 صفحه 147 من طريق محمد بن جعفر، وعبد الوهاب . وأخرجه البخاري رقم الحديث: 1134,576 من طريقين عن روح .

2937- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 146 . وأبو داؤد رقم الحديث: 173 . وعبد الله بن أحمد جلد 3 صفحه 146 قالوا: حدثنا هارون بن معروف . وأخرجه ابن ماجة رقم الحديث: 665 قال: حدثنا حرملة بن يحيى . وابن خزيمة رقم الحديث: 164 قال: حدثنا محمد بن يحيى، قال: حدثنا أصبغ بن الفرج .

وُضُوءِكَ

**2938** - حَدَّثَنَا الْحَارِثُ بْنُ مِسْكِينٍ، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، عَنْ جَرِيرِ بْنِ حَازِمٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَقَّ، عَنِ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ بِكَبْشَيْنِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت سیدنا امام حسین) کی طرف سے دو بکروں (مینڈھوں) کا عقیقہ کیا۔

**2939** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ، قَالَ: " لَمَّا دَعَا نَبِيُّ اللّٰهِ مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ صَاحِبَهُ إِلَى الْأَجَلِ الَّذِي كَانَ بَيْنَهُمْ، قَالَ لَهُ صَاحِبُهُ: كُلُّ شَاةٍ وَلَدَتْ عَلَى غَيْرِ لَوْنِهَا فَلَكَ وَلَدُهَا، قَالَ: فَعَمَدَ فَوَضَعَ حِبَالًا عَلَى الْمَاءِ، فَلَمَّا رَأَتِ الْحِبَالَ فَزِعَتْ، فَجَالَتْ جَوْلَةً فَوَلَدَتْ كُلُّهُنَّ بُرْقًا إِلَّا شَاةً وَاحِدَةً، قَالَ فَذَهَبَ بِأَوْلَادِهِنَّ ذَلِكَ الْعَامَ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضرت موسیٰ نبی اللہ علیہ السلام نے اپنے ساتھی کو بلایا‘ اس مقررحد کی طرف جواُن دونوں کے درمیان تھی‘ آپ کے ساتھی نے آپ سے عرض کی: ہر بکری جو بچہ دے اپنے رنگ کے علاوہ کا وہ آپ کا ہے۔ راوی کا بیان ہے: اس نے جان کر اپنے وعدوں کی بنیاد پانی پر رکھی‘ جب اُس نے رسی دیکھی تو وہ گھبرا گئی‘ اس نے گھوم پھر کر دیکھا ان سب کے بچے جنے‘ سوائے ایک بکری کے وہ ان کے بچوں کو اس سال لے گیا۔

**2940** - حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ، حَدَّثَنَا نُوحُ بْنُ قَيْسٍ، عَنْ أَخِيهِ خَالِدِ بْنِ قَيْسٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ إِلَى بَكْرِ بْنِ وَائِلٍ: مِنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ إِلَى بَكْرِ بْنِ وَائِلٍ، أَسْلِمُوا تَسْلَمُوا، فَمَا وَجَدْنَا مَنْ يَقْرَؤُهُ إِلَّا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر بن وائل کی طرف خط لکھا اس طرح کہ یہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ابوبکر بن وائل کی طرف ہے، تم اسلام قبول کر لو، بچ جاؤ گے۔ راوی کہتے ہیں کہ ہم نے دیکھا کہ اس کو

**2938**- الحديث في المقصد العلي برقم: **647** . أخرجه البيهقي في السنن الكبرىٰ جلد**9**صفحه**299** من طريق محمد بن يحيىٰ النيسابوري . وأخرجه البزار رقم الحديث: **1235** من طريق أحمد بن المثنىٰ كلاهما عن احمد بن صالح' حدثنا ابن وهب بهذا السند .

**2939**- الحديث سبق برقم: **2900** فراجعه .

**2940**- الحديث في المقصد العلي برقم: **931** . وأخرجه البزار رقم الحديث: **1670** . والطبراني في الصغير جلد **1** صفحه **111** من طريق نصر بن علي بهذا السند .

رَجُلٌ مِنْ بَنِي ضُبَيْعَةَ فَهُمْ يُسَمَّوْنَ بَنِي الْكَاتِبِ

صرف بنی ضبیعہ کا ہی ایک آدمی پڑھ سکتا تھا اور اس کو بنی الکاتب کہا جاتا تھا (اس کا نام پکارتے تھے بنی کاتب)۔

**2941** - حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ، أَخْبَرَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا قُرَّةُ بْنُ خَالِدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اِنَّ أُحُدًا جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک احد پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں۔

**2942** - حَدَّثَنَا نَصْرٌ، أَخْبَرَنِي أَبِي، عَنِ الْمُثَنَّى بْنِ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا غَزَا قَالَ: اللّٰهُمَّ أَنْتَ عَضُدِي، وَأَنْتَ نَصِيرِي، وَبِكَ أُقَاتِلُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ کرتے تھے تو یہ دعا مانگتے تھے: اے اللہ! تو ہی میری قوت ہے، تو ہی میرا مددگار ہے اور تیری وجہ سے ہی میں جہاد کرتا ہوں۔

**2943** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُعَاذٍ الْعَنْبَرِيُّ، حَدَّثَنَا أَبِي، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ حَتَّى يُحِبَّ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا یہاں تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے وہی پسند کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

**2944** - حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ بْنِ مَيْسَرَةَ، حَدَّثَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَوْ أَنَّ لِابْنِ آدَمَ وَادِيًا مِنْ مَالٍ لَابْتَغَى اِلَيْهِ ثَانِيًا، وَلَوْ كَانَ ثَانِيًا لَابْتَغَى اِلَيْهِ ثَالِثًا، وَلَا يَمْلَأُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر ابن آدم (آدم کے بیٹے) کے پاس مال کی ایک وادی ہو تو وہ دوسری کی تلاش میں ہوگا اور اس کے پاس دو ہوں تو وہ ضرور تیسری کی تلاش و فکر میں ہوگا اور ابنِ آدم کا پیٹ مٹی کے سوا کوئی شے نہیں

---

**2941**- أخرجه أحمد جلد3صفحه140 قال: حدثنا حماد بن مسعدة . والبخارى جلد5صفحه132 قال: حدثنى نصر بن على' قال: أخبرنى أبى .

**2942**- الحديث سبق برقم: 2897 فراجعه .

**2943**- الحديث سبق برقم: 2880 ففراجعه .

**2944**- الحديث سبق برقم: 2851,2841 فراجعه .

جَوْفَ ابْنَ آدَمَ إِلَّا التُّرَابُ، وَيَتُوبُ اللّٰهُ عَلَى مَنْ تَابَ

بھر سکتی اور اللہ تعالیٰ صرف اسی کی توبہ قبول کرتا ہے جو توبہ کرتا ہے۔

**2945** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْأَرُزِّيُّ، قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ عَطَاءٍ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَجُلًا كَانَ يَبْتَاعُ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ فِي عُقْدَتِهِ ضَعْفٌ، فَجَاءَ أَهْلُهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، احْجُرْ عَلَى فُلَانٍ فَإِنَّهُ يَبْتَاعُ وَفِي عُقْدَتِهِ ضَعْفٌ، فَدَعَاهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَهَاهُ عَنِ الْبَيْعِ، فَقَالَ: يَا نَبِيَّ اللّٰهِ، إِنِّي لَا أَصْبِرُ عَنِ الْبَيْعِ، فَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " إِنْ كُنْتَ غَيْرَ تَارِكٍ الْمَبِيعَ فَقُلْ: هَاءَ، فَلَا خِلَابَةَ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک ایک آدمی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں خرید و فروخت کرتا تھا اور وہ حساب اور خرید وفروخت میں بہت کمزور تھا۔ اس کے گھر والے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کی: یا رسول اللہ! آپ فلاں آدمی کو روکیں (بیع شراء سے) وہ بیع شراء تو کرتا ہے مگر وہ حساب اور لین دین کے معاملہ میں کمزور ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو بلایا اور اس کو بیع کرنے سے روکا' اس نے عرض کی: یا نبی اللہ! میں بیع کے بغیر نہیں رہ سکتا ہوں' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تو بیع کو بالکل نہیں چھوڑ سکتا تو پھر کہا کر ''ھا'' ہماری بیع تو طے ہے مگر کوئی دھوکہ یا عیب نہ ہوگا۔

**2946** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْأَرُزِّيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ عَطَاءٍ، أَخْبَرَنَا سَعِيدٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: " افْتَخَرَ الْحَيَّانِ مِنَ الْأَنْصَارِ الْأَوْسُ وَالْخَزْرَجُ، فَقَالَتِ الْأَوْسُ: مِنَّا غَسِيلُ الْمَلَائِكَةِ حَنْظَلَةُ بْنُ الرَّاهِبِ، وَمِنَّا مَنِ اهْتَزَّ لَهُ عَرْشُ الرَّحْمَنِ سَعْدُ بْنُ مُعَاذٍ، وَمِنَّا مَنْ حَمَتْهُ الدَّبْرُ عَاصِمُ بْنُ ثَابِتِ بْنِ أَبِي الْأَقْلَحِ، وَمِنَّا مَنْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انصار کے قبیلوں میں سے اوس اور خزرج نے ایک دوسرے پر فخر کیا۔ قبیلہ اوس کہنے لگا: ہم میں سے وہ عظیم الشان صحابی ہوئے ہیں جن کو ملائکہ نے غسل دیا ہے اور وہ غسیل ملائکہ حضرت حنظلہ بن الراہب رضی اللہ عنہ ہیں اور ہم میں سے وہ بھی ہیں جس کی وجہ سے رحمٰن کا عرش کانپ اٹھا اور وہ سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ ہیں۔ اور ہم میں سے وہ بھی

**2945**- أخرجه أحمد جلد**3**صفحه**217** . وأبو داؤد رقم الحديث: **3501** قال: حدثنا محمد بن عبد الله الأرزي' وابراهيم بن خالد أبو ثور . أخرجه ابن ماجة رقم الحديث: **2354** قال: حدثنا أزهر بن مروان .

**2946**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1474** . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد **10** صفحه **41** وقال: في الصحيح بعضه رواه أبو يعلى' والبزار' والطبراني' ورجالهم رجال الصحيح .

أُجِيزَتْ شَهَادَتُهُ بِشَهَادَةِ رَجُلَيْنِ خُزَيْمَةُ بْنُ ثَابِتٍ، وَقَالَتِ الْخَزْرَجِيُّونَ: مِنَّا أَرْبَعَةٌ جَمَعُوا الْقُرْآنَ عَلَى عَهْدِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَجْمَعْهُ غَيْرُهُمْ زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ وَأَبُو زَيْدٍ وَأُبَيُّ بْنُ كَعْبٍ، وَمُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ

ہیں جن کی اکیلے کی گواہی دو آدمیوں کے برابر ہے اور وہ خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ ہیں۔ اور قبلیہ خزرج کے لوگوں نے کہا: ہم میں سے چار افراد ایسے ہیں جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں قرآن جمع کیا اور ان کے علاوہ کسی اور سے جمع نہ کیا اور وہ زید بن ثابت، ابی بن کعب، معاذ بن جبل اور ابوزید رضی اللہ عنہم تھے۔

**2947** - حَدَّثَنَا نَصْرُ بْنُ عَلِيٍّ، حَدَّثَنَا نُوحُ بْنُ قَيْسٍ، عَنْ أَخِيهِ خَالِدِ بْنِ قَيْسٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ إِلَى كِسْرَى وَقَيْصَرَ وَإِلَى كُلِّ جَبَّارٍ يَدْعُوهُمْ إِلَى اللّٰهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قیصر، کسریٰ اور ہر جابر بادشاہ کی طرف نامہ مبارک کو تحریر فرمایا اور ان کو اللہ کی طرف بلایا۔

**2948** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمِنْهَالِ الضَّرِيرُ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ، وَهِشَامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ شَعِيرَةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ بُرَّةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً "

قَالَ يَزِيدُ: فَلَقِيتُ شُعْبَةَ فَحَدَّثْتُ بِهَذَا الْحَدِيثِ، فَقَالَ شُعْبَةُ: حَدَّثَنِي قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْحَدِيثِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کو آگ سے نکال دیا جائے گا جس نے لا الہ الا اللہ کہا اور اس کے دل میں ایک جو کے وزن برابر بھی ایمان ہوا پھر اس کو بھی آگ سے نکال دیا جائے گا جس نے لا الہ الا اللہ کہا اور اس کے دل میں ایک دانے برابر بھی ایمان ہو پھر اس کو دوزخ سے نکال دیا جائے گا جس نے لا الہ الا اللہ کہا اور اس کے دل میں ایک ذرے جتنا بھی ایمان ہو۔

یزید نے کہا ہے کہ میں شعبہ سے ملا' میں نے اس پر یہ حدیث بیان کی تو شعبہ نے کہا کہ مجھے قتادہ رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث بیان کی ہے' انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت

**2947**- أخرجه مسلم رقم الحديث: **1774** . والبيهقي في السنن الكبرى جلد**9**صفحه**107** من طريق نصر بن على بهذا السند .

**2948**- الحديث سبق برقم: **2882** فراجعه .

إِلَّا أَنَّ شُعْبَةَ جَعَلَ مَوْضِعَ الذَّرَّةِ ذَرَّةً، قَالَ: صَحَّفَ فِيهِ أَبُو بِسْطَامٍ

کرتے ہوئے اور وہ حضور ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ یہی حدیث ہے مگر شعبہ نے ''ذرۃ'' کی جگہ ''ذُرَۃٍ'' بولا (اوراس کا مطلب ہوتا ہے مکئی کا دانہ یا ایک اور معنی میں بھونسہ بھی کہتے ہیں جس کو ہوا اڑا لے جائے)۔ راوی کہتے ہیں: ابو بسطام نے اس میں غلطی کی ہے۔

قَالَ: حَدَّثَنَا يَزِيدُ، ثُمَّ لَقِيتُ عِمْرَانَ الْقَطَّانَ أَبَا الْعَوَّامِ فَحَدَّثْتُهُ بِالْحَدِيثِ، فَقَالَ عِمْرَانُ: حَدَّثَنِي بِهِ قَتَادَةُ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَزِيدَ اللَّيْثِيِّ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْحَدِيثِ قَالَ يَزِيدُ: أَخْطَأَ عِمْرَانُ وَهِمَ فِيهِ، قَالَ يَزِيدُ: وَكَانَ عِمْرَانُ حَرُورِيًّا، وَكَانَ يَرَى السَّيْفَ عَلَى أَهْلِ الْقِبْلَةِ، وَكَانَ إِبْرَاهِيمُ لَمَّا خَرَجَ إِلَى الْبَصْرَةِ فَطَلَبَ الْخِلَافَةَ وَلَّاهُ خَرَاجَ الْفُرَاتِ، قَالَ وَكَانَ إِبْرَاهِيمُ اسْتَفْتَاهُ فِي شَيْءٍ فَأَفْتَاهُ عِمْرَانُ فِيهِ بِفُتْيَا، فَأَفْتَى إِبْرَاهِيمُ رِجَالًا يَقُولُ عِمْرَانُ: قُتِلُوا كُلُّهُمْ

فرماتے ہیں: یزید نے ہم سے حدیث بیان کی' پھر میں ابوعوام عمران قطان سے ملا' میں نے اسے حدیث بیان کی تو عمران نے کہا: یہ حدیث مجھے قتادہ نے' عطاء بن یزید لیثی سے روایت کر کے بیان کی۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ' نبی کریم ﷺ سے حدیث روایت کرتے ہیں' یزید کا قول ہے کہ عمران نے غلطی کھائی' انہیں اس میں وہم ہوا۔ یزید کہتے ہیں: عمران حروری تھے' اور وہ سیف کو اہل سنت و جماعت سمجھتے تھے' اور ابراہیم جب بصرہ کی طرف نکلے تو انہوں نے نیابت طلب کی۔ اسے فرات کے خراج وصول کرنے کا والی بنایا گیا۔ کہتے ہیں: اور ابراہیم نے کسی چیز کے بارے فتویٰ مانگا تو اس میں عمران نے ایک فتویٰ دیا' ابراہیم نے لوگوں کو فتویٰ سنایا کہ عمران کہتے ہیں: وہ سارے ہلاک ہوئے۔

**2949** - حَدَّثَنَا صَالِحُ بْنُ حَاتِمِ بْنِ وَرْدَانَ وَغَيْرُهُ، حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ، حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكُنْ يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي شَيْءٍ مِنَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ دعاؤں میں سے کسی دعا میں اتنے زیادہ ہاتھ بلند نہ کرتے تھے جتنے کہ بارش طلب کرنے کے لیے دعا میں ہاتھ بلند کرتے تھے۔ آپ ﷺ استسقاء

---

**2949**- الحديث سبق برقم: **2928** فراجعه .

الدُّعَاءِ إِلَّا فِي الِاسْتِسْقَاءِ، فَإِنَّهُ كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ حَتَّى يَرَى بَيَاضَ إِبْطَيْهِ

میں اس قدر ہاتھ بلند کرتے کہ آپ ﷺ کے بغلوں مبارک کی سفیدی ظاہر ہو جاتی۔

**2950** - حَدَّثَنَا أَبُو يَاسِرٍ الْمُسْتَمْلِي، حَدَّثَنَا سُوَيْدٌ أَبُو حَاتِمٍ الْجَحْدَرِيُّ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كُنَّا عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلُدِغَتْ رَجُلًا بَرْغُوثٌ فَلَعَنَهَا، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَا تَلْعَنْهَا فَإِنَّهَا نَبَّهَتْ نَبِيًّا مِنَ الْأَنْبِيَاءِ لِلصَّلَاةِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضور ﷺ کے پاس تھے' ایک آدمی کو مچھر نے ڈسا' اُس نے اس پر لعنت کی' حضور ﷺ نے فرمایا: اس پر لعنت نہ کرو کیونکہ اس نے انبیاء میں سے کسی نبی کو نماز کے لیے جگایا ہے۔

**2951** - حَدَّثَنَا شَبَابُ بْنُ خَيَّاطٍ، حَدَّثَنَا دُرُسْتُ بْنُ حَمْزَةَ، حَدَّثَنَا مَطَرٌ الْوَرَّاقُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَا مِنْ عَبْدَيْنِ مُتَحَابَّيْنِ فِي اللَّهِ يَسْتَقْبِلُ أَحَدُهُمَا صَاحِبَهُ فَيُصَافِحُهُ وَيُصَلِّيَانِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَّا لَمْ يَفْتَرِقَا حَتَّى تُغْفَرَ ذُنُوبُهُمَا مَا تَقَدَّمَ مِنْهُمَا وَمَا تَأَخَّرَ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: جو دو بندے اللہ کی رضا کے لیے آپس میں محبت کرتے ہیں ایک دوسرے کے سامنے ہوں وہ اس سے مصافحہ کرتے اور دونوں حضور ﷺ پر درود پاک پڑھیں ان کے جدا ہونے سے پہلے دونوں کے لیے اگلے اور پچھلے گناہ معاف ہو جائیں گے۔

**2952** - حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْحَجَّاجِ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مِنْ أَشْرَاطِ السَّاعَةِ أَنْ يُرْفَعَ الْعِلْمُ وَيَظْهَرَ الْجَهْلُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا: قیامت کی نشانیاں یہ ہیں کہ علم کا اُٹھنا اور جہالت کا ظاہر ہونا۔

**2953** - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ حَمَّادٍ، حَدَّثَنَا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مدینہ شریف میں

---

**2950**- الحديث في المقصد العلي برقم: **1102** . وأخرجه البزار جلد**2**صفحه**434** من طريق محمد بن المثنى' حدثنا صفوان بن عيسٰى' حدثنا سويد بهذا السند .

**2951**- أخرجه ابن السني في عمل اليوم والليلة رقم الحديث: **194** من طريق أبي يعلى هذه . وأورده الهيثمي في مجمع الزوائد جلد**10**صفحه**275** وقال: رواه أبو يعلى وفيه درست بن حمزة وهو ضعيف .

**2952**- الحديث سبق برقم: **2924,2894,2885** فراجعه .

عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِدْرِيسَ، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ فِي الْمَدِينَةِ فَزَعٌ فَرَكِبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَسًا لِأَبِي طَلْحَةَ يُقَالُ لَهُ: مَنْدُوبٌ فَقَالَ: مَا رَأَيْنَا مِنْ فَزَعٍ وَإِنْ وَجَدْنَاهُ لَبَحْرًا

گھبراہٹ تھی' حضور ﷺ ابوطلحہ کے گھوڑے پر سوار ہوئے' اس کو مندوب کہا جاتا تھا' ہم نے ایسی گھبراہٹ نہیں دیکھی اگرچہ ہم سمندر پار کر جائیں۔

2954 - حَدَّثَنَا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ، حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ، عَنِ الْأَوْزَاعِيِّ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: سَيَكُونُ فِي أُمَّتِي اخْتِلَافٌ وَفِرْقَةٌ يُحْسِنُونَ الْقَوْلَ وَيُسِيئُونَ الْعَمَلَ، يَقْرَءُونَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ يَحْقِرُ أَحَدُكُمْ صَلَاتَهُ مَعَ صَلَاتِهِمْ وَصَوْمَهُ مَعَ صِيَامِهِمْ، هُمْ شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِيقَةِ، فَطُوبَى لِمَنْ قَتَلَهُمْ وَقَتَلُوهُ، يَدْعُونَ اِلَى كِتَابِ اللّٰهِ وَلَيْسُوا مِنْهُ فِي شَيْءٍ، مَنْ قَتَلَهُمْ كَانَ أَوْلَى بِاللّٰهِ مِنْهُمْ قَالُوا: يَا رَسُولَ اللّٰهِ، مَا سِيمَاهُمْ؟ قَالَ: التَّحْلِيقُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا: عنقریب میری میری اُمت میں اختلاف ظاہر ہوگا' ایک گروہ ایسا بھی ہوگا جو باتیں تو بڑی اچھی کرے گا لیکن عمل بُرے کریں گے' قرآن کی تلاوت کریں گے' لیکن وہ ان کے گلے سے نیچے نہیں اُترے گی' تم اپنی نمازوں کو ان کی نمازوں کے سامنے کم سمجھو گے' ان کے روزوں کے سامنے اپنے روزوں کو حقیر جانو گے' وہ بُری ترین مخلوق ہوگی' پس مبارک ہو اُسے جو انہیں قتل کرے یا وہ اسے قتل کریں' وہ لوگ اللہ کی کتاب کی طرف دعوت دیں گے' لیکن وہ خود اس پر عمل نہ کریں گے' جو ان کو قتل کرے گا وہ اللہ کے نزدیک بہتر ہوگا۔ صحابہ نے عرض کی: اے اللہ کے رسول! ان کی نشانی کیا ہوگی؟ فرمایا: سر منڈوانا۔

2955 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، أَنَّ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ، حَدَّثَهُمْ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی اکرم ﷺ احد پہاڑ پر جلوہ افروز تھے اس وقت آپ ﷺ کے ساتھ ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ اور عثمان رضی اللہ عنہ

---

2954- أخرجه أحمد جلد 3صفحه224 . والبيهقي في السنن الكبرى جلد 8صفحه171 من طريقين عن الأوزاعي حدثنا قتادة، عن أنس وأبي سعيد .

2955- الحديث سبق برقم: 2903 فراجعه .

وَسَلَّمَ صَعِدَ أُحُدًا فَاتَّبَعَهُ أَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ فَرَجَفَ بِهِمْ فَقَالَ: اثْبُتْ نَبِيٌّ وَصِدِّيقٌ وَشَهِيدَانِ

بھی تھے تو احد پہاڑ ہلا (زلزلہ آیا) تو آپ ﷺ نے اس پر اپنے پاؤں مبارک سے مارا اور اس کو فرمایا: ثابت قدم ہو جا (رک جا) تیرے اوپر ایک نبی ﷺ، ایک صدیق اور دو شہید ہیں۔

**2956** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَرْفَعُونَ أَبْصَارَهُمْ إِلَى السَّمَاءِ وَاشْتَدَّ قَوْلُهُ فِي ذَلِكَ فَقَالَ: لَيَنْتَهُنَّ عَنْ ذَلِكَ أَوْ لَتُخْطَفُ أَبْصَارُهُمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا حال ہے اس قوم کا جو اپنی نماز میں اپنی آنکھیں آسمان کی طرف اٹھا لیتے ہیں۔ آپ ﷺ نے اپنے اس ارشاد میں سختی فرمائی حتیٰ کہ آپ ﷺ نے فرمایا: مجھے ڈر ہے کہیں ان کی آنکھیں اچک نہ لی جائیں۔

**2957** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي شَيْءٍ مِنَ الدُّعَاءِ إِلَّا فِي الِاسْتِسْقَاءِ، فَإِنَّهُ كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ حَتَّى يُرَى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ دعاؤں میں سے کسی دعا میں اتنے زیادہ ہاتھ بلند نہ کرتے تھے جتنے کہ بارش طلب کرنے کے لیے دعا میں ہاتھ بلند کرتے تھے۔ آپ ﷺ استسقاء میں اس قدر ہاتھ بلند کرتے کہ آپ ﷺ کے بغلوں مبارک کی سفیدی ظاہر ہو جاتی۔

**2958** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ حُسَيْنٍ الْمُعَلِّمِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَا يُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتَّى يُحِبَّ لِجَارِهِ أَوْ لِأَخِيهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے بے شک رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے وہی بھلائی پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

---

**2956**- الحديث سبق برقم: **2911** فراجعه .

**2957**- الحديث سبق برقم: **2949,2928** فراجعه .

**2958**- الحديث سبق برقم: **2942,2880** فراجعه .

2959 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ شُعْبَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِذَا كَانَ أَحَدُكُمْ فِي صَلَاتِهِ فَإِنَّهُ يُنَاجِي رَبَّهُ، فَلَا يَبْزُقَنَّ بَيْنَ يَدَيْهِ وَلَا عَنْ يَمِينِهِ، وَلَكِنْ عَنْ يَسَارِهِ تَحْتَ قَدَمِهِ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی بھی اپنے دائیں ہرگز نہ تھوکے، اسے چاہیے کہ وہ اپنے بائیں تھوکے۔

2960 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ شُعْبَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ بِالْمَدِينَةِ فَزَعٌ، فَرَكِبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَسًا لِأَبِي طَلْحَةَ، فَقَالَ: مَا رَأَيْنَا مِنْ شَيْءٍ، وَإِنْ وَجَدْنَاهُ لَبَحْرًا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مدینہ شریف میں گھبراہٹ تھی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم ابوطلحہ کے گھوڑے پر سوار ہوئے اس کو مندوب کہا جاتا تھا' ہم نے ایسی گھبراہٹ نہیں دیکھی اگرچہ ہم سمندر پار کر جائیں۔

2961 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ شُعْبَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ دَعْوَةً دَعَا بِهَا فِي أُمَّتِهِ، وَإِنِّي اخْتَبَأْتُ دَعْوَتِي شَفَاعَةً لِأُمَّتِي

حضرت قتادہ رحمہ اللہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر نبی علیہ السلام کے لیے ایک خاص دعا کا اختیار تھا جو اس نے دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے اس کو قبول فرمایا اور میں نے اپنی دعا کو اپنی امت کی شفاعت کے لیے چھپا کر رکھا ہے۔

2962 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ شُعْبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَتِمُّوا الرُّكُوعَ وَالسُّجُودَ،

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: رکوع اور سجدے مکمل کیا کرو' اللہ کی قسم! میں اپنی پیٹھ کے پیچھے سے دیکھتا ہوں۔

---

2959- الحديث سبق برقم: 2877 فراجعه .

2960- الحديث سبق برقم: 2953 فراجعه .

2961- الحديث سبق برقم: 2921,2834 فراجعه .

2962- أخرجه أحمد جلد 3 صفحه 274,115 قال: حدثنا يحيى بن سعيد . وفي جلد 3 صفحه 274,130 قال: حدثنا محمد بن جعفر . وفي جلد 3 صفحه 130 قال: حدثنا يزيد . وفي جلد 3 صفحه 170 قال: حدثنا محمد بن جعفر' ومحمد بن بكر . وعبد بن حُميد: 1170 قال: أخبرنا يزيد .

فَوَاللّٰهِ اِنِّی لَأَرَاكُمْ مِنْ وَرَاءِ ظَهْرِی

**2963** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ شُعْبَةَ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: لَا تُوَاصِلُوا قَالُوا: فَإِنَّكَ تُوَاصِلُ، قَالَ: إِنِّي لَسْتُ كَأَحَدِكُمْ، إِنِّي أُطْعَمُ وَأُسْقَى

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: صومِ وصال نہ رکھو۔ صحابہ نے عرض کی: حضور! آپ صومِ وصال رکھتے ہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تم میں سے کسی ایک کی مانند نہیں ہوں' بے شک مجھے کھلایا جاتا ہے اور مجھے پلایا جاتا ہے۔

**2964** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى أَنْ يَشْرَبَ قَائِمًا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں کھڑے ہوکر پانی پینے سے منع فرمایا۔

**2965** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُضَحِّي بِكَبْشَيْنِ أَمْلَحَيْنِ أَقْرَنَيْنِ يَطَأُ عَلَى صِفَاحِهِمَا وَيَذْبَحُهُمَا بِيَدِهِ وَيُسَمِّي وَيُكَبِّرُ"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دو سینگھوں والے موٹے فربے مینڈھے لائے ان دونوں کو اپنے ہاتھوں سے ذبح کیا' اس طرح کہ ان کے چہرے پر پاؤں رکھ کر بسم اللہ اللہ اکبر پڑھی۔

**2966** - حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، حَدَّثَنَا مُعَاذٌ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ تَمْرَةً، فَقَالَ: لَوْلَا أَنِّي أَخْشَى أَنْ تَكُونَ صَدَقَةً لَأَكَلْتُهَا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک کھجور ملی' آپ نے فرمایا: اگر مجھے خوف نہ ہوتا کہ یہ صدقہ کی ہے تو میں اس کو کھالیتا۔

**2967** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

**2963**- الحديث سبق برقم: **2767** فراجعه .

**2964**- الحديث سبق برقم: **2769** فراجعه .

**2965**- الحديث سبق برقم: **2799,2798** فراجعه .

**2966**- الحديث سبق برقم: **2855** فراجعه .

**2967**- الحديث سبق برقم: **2919** فراجعه .

هِشَامٍ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يُقَالُ لِلْكَافِرِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ: أَرَأَيْتَ لَوْ كَانَ لَكَ مِثْلُ الدُّنْيَا ذَهَبًا كُنْتَ تَفْتَدِي بِهِ؟ قَالَ: فَيَقُولُ: نَعَمْ، فَيُقَالُ: سُئِلْتَ أَيْسَرَ مِنْ ذٰلِكَ"

فرمایا: قیامت کے دن کافر کو کہا جائے گا. اگر تیرے لیے دنیا کی مثل سونا ہوتو اس عذاب سے چھٹکارے کے لیے فدیہ دے گا؟ وہ کہے گا: جی ہاں! اس کو کہا جائے گا: تجھ سے اس سے آسان مطالبہ کیا گیا تھا۔

**2968** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ شَعِيرَةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ بُرَّةً، ثُمَّ يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ، وَكَانَ فِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً"

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کو جہنم سے نکال دیا جائے گا جس نے کہا: لا الہ الا اللہ اور اس کے دل میں ایک دانے کے وزن برابر بھی نیکی ہو پھر اس کو بھی جہنم سے نکال لیا جائے گا جس نے لا الہ الا اللہ کہا اور اس کے دل میں ایک ذرہ برابر بھی نیکی ہو۔

**2969** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " لَيُصِيبَنَّ أَقْوَامًا سَفْعٌ مِنَ النَّارِ عُقُوبَةً بِذُنُوبٍ أَصَابُوهَا، ثُمَّ يُدْخِلُهُمُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ بِفَضْلِ رَحْمَتِهِ وَشَفَاعَةِ الشَّافِعِينَ، يُقَالُ لَهُمْ: الْجَهَنَّمِيُّونَ"

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کچھ لوگوں کو ضرور بضرور جہنم میں رکھا جائے گا' گناہوں کی وجہ سے جو انہوں نے کیے ہوں گے' پھر اللہ عزوجل ان کو اپنی رحمت سے سفارش کرنے والوں کی سفارش کی وجہ سے جنت میں داخل کرے گا' ان کو جہنمی کہا جائے گا۔

**2970** - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ هِشَامٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ: أَنَّ النَّبِيَّ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انسان کی دو چیزیں جوان رہتی ہیں: (۱) مال پر

**2968**- الحديث سبق برقم: **2882** فراجعه .

**2969**- الحديث سبق برقم: **2879** فراجعه .

**2970**- الحديث سبق برقم: **2850** فراجعه .

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يَكْبُرُ ابْنُ آدَمَ وَتَشِبُّ مِنْهُ اثْنَتَانِ: الْحِرْصُ عَلَى الْمَالِ، وَعَلَى الْعُمُرِ "

حرص (۲) عمر پر حرص۔

2971 - حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ، حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ ابْنُ عُلَيَّةَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، " أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ كَانُوا يَسْتَفْتِحُونَ بِـ (الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ) (الفاتحة: 2 )"

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما قرأت الحمد للہ رب العالمین سے شروع کرتے تھے۔

2972 - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ كَانُوا يَسْتَفْتِحُونَ بِالْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ،

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما قرأت الحمد للہ رب العالمین سے شروع کرتے تھے۔

2973 - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى، حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ مُعَاذٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَهُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی کی مثل روایت کرتے ہیں۔

2974 - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ الْقَطَّانُ، عَنْ هِشَامٍ، حَدَّثَنَا قَتَادَةُ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ فَذَكَرَ مِثْلَهُ،

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر وعمر وعثمان رضی اللہ عنہم' پھر اسی کی مثل حدیث ذکر کی۔

2975 - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا سَعِيدٌ،

حضرت قتادہ' حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اسی کی مثل

---

2971- الحديث سبق برقم: 2874 فراجعه .

2972- الحديث سبق برقم: 2971,2984 فراجعه .

2973- الحديث سبق برقم: 2972,2971,2874 فراجعه .

2974- الحديث سبق برقم: 2973,2972,2971,2874 فراجعه .

2975- الحديث سبق برقم: 2974,2973,2972,2971,2874 فراجعه .

عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، مِثْلَهُ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ فِي حَدِيثِهِ: وَرُبَّمَا شَكَّ فِي أَنَسٍ

روایت کرتے ہیں سوائے اس حدیث کے بسا اوقات حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرنے میں شک کیا ہے۔

**2976** - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ، عَنْ حُمَيْدٍ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ أَبَا بَكْرٍ، وَعُمَرَ، وَعُثْمَانَ، فَذَكَرَ مِثْلَهُ، وَلَمْ يَذْكُرِ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر وعمر وعثمان رضی اللہ عنہم' اسی کی مثل روایت ذکر کی' اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر نہیں کیا۔

**2977** - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: اعْتَدِلُوا فِي السُّجُودِ، وَلَا يَفْتَرِشْ أَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ كَالْكَلْبِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سجدہ میں پیٹھ سیدھی رکھو' کتے کی طرح کلائیاں نہ بچھاؤ۔

**2978** - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ، وَعَبْدُ الْأَعْلَى، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي شَيْءٍ مِنَ الدُّعَاءِ إِلَّا فِي الِاسْتِسْقَاءِ حَتَّى يُرَى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ غَيْرَ أَنَّ عَبْدَ الْأَعْلَى قَالَ: حَتَّى يُرَى بَيَاضُ إِبْطَيْهِ أَوْ بَيَاضُ إِبْطِهِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کسی دعا میں بھی اتنے ہاتھ بلند نہیں کرتے تھے جتنے بارش مانگنے کے لیے دعا میں کرتے تھے' اس دعا میں آپ کی بغلوں کی سفیدی دکھائی دیتی تھی۔ عبدالاعلیٰ علاوہ کسی نے ''يُرٰى بَيَاضُ اِبْطَيْهِ'' یا ''بَيَاضُ اِبْطِهِ'' کے الفاظ نقل کیے ہیں۔

**2979** - حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى، حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنِ ابْنِ أَبِي عَرُوبَةَ، عَنْ قَتَادَةَ، أَنَّ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ، حَدَّثَهُمْ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ' حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی کی مثل روایت کرتے ہیں۔

**2980** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْمِقْدَامِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

2976- الحديث سبق برقم: 2975,2974,2973,2972,2971,2874 فراجعه .

2977- الحديث سبق برقم: 2845 فراجعه .

2978- الحديث سبق برقم: 2957 فراجعه .

2979- الحديث سبق برقم: 2978 فراجعه .

2980- الحديث سبق برقم: 2927 ففراجعه .

الْعِجْلِيُّ، حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبِي يُحَدِّثُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنِّي لَأَتُوبُ فِي الْيَوْمِ سَبْعِينَ مَرَّةً

فرمایا: میں دن میں ستر مرتبہ توبہ کرتا ہوں۔

**2981** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْمِقْدَامِ، حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ، حَدَّثَنَا أَبِي، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَتْ عَامَّةُ وَصِيَّةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّلَاةَ حِينَ حَضَرَهُ الْمَوْتُ وَمَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ، حَتَّى يُغَرْغِرَهَا أَوْ يُغَرْغِرَ بِهَا فِي صَدْرِهِ وَلَا يَفِيضُ بِهَا لِسَانُهُ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت وفات کے وقت یہ تھی: نماز کا خیال کرنا اور جو تمہاری ملکیت میں غلام ہیں اُن سے اچھا سلوک کرنا' آپ کے سینے سے آواز نکل رہی تھی لیکن زبان سے آواز نہیں آ رہی تھی۔

**2982** - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْمِقْدَامِ، حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبِي يُحَدِّثُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " إِنَّ فِي الْجَنَّةِ لَشَجَرَةً يَسِيرُ الرَّاكِبُ فِي ظِلِّهَا - كَانَ فِي كِتَابِ أَبِي يَعْلَى - أَلْفَ عَامٍ لَا يَقْطَعُهَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جنت میں ایک درخت ہے سوار اگر سوای پر اس کے سایہ میں چلے تو وہ سایہ ختم نہیں ہو گا۔ امام ابو یعلیٰ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: مراد ایک ہزار سال تک چلے تو اس کی مسافت ختم نہ ہوگی۔

**2983** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَبَحُّ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: خَدَمْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرَ سِنِينَ، لَمْ يَقُلْ لِشَيْءٍ فَعَلْتُهُ لِمَ فَعَلْتَهُ، وَلَا لِشَيْءٍ لَمْ أَفْعَلْهُ أَلَا فَعَلْتَهُ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دس سال تک خدمت کی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کچھ نہیں کہا جو میں نے کیا، کہ تو نے یہ کیوں کیا؟ نہ اس شے کے متعلق جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور میں نے نہیں کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمایا کہ تو نے یہ کیوں نہیں کیا۔

---

**2981**- الحديث سبق برقم: **2926** فراجعه .

**2982**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **234** قال: حدثنا عبد الوهاب . والبخارى جلد **4** صفحه **114** قال: حدثنا روح بن عبد المؤمن' قال: حدثنا يزيد بن زُريع .

**2983**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **100** قال: حدثنا اسحاق بن يوسف الأزرق . ومسلم جلد **7** صفحه **73** قال: حدثنا أبو بكر بن أبى شيبة وابن نمير' قالا: حدثنا محمد بن بشر .

**2984** - حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ، حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ سَعِيدٍ الْأَبَحُّ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: " يَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَفِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ شَعِيرَةً، وَيَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَفِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ حِنْطَةً، وَيَخْرُجُ مِنَ النَّارِ مَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَفِي قَلْبِهِ مِنَ الْخَيْرِ مَا يَزِنُ ذَرَّةً" قَالَ: فَقِيلَ لِسَعِيدٍ: يَا أَبَا النَّضْرِ، يَخْرُجُونَ بَعْدَمَا أُدْخِلُوا؟ قَالَ: مَا أَنْتُمْ عَرَبٌ؟ فَيَكُونُ خُرُوجٌ إِلَّا بَعْدَ دُخُولٍ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دوزخ سے نکلے گا' جس نے کہا: لا الٰہ الا اللہ! اس حال میں کہ اس کے دل میں جَو کے وزن کے برابر بھلائی ہو اور دوزخ سے نکلے گا ہر وہ آدمی جس نے اپنی زبان سے لا الٰہ الا اللہ کہا اس حال میں کہ اس کے دل میں گندم کے دانے کے برابر بھلائی ہو اور دوزخ سے نکلے گا جس نے لا الٰہ الا اللہ کہا اور نکلے گا دوزخ سے جس نے کہا: لا الٰہ الا اللہ' اور اس کے دل میں ہو بھلائی میں سے اتنا جو ذرّہ برابر وزن ہو۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت سعید سے عرض کی گئی ہے: اے ابونضر! وہ جہنم میں داخل ہونے کے بعد نکلیں گے؟ فرمایا: کیا تم عربی نہیں ہو؟ پس نکلنا' داخل ہونے کے بعد ہوگا۔

**2985** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، قَالَ: سَمِعْتُ قَتَادَةَ، يُحَدِّثُ عَنْ أَنَسٍ، قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: الْأَنْصَارُ كَرِشِي وَعَيْبَتِي، إِنَّ النَّاسَ يُكْثِرُونَ وَيُقِلُّونَ فَاقْبَلُوا مِنْ مُحْسِنِهِمْ وَاعْفُوا عَنْ مُسِيئِهِمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انصار میرے ساتھی اور میری محرم راز ہیں بے شک لوگ زیادہ اور کم ہوتے رہیں گے۔ ان کی اچھائی قبول کرو اور ان کی برائی سے درگزر کرو۔

**2986** - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ، حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، قَالَ: سَمِعْتُ قَتَادَةَ، يُحَدِّثُ عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اُبی بن کعب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: بے شک اللہ نے مجھے حکم دیا ہے کہ تجھے قرآن سناؤں! وہ سورہ یہ ہے:

---

**2984**- الحديث سبق برقم: **2968** فراجعه .

**2985**- أخرجه أحمد جلد **3** صفحه **272,176** قال: حدثنا محمد بن جعفر' وحجاج . والبخاري جلد **5** صفحه **43** قال: حدثنا محمد بن بشار' قال: حدثنا غندر .

**2986**- الحديث سبق برقم: **2835** فراجعه .

مُوسَى، حَدَّثَنَا شَيْبَانُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: لَقَدْ دُعِيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ عَلَى خُبْزِ شَعِيرٍ، وَإِهَالَةٍ سَنِخَةٍ قَالَ: وَلَقَدْ سَمِعْتُهُ ذَاتَ يَوْمٍ وَهُوَ يَقُولُ: وَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ، مَا أَصْبَحَ عِنْدَ مُحَمَّدٍ صَاعُ حَبٍّ وَلَا صَاعُ تَمْرٍ وَإِنَّ لَهُ يَوْمَئِذٍ تِسْعَ نِسْوَةٍ قَالَ: وَلَقَدْ رَهَنَ دِرْعًا لَهُ عِنْدَ يَهُودِيٍّ بِالْمَدِينَةِ أَخَذَ مِنْهُ طَعَامًا فَمَا وَجَدَ لَهَا مَا يَفْتَكُّهَا بِهِ

حضور ﷺ کی دعوت کی گئی ایک دن جو کی روٹی اور بدبودار چربی کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن آپ ﷺ سے سنا آپ ﷺ فرما رہے تھے: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے! محمد کے پاس گندم یا کھجور کے صاع نے صبح نہیں کی حالانکہ آپ ﷺ کی اس وقت نو بیویاں تھیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: آپ ﷺ نے اپنی زرہ مبارک یہودی کے پاس گروی کے طور پر رکھی ہوئی تھی، مدینہ شریف میں اس سے گندم لی تھی۔ آپ ﷺ کے پاس بظاہر اسے چھڑانے کے لیے کوئی چیز نہیں تھی۔

**3050** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا شَيْبَانُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: أَلَا أُحَدِّثُكُمْ حَدِيثًا لَا يُحَدِّثُهُ أَحَدٌ بَعْدِي سَمِعْتُهُ مِنْ نَبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِنَّ مِنْ أَشْرَاطِ السَّاعَةِ أَنْ يُرْفَعَ الْعِلْمُ، وَيَظْهَرَ الْجَهْلُ، وَيُشْرَبَ الْخَمْرُ، وَيَفْشُوَ الزِّنَى، وَيَقِلَّ الرِّجَالُ، وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ حَتَّى يَكُونَ لِخَمْسِينَ امْرَأَةً قَيِّمٌ وَاحِدٌ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہتے ہیں کیا میں تم کو ایک ایسی حدیث نہ سناؤں جو میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے اور یہ حدیث میرے بعد تم کسی سے بھی نہیں سنو گے۔ فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ آپ ﷺ فرما رہے تھے: قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ علم اٹھا لیا جائے گا، جہالت عام ہو جائے گی، شراب کھلم کھلا پی جائے گی، زنا عام ہو جائے گا، مرد کم ہو جائیں گے اور عورتیں زیادہ ہو جائیں گی، اتنی زیادہ کہ ایک مرد پچاس عورتوں کے لیے ہوگا۔

**3051** - حَدَّثَنَا زُهَيْرٌ، حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا شَيْبَانُ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسٍ، سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اگر ابن آدم (آدم کے بیٹے) کے پاس مال کی ایک وادی ہو تو وہ دوسری کی تلاش میں

---

وعبد الصمد . وفي جلد3صفحه232 قال: حدثنا محمد بن يزيد .

3050- الحديث سبق برقم: 2952,2924,2894,2885 فراجعه .

3051- الحديث سبق برقم: 2944,1851,2841 فراجعه .

لَوْ أَنَّ لِابْنِ آدَمَ وَادِيَيْنِ مِنْ مَالٍ لَابْتَغَى وَادِيًا ثَالِثًا، وَلَا يَمْلَأُ جَوْفَ ابْنِ آدَمَ إِلَّا التُّرَابُ، وَيَتُوبُ اللّٰهُ عَلَى مَنْ تَابَ

ہوگا اور اس کے پاس دو ہوں تو وہ ضرور تیسری کی تلاش فکر میں ہوگا اور ابنِ آدم کا پیٹ مٹی کے سوا کوئی شے نہیں بھر سکتی اور اللہ تعالیٰ صرف اسی کی توبہ قبول کرتا ہے جو توبہ کرتا ہے۔

